بیمن حمد چمن پیرائی کون و مکان کا و فرمانروائی شان کا

فسانۂ دلپذیر و قصۂ بے نظیر طلسم کلام سحر تاثیر و ہوش ربای جادو تقریر
عروس کلام زیبا و نو طرز تقریر مرصع و تحریر حیرت افزا یعنی




من

تصنیف ناظم فسانہ زبان داستان گوی شیرین بیان سخن سنج مصاحب خوان
پسندیدہ مجالس امیران ذیشان سخنور خوش پایگاہ جناب منشی محمد حسین متخلص بہ جاہ

مطبع نامی منشی نول کشور کانپور میں بحلیۂ طبع محلی ہوئی

اعلان - حق تالیف اس کتاب کا محفوظ بحق مطبع اودھ اخبار ہے :-

بسم اللہ الرحمن الرحیم

حمد بیحد و ثنای لاتعد اوس ساقی ازل کو سزاوار ہی کہ جسنے خراب آباد گیتی کو بہ ادای کن فیکون آرایش دی اور نعت مع تحفہ درود اوس مست پیمانہ الست کی ہر جرعہ نوش جام خرد کو درکار ہی کہ جسنے سرمستان خمخانہ کفر و ضلالت کی بیک ساغر ظہور خمار شکنی فرمائی صلی اللہ علیہ و آلہ العظام و اصحابہ الکرام زان بعد خوشہ چین خرمن ارباب علم و ہنر و رمز شناسان دقائق معانی پرور عالی بارگاہ خاکپا سید محمد حسین جاہ بگوش ہوش مستمعان ذیہوش خطاپوش عرضرسا ہی کہ داستان امیر حمزہ فسانہ دلکش و مرغوب پسندیدہ ہر طالب مطلوب ہی زہے گوہر دریای خوش بیانی و خہے آفتاب سپہر نادر زبانی کہ زبان توصیف و بیان تعریف لنبت اوسکے قاصر ہے منجملہ اوسکے ایک طلسم حیرت زا مسمی بہ طلسم ہوشربا نہایت نادر ہی لہذا اوس شاہد دلربای رعنائی و محبوب [illegible] دلفریب آشنا تا ادای زیبائی کو چاہا کہ زبان اردو مین بطرز فصیح و بمحاورات صحیح جلوہ گاہ تحریر مین لائی اور مشتاقان ادای محبوب و قصص کو اوسکی کرشمہ سنجی پر لبھائے بفضلہ و کرمہ و منہ التوفیق و ہو الرفیق الاعلی

## التماس مترجم بخدمت ناظرین والاتمکین فسانہ ہذا

واضح ہو کہ داستان امیر حمزہ کی سات دفتر ہین اور بغیر ملاحظہ دفاتر مذکور [illegible] دشوار ہی کہ امیر اور عمرو اور زمردشاہ اور بختیارک اور افراسیاب جادو وغیرہ کے [illegible] نام سمجھ مین آئین بایں خیال گذارش ہی کہ امیر حمزہ بیٹے خواجہ عبدالمطلب سردار خانہ کعبہ کے [illegible] ہین اور عمرو اونکا عیار ہی اور امیر حمزہ نے اپنے پوتے کو بادشاہ لشکر کیا ہے کہ نام اوسکا سعد [illegible] بن قباد ہی اور آپ

سپہ سالاری لشکر کی کرتے ہین اور جتنے بیٹے امیر حمزہ کے ہین وہ سب مطیع اوسی پوتے کے ہین جو بادشاہ
ہے اور بادشاہ روی زمین بہت سے کہ جنکا ذکر اس قصہ مین آئیگا وہ سب ہمراہ لشکر کے اپنی اپنی فوج لیے ہوے
رہتے ہین اور امیر حمزہ ایک بادشاہ جلیل القدر زمرد شاہ باختری سے کہ جسکو لقا بھی کہتے ہین
اور اوسنے دعوی خدائی کا کیا ہے لڑ رہے ہین اسلیے کہ وہ دعوی باطل سے باز آئے اور امیر کے ہاتھ
سے جس ملک مین لقا بھاگ کر جاتا ہے وہانکا بادشاہ اور رعایا سب اسکو اپنا خدا سمجھکر اطاعت
کرتے ہین اور بنابر اوسکے حکم امیر سے لڑتے ہین اور لقا کے ساتھ بیٹا نوشیروان کا فرامرز
بن نوشیروان بھی ہے کہ اوس سے امیر پہلے لڑ چکے ہین اب اوسنے لقا کا ساتھ کیا ہے اور وزیر
فرامرز کا بختیارک بن بختک شیطان درگاہ لقا بنایا گیا ہے کس لیے کہ خدائی مین کوئی شیطان
بھی چاہیے غرض لقا نے پہلے جاکر طلسم ہزار شکل مین پناہ لی تھی جب وہ امیر نے فتح کر لیا تو لقا
کوہستان کیطرف آیا ہے طلسم ہزار شکل کا ذکر پہلے اسم طلسم کے ہے بوجہ اسکے کہ طلسم ہوش ربا
کا حقیر کو بیان کرنا منظور ہے اس لحاظ سے اوس طلسم کو ترک کیا کہ باعث طوالت افسانہ ہو

## آغاز داستان حیرت بیان طلسم ہوشربا اور داخلہ لشکر لقا کوہستان مین نظم

مغنی فغانی کہ آمد بجان ٭ درین زیر نہ پردۂ آسمان
درین پردہ آواز نالم چونے ٭ باحوال جم یا باحوال کے

فرد
نگارندہ نقاش معنی فریب ٭ عروس سخن راچنین دادہ زیب

ساقیان میخانہ اسمار و جرعہ نوشان جام افکار بادۂ ارغوانی شنجرف تحریر کو ساغر قرطاس کو سطح مملو
کرتے ہین کہ جب زمرد شاہ باختری نے طلسم ہزار شکل سے رہائی پائی اوسکے وزیر بدتدبیر نے صلاح بتائی
کہ ملک کوہ عقیق گلزار سلیمانی کا بادشاہ عالیجاہ فوج بیکران و پہلوانان دوران رکھتا ہے اور اوسی
ملک سے ڈانڈا طلسم ہوش ربا کا ملا ہے حاکم طلسم افراسیاب جادو شہنشاہ ساحران نہایت زور آزما
ہے کہ نہیب شمشیر سے اوسکے سرکشان دہر کانپتے اور تھراتے ہین اور سحر آزمائی کے رہبر و سامری عہد و
جمشید روزگار کان پکڑتے ہین **ابیات** خداوند اورنگ و چتر و کلاہ ٭ کہ از ماہی اوسکہ زد تا بماہ
بدینگونہ آرایش تاج داد ٭ کہ دوران زہیبش باو باج داد ٭ فی الجملہ بصلاح وزیر زشت مشیر زمرد شاہ سمت
کوہ عقیق روانہ ہوا اور بعد قطع منازل و طی مراحل جب قریب اوس ملک کے پہونچا ہرکارون نے خبر آمد
زمرد شاہ کوہ عقیق کے بادشاہ سلیمان عنبرین موی کو دی کو دی وہ کشتیان زر و جواہر کی نذر کو لیے تیار
کر کے مع ارکان سلطنت شہر کے باہر آیا اور شہر کو واسطے آراستگی کے حکم دیا تمام شہر مین آئین بند ہوا الحاصل
استقبال کر کے لقا کو داخل شہر کیا اور دار العمارۂ شاہی مین پہونچایا یہان امرا وزرا ارکین سلطنت

اور شیران ابہت حاضر تھے اونکا مجرا ادر سلام ہوا مقام صدر مین تخت شاہی بچھا تھا اوسمین جواہر
وبیش قیمت جڑا تھا اوسپر لقا آکر جلوہ فرما ہوا ارباب نشاط ساقیان سیمین ساق مطربان خوش آواز و بانذ
حاضر تھے اونھونے اپنی خوش الحانی سے ہر شخص کو اپنا محو دیدار بنایا دور جام مے گلفام بیدغدغہ نیرنگی
ایام چلنے لگا یہانتک بادشاہ دو سپہ سالار رکھتا ہی کہ ایکا نام منظور زاغ چشم کوہی اور دوسریکا نا
ناظر زاغ چشم کوہی ہی اور یہ دونون بھانجے بادشاہ کے ہین کئی لاکھ سپاہ اپنے ماتحت رکھتے
اوران سب کا سردار ایک بہادر ہے کہ نام اوسکا لالان لال قبا ہی فن سپاہگری مین یکتا ہی غرض
ان سبھون نے آکر لقا کو سجدہ کیا اور عرض کی کہ ہم سب جانبازی وجان نثاری کو حاضر ہین آ
اطمینان سے اس جگہ تشریف رکھیے لقا کو ان کلمات سے تسکین ہوئی اور جاے سکونت وہین مقر
کی سلیمان عنبر مو بادشاہ نے دعوت کا سامان مہیا کیا سر انقیاد و اطاعت لقا مین
جھکایا راوی کہتا ہی کہ جب لقا ہزار شکل سے بھاگا تھا زلزلہ قاف ثانی سلیمان حمزہ صاحبقران
امیر عالیشان نے لشکر ظفر پیکر سے اپنے چار ہرکارے صبا دم تیز رفتار کہ نام اونکے نامیال
خیبری و تو میان خیبری و سرہنگ مکی و ابو طاہر خونریز ہین لقا بے بقا کے ہمراہ ر
فرمائے تھے کہ جس جگہ یہ برگشتہ بخت بآرام تمام مسکن گزین ہوا ور جو اسے پناہ دے اوسکی
کی حقیقت سے اور اوس ملک و سپاہ کی کیفیت سے ملازمان عالی اور بندگان حضرت قدر قدر
شاہنشاہی کو اطلاع دین وہ ہرکارے ہمراہی لقا یہانتک آئے تھے اور باشکال مختلفہ دربار
سلیمان عنبر مو کے موجود تھے اونھونے بیان سپہ سالاران سلیمان سب سنا اور حال
اور ملک کا سب دریافت کر کے خدمت امیر کشور گیر مین چلنے کا ارادہ کیا القصہ قلعہ سے نکل
مثل برق اور مانند باد صرصر کے روانہ ہوے یہان امیر حمزہ بعد فتح طلسم ہزار شکل بارگاہ سلیما
مین دنگل ناد عنبر پر متمکن تھے اور بادشاہ جمجاہ سعد بن قباد تخت سلیمانی پر جلوہ فر
سراپردے بارگاہ کے اوٹھا دیے تھے سیر و کیفیت صحرا کی ملاحظہ فرماتے تھے کہ یکایک ہرکا
دوان خدمت سلطان عالیشان مین آکر پہونچے اور اسقدر بہ تعجیل تمام آئے تھے کہ
ہونٹھو نپر بندھی تھین کنپٹیان لپکتی تھین انھون نے آکر مجرا گاہ پر سے شہنشاہ عال
کو مجرا کیا اور زمین ادب کو لب عبودیت سے بوسہ دیا اور ہاتھ اوٹھا کر دعا و ثنا شہریاری
اور یون عرض کرتے تھے کہ اے بادشاہ عالیتبار نصفت نشان **قطعہ** تا سر زند آفتاب

| | | |
|---|---|---|
| تا صبح دست ہمدم ساغر باشی | تا تاج حیات برسر خضر بود | در خانہ اقبال سکندر |

Rare Book PK 2198 .R66 1893g v.9 Folio

عدے برگشتہ طالع جو سامنے سے لشکر نصرت اثر کے روبفرار لایا بادیہ ضلالت کو وہ خرس تبہ
ہلاک کو طے کر کے کوہ عقیق گلزار سلیمانی مین پہونچا اور وہان سکونت ٹھہرائی ہے بادشاہ نے وہان
کے انت کرنیکا وعدہ کیا ہے تسکین دہی باقی اور جو احوال کہ ہرکارون نے دیکھا تھا وہ سب من عن
و مفصلاً عرض خدمت سلطان عالیشان کیا بادشاہ نے اپنے سپہ سالار حمزہ صاحبقران کیجانب
دیکھا صاحبقران نے عمرو بن امیہ سے حکم دیا کہ پہلوان دوران عادی کو بلاؤ اور پیش خانہ
طرف کوہ عقیق کے روانہ کرو حسب الارشاد فیض بنیاد امیر با توقیر کوس رحیل لشکر ظفر اثر مین بجا
و بہادر نے سامان روانگی کیا فرد لدابیش خیمہ بصد دھوم دھام ؛ کہ غلغل پڑی بر بسر روم و
شلم ؛ پلٹنین اور رسالے بہ کرو فر مرکب ہائے تازی پر سوار پیادے بیشمار بصد رعب و داب کوچ
کرنے لگے بازارین لشکر کی روانہ ہوئین خیمہ خرگاہ اُٹھائے بارگاہ کے اشتر و فاتر گردون پر بار ہوئے
ولا سلیح مکمل ہو کر چلنے پر تیار ہوئے بادشاہ مع سرداران گرامی کے اور صاحبقران مع عیاران
نامی کے سوار ہو کر برہبری ہلکاران کے اوسیطرف چل نکلے سوئے دشت شہ کی سواری چلی
کیسے نور بار دبہاری چلی ؛ قصہ کوتاہ بعد کوچ و مقام شام و پگاہ لشکر جلالت پژوہ نے قریب کوہ
عقیق نزول اجلال و ورود اقبال فرمایا بارگاہ فلک پایگاہ نصب ہوئی بازارین لشکر مین کھلین
پلٹنین مسل در مسل آراستگی تمام صحرائے پاکیزہ اور مقام عمدہ مین اوترنے لگین طبل و نقارے داخلہ
لشکر کے بجے مخالفون کے ہوش مثل طایر پریدہ اوڑے سلیمان نے آمد فوج کی خبر سنکر حکم ربط و
ضبط ملک فوج کو اپنی دیا اور در قلعہ بند کیا توپین برجی و آہنی ڈھلی ہوئی لگائین برج و بارے و
کنگرے و فصیلین درست الغرض یہان تو یہ طیاری شروع ہوئی اور صاحبقران منتظر مقابلہ
عدو سامنے قلعے کے فروکش ہوئے مگر فرزند رشید حمزہ صاحبقران سے مہ برج خوبی رشک
پرین ؛ بدیع الزمان گرد لشکر شکن ؛ ہوائے خوش اور صحرائے سبزہ زار دیکھکر شکار کھیلنے کی
ہوس ہوئی امیر سے اجازت چاہی امیر خاموش ہورہے بدیع الزمان اپنی والدہ ملکہ
مہردیہ بانو شہزادی ملک اردبیل کے پاس گئے اور عرض کیا کہ آپ مجھے والد ماجد سے اجازت
شکار کے لیے جانیکی دلادین ملکہ نے منظور کیا اور جب امیر بارگاہ مین ملکہ کے تشریف لائے ملکہ نے
شہزادے کی سفارش کی امیر نے بناچاری رخصت دی مگر فرمایا کہ یہ صحرا تمام ساحران جہان کا
مسکن ہے اسلیے مین اجازت نہین دیتا تھا کہ شاہزادہ کسی آفت مین مبتلا نہو لیکن تمھاری کہنے
سے ایکدن کی اجازت دیتا ہون کہ بعد ایکدن کے پھر آئین اور زیادہ عرصہ نہ لگائین بدیع الزمان

نے ارشاد صاحبقران قبول کیا اور سامان شکار کھیلنے کا رات بھر درست ہوتا رہا جب وقت
صیاد فلک دام شعاع بر دوش کاشانہ مشرق سے سبزہ زار فلک پر صید افگن ثابت و سیار
ہوا وہ آفتاب عالمتاب سپہر صاحبقرانی و کوکب حشمت فروز فلک کامرانی یعنی بدیع الزمان شہزادہ
بہر شکار عازم میدان ہوا فور کا تڑکا نسیم سحر کا چلنا شمعوں کا جھلملانا غنچوں کا مسکرانا بلبلان
کا شور جنگل میں رقصان مور طایروں کا اپنے اپنے کاشانوں اور آشیانوں سے تلاش آب و دانہ میں
اڑ کر اوڑنا یاد صانع عالم میں ہر ذی روح مصروف ہر قلب ذکر حق سے مالوف موذن قمری منبر سرو
پر خطبہ خوان حق سبزہ گویان بیت ہر گیاہی کہ بر زمین روید :: وحدہ لا شریک لہ گوید :: خلاصہ
عالیمقام با حشم و خدم صحرا میں صید افگن تھا اور ہر طرف فضاے نزہت انتماے دشت و کوہ دیکھتا
جاتا تھا کہ سامنے کچھار سے ایک آہو مثل معشوق طرار سراپا ناز اٹکھیلیان کرتا طرارے بھرتا
ابیات جل زربفت پشت کے اوپر :: واہ رے آہوے پری پیکر :: رم محبوب اوسکے
تھا :: دل کے رمنے کا وہ شکاری تھا :: بدیع الزمان اوسکی رعنائی اور زیبائی دیکھکر شیفتہ و
فریفتہ ہوے سرداروں کو اپنے حکم دیا کہ اسکو زندہ گرفتار کرو خبردار جانے نہ دو بحکم
نے حلقہ باندھکر اوسے گھیر لیا مگر ہرن سنبھلکر کنوتیان بدلکر طرارہ بھر سر پر سے شہزادے کے نکل
چلا بدیع الزمان نے بھی اوسکے پیچھے گھوڑا اوٹھایا اور کئی کوس نکل آیا سب ساتھی چھٹ گئے او
اکیلے رہے اوس وقت کہ جب ہرن پر دسترس نہ پہونچا اور وہ زندہ گرفتار نہ ہوا فوراً ترکش تیر
ہشت عقاب پر شستہ سوفار بہر کمان میں پیوستہ کرکے لگایا سہ قضا گفت گیر و قدر گفت بزن
فلک گفت احسن ملک گفت زہ + تیر اوسکے دو سار ہوا وہ ہرن زمین پر گرا شاہزادے نے کمر
سے کود کر اوسے ذبح کیا جیسے ہی وہ ہرن ہلاک ہوا ایک صداے مہیب پیدا ہوئی کہ جس سے دل
فلک کا ہل گیا اور ماہ و ماہی تک زلزلہ پڑ گیا کہ اے فرزند حمزہ تو نے بڑا غضب کیا کہ قتل کیا
غزال جادو کو یہ سرحد طلسم ہوش ربا ہے یہاں سے اب بچکر جانا تیرا دشوار ہے جو ہو و
تھوڑا ہی شہزادے نے دیکھا کہ تمام صحرا گرد و غبار سے تاریک ہے آندھیوں کا طوفان برپا ہے
ایک لمحہ کے شاہزادے پر بیہوشی طاری ہوئی پھر جو آنکھ کھلی اپنے کو قید گران میں مبتلا پایا سر زانوے
تفکر پر جھکایا اللہ یہاں امیہ بن عمرو نامدار عیار شاہزادہ کا ساتھی جب آیا دشت کو تیرہ و تار پایا
کا آثار دیکھا یہ بھی جاننا چاہیے کہ عمرو عیار کے بیٹے امیر حمزہ کے بیٹوں کے عیار ہیں کیونکہ امیر کے
یہاں لڑکا جس شاہزادی سے ہوتا ہے اوسکی وزیرزادی سے عمرو کے یہاں لڑکا ہوتا ہے او

ادس شاہزادے کا وہی عیار ہوتا ہے غرض امیہ عیار نے دیکھا کہ جب وہ تاریکی دور ہوئی لاش
بدیع الزمان کی خاک پر پڑی ہے وہ چاند سی صورت خون مین بھری ہے واضح ہو کہ شاہزادہ جب سرحد
طلسم پر پہونچا خبر مالک طلسم افراسیاب کو ہوئی اوسے محافظ طلسم ملکہ شہزادہ جادو سے حکم دیا کہ
اس شاہزادے کو گرفتار کرے اور اوسکی صورت کا پتلا بزور سحر بنا کر ڈالدے اسلیے کہ دوسرونکو عبرت ہو
اور طلسم کے اندر آنیکی جرات نکرین الغرض عیار شاہزادہ نامدار لاش سے لپٹ کر رونے لگا اور گریبان اپنا چاک
کیا خاک بسر پرا ورتا لاشے کو گھوڑے پر ڈالکر لشکر صاحبقران کیطرف چلا راہ مین ہمراہی اور رفیق وغیرہ
شاہزادے کے ملے اونہین جو ماجرا یہ غم انگیز نظر آیا فرط الم سے کلیجہ منہ کو آیا روتے پیٹتے خاک اوڑاتے خدمت
امیر مین آئے جب اہل لشکر اور امیر نامور نے یہ سانحہ جانگزا ملاحظہ فرمایا بیتاب نالہ و شیون کیا
سارے لشکر اور محلات عظمی مین شور گریہ و بکا بلند تھا ملکہ گردیا بانو مان شہزادے کی پچھاڑین کھاتی
تھی اور زبان حال سے سناتی تھی بیت ای راحت جان و دل بیمار :: تنہا ہمین چھوڑکر سدھار
بلکہ قمر درفتی دم اخیر نکردی :: بر بیکسیم نظر نکردی ، یہان تو یہ شور نوحہ و زاری برپا تھا مگر عمرو
سے امیر نے فرمایا کہ جلد مرکب اشقر دیوزاد کو تیار کرے تا کہ مین تلاش قاتل شہزادے کے لیے
جاؤن اور اوسے قتل کرکے اوسکا بھی سر لاؤن عمرو نے عرض کی کہ اے شہریار گردون وقار یہ
سنا ہے کہ شاہزادے کو کسی انسان نے نہین شہید کیا ہے بلکہ صحرا تاریک ہو گیا کچھ معلوم نہ ہوا
سوائے اسکے کہ لاش ملی بے سر ملا امیر نے فرمایا کہ واللہ اس مین کچھ اسرار ہے اس حال سے آگاہ ہو کر د
ہی بلاؤ خواجہ بزرجمہر کے صاحبزادونکو کہ حال از روے رمل و نجوم کے کچھ شاہزادے کا مفہوم
کرین یہ بھی دریافت ہو کہ خواجہ بزرجمہر وزیر نوشیروان کے امیر سے نہایت محبت رکھتے ہین
اپنے لڑکونکو لشکر امیر کے ساتھ کردیا ہے کہ وہ بطور ملازمونکے ہر وقت مستعد رہتے ہین حال خواجہ
بزرجمہر اور امیر اول کے دفترون مین مذکور ہے یہان برائے تفہیم ناظرین فسانہ اسیقدر کافی ہے
الحاصل بنا برارشاد امیر فرزندان خواجہ بزرجمہر کو بلایا اور بارگاہ مین باعزاز تمام صدر عزت
پر بٹھایا شہزادے کا حال پوچھا خواجہ بزرگ امید اور خواجہ سیاوش اور خواجہ دریادل
فرزندان خواجہ بزرجمہر نے تختہ تفکر پر قرعہ تعقل کو پھینکا اور زائچہ کھینچکر نظرات سیارگان و
بروج و اشکال رمل سب ملاحظہ کرکے بعد غور و خوض بسیار سر اوٹھا کر فرمایا کہ اے شہریار ذیوقار شہزادہ
صحیح و سالم ہے مگر قید شدید مین ساحرونکی گرفتار بیکس و ناچار ہے اور یہ جو لاش آپکے سامنے آئی ہے
یہ ماش کے آٹے کی تصویر بنائی ہے آپ اسم اعظم پڑھکر پانی پر پھونکیے اور اس لاش پر چھڑک دیجیے

پھر قدرت خالق کا تماشا دیکھ لیجیے امیر نے اسم باری پر دم کرکے لاش پر چھڑکا وہ لاش مانش کے آئنے
کی تصویر نظر آئی امیر نے گردن پی سجدۂ باری جھکائی کہ شکر ہے تیرا کہ تو نے خبر حیات فرزند سنوائی
خواجہ زادونکو خلعت فاخرہ دیکر رخصت فرمایا اور اوس لاش کو پھکوا دیا لشکر مین شور و فریاد جو بلند تھا
موقوف ہوا سب نے جان تازہ پائی زندہ رہنے کی شاہزادے کی خوشی منائی امیر نے عمرو کو بلایا اور بہت
کچھ زر و جواہر دیکر واسطے خبرگیری شاہزادہ نامور کے مامور کیا عمرو نے بانواع عیاری کے اپنے جسم کو
آراستہ کیا زنبیل اور جال الیاسی اور گلیم عیاری اور کمند آصفا اور دیو جامہ اور قنطورے پتیا وسے اور
منڈھی انیالی وغیرہ کو سنبھالا اور سب تحفہ اور تبرک جو کہ وہ سر زیب پر تھے ساتھ لیے راوی کہتا ہے
کہ جب لشکر امیر حمزہ ہندوستان کو تسخیر کرنے آیا تھا اوسی زمانے مین عمرو نے مزار انبیا علیہم السلام کی
زیارت کی اور وہان عمرو کو ایک غنودگی آئی عالم خواب مین جمال باکمال چند انبیا کا دیکھا اور عمرو
سے انھون نے فرمایا کہ ہمارے مزار کے روضہ مین زنبیل و غیرہا اشیاے عیاری رکھے ہین انھین کے لیے
زنبیل ایک کیسہ ہے کہ علاوہ اس دنیا کے ایک عالم اوسمین بھی آباد ہے جب تم چاہو گے اوسمین سے ہر چیز
جو آئیگی اور جو چاہو گے وہ اوسمین رکھ لوگے اور گلیم عیاری ایسی ہے کہ جب تم اوسے اوڑھ لوگے
تم سبکو دیکھو گے اور تمھین کوئی نہ دیکھیگا اور جال الیاسی یہ صفت رکھتا ہے کہ اگر کرورون من کے وزن
کی چیز ہو مگر جب تم جال پھینکو گے وہ سوا سیر کی ہوکر اوسمین آجائیگی اور منڈھی جہان کہین کھڑی
کروگے اور اوسکے نیچے بیٹھ کے کوئی تمھین گرفتار نکر سکیگا جو اوسکے اندر آئیگا اولٹا ہوکر لٹک جائیگا
اور کمند آصفا کو پھینک کر جتنا کھولو گے گھٹ جائیگی اور بڑھنے کو چاہو گے بڑھ جائیگی اور کسی چیز سے وہ
نہ کٹیگی نہ ٹوٹیگی اور دیو جامہ جب پہنو گے سات رنگ بدلیگا کبھی سبز ہو جائیگا اور کبھی سرخ کبھی زرد
وغیرہ اسی طرح سے جتنی چیزین ہین سب کرامات رکھتی ہین عمرو کو جب یہ بشارت ہوئی اون اشیا کو
لے لیا ذکر اسکا دفتر اول مین ہو گیا خلاصہ ناظرین فسانہ ان اشیا کا جہان ذکر آوے تو اسی مضمون
سے اوسے سمجھ لین اور اونھین اشیا کو عمرو نے درست کرکے واسطے تلاش کرنے بدیع الزمان کے
راستہ لیا اور بسرعت تمام اسی صحرا کی طرف روانہ ہوا کہ ؎ عنان می دوید از نشیب و فراز ٭ کہ
گردش نمی دید شاہین و باز ٭ وہ مہر سپہر عیاری و قطب فلک خنجر گزاری بعد طے مراحل جب اوس جگہ
کہ جہان بدیع الزمان کشتۂ سحر ہوئے تھے پہونچا صحرا سبزہ زار و نزہت افزاے فردوس ایک
مرغزار دیکھا کہ فرد ہوا بسبزہ اش گوہر گسستہ ٭ زمرد را ابر واریدبستہ ٭ بلکہ بیت ہر گلی گونہ گونہ از
رنگے ٭ بوی ہر گل رسیدہ فرسنگے ٭ عمرو سیر کنان سراغ مطلب کے لیے ہر طرف روانہ تھا کہ یکایک

سامنے سے ایک غول عورتون کا پیدا ہوا عمرو ایک جھاڑی مین چھپ رہا دیکھا کئی سو نازنینان

مہ جبین و مہ جبینان مہر تمکین فرد برس پندرہ یا کہ سولہ کا سن ۞ جوانی کی راتین مرادونکے دن ۞ چلی

آتی ہین اور اونکے بیچ مین ایک شاہزادی غیرت بخش مہر جبین غزال صحرائے رعنائی طاؤس مست گلشن زیبائی پوشاک نفیس زیب جسم کیے جواہر کا زیور پہنے خواصونکے کاندھے پر ہاتھ رکھے ہوے جیسے گل بلبلون مین بیچ مین شاہ ۞ شمع فانوس مین ستارونمین ماہ ۞ خرامان خرامان اور حیران حیران جنگل کی کیفیت دیکھتی ہوئی روانہ ہی عمرو بیٹھا ہوا یہ کیفیت دیکھہ رہا تھا کہ یکایک ان عورتونمین سے ایک عورت کو رفع احتیاج کی ضرورت ہوئی وہ سب سے علیحدہ ہوکر ایک جھاڑی مین پیشاب کرنے بیٹھہ گئی اور ساتھہ کی سب عورتین شہزادی کی ہمراہ آگے بڑھہ گئین عمرو نے خیال کیا کہ اگر ان عورتونکے ساتھہ چلو گے تو یقین ہی کہ کچھہ مطلب براری ہوگی یہ تصور کرکے جھاڑی سے نکل کر اوس عورت کو کہ پیشاب کر رہی تھی کمند ماری اوسنے غل مچائی عمرو نے گیند عیاری کا اوسکے منھہ مین ڈالدیا اور تھوڑی بیہوشی اوسکے منھہ پر ملدی وہ بیہوش ہوگئی اسے ایک درخت سے باندھا اور آئینہ نکالکر اپنے سامنے رکھا رنگ و روغن عیاری کا اپنے منھہ مین لگایا اور اسکی صورت کو دیکھکر ویسی ہی صورت اپنی بنائی اور پوشاک اوسکی اوتار کر آپ پہنی اور اوسے چھوڑ کر آپ بجلدی تمام اون عورتون مین جاکر کہ جو آگے جاتی تھین ملگیا اونھون نے اسکو اپنی ساتھہ والی سمجھہ کر کہا کہ اے شگوفہ تو بڑی دیر مین آئی وہان کیا کرتی تھی عمرو سمجھا کہ جسے تو بیہوش کر آیا ہے اوسکا نام شگوفہ ہی کہا کچھہ ایسی دیر تو نہین ہوئی غرض باتین کرتی ہوئین وہ سب عورتین ایک باغ کے قریب پہونچین عمرو نے دیکھا کہ دروازہ باغ کا مثل چشم انتظار عاشق کھلا ہوا ہی ہوا اسیر دعیسیٰ دم مسیح نفس روح زان ہی وہ نازنینین اندر باغ کے آئین عجب طیاری کا باغ عمرو نے دیکھا کہ وہ گلشن نگارین گویا ریاض فردوس برین تھا ابیات باغ کا دربان دیدۂ وا ۞ محو نظارۂ گل رعنا ۞ جتنے گل تھے جہان کے اندر ۞ سب تھے اس بوستان کے اندر ۞ اوس گلستان روح افزا کا ۞ باغبان ازل چمن آرا ۞ زمین گل آسمان گل بحر و بر گل ۞ نمانده در جہان گوئی مگر گل

اگر فردوس بر روی زمین ست ۞ ہمین ست و ہمینست و ہمینست

روش پری سی درست ہر روش پر جواہرات بجائے سرخی کے کوٹکر ڈالا ہی درختون کو بادلے سے منڈھا ہی مہندی کی ٹٹیان اور تاک انگور ہر ایک آراستہ و پیراستہ گرد سبزۂ نوخاستہ باد صبا مستانہ وار آتی ہی ہر مینائے شجر سے سر ٹکراتی ہی کٹورے پھولونکے شراب تراوت و نزہت سے لبریز ہین گل ہر ایک عنبر بیز ہین وسط باغ مین چبوترہ سنگ مرمر کا بنا ہی سو گز سے سو گز تک مربع اوسپر فرش ملوکانہ بچھا ہے

مسند مغرق جواہر نگار شاہانہ آراستہ ہی نمگیرہ باسلک مروارید استادہ ہی اور مسند پر ایک عورت ادھیڑ
پوشاک نفیس پہنے قریب پچاس برس کے اوسکا سن تکیہ پر کہنی دھرے بصد شان و شوکت بیٹھی ہے
سامنے عطردان پاندان جوگھڑے چنگیر رکھے ہین جیسے ہی یہ شاہزادی کہ جسکے ساتھ عمرو آیا ہی وہان پہونچی
وہ عورت مسند سے اوٹھی اور ہنستی ہوئی اسے لینے چلی اسنے بھی آگے بڑھکر باادب تمام اوسے سلام کیا اور
سب خواصین بھی باعزاز و نیاز دستہ بستہ مجرا کرکے پیچھے ہٹین وہ ضعیفہ کہ اسیکا نام شرارہ جادو ہی کہ جسنے
بدیع الزمان کو کشتہ سحر کرکے مقید کیا ہی اور یہ شاہزادی جو اسکے پاس آئی ہی بیٹی ملکہ حیرت جادو زوجہ
بادشاہ طلسم افراسیاب جادو کی ہی اور اسکی بھانجی ہوتی ہی فی الجملہ شرارہ نے ملکہ تصویر جادو
دختر حیرت جادو کی بلائین لین اور پیار کرکے مسند پر بٹھایا پھر رقاصان مہر طلعت کو حکم دیا کہ حاضر ہون
اور سامنے آکر مجرا کرین غرض ناچ ہونے لگا اور جام شراب چلنے لگا اوسی جلسۂ نشاط مین تصویر جادو
نے شرارہ سے پوچھا کہ ای فرزندیون یا پیادہ سر شام صحرا مین کس باعث سے نکلکر یہان آئین اس نازنین نے
عرض کیا کہ ای مادر گرامی قدر خالہ جان مینے سنا ہی کہ آپنے کسی بیٹے کو صاحبقران کے گرفتار کیا ہے
اور مجھے مسلمانونکے دیکھنے کا کمال اشتیاق ہی کہ یہ لوگ ایسے زبردست ہین کہ جنھون نے خداوند لقا
کو عاجز کر رکھا ہی اور خداوندان لوگونکے ہاتھ سے دیار بدیار بھاگتے پھرتے ہین اور سنا ہی کہ ان لوگون
نے سیکڑون ملکونکو تہ تیغ کیا ہے اور صدہا طلسمات کو خاک سیاہ و برباد کردیا ہی لہذا مجھے بھی آرزو ہوئی
کہ انکی صورت دیکھون کہ کیسی توانائی اور طاقت خداوند لقا نے انھین دی ہی اور کیسی شوکت عطا فرمائی ہی
شرارہ جادو نے یہ بیان سنکر ہنس دیا اور حسب خواہش ملکہ تصویر حکم دیا کہ قیدی کو سامنے لاؤ اور اسکا
حال زار ملکہ کو دکھاؤ کچھ جادوگرنیان بموجب حکم کے چلین اور باغ کے اندر بارہ دری اور عمارات عالی
کئی کوس تک تعمیر ہے اسی عمارت کے ایک حجرے مین بدیع الزمان کو قید کیا ہے یہان بھی ساحرنیون
کا پہرہ ہی اون کنیزون نے پہرے والیون سے حکم شرارہ جادو پہونچایا اور بدیع الزمان کو نیرو تر
سحر غل و زنجیر مین گرفتار ہاتھون مین ہتھکڑیان اور پانون بیڑیان بغلون مین خاردار لٹورانون
پر جوڑے فولاد کے چڑھے ہوے کمر کی زنجیر کو جادوگرنیان تھامے سامنے شرارہ اور ملکہ تصویر کے
لائین اور تصویر نے صورت زیبا اور طلعت جہان آرا کو شہزادہ والا تبار کی دیکھا کہ ایک نوجوان
حسین و جمیل آفتاب عالمتاب سپہر زیبائی و گوہر آبدار محیط خوش ادائی **ابیات** جمالی دید از حد بشر
دور ؛ ندیدہ از پری نشنیدہ از حور ؛ جوانی روی نیکش آفتابی ؛ کہ از نظارہ در دل اضطرابی ؛ ز باغ
نوجوانی سر بسر حسن ؛ بہار بر بہار حسن بر حسن ؛ نکحل نرگسش از سرمۂ ناز ؛ ز مژگان بر جگرہا ناوک انداز

مقوس ابروان محراب پاکان | معنبر سائبان بر خواب ناکان

یہ دیکھتے ہی ایک کمانخانہ ابروی شاہزادہ کی تیر عشق جو رہا ہو ملکہ تصویر کے سینہ سے پار گذرا جینا دشوار ہوا نظم
تھی نظر یا کہ جی کی آفت تھی + وہ نظر ہی وداع رخصت تھی + ہوش جاتا رہا نگاہ کے ساتھ + صبر رخصت ہوا اک آہ کے ساتھ

دل یہ کرنے لگا طپیدن ناز | رنگ چہرے سے کر گیا پرواز

ملکہ مسند پر سر رکھکر بیہوش ہو گئی شرارہ جادو نی گلاب کیوڑہ بید مشک رخسار پر چھڑکا اور ہنگامہ جو ہوا شہزادے نے بھی ملکہ کو دیکھا کہ ایک نازنین غش سے فرصت پائے میری طرف بنظر حسرت نگران ہے عجب صورت زیبا اور طلعت جہان آرا ہی کہ مصور آفرینش نے تمثال بیمثال اوسکی بنائی ہی شہزادہ کا دل مضطر باوجود اس قیدگران کے بیقرار ہو کر اوسکے کمند طرہ تابدار مین اسیر ہوا فی الحقیقت اگرچہ تمام نام نامی اس غیرت وہ نگارخانہ مانی کا ملکہ تصویر جادو تھا مگر نظارہ جمال عالم مثال سے اوسکے انسان مثل تصویر بیحس و صورت آئینہ حیران ہوتا تھا سکتہ ہو جاتا تھا نظم

مانی چو نقش آن بت بدست میکشد | چون میرسد بساعد او دست میکشد
نقاش چون شمائل آن ماہ میکشد | نوبت بزلف او چو رسد آہ میکشد

کاتب ندرت طراز قدرت نی شبیہ دلفریب اسکی لوح زیبائی پر قلم رعنائی سے آپ لکھی تھی اور مرقع دہر مین ایسی صورت زیبا دوسری خلق ہوئی تھی شاہزادہ دیکھتے ہی ایک جان کیا بلکہ ہزار جان سے اوسپر شیدا ہوا

صبر کا یارا نرہا ابیات | صدا دل نے دی اشتیاق اشتیاق | کہا صبر نے الفراق الفراق
تشتت حواسون نے پیدا کیا | جنون کا علم دل نے برپا کیا | سر کنے لگا پاس ناموس و ننگ
لگی عقل اور عشق مین ہونے جنگ

مگر اپنے تئین سنبھالا اور خیال کیا کہ ایک قید شدید مین تو مبتلا ہوا اگر یہ راز عشق فاش ہو گا ہر ایک اس طلسم مین دشمن جان دکھائی دیگا جینا دشوار ہو جائیگا ضبط کر کے خاموش ہو رہا مگر ملکہ شرارہ نے جب ملکہ تصویر کا حال ابتر دیکھا خواصون کو حکم دیا کہ اس قیدی کو سامنے سے لیجاؤ کہ میری لڑکی نے کبھی کسیکو ایسے رنج و مصیبت مین مبتلا نہ دیکھا تھا آج اس قیدی کو دیکھکر اوسے غش آگیا ابھی نام خدا کنوارا پنڈا ہے خون جسم کا بہت ہلکا ہے یہ حکم سنکر جادوگرنیان شاہزادے کو پھر ایک حجرۂ باغ مین لائین اور بند کر کے چلی گئین شہزادے کو اپنی قید کی مصیبت اوسکے عشق مین سب بھولی اور اوسکی یاد دل حزین کو بیتاب کرنے لگی بزبان حال اوس قید مین یہ ورد تھا نظم

زنجیر جنون کڑی نہ پڑیو | عالم کا ترے جہان بیان ہے | بیتابی دل جہان جہان ہے
دیوانے کا پانون درمیان ہی | اور یہ خیال آتا تھا کہ اسے

بدیع الزمان بھلا وہ مغرور حسن وجمال کاہیکہ تمھارا خیال رکھتی ہوگی اگراب تم اس قید سے
بھی رہائی پاؤگے تو یقین ہیکہ قید عشق مین تڑپ تڑپ کر مرجاؤگے ؎ مدت قید اسیران محن
کیا کہیے ✤ گل کے سو بار گرے تختۂ زندان سرپر ✤ خلاصہ یہان تو شہزادے کی یہ کیفیت ہی مگر وہان
تصویر جادو نے جب سامنے اپنے مطلوب کے نہ دیکھا آنکھین پھاڑ پھاڑ کر اوس باغ مین اپنے
گل خوبی کو تلاش کیا جب نظر نہ آیا ایک آہ سرد دل پر درد سے کھینچی اور انجام کے خیال سے
کچھہ سوچکر خاموش ہورہی شرارہ نے کہا کیون بیٹی مزاج تمھارا کیسا ہی کہا خالہ جان کیا کہون
جی بیٹھا جاتا ہے اور دل مین ہول سمایا ہے کہ ایسی مصیبت بھی لوگ سہتے ہین اور یون گرفتار رہتے
ہین شرارہ نے کہا کہ ای فرزند تم تو نام خدا شاہزادی ہو تمھین ایسی دہشت نچاہیے شاہان زمانہ
کے یہان گنہگار امیدوار سبھی ہوتے ہین کوئی سولی دیا جاتا ہے گردن مارا جاتا ہے کوئی نواوش
خسروانہ سے خلعت وزر پاتا ہے یہ شخص فرزند حمزہ دشمن ساحران ہی افراسیاب جادو نے
اوسے قید کیا ہی چھوٹنا اسکا بہت دشوار ہے اگر کوئی اور قیدی ہوتا تو مین تمھاری خاطر سے
اوسے رہا کردیتی بلکہ مال وزر دیتی اب تم جاؤ اپنے باغ مین جاکر غنچۂ خاطر شگفتہ کرو ایسے خیال
لاطائل اپنے دلسے نکالڈالو تمھارا حال مین اور کچھہ دیکھتی ہون کہ ماتھے پر پسینہ ہے ابتک وہی
خوف وبیم کا قرینہ ہے اگر یہان ٹھہروگی وہی حال پیش نظر رہیگا اس سے بہتر ہے کہ اپنے مقام
پر جاکر ہمرازونکے ساتھہ دل بہلاؤ اور کچھہ اس قیدی کی فکر نکرو یہ باتین شرارہ کی سنکر تصویر
جادو وہانسے اوٹھی اور جی مین کہتی تھی کہ چلو اچھا ہے کہ اوسنے آپسے مجھے رخصت کردیا اگر یہان
ٹھہرتی کوئی کلمۂ درد غم منہ سے نکلجاتا راز عشق کھلجاتا اب اپنے باغ مین چلکر غم سے دلکو خالی کرینگے
اور جی کھولکر خوب روئینگے غرض شرارہ کو اوس ماہ کامل نے بشکل ہلال خم ہوکر سلام کیا اوسنے
بلائین لین اور دعا دیکر رخصت کیا سب کنیزین کہ باغ مین سیر کررہی تھین ملکہ کے جانیکی خبر سنکر
حاضر ہوئین عمرو بھی بشکل کنیز تھا اپنے دل مین سوچا کہ ملکہ چلی جائیگی اسکے ساتھہ خدا معلوم
کہان جانا ہو تمھارا شہزادہ اسی جا قید ہے اس حرامزادی شرارہ جادو کو قتل کرو اور
بدیع الزمان کو چھوڑالو یہ خیال کرکے ملکۂ شرارہ کے سامنے آیا اور دست بستہ
عرض کیا کہ لونڈی کو یہ مقام اور باغ بہت پسند آیا ہے آج میرا جی نہین چاہتا ہے آپکے
قدمون سے جدا ہون اور دوسرے مین نے علم موسیقی کو خوب حاصل کیا ہے اور آج اپ ایسا
قدردان مجھے ملا ہے چاہتی ہون کہ شب بھر رہکر وہ سب کمال آپ کو دکھاؤن اور اوسکے

غرض انعام پاؤن شہزادہ نے کہا اے شگوفہ جیسے تصویر کا مکان ویسے یہ جگہ ہم وہ کہین الگ ہین جہان تیرا جی چاہے بآرام تمام ایکدن دو دن جتنے دن جی مین آئے رہ اور اے فرزند ملکہ تصویر اسے یہین چھوڑتی جاؤ تصویر نے کہا بہت اچھا غرض تصویر جادو تو رخصت ہو کر چلی اور شگوفہ جادو یعنے عمرو بن امیہ یہین ٹھہرے لیکن تصویر جادو کا یہ حال ہے کہ یہ کہین ٹوالتی ہو اور پتا کہین ہو فرط رنج سے جی نڈھال ہے اس سوچ مین چلی جاتی ہی کہ اے ملکہ دل بھی آیا تو کس شخص پر کہ جو دشمن جان دایان کشندۂ ساحران ہی اس قید سے اوسکا چھوٹنا دشوار ہے افسوس مفت جان گئی یہ باتین کرتی دل سے روانہ تھی کہ یکایک سامنے سے اسکے کنیز شگوفہ بدن سے ننگی روتی ہوئی آکر پہونچی تصویر حیران ہوئی کہ شگوفہ ابھی تو شہزادہ کے یہان رہگئی تھی اور ابھی یہان آپہونچی اور کپڑے اسکے کسنے اوتار لیے اس عرصہ مین شگوفہ شاہزادی کے پانون پر آکر گری اور عرض کیا کہ اے ملکہ مین آپکے ساتھ چلی آتی تھی راہ مین رفع احتیاج کو گئی ایک جھاڑی مین سے ایک شخص نکلا اور اوسنے نہین معلوم کیا کیا مین بیہوش ہوگئی وہ مجھے ننگا کر کے ایک درخت سے باندھکر چلا گیا جب مجھے ہوش آیا آیندو روند کو منت کر کے بلایا اور اپنے تئین رہا کرا کر آپکی خدمت مین چلی تھی کہ شکر خدا کا حضور کی صورت نظر آئی واضح ہو کہ یہ وہ شگوفہ ہے جسکی صورت عمرو بنکے ملکہ کے ساتھ گیا تھا غرض ملکہ کو اس ماجرے کے سننے سے حیرت ہوئی اور دل مین کہا کہ اس ماجرے کو مخفی کرو شاید کوئی دوست شہزادہ بدیع الزمان کا اسکی شکل بنکے انکی رہائی کی فکر مین وہان ٹھہرا ہے معلوم ہوا کہ وہ شگوفہ نہین ہے کوئی اور ہے اور اگر اس حال کا چرچا کروگی شہزادہ آگاہ ہوگی وہ بیچارہ بھی گرفتار ہوگا غرض شہزادے کی محبت سے کچھ خالہ کا بھی ملکہ نے پاس نہ کیا اور کنیزون کو بلا کر شگوفہ کو اور کپڑے دلوائے اور کہا دیکھو یہ مستانی میرے ساتھ سے ملکہ شہزادہ پاس رہگئی تھی اسلیے کہ ملکہ کو جانے دو تو مین اکیلی جو جی مین آئے وہ کرون آخر نہین معلوم کہان گئی تھی کہ اپنے کپڑے بھی چھنوا آئی ہرچند شگوفہ نے کہا واری مجھ پر یہ سانحہ گذرا ملکہ نے کہا چل جھوٹی مجھے کب یقین آتا ہے قسم ہے سامری کی اب جو تجھسے ایسی باتین کریگی تو خوب سزا دلواؤنگی غرض اوسکو دھمکا دیا کہ یہ بار بار اپنی کیفیت بیان نکرے اور اس امر کا چرچا نہ ہو اور اس امر کا چرچا نہ ہوا اور ملکہ آپ نظر بہ کریم کارساز مسبب الاسباب کر کے کہ یقین ہے اب کوئی صورت بدیع الزمان کے رہائی کی نکل آئیگی اپنے باغ کی طرف متوجہ ہوئی اور جب داخل باغ ہوئی بغیر اپنے گلعذار کے وہ گلشن سراسر نظرون مین خار تھا بقول شاعر نظم

بن ترے سیر چمن خوش آئی کیا اے سروناز — پھول جو ہے میری نظروں میں برنگ خار ہے
جو خمیدہ گل کی ٹہنی ہے وہ ہے شکل کمان — شکل ناوک موج بوئے گل جگر کے پار ہے

لالہ وار دل ہم عشق سے داغدار نرگس آسا چشم براہ انتظار سنبل نمط پریشان و زار ملکہ تصویر جادو یا شہزادۂ
والا تبار میں وہاں فروکش ہوئی مگر بیتاب و بیقرار ہے لیکن اب حال ریش تراشندۂ کافران و سربریدۂ
جادوگران خنجر گذار خواجہ عمرو نامدار کا سنیئے کہ یہ جو باغ میں ملکہ شرارہ کے پاس ٹھہرے تھے شام تک
تو بارہ دری میں شرارہ کی خواصوں کے ساتھ خوش فعلی اور مذاق کرتے رہے کسیکے چٹکی لے لی کسی کے
گال پر گال رکھدیا آنکھ بچا کر جسکا جو مال پایا زنبیل میں رکھ لیا اب کسیکا پاندان نذارد کسیکا مقابہ غائب
ایک ہنگامہ ہے معلوم نہیں ہوتا کون لیگیا غرض اسی ہنگام میں شام ہوئی شرارہ نے کھانا شراب
کباب سب نعمتیں اپنے خاصے پر سے بھیجیں جب سب ضروریات سے فراغت ہوئی چبوترہ بلور پر
شرارہ فرش بچھوا کر بیٹھی باغ میں روشنی ہوئی قندیلیں مثل قطرہ ہائے نور ہر درخت میں آویزاں
ہوئیں بارہ دری میں ہانڈیاں جھاڑ کنول جملہ شیشہ آلات فراشوں نے درست کرکے روشن
کیا سبحان اللہ ایسی جگہ کا کیا کہنا قطعہ آئینہ تھا کہ باغ جوہر تھا ÷ بے تکلف دل سکندر تھا ÷ ذرہ دیوار گوہر
میں بہار ÷ کہیں بستان شاہد دیوار ÷ طرفہ فرشی کنول پہ تھا جوبن ÷ نار نور ایک جا پہ تھے روشن
فواروں کے خزانے میں بادلہ کتر کر ڈالدیا اور نہروں کا پانی جھلکایا گیا القصہ جب آراستگی
ہو چکی اوس وقت ارباب نشاط کی طلب ہوئی شرارہ نے کہا شگوفہ کو بلاؤ بمجرد حکم شگوفہ حاضر ہوئی
اور پیشواز منگا کر پہنی چوراسی پانوں میں باندھی سازندوں گاینوں سے جو ملازم شرارہ تھیں حکم دیا
کہ ساز اپنے ملائیں اور عمرو نے جوڑی ذکی اپنے پاس سے نکالی جاننا چاہیے کہ عمرو کو کوہ ابو قبیس پر
امیر کے ساتھ حضرت جبرئیل نے شاگرد کیا ہے اور تین دانے انگور کے کھلائے ہیں کہ ایک دانہ کی
خاصیت یہ ہے کہ عمرو خوش الحان ہے اور الحان داؤدی رکھتا ہے اور دوسرے دانہ کی تاثیر سے بہتر
صورتیں بدل سکتا ہے جس صورت کا خیال لائے بقدرت خدا وہی بنجائے اور تیسرے دانے کے سبب سے
عمرو زبان ہر قوم کی سمجھتا ہے اور انھیں کے محاورے میں گفتگو کرتا ہے بالحاصل عمرو نے بانسری نکالکر
لبوں سے لگائی اور تھوڑے سے موتی لیکر پھانک لیے اور ایک ریتی انگوٹھے میں پانوں کے باندھا اور دوسرا
سرا اوسکا لبوں سے دبالیا اور گلابی شراب کی بغل میں دبائی اور پیمانہ ہاتھ میں لیا اور گت ناچنا شروع
کیا اور اس طرح کہ جب چاہا ایک گھنگرو بجا اور جب چاہا سب بجے اور جب چاہا ایک نہ بجا منہ سے
موتی ہر تال و گت میں نکل کر تار میں پروئے جاتے تھے اور پیمانہ میں شراب ہر بار بھرتا تھا اور لب عمرو

کو بلاتا تھا ناچ میں چلبل اور ادا دکھاتا تھا کہ ہر طرف سے احسنت آفرین کی صدا بلند تھی **نظم**

| | | |
|---|---|---|
| وہ گھٹنا وہ بڑھنا اداؤں کی ساتھ | دکھانا وہ رکھ رکھ کے چھاتی پہ ہاتھ | کبھی دلکو پاؤں سے مل ڈالنا |
| نظر سے کبھی دیکھنا بھالنا | دوپٹے کو کرنا کبھی منھ کے اوٹ | کہ پردے میں ہو جائے دل لوٹ پوٹ |

شرارہ کو ایک عالم حیرت ہے کہ یہ انسان ہے یا شعلہ ہے یا شرارہ ہے عجب طلسم کا ناچ ہے بانسری میں گت کا ٹھیکا بج رہا ہے موتیوں کا تسلسل جاری ہے شراب اہل مجلس کو برابر پہونچتی ہے ملکہ شرارہ نے تعریف کی اور مالا اوتار کر دیا عمرو نے سلام کر کے ناچتے ہوئے جا کر سر سامنے کر دیا شرارہ نے گلے میں مالا پہنا دیا اب گت موقوف کر کے عمرو نے گانا شروع کیا کہ صدائے دلچسپ اور نغمہ دلکش سے ہر ایک کو غش آگیا اور شرارہ پر عالم وجد طاری ہوا **مثنوی**

| | |
|---|---|
| ہوا بندھ گئی اسکھڑی اس اصول | بسیرا کئے جانور اپنا بھول |
| درختوں سے مل مل کے باد صبا | لگی وجد میں بولنے واہ وا |

جب شرارہ حالت ذوق میں آکر رونے لگی عمرو نے گانا موقوف کیا شرارہ نے کہا ارے بسمل کیوں چھوڑتی ہے ذبح کیا ہے تو دم نکل جانے دے شگوفہ نے عرض کیا کہ اے ملکہ کچھ حال اپنا میں غزل میں عرض کرتی ہوں **غزل**

| | |
|---|---|
| آنکھوں کو جانتی ہوں پیالہ شراب کا | مستوں کو فرض عین ہے پینا شراب کا |
| میرا خمیر بادۂ انگور سے بنا | دیتا ہے مجتہد مجھے فتوے شراب کا |
| خمخانہ جہان میں وہ علامہ دہر ہوں | دیتا ہے مجتہد مجھے فتوے شراب کا |

جب اشعار شرارہ نے سنے سمجھی کہ یہ طالب شراب ہے بلحاظ سے مانگ نہیں سکتی ہے بڑی تمیزدار ہے کہ آپنے اہل محفل کو شراب پلائی اور آپ نہیں پی بس فوراً حکم دیا کہ میخانے کا اسباب حاضر کرو کنیزیں دوڑ دوڑ دین اور کشتیان شراب کی اور ساغر و کنٹر و گلابیان سب لا کر موجود کر دیں شرارہ نے کہا کہ اے شگوفہ آج تو نے مجھے محظوظ کیا میں اب تجکو اپنا مقرب بنایا اور اپنی انیسوں میں داخل کیا آج ساقی گری ہماری صحبت میں کر اور ہمیں بھی شراب پلا عمرو یعنے شگوفہ نے بڑھکر پانچ اشرفیان نذر دین کہ عہد ملا شرارہ نے خلعت فاخرہ دیا خلعت پہنکر میخانہ کو شگوفہ نقلی نے آراستہ کیا سبز کنٹروں و شیشوں کو شراب کے جہاں جھاڑ روشن تھے وہاں مثل گلدستہ کے آراستہ کیا سبز کنٹر اور شیشہ کو سرخ کے برابر رکھا اور اس طرح جھاڑ کے مقابل کیا کہ اوسکی روشنی اوسپر پڑی اور فرش پر گلدستے رکھے ہوئے معلوم ہوں اسطرح کے پھیر بدل کرنے سے غرض عمرو کی یہ تھی کہ بجلدی تمام شراب میں بیہوشی آغشتہ کرے غرض آنکھ بچا کر سب شراب کو آغشتہ بداروی بیہوشی کر دیا اور پھر اوسی طرح ناچنا

شروع کیا اور گلابی شراب کی بغل مین دبا کے شراب پیمانہ مین بھر کے ناچتا ہوا ملکہ شرارہ کے قریب
آیا اور جام کو سامنے کر کے عرض کیا کہ ؎ بنوش بادہ کہ ایام غم نخواہد ماند ٭ چنان نماند چنین نیز ہم
نخواہد ماند شرارہ جادو نے ہاتھ بڑھایا کہ جام لیکے شگوفہ نے اوس جام کو اوچھال دیا اور او
سر پر روکا لیکن ایک قطرہ شراب کا چھلک کر نہ گرا اور سر کو سامنے لیجا کر جھکایا اور عرض کیا کہ
اے ملکہ افسرون اور سردارون کو سر سے شراب پلاتے ہین شرارہ جادو کو اسکے ہنرہاے شایستہ پر
ایک حیرت طاری ہوئی ہے الغرض جام شراب اوسنے لیکر چاہا کہ پی جاے وہ شراب جب اوسکے
منھ کے قریب آئی اور سانس لی ہوا شرارہ کی اسکو لگی وہ شراب شعلہ ہو کر اوڑی اور جام خالی
رہ گیا اب شرارہ کو ہوش آیا کہ یہ کیا ماجرا ہے معلوم ہوتا ہے کہ یہ شخص کوئی عیار ہے فورا
کچھ سحر پڑھا اور عمرو پر کہ جو شگوفہ بنا ہوا ساقی گری کر رہا تھا پھونکا عمرو کا وہ رنگ اور روغن جو
بعیاری لگایا تھا کچھ نہ رہا اور صورت اصلی عمرو کی ظاہر ہوئی شرارہ نے جادوگرنیونکو حکم دیا کہ
اسے گرفتار کرو انہون نے عمرو کی مشکین باندھ لین شرارہ نے کہا او موے تو نے مجھے مار ہی
ڈالا ہوتا دیکھ تو تجھے کس حال زار سے قتل کرتی ہون عمرو نے کہا او قحبہ اب کیا تو سمجھ جائیگی بادولت
جہان تشریف لاتے ہین پھر بے نیل مقصود پھر کے نہین جاتے ہین دیکھ تھوڑے عرصے مین تجھے واصل
جہنم کرتا ہون شرارہ کو یہ کلمات سنکر غصہ آیا راوی کہتا ہے کہ جب سے بدیع الزمان کو شرارہ
نے مقید کیا ہے سحر کے پہرے مقرر کر دیے تھے کہ اگر کوئی عیار شہزادہ نامدار کو چھوڑانے آئے تو مجھے خبر
ہو جائے یہ باعث تھا کہ شراب شعلہ بنکر اوڑی اور عمرو کو اوسنے گرفتار کر لیا فی الجملہ کلمات درشت
عمرو سے سنکر عمرو کو ایک درخت سے بندھوایا اور سحر کا حصار کر دیا کہ اب کوئی شخص باغ سے باہر نکل سکے
اور ایک عرضی مالک طلسم افراسیاب کو مشتمل حالات عمرو تحریر کی کہ مینے اوسے گرفتار کیا ہے اگر حکم ہو
سر کاٹکر اسکا بھیجدون اور اگر ارشاد ہو زندہ روانہ کرون اور یہ عرضی اپنی ایک کنیز شعلہ رفتار
نامے کو دی کہ خدمت شہنشاہ ساحران مین جا کر پہونچائے شعلہ عرضی لیکر چلی لیکن اب حال
افراسیاب جادو مالک طلسم سنیے کہ اسکی عملداری مین ساٹھہ ہزار ملک جادوگر اور جادوگرنیون
سے آباد ہین اور وہانکے بادشاہ سب اسکے مطیع و منقاد ہین اور اس طلسم مین تین مقام ہین
ایک پردہ ظلمات ایک طلسم باطن ایک طلسم ظاہر پردہ ظلمات مین بزرگ
افراسیاب کے مثل ماہی زمرد رنگ و آفات چہار دست وغیرہ رہتے ہین کہ ذکر
اونکا وقت فتح طلسم آئیگا اور طلسم باطن مین وزرا امرا مقربان شاہ یعنی افراسیاب کے رہتے

ہین

ہین مثل ملکہ حیرت وغیرہ اور طلسم ظاہر مین رعایا اور اکابران شہر ساکن ہین اور ظاہر و باطن طلسم کے درمیان ہین ایک دریای سحر بنایا ہے کہ نام اوسکا دریاے خون روان ہی اور اوسپر ایک پل دھوین کا بنا ہی اور دو شیر دھوین کے اندر پل پر کھڑے ہین اور ایک عمارت پل کے اوپر تین درجہ کی بنی ہے اول درجے مین اوسکے پر بیزادین شہنائیان اور قرنائین منھہ سے لگائی ہین اور دوسرے درجے مین پریان موتی جھولی مین بھرے ہوے کھڑی اوچھالتی ہین کہ موتی دریا مین گرتے اور دریا کی مچھلیان اون موتیونکو منھہ مین لیے تیرتی پھرتی ہین اور تیسرے درجے مین بڑے بڑے قدآور جوان قوم کے حبشی ہین کہ دو دو صفین باندھے ہوے باشمشیر برہنہ کھڑے ہین اور آپسمین لڑ رہے ہین اور خون اونکے جسم سے بہکر دریا مین گرتا ہے کہ پانی اوسکا وہی خون ہی اسی سے نام اوسکا دریاے خون روان اور نام پل کا پل پریزادان ہی افراسیاب ہر جگہ طلسم مین سیر کرتا پھرتا ہے اور ہر مقام مین باغ اور عمارتین اور سیر گاہین اور مکانات افراسیاب کے تعمیر ہین کہ ذکر اونکا بروقت داخلہ عمرو اور طلسم کشا شہزادہ اسد کے بیان ہوگا غرض یہ ساحرہ فرستادہ شرارہ بزور سحر اوڑکر روانہ ہوئی اور دریاے خون روان کے کنارے پہونچکر پکاری کہ اے شہنشاہ ساحران مین فرستادہ شرارہ جادو کی حضور پرنور کی خدمت مین حاضر ہون افراسیاب اندر طلسم باطن کے ایک باغ ہی کہ نام اوسکا باغ سیب ہی وہان مع ارکان سلطنت جلوہ فرما تھا کہ یکایک شعلہ رخسار کے آنیکی خبر اوسکے سحر نے اوسے پہونچائی راوی کہتا ہی کہ افراسیاب جادو اتنا بڑا ساحر ہے کہ طلسم کے اندر جو اوسکو پکارتا ہے سحر اوسے خبر دیتا ہے اور ایک کتاب اوسکے پاس ہی کہ نام اوسکا کتاب سامری ہی اوسمین سب حال ہر ایک کا معلوم ہوتا ہی اور بہت سے پتلے کہ بعضے فولاد کے ہین بعضے مٹی کے کہ وہ حکم سے افراسیاب کے لڑتے ہین اور سب کام کرتے ہین اور جسکو حکم ہوتا ہے پنجہ کی صورت ہوکر اوسکو اوٹھا لیجاتے ہین خلاصہ کلام جب شعلہ کے آنیکی خبر بزور سحر معلوم ہوئی افراسیاب نے ایک پنجہ سحر کا بھیجا کہ وہ آکر شعلہ کو اوٹھا لیگیا اور سامنے افراسیاب کے پہونچا کر پنجہ تو غائب ہو گیا مگر شعلہ نے دیکھا کہ باغ کی بارہ دری مین کئی ہزار دنگل اور کرسیان یاقوت احمر کی بچھی ہین اور دنگلون کے نیچے پاے شیر دہان اور مگر دہان اور فیل چہرہ لگے ہین اور منھہ سے اون چہرون کے شعلے آگ کے نکلتے ہین اور اون کرسیون اور دنگلون پر مغزران طلسم ساحران نامی بلباس فاخرہ بیٹھے ہین مثل ملکہ بہار جادو و نافرمان جادو و زعفران جادو و طاوس جادو و مشکین موے نکا کل کشا و مخمور

سرخ چشم وغیرہ کہ نام اورون کے وقت پر گزارش ہونگے اور ملکہ حیرت جادوز وجہ
افراسیاب تخت پر پہلوی افراسیاب ہین جلوہ گر ہی وہ تخت مقام صدر ہین آراستہ ہے
جواہرات بیش بہا جڑاہی اور سامنے ملکہ حیرت کے پانچ عیارچیان کہ نام اونکی صرصر شمشیرزن
و صبا رفتار و شمیمہ نقب زن و غزالہ کمند انداز و تیز نگاہ خنجر زن ہین حاضر ہین صرصر
شاہزادی ہی اور چار عیارچیان صرصر کی مصاحبین ہین اور دو وزیرزادیان کہ نام اونکے
یاقوت جادو اور زمرد جادو ہین ملکہ حیرت کے سرپر رومال سے مگس رانی کر رہی ہین حضار
دربار رعب و داب شاہی سے دست بستہ خاموش بیٹھے ہین اور چار وزیر افراسیاب جادو کے نام
اونکے باغبان قدرت و صنعت سحر ساز و ابریق کوہ شگاف و سرمایہ برف انداز
سر پر شہنشاہ جادوان افراسیاب کے مرچھ جنبانی کر رہے ہین الحاصل شعلہ فرستادہ شرارہ
کی جب سامنے آئی مجرا کر کے عرضی پیش کی افراسیاب نے بعد ملاحظہ جواب لکھہ دیا کہ عمرو کو قتل
کرو شعلہ جواب لیکر رخصت ہوئی افراسیاب نے سحر کا پنجہ ہلا کر دریاے خون روان کے
پار اوسے بھجوا دیا یہ وہان سے شرارہ کے پاس چلی مگر یہان سے شرارہ کے باغ کا فاصلہ
ہے یہ تو دوسرے دن پہونچیگی مگر اب حال عمرو کا بیان کیا جاتا ہے کہ یہ بلبل شاخسار گلشن عیاری
ایک درخت سے بندھے ہین کہ اسی ہنگام مین جب زیادہ رات گئی شرارہ جا کر بارہ دری مین
سورہی عمرو نے دل مین فکر کی کہ کسی تدبیر سے رہا ہون اور شرارہ کو قتل کرون اسی تدبیر مین تھا
کہ اتفاق سے ایک کنیز شرارہ کی اودھر آنکلی کہ جدھر یہ بندھے ہوے تھے اوسے دیکھکر
اشارے سے اپنے پاس بلایا اور کہا کہ اے بندی لقا کی ذرا دو باتین میری سن لے وہ کنیز جب
قریب آئی عمرو نے رونا شروع کیا اور کہا کہ مین صبح کو تم جانتی ہو کہ گردن مارا جاؤنگا اور جلاد
جو کچھہ مال وغیرہ میرے پاس ہی لے لیگا اسلیے چاہتا ہون کہ تجھے مال اپنا سپرد کرون اگر تو میری
وصیت سنے اور میرا کہنا قبول کرے اور یہ بھی مجھے معلوم ہی کہ مین عیار حمزۂ صاحبقران ہون
جواہر و در و گوہر بے انتہا اپنے پاس رکھتا ہون یہ کنیز کہ نام اوسکا سمن عذار ہے مال کا نام
سنکر لالچ مین آئی اور پاس عمرو کے بیٹھہ گئی اور کہا بیان کرو وہ کیا وصیت ہی اور کس قدر مال ہی
عمرو نے کہا مال تو بہت ہی مگر پہلے وصیت سن لو اور وہ یہ ہے کہ جب مین قتل ہو جاؤن تو کچھہ
مال صرف کر کے شرارہ سے مانگ لینا اور اوسے کفن دیکر دفن کر دینا اور لشکر صاحبقران
مین جا کر نصف مال میرا میری اولاد کو اور بی بی کو دینا اور باقی تم صرف کرنا سمن عذار

نے کہا اچھا وہ مال کیا ہی عمرو نے کہا ایک ہاتھ میرا کھولدو تا کہ وہ سب مال نکالکر مین تمھین دون
سمن غدار نے عمرو کا ہاتھ کھول دیا عمرو نے کسوت عیاری نکالکر زمین پر رکھدی اور کہا میرا
دوسرا ہاتھ بندھا ہی تم اسے کھولوا ور جو جو مین کہون وہ لے لو اوسنے وہ کسوت کھولی اوس مین
سے اسباب عیاری کرنیکا نکلنے لگا کہین زنانی پوشاک کوئی مردانی پوشاک کچھ مٹھائی کچھ رنگ و
روغن وغیرہ برآمد ہوا عمرو بتلاتا جاتا ہی کہ یہ سب عیاری کرنیکے اشیا ہین اس طرح ہم عورت کی
شکل بنتے ہین یون فقیر بنتے ہین یون بادشاہ بنتے ہین اس مٹھائی مین بیہوشی ملی ہے یہ میوے
آغشتہ بدار وی بیہوشی مین غرض ایک کیسہ زربھی ان سب چیزون کے بعد نکلا کہ اوس مین
جواہرات اور اشرفیان تھین عمرو نے کہا یہ تھیلی لے لو سمن غدار بہت خوش ہوئی اور وہ
روپیہ لے لیا پھر اوس کسوت کو تلاش کرنے لگی ابکی بار ایک ڈبیا یاقوت احمر کی نہایت سبک
ترشی ہوئی کہ جسکی ضو سے وہ جگہ تمام منور اور روشن ہو گئی اوس مین سے نکلی عمرو نے وہ درج
جلدی سے اوٹھایا سمن غدار نے کہا اس مین کیا ہی کہا اس مین میری جان ہی جو کچھ مینے
کمایا ہے سب اسمین ہی کہا ہی کنیز نے کہا یہ بھی مجھے دے عمرو نے کہا یہ اپنے ساتھ قبر مین لیجاؤنگا
سمن غدار نے کہا اچھا بتلا اس ڈبیا مین کیا چیز ہے عمرو نے کہا اس مین ایک گوہر بے بہا ہے
کہ جسکی قیمت اگر ہفت اقلیم کی سلطنت بھی ملے جب بھی کم ہے سمن غدار نے کہا اے عمرو
آخر تو مارا ہی جائیگا یہ بھی مجھے دیدے تیرے عیال و اطفال کے ساتھ کمال احسان کرونگی
عمرو نے کہا خیر تو بھی کیا یاد کریگی اسے بھی لے لے لیکن ایکبار مجھے ڈبیا کھولکر یہ موتی پھر دکھا
دی سمن غدار نے عمرو سے وہ ڈبیا لیکر چاہا کہ اوسے کھولے وہ کھل نسکی عمرو نے کہا کہ سینے
کے برابر رکھ کے دونون ہاتھون سے زور کر کے کھولو اوسنے قریب سینے کے لا کر زور کیا وہ
ڈبیا کھلی اور اوسمین سے غبار بیہوشی اوڑا اور اوسکے منھ پر پڑا کہ ایک چھینک آئی اور بیہوش
ہو گئی عمرو کا ایک ہاتھ تو کھلا ہوا تھا دوسرا بھی کھول لیا اور سمن غدار کو اوٹھا کر علیحدہ
لا کے ایک گوشہ باغ مین رنگ و روغن عیاری کا لیکر اسکو اپنی صورت بنایا اور آپ اسکی شکل بنا
اور اسکی زبان مین ایک روغن ایسا لگایا کہ زبان اوسکی منھ مین پھول گئی اور کلام کرنے سے معذور
ہوئی اسے لا کر اسی درخت سے اپنی جگہ پر باندھ دیا اور سب اسباب اپنا کسوت عیاری مین باندھکر
وہان آیا کہ جہان سمن غدار سویا کرتی تھی کیلیے کہ جب عمرو شگوفہ بنا ہوا تھا تو سب کنیزون کی نشست
کی جگہ اونکی ساتھ رہکر دیکھ لی تھی غرض اسکے پلنگ پر آکر عمرو لیٹ رہا یہانتک کہ زندانی فلک قید خانہ

سے مشرق کے زنجیر شعاع مین مسلسل میدان چرخ مین آیا اور خسرو انجم سپاہ نے دربار
سیارگان برخاست کیا ابیات

سحر چون زاغ شب پرواز برداشت
لحاف غنچہ از رخ در کشیدند
خروس صبحدم آواز برداشت
سمن از آب شبنم روی خود شست
عنادل لحن دلکش بر کشیدند
بنفشہ جعد عنبر بوی خود شست

دم سحر شرارہ جادو خواب غفلت سے بیدار ہوئی اور کنیزین بھی سب اٹھین بعد فراغ امورات
ضروری شرارہ بارہ دری کے چبوترے پر فرش بچھوا کر بیٹھی اور سب خواصین مع عمرو کے
کہ جو بشکل سمن غدار ہے اوسکی خدمت مین حاضر ہوئی کہ اس عرصہ مین شعلہ جسار جواب لیے
ہوے عرضی کا افراسیاب کے پاس سے پہونچی اور شرارہ کو وہ تحریر افراسیاب کی دی اوسنے
حکم دیا کہ عمرو کو درخت سے کھول کر لاؤ اور قلماقنی سے کہا کہ سر اوسکا کاٹ لے کنیزین جا کر سمن غدار
کو جو بشکل عمرو تھی سامنے شرارہ کے لائین اور قلماقنی خنجر لیکر سر کاٹنے پر مستعد ہوئی سمن غدار
بسبب روغن لگا دینے خواجہ کے منہہ سے بولتی نہین ہے ہر چند رو رو کر اشارے کیا کی مگر کوئی نہ سمجھا
اور ایک ہی ہاتھہ مین قلماقنی نے سر اوسکا بحکم شرارہ جدا کیا وہ ساحرہ تھی اوسکے مرتے ہی ایک شور
بلند ہوا اور اوسکی بیرون نے غل مچائی کہ افسوس کشتی سمن غدار جادو اور ایک تاریکی چھاگئی عمرو
جو اسکی شکل بنا ہوا تھا اوسی اندھیرے مین بھاگ کر ایک گوشۂ باغ مین جا چھپا اور شرارہ بہت
یہ تاریکی دیکھکر اور شور و غوغا سنکر گھبرائی کہ سمن غدار کا نخل ہستی برباد ہوا اور عمرو نے لبفن مکاری
خار دیا اور آپ چھوٹ گیا کنیزون سے کہا کہ سمن غدار کی جگہ پر دیکھو کہ وہ باغی وہان بیٹھا ہوگا
کنیزین نسیم آسا برای تعمیل چلین اور سمن غدار کی جگہ پر جا کر دیکھا کسیکو نہ پایا شرارہ کو مطلع کیا کہ
وہان کوئی نہین ہے اوسنے کہا اچھا صندوقچہ سحر کا جو بارہ دری کے بیچ کے طاق مین رکھا ہے اوٹھا لاؤ
مینے انکو حصار سحر سے کر دیا تھا کہ کوئی باغ کے باہر نکل کے نہ جا سکے یقین ہے کہ وہ دزد تم کنیزون مین ملا
ہے مین اوس صندوقچہ سے دریافت کر لونگی یہ حکم کرتے ہی وہ صندوقچہ سحر اسکے سامنے حاضر کیا شرارہ
نے اوسکا بیڑا اوٹھایا اوسمین سے ایک کڑا مثل حلقے کے بیچ مین لگا تھا اوسنے حکم دیا کہ اس حلقے مین سب
ہاتھہ ڈالو جو عمرو ہوگا اوسکا ہاتھہ اسمین سے نکل نہ سکیگا سب کنیزون نے ہاتھہ حلقے مین ڈالا مگر کسیکا ہاتھہ نہ
پھنسا شرارہ نے کہا جاؤ صندوقچہ رکھہ آؤ تم مین کوئی عمرو نہین ہے اب مین آج رات کو اپنا سحر جگاؤنگی
اور دریافت کرونگی کہ عمرو کہان ہے کنیزین صندوقچہ رکھہ آئین لیکن یہ حال عمرو نے گوشۂ باغ سے دیکھا
خاموش ہو رہا اور چار طرف نگاہ کی ایکطرف کو ایک جھونپڑی باغبانون کے رہنے کی معلوم دی عمرو

درختونکی آڑ مین چھپتا ہوا اوس جھونپڑی کے قریب آیا دیکھا ایک بڑھیا اسی جگہ بیٹھی ہی عمرو نے اوس سے پوچھا کہ تو کون ہی کہا گلشن باغبانی کی مان ہون میرا نام چمپا ہی عمرو نے ایک بیضہ بیہوشی اسکے منھ پر مارکے اوراوسے بیہوش کرکے زنبیل مین ڈالا اور اوسکی صورت بنکر لکڑی ہاتھہ مین لیے سامنے شرارہ کے آیا اور اوسکی بلائین لین گردپھرا شرارہ نے کہا کیون چمپا آج کیا ہی عرض کی قربان شوم آج سنا ہی کہ کوئی چور آپکا بھاگا ہے اور آپکے جو جو باغ مین رہتے ہین سب کا امتحان کیا ہے لونڈی بھی حاضر ہوئی ہی کہ میرا بھی امتحان لیجیے شرارہ نے کہا اے چمپا تیرے امتحان کی کیا ضرورت ہے مین آج راتکو سحر تیار کرونگی جہان عمرو ہوگا وہانسے خود چلا آئیگا چمپا نے کہا واری جاؤن کل کی بات کل کے ہاتھہ ہے آج جوسکے ساتھہ کیا ہے وہی میرے ساتھہ بھی کیجیے شرارہ نے کہا اچھا صندوقچہ سحر اوٹھا لاؤ چمپا نے کہا حضور مین لاتی ہون بتلائیے کہان رکھا ہے کہا بیچ کے طاق مین بارہ دری کے چمپا لاٹھی پکڑے چلین اور اندر بارہ دری کے آکر صندوقچہ کو کھولا سب تو باہر ہین اکیلے قابو پاکر بیہوشی کا غبار سب اوس مین الگ سے کہ کپڑے مین ہاتھہ نہ لگنے پائے بھر دیا اور پٹرا بند کرکے صندوقچہ لیکر آہستہ آہستہ چلی شرارہ نے کنیزون سے کہا ارے وہ بڑھیا ہی تم جاکر اوس سے لے لو غرض ہاتھون ہاتھہ وہ صندوقچہ شرارہ پاس آیا اور عمرو بھی چمپا کی شکل بنا ہوا قریب شرارہ کے آکر کھڑا ہوا شرارہ نے جوہین اوسکا پٹرا کھولا ایک بیک بیہوشی کا دھوئین کی طرح نکلا کہ گرد کی خواصین اور شرارہ جادو چھینک مار کر بیہوش ہوئین عمرو نے جیسے ہی شرارہ بیہوش ہوئی خنجر مارا کہ سر اوسکا کٹ گیا اور قیامت کا سامان برپا ہوا برفباری اور سنگ باری سحر کے زور سے ہونے لگی پریون نے غل مچائی مگر اس ہنگام مین عمرو نے گلیم عیاری اوڑھ لی اور نظر مردم سے پنہان ہوکر سفید مہرہ کہ جسکی صدا سے دیو ناچنے لگتا ہے اور مثل انسان کے ایک آتی بھی ہے نکالکر بجایا سب نے اس آفت مین سنا کہ کوئی کہتا ہے کہ جلدی یہان سے بھاگو ورنہ تم سب مارے جاؤگے اس صدائے مہیب کے سننے سے باقی کنیزین اور ملازم شرارہ کے باہر باغ کے بھاگے اور عمرو نے جو کنیزین کہ بیہوش ہوگئین تھین اون سبکے سر کاٹ لیے بڑی دیر تک غل اور شور و تاریکی رہی آخر وہ ہنگامہ موقوف ہوا عمرو نے دیکھا کہ لاشین جادوگرنیون کی پڑی ہین اور باغ مین جو درخت اور مکانات سحر سے بنے تھے وہ غائب ہوگئے ہین اصلی درخت اور مکان رہ گئے ہین اور بدیع الزمان جھولے ہوے ایک درخت کے نیچے کھڑے ہین عمرو کا تماشا دیکھہ رہے ہین عمرو نے جب شاہزادے کی جانب دیکھا اوسوقت شاہزادے نے سلام کیا عمرو نے کہا اے فرزند تم کیونکر رہا ہوے عرض کیا کہ

شمرارہ ساحرہ کے سحر کی ہتھکڑیان بیڑیان تھین جب وہ جہنم واصل ہوئی وہ سب قید دفع ہوگئی
اور حجرہ کھل گیا مین باہر نکل آیا عمرو یہ باتین بدیع الزمان سے کر رہا تھا کہ یکایک ہوا تیز و تند چلی اور
بونڈر اوٹھنے لگے اور کچھ بگولے پیچ و تاب کھاتے ہوے شمرارہ کی لاش کے گرد آکر چکر مارنے لگے اور لاش
کو چکر دیتے ہوے زمین سے اوڑاکر ایک سمت کو لیکر چلے عمرو نے کہا اے بدیع الزمان اب یہانسے جلدی چلو
معلوم ہوتا ہی کہ لاش شمرارہ کی مالک طلسم کے پاس جائیگی اور کوئی لمحہ مین آفت آجائیگی شہزادے نے
کہا کوئی مرکب اگر ہوتا تو رستہ جلدی چلا جاتا عمرو نے کہا گھوڑا تو ایک جگہ بکاؤ ہی مگر روپیہ درکار ہے
بدیع الزمان نے لاکھ روپیہ دینے کا وعدہ کیا عمرو نے زنبیل سے قلم دوات و کاغذ نکالا کہ لکھدو
تم تو جوان ہو شاید ندو مین نالش کر کے لے لونگا بدیع الزمان بہت ہنسے اور رقعہ لاکھ روپیہ کا
لکھدیا کہ لشکر مین چلکر دونگا عمرو نے رقعہ لیکر زنبیل مین رکھا اور باہر باغ کے جاکر زنبیل سے گھوڑا
نکالا اور ساز و یراق سب نکالکر اوسے کسا اور سامنے بدیع الزمان کے لایا اور کہا ایک سوداگر
سے جاکر ابھی مینے مول لیا ہے بدیع الزمان نے کہا اچھا تھا جو تھا کہ دروازے پر گھوڑا لیے منتظر
آپکا ایسی آفت مین کھڑا تھا عمرو نے کہا اے فرزند حمزہ تجھے سوائے تقریر کے اور بھی کچھ آتا ہے
جلد یہانسے چل ایسا نہو کوئی آفت آتی ہو بدیع الزمان غرض سوار ہوے اور عمرو ہمراہ ہوا دونون
باغ سے نکلکر چلے راہ مین عمرو سے بدیع الزمان نے کہا اے عم نامدار معلوم ہو کہ عمرو دودھ شریکا
بھائی حمزہ صاحبقران کا ہے اسوجہ سے بیٹے امیر حمزہ کے اسکو چچا کہتے ہین اور تعظیم کرتے ہین
الحاصل شاہزادے نے کہا کہ چچا جان میرا جانا یہان سے لشکر مین میرے لیئے ننگ و عار ہے
کسلیے کہ مین ملکہ تصویر جادو پر عاشق ہون وہ سنیگی تو کہیگی کہ فرزند حمزہ میرا جو یا اور جان
بچاکر اپنے لشکر کو چلا گیا عمرو نے یہ باتین جب سنین بنگاہ غضب بدیع الزمان کو گھورا اور کہا اور
ناشدنی فردا ایک آفت سے تو مر کے ہوا تھا جینا * پڑگئی اور یہ کیسی مرے اللہ نہی * ہنوز زخم
جگر آلے ہین طلسم مین خار و گل سب آفت کے پرکالے ہین ابھی لشکر تک مین پہونچے نہین کہ آپ نیا
راگ لائے جلدی یہانسے چل ورنہ قسم ہے مجھکو ہادی عرب یعنی حمزہ صاحبقران کی کہ مارے کوڑون
کے کھال گرادونگا بدیع الزمان نے کہا اے چچا مین آپکو یہ بازوبند قیمتی کئی لاکھ روپیہ کا دیتا ہون
اگر کوئی تدبیر کر کے میرے معشوق کو مجسے ملادیجیے ورنہ میرا یہ حال ہی بیت یا تن رسد بجانان یا جان
زتن برآید * دست از طلب ندارم تا کار من برآید * عمرو نے جب نام بازوبند کا سنا ایکبار خفا ہوکر
کہا کہ تو نے کوئی مجکو قرم ساق مقرر کیا ہے رنڈیان ملواتا مین کیا جانون نگہبان ملکہ تصویر شہزادی ہے

اُسکی نسبت البتہ کرا دونگا لاوہ بازوبند مجھے دے بدیع الزمان نے بازوبند عمرو کو دیا عمرو
بدیع الزمان کو لیکر اوس طرف چلا کہ جدھر سے تصویر کو آتے دیکھا تھا سمجھا کہ اسی طرف اوسکے رہنے کا
مقام ہوگا جب وہان پہونچا کہ جس جگہ جھاڑی مین شگوفہ کو بیہوش کیا تھا اور اسکی شکل عمرو بنا تھا وہ مقام بدیع الزمان
کو دکھایا اور سارا حال سنایا بدیع الزمان ہنسے اور پھر آگے چلے اب ملکہ تصویر کا ماجرا سنیے کہ یاد
شہزادۂ عالی تبار مین بیتاب و بیقرار شرارہ کے پاس سے آتی تھی اوس روز سے یہ حال تھا کہ طبیعت دن کٹا فریاد
سے اور رات زاری سے کٹی :: عمر کٹنے کو کٹی پر کیا ہی خواری سے کٹی :: تصویر خیالی شہزادے کی لوح سینہ
پر کندہ تھی نام کی بدیع الزمان کے رٹ دل کو لگی تھی کہ بیت ہون تصویر مین ترے صورت تصویر گلی
جسم بیجس ہے مرا پیکر بیجان کی طرح :: جب یہ حال ملکہ کا کنیزون انیسون جلیسون نے دیکھا باصرار ماجرائے عشق
استفسار کیا کہ واری کہان دل لگا یا کس ظالم جفا کار نے حضور کا یہ حال بنایا کہ آنکھون مین تری
حواس مین ابتری روز بروز بدتری ہے ہمسے تو تبلایئے کہ اوسکی تدبیر کرین اور اوسکو آپ تک
پہونچایئن ملکہ نے کہا درد اپنا لادوا ہی اسکے علاج مین بیکار مسیحا ہے **قطعہ**

ہم تو کہتے تھے کہ نادان ہو جو دلکو دیوے
اب اوسی شخص کے ہے زیر قدم سر اپنا
دیکھیں تو چھین لے دل ہمسے وہ کون ایسا ہے
سچ کہا ہے کہ بڑے بول کا سر نیچا ہے

انیسون نے کہا ای ملکہ عالم قربانت شویم آپ چاہے خوش ہون یا ناراض مگر حضور نے سچ تو یہ ہی کہ جبسے
اوس قیدی کو دیکھا ہے حال اپنا غیر کیا ہے ایک بولی کہ بوا وہ مردود ابھی ایسا سجدار نکیلا حسین
مہ جبین ہی کہ ملکہ پر کیا موقوف میرا بھی اپنے دیدونکی قسم عجب حال ہی اوسے دیکھا ہے اوسکی زلف
گرہ گیر مین دل الجھا ہے سودا ہوگیا ہے راتون کو نیند نہین آتی ہی وہی صورت دیکھنے کو طبیعت
چاہتی ہے جب تصویر نے یہ کلمات محبت آمیز کنیزون اور انیسون سے سنے اوسوقت اپنے حال سے
اونھین آگاہ کیا اور حکم دیا کہ تم بزور سحر کبوترا ور فاختہ کی شکل بنکر جاؤ شرارہ کے باغ کے گرد پھر واور
جو کیفیت وہان گذرے اوس سے مجھے مطلع کرو غرض ایک روز کنیزون نے آکر عمرو کی خبر سنائی کہ بی بی
عمرو جو شگوفہ بنا ہوا تھا وہ پکڑ لیا گیا ملکہ نے کمال حال اپنا تباہ کیا اسی رنج مین تھی کہ دوسرے
دن خبر مرگ شرارہ کی پہونچی اوسوقت وہ لالہ رو گل کی طرح کھلکھلا کر ہنسی اور کنیزون سے کہا
اب شہزادہ چھوٹ کر لشکر مین جائیگا تم جاکر اوسے یہان لے آو طالب کو مطلوب سے ملاؤ کنیزین اوس
طرف سے چلین اور عمرو اس طرف سے لیے ہوے بدیع الزمان کو آتا تھا کہ یکایک دیکھا پانچ چار
عورتین کم سن سراپا غرق دریاے جواہر مانگ مین سر کے سیندور بھرا ہوا نہین ہے مانگ

ہین سینہ در کی یہ سیدھی لکیر * یہ سر پہ رکھی ہے قاتل نے خون بھری شمشیر * نازنینان حور تمثال پری تمثال آپس مین خوش فعلیان کرتین ناز و انداز سے قدم دھرتین آتی ہین ابیات

ایک ایک اونمین شوخ دیدہ تھی — پردہ ناموس کا دریدہ تھی
ایسی بے چین و ایسی گرما گرم — برق و سیماب کو بھی آئے شرم

قریب مرکب شہزادہ عالی وقار آکر دست ادب باندھکر تسلیم بجالائین اور عرض کیا ہماری شہزادی یعنی ملکہ تصویر جادو نے بعد سلام شوق عرض کیا ہے کہ اگر ہرج کا متصور نہ ہو تو دو گھڑی کے لیے ہمارے باغ مین قدم رنجہ فرمائیے یہان تشریف لاکر دل بہلائیے بعد لمحہ کے چلے جائیے عمرو یہ سنکر تجاہل کرکے کہا کہ ہم جادوگرنیون کو منھہ نہین لگاتے اور اونسے لوٹا بھی نہین اوٹھواسکتے اون عورتون نے عمرو کیطرف بھیانک ہوکر دیکھا کہ ایک شخص فی البلا تیلا سوکھا سا یہ کلام کرتا ہے وہ تو شوخ مزاج تھین عمرو پر پھبتیان کہنا شروع کین ایک نے کہا کہ بوا یہ تو مرجیا جن ہے دوسری بولی منٹھیا دیو معلوم ہوتا ہے تیسری نے کہا مین تو جانتی ہون بجائس ہے عمرو نے کہا مین وہ مرجیا جن ہون کہ سبکو تیتھا کا ناچ نچاؤنگا بدیع الزمان نے کہا خواجہ کیا ہرج ہے چلو یہان بھی ہوتے چلین اور شاہزادی سے ملاقات کرلین عمرو نے کہا جہان تو نے کسی رنڈی کا پیام سنا بس سمجھ کہ لٹو ہوا دیکھہ تو چلکے حمزہ سے کیسا تجھے ٹھیک بنواتا ہون غرض یہ باتین کرتے ہوے اون کنیزونکے ساتھہ چلے اور قریب باغ تصویر پہونچے ایک عورت نے اونمین سے بڑھکر ملکہ کو شہزادے کے آنیکی خبر پہونچائی تصویر نے حکم دیا کہ باغ کو آراستہ کرو سامان عیش و عشرت مہیا کرو بس جلد جلد فراشون نے مکان مین فرش قاقم و دیبا بچھایا اور سب طرح اسباب ملوکانہ عیش و راحت کا موجود ہے ملکہ در باغ پر انتظار مین شاہزادے کے آکر کھڑی ہوئی کہ سامنے سے سواری اس نہال حدیقہ صاحبقرانی کی پیدا ہوئی اور تصویر جادو کو دیکھکر شاہزادہ گھوڑے سے اوترا کنیزان ملکہ نے گھوڑا لیجاکر ایک جگہ بندھوا دیا عمرو بھی ساتھہ ہے بدیع الزمان جب دروازہ باغ کے آیا تصویر جادو کو نرگس آسا چشم براہ انتظار پایا اوسوقت عجیب تجمل و شان سے ملکہ آنچل پلو کا دوپٹا اوڑھے پاجامہ بوٹے دار اطلس کا پہنے زر و زیور سے آراستہ تھی نظم

بت مین اللہ کی قدرت کا تماشا دیکھا — وہ تجلی تھی کہ موسی کے بھی اوڑ جائین ہوش
غرق دریائے جواہر مین قدم سے تا فرق — زیور نور و صفا زیب بدن گو ہے پوشش
وہ جبین جسکی محبت کا دل بدر مین داغ — خم ابرو وہ کہ جسکا مہ نو حلقہ بگوش

حلقۂ چشم سیہ یا ورمینا نہ ناز
مردمک آنکھ مین یا مغبچۂ بادہ فروش

کان کی بجلیون مین تابش برق سے سرطور
اختر صبحان تھا کہ نجم در گوش

روی تابان تھا کہ میری شب امید کی صبح
میری طالع کی رسائی تھی کہ گیسو سر دوش

حور آئین و قمر طلعت و آئینہ جمال
نسترن پیکر و شمشاد قد و گلگون پوش

کبھی غمزہ کبھی عشوہ کبھی شوخی کبھی شرم
ہمچو بانہ گئے جلوہ نما گہ روپوش

جنبش لب کا ارادہ تھا کہ کچھ بات کرے
نازکی کا یہ اشارہ تھا کہ بس بس خاموش

بس وہ نازنین خواصونکے کاندھی پر ہاتھ رکھے آگے بڑھی اور مسکرا کر بدیع الزمان کے ہاتھ مین ہاتھ دیا اور عرض کیا کہ ای شہزادۂ کامگار آپنے اس کنیز بے تمیز کو سرفراز کیا ہی فخر و افتخار میرا کہ آپ تشریف لائے نظم

اے آمدنت اگر خبر داشتمے
در رہگذرت گل و سمن کاشتمے

نگذاشتمی کہ پای بر خاک نہی
خاک قدمش ز دیدہ بر داشتمے

شہزادے نے کہا اے ملکہ میرا بھی تمھاری محبت مین یہ حال ہی کہ بیت ما از خاک کوئیت پیراہنست بر تن آنہم ز اشک حسرت صد چاک تا بدامن ؛ اس جامع المتفرقین نے تمکو مجھسے ملایا یہ باتین کرتے ہوئے وہ گل و بلبل داخل باغ ہوئے شہزادے نے دیکھا کہ یہ گلشن نگارین رشک دہ ریاض رضوان ہے نہایت سر سبز و شاداب گلستان ہی درختون کی سر سبزی و شادابی سنبلۂ چرخ اخضر پر طعنہ زن ہی سبزہ غیرت بخش سبزہ گوش شاہدان پرفن ہے جوش و بہار سے یہ حال ہی نظم

عجب نہین جو اوسیوقت ہوئی زمزمہ سنج
شبیہ مرغ چمن گر کشند بر دیوار

چمن کو دیکھ کے دیکھو اگر بدن اپنا
نظر پڑین پر طاوس کے سے نقش و نگار

ہوا نے قوت بالیدگی یہ بخشی ہے
کہ نخل یک شبہ پہونچے ہی تا شب دیوار

ہر اک شگوفہ نے ہی اپنا عطردان کھولا
شمیم گل کا ہے دوش نسیم پر انبار

اگرچہ سرو روانہ نہین ہے گلشن مین
پر اوسکا عکس تو آب روان پہ ہی رفتار

ہے نہر مین جلبی آئینہ کی خاصیت
سو دیکھتے ہین جوانان باغ اپنا عذار

گل و ثمر سے درختون کو دیکھکر سرسبز
کہے ہے پنجۂ دست دعا اوٹھا کے چنار

مین بے ثمر ہون مجھے بھی ثمر عطا کیجے
الٰہی حرمت فیض ہوا و فصل بہار

ہر درخت اصلی کے مقابل درخت جواہر کا نقلی صناعان چابکدست نے بنا کر لگایا ہے اور اوسی درخت کا عطر اوسکے خوشے مین داخل کیا ہے کہ جب نسیم عنبر شمیم چلتی ہے دماغ جان معطر و معنبر

کرتی ہی الحاصل یہ کیفیت بہار دیکھتے ہوی دونون شیدا باہم بارہ دری مین آئی یہان ست طرح کا سامان
عشرت مہیا تھا ایکطرف چوکی پہ بھی کشتی شراب کی اوسپر لگی تھی ایک سمت مسہری سنہری جواہرنگار ایکطرف
چھپرکھٹ مرصع پاؤن کا طرحدار شیشہ آلات فرش مشجر سے مکان پیراستہ کہ ؏ لطیف و دلکش و آب و
ہوای ⁘ مبارک منزل و فرخندہ جائی ⁘ ملکہ یہانکی کیفیت دیکھا کر لب نہر جو بنگلہ تھا شاہزادی کو وہان لائی
یہان بھی سب سامان نشاط و طرب موجود تھا مسند شاہانہ بچھا تھا مثل عروس شب اوّل کے وہ بنگلہ
سجا تھا دونون عاشق و معشوق لب نہر فرش مکلف پر جلوہ گر ہوے کشتیان شراب کی حاضر ہوئین
ارباب نشاط گائین نا ہید طلعت بلائی گئین ملکہ پہلو مین اور عمرو روبرو بدیع الزمان کے دونون
بیٹھے عمرو نے مضحکہ کرنا شروع کیا کہ اے بدیع الزمان یہ عورت دیکھہ تو کیسی بدصورت ہی کہ آنکھہ مین
پھنی اور سر مین بال خور رکھتی ہی تصویر یہ باتین سنکر کھسیانی ہوئی بدیع الزمان نے کہا اے
ملکہ یہ مرد صاحب طمع ہی اگر اسکو کچھہ انعام دو ابھی یہ تمھاری تعریف کرنے لگے ملکہ نے ایک صندوقچہ
پر از زر و گوہر عمرو کو دیا عمرو نے کہا اے بدیع الزمان کیون نہو آخر پھر یہ شاہزادی ہی کیا تو
خوش قسمت ہی کہ ایک مجاور خانہ کعبہ کا لڑکا ہوکر اسکا ہم پہلو ہی بدیع الزمان نے کہا کیون ملکہ
دیکھا اب میری مذمت انسے شروع کی سب عمرو کی باتون پر ہنسنے لگے اور ملکہ نے جام شراب بھر کر
شہزادے کو دیا اور کہا کہ اے شہریار یہ بادۂ محبت ہی اسے نوش فرمائیے ؏ الا یا ایہا الساقی ادر
کاسا و ناولہا ⁘ کہ عشق آسان نمود اول ولی افتاد مشکلہا ⁘ شاہزادے نے کہا ای بلبل گلستان
خوبی تم ساحرہ ہو اور مین مسلمان ہون مصرعہ ببین تفاوت رہ از کجاست تابکجا ⁘ میرے آپکے صحبت برابری
مشکل ہے اگر سحر سے توبہ کرو تو البتہ مین شریک بزم ہون اور تمھاری اطاعت مین تمام عمر بسر کرون
ملکہ نے کہا اے شہریار مین سحر نہین جانتی ہون کسلیے کہ ابھی کم سن ہون سیکھا نہین ناز و نعم مین اوقات
صرف کی ہے مگر اب آپکے دین کو اختیار کرتی ہون اور میرا تو یہ مقولہ ہی ؏ کافر عشقم مسلمانی
مرا در کار نیست ⁘ ہر رگ من تار گشتہ حاجت زنار نیست ⁘ الحاصل ملکہ نے اسلام قبول کیا پھر تو
دور جام دمادم اور پے درپے چلنے لگا ہر دم زبان پر یہ جاری تھا ؏ ساقیا برخیز و در دہ جام
را ⁘ خاک بر سر کن غم ایام را ⁘ رقاصون نے مجرا کرنا شروع کیا کہ بیت مغنی چنگ عشرت
ساز کردہ ⁘ نواے خرمی آغاز کردہ ⁘ عمرو نے اوس وقت مسخر کرنا آغاز کیا مقراض زنبیل سے
نکال کے دو دو انگلیون مین اسطرح چھپالی کہ ثابت نہ ہوا اور رقاصہ کے پیچھے جاکر اس سبکی سے پیشواز
کاٹی کہ معلوم نہوا جب قاصہ نے ہنگام رقص گردش کی پیچھے سے بالکل برہنہ تھی اہل محفل نے ہنسنا

شروع کیا وہ رقاصہ گھبرائی عمرو نے سچالاکی دوسری بار آگے سے بھی پیشواز کاٹ لی اب آگے پیچھے سب طرف ننگی تھی شاہزادی نے کہا اری کمبخت ننگی ناچتی ہے اسنے جو آگے دیکھا شرم کے مارے بیٹھ گئی سبنے قہقہہ مارا اور بدیع الزمان نے کہا کہ یہ کام عمرو کا ہے ملکہ بہت ہنسی اور رقاصہ عمرو کو گالیان دینے لگی خلاصہ کلام اسیطرح شاہزادۂ عالیمقام ہمراہ ملکہ مصروف بعیش و آرام تھا کہ فلک تفرقہ پرداز و گردون شعبدہ باز کو اس صحبت پر رشک آیا کہ ؎ یہ دو دل کو اکجا بٹھاتا نہیں ❊ کسیکا اسے وصل بھاتا نہیں ❊ یکایک سامنے جو نہر موجزن تھی اوسکے پانی نے جوش کھایا اور ایک شور و غل پیدا ہوا کہ ہر ایک گھبرایا بعد لمحہ کے سبنے دیکھا کہ پانی کے اندر سے ایک دیو بشکل مہیب نکلا ہاتھ مین چقماق جادو لیے تھا اور اوس دیو ناپاک نے بدیع الزمان کو للکارا کہ باش باش اے پسر حمزہ کی گذاریم کہ از دست من زندہ سلامت بدر روی بدیع الزمان نے ملکہ کو اپنی پشت پر کر لیا اور آپ سینہ سپر ہو کر اوٹھکر ڈانٹا کہ اونابکار ادھر آ کہ تو میرا شکار ہے اوس دیو نے چقماق جادو دیکر چیخ دیکر سر پر شہزادے کے لگائی شاہزادے نے بیتر ابدلکر خالی دی اور ایک ہاتھ تیغے کا مارا کہ وہ دیو دو پرکالے ہوا لیکن جب دو ٹکڑے ہو کر وہ زمین پر گرا وہ دونون ٹکڑے اوسکے جسم کے تڑپ کر اوسی نہر مین جا گرے اور ایک ساعت کے بعد وہی دیو پھر زندہ ہو کے نکلا اور بدیع الزمان پر حملہ آور ہوا بدیع الزمان نے اوسکے حملہ کو رد کر کے پھر تلوار سے دو ٹکڑے کیا پھر وہ تڑپکر دونون ٹکڑے نہر مین گرے اور دیو زندہ ہو کر باہر آیا اور اوسنے بدیع الزمان کا مقابلہ کیا جب یہ ہنگامہ ملکہ کی وزیرزادی نیرنگ جادو نے دیکھا ملکہ تصویر جادو سے کہا واری جاؤن یہ دیو سات بار اسی طرح سے نکلیگا اور قتل ہوگا اور آٹھوین مرتبہ جو زندہ ہو کر نکلیگا پھر قتل نہو سکیگا اور شہزادے کے دشمنون کو پکڑ لیگا ملکہ نے کہا اے نیرنگ تجھے اسکے قتل ہونیکی تدبیر معلوم ہو تو بتلا دے نیرنگ جادو نے کہا مین اتنا جانتی ہون کہ اس دیو کو شرارہ جادو نے آپکی حفاظت کے لیے یہان تعین کیا تھا اور اوسکے مرنے کے لیے ایک کمان اور تیر سحر سے بنا کر اسی باغ کی ایک کوٹھری مین رکھدیے تھے پس اگر اوس کمان مین وہی تیر پیوستہ کر کے کوئی اسپر لگائے اگر وہ تیر اسپر پڑے گا یہ مارا جائیگا اور اگر ایک تیر نہ پڑے دوسرا لگائے دوسرا نہ پڑے تیسرا لگائے کہ یہ ہلاک ہو اور اگر تینون تیر خالی جائینگے تو پھر یہ کسی طرح مارا نہ جائیگا یہ باتین سنکر ملکہ نے کہا وہ کوٹھری کہان ہے نیرنگ جادو نے کہا شرارہ نے اوس کوٹھری کو سحر کر کے نظر مردم سے پوشیدہ کر دیا تھا مگر اب شرارہ جادو مر گئی ہے اوسکا سحر بھی دفع ہو گیا ہوگا یقین ہے کہ وہ کوٹھری دکھلائی دے حضور اندر بارہ دری کے میرے ساتھ چلیے کہ

مین تلاش کردن تصویر جادو ہمراہ نیرنگ جادو کے بارہ دری مین آئی دیکھا تو حقیقت مین وہ
کوٹھری جسکو کبھی نہ دیکھا تھا یہان موجود ہے خوش ہوکر اوسکو کھولا اور اندر جاکر دیکھا تو ایک کمان
اور تین تیر رکھے ہین اوس کمان اور تیرون کو ملکہ لیکر دوڑی یہان بدیع الزمان پانچوین بار دیو
کہ اوس دیو سے مقابل ہوکر اوسے قتل کر چکا اور ٹکڑے اوسکے بدن کے نہر مین گرے تھے ابھی ہنوز
زندہ ہوکر نہر سے باہر نہ نکلا تھا کہ تصویر جادو نے وہ کمان اور تیر لاکر دیئے اور کہا اب جو وہ دیو
نکلے تو ان تیرون سے اوسے قتل کیجیے بدیع الزمان تیر بہر کمان مین پیوستہ کرکے منتظر نکلنے اوس
دیو کا ہوا کہ پھر وہ دیو حوض سے باہر آیا اور شاہزادے کیطرف لپکا بدیع الزمان نے تیر اوسکے سینہ
کو تاک کر بارا بقدرت قادر بیچون پہلا ہی تیر ہدف مراد پر بیٹھا اور اوسکے تودہ پشت سے پار گذرا
کہ دیو چیخکر کھاکر زمین پر گرا اور جہان تیر جسم پر لگا تھا وہان سے ایک شعلہ آتش نکلا کہ اوسکے تمام
بدن کو جلاکر راکھہ کر دیا ایک شور و غوغا برپا ہوا بعد تھوڑی دیر کے آواز آئی کہ کشتی محافظ جادو
را اوسوقت بدیع الزمان نے سجدۂ شکر بدرگاہ قاضی الحاجات ادا کیا اور ملکہ کو تسکین و دلاسا
دیا مگر عمرو نے جسوقت سے کہ وہ دیو نکلا تھا گلیم عیاری کو اوڑھ لیا تھا اور اپنے تئین پوشیدہ
کیا تھا کہ اے عمرو بدیع الزمان جاتے اور ملکہ جانے یہ کمبخت آپ سے آکر اس بلا مین گرفتار
ہو اور نہ مین چھٹکر اب تک لشکر مین بھی پہونچا دیتا اب جاکر حمزہ سے کہدینا کہ لونڈا تیرا خراب
ہوگیا اور سب حال بیان کرنا غرض جب وہ دیو مارا گیا عمرو نے اپنے تئین ظاہر کیا اور کہا او نافہمی
خیر دار اب یہان نہ ٹھہرنا جلدی چل ورنہ کوئی اور آفت آیا چاہتی بدیع الزمان نے کہا اے
تصویر جادو اب مین رخصت ہوتا ہون تصویر جادو نے کہا مین بھی آپ کے ساتھہ چلتی
ہون یہان رہکر کیا کرونگی یہ سب خبرین جب افراسیاب کو آپکے حالات کی پہونچے گی تو
مین مار ڈالی جاونگی اوسوقت بدیع الزمان نے خواصون سے اپنا گھوڑا منگایا اور اوسپر ملکہ کو
بھی سوار کیا اور خود بھی سوار ہوا اور خواصون سے کہا تم ملازم ہو تمتے کوئی مزاحم نہ ہوگا بعد ہمارے
چلے جانیکے تمہارا جدھر جی چاہے چلی جانا یا ہمارے لشکر مین کوہ عقیق گلزار سلیمانی
کی طرف آنا یہ کہکر مع عمرو باغ سے نکلکر لشکر اسلام کیطرف کا راستہ لیا اب ذرا احوال افراسیاب
سنیے کہ باغ سیب مین منتظر بیٹھا تھا کہ سر عمرو کا شرارہ جادو کے پاس سے آتا ہوگا
کہ یکایک بگولے لاش کو شرارہ کی چکر دیتے ہوئے باغ سیب مین لائے اور بیرون
نے اسکے صدا دی کہ اے شہنشاہ ساحران شرارہ ماری گئی افراسیاب سنتے ہی

غضبناک ہوا اور کتاب سامری کو اوٹھا کر دیکھا کہ شرارہ کا قاتل اب کہان ہی اور بدیع الزمان جو
قید مین شرارہ کے تھا چھوٹ کر کدھر گیا اوس کتاب مین معلوم ہوا کہ عمرو نے شرارہ کو مارا اور
بدیع الزمان اور عمرو دونون باغ مین تصویر کے پہونچے اور بدیع الزمان نے محافظ جادو
کو مارا اب مع تصویر کے اپنے لشکر کیطرف جاتا ہے بس یہ معلوم کر کے افراسیاب نے کچھ سحر پڑھکر تالی
دی ایک ساحر زمین کے اندر سے پیدا ہوا کہ اوسکے منھ اور ناک کان سے شعلہ آگ کے نکلتے تھے
گھونگھرو (؟) چندن کے تمام جسم مین لگے تھے بت کہنی سے شانے تک بندھے تھے اوسنے افراسیاب
کو سلام کیا افراسیاب نے کہا اے اژدر جلد جا بدیع الزمان اور تصویر جادو دونون
مع عمرو کے لشکر اسلام کی طرف جاتے ہین اونھین گرفتار کر کے زندانخانہ طلسم مین لیجا کر مقید کرا اور
عمرو کو نہ گرفتار کرنا کہ وہ جا کر حمزہ کو اس حال کی خبر دیگا اور حمزہ ڈر کے ادھر آنے کا ارادہ نکریگا
بموجب حکم افراسیاب اوسی وقت اژدر چلا یہان بدیع الزمان کئی کوس باغ سے تصویر
جادو کے دور نکل آئے تھے کہ ایکبار جھاڑی کے اندر سے ایک اژدہے نے سر نکالا اور بدیع الزمان
کا سدراہ ہوا عمرو نے تو فوراً گلیم اوڑھ لی اور غائب ہو گیا مگر بدیع الزمان گھوڑا بڑھا کر
اوسکے سامنے آئے اور تیر کمان مین جوڑ کر اژدہے پر لگایا وہ تیر جب قریب اژدہے کے پہونچا
اوسنے قلہ آتش منھ سے چھوڑا کہ تیر جل گیا اسی طرح بہت سے تیر لگائے سب تیر جل گئے اور
اژدہے نے اپنا دم اوپر کو کھینچا بدیع الزمان اور تصویر جادو مع گھوڑے کے کھنچکر اوسکے
منھ کی طرف چلے ہرچند اونھون نے لنگر مارا مگر کچھ نہوا آخر اوسنے بدیع الزمان اور تصویر
کو نگل لیا عمرو نے اوس وقت پتھر فلاخن مین رکھکر مارے وہ پتھر سب خالی گئے اور اژدر
نے پکار کر صدا دی کہ اے عمرو جا کر حمزہ سے یہ ماجرا کہدینا کہ یہ صحرائے طلسم ہوشربا
ہے خبردار یہان کوئی آنیکا قصد نکرے اب بدیع الزمان کا رہا ہونا دشوار ہے حمزہ
اس فرزند سے اپنے صبر کرے کس لیے کہ جو یہان اسکے چھوڑانے کو آئیگا گرفتار بلا ہوگا اور مارا
جائیگا تجھے گرفتار کرنے کا حکم نہ تھا ورنہ اے عمرو تیرا بھی بچکر جانا نہوتا یہ کہکر وہ اژدر
نظر سے غائب ہو گیا اور عمرو گریان و نالان گریبان چاک سر پہ خاک اوڑاتا لشکر امیر کی
طرف چلا اور بعد قطع منازل لشکر مین داخل ہوا بارگاہ مین صاحبقران تشریف فرما تھے
کہ عمرو نے سلام کیا اور کرسی ہدہد پر متمکن ہو صاحبقران اور بادشاہ لشکر اور سب دلاوران
نے پوچھا کہ خواجہ مزاج تو تمھارا اچھا ہے عمرو نے بعد ادائے دعا و ثنا بادشاہی

کے سب ماجرا بدیع الزمان اور تصویر کا خدمت امیر مین عرض کیا حمزہ صاحبقران نے فرمایا
کہ شکر ہے خداوند عالم کا کہ فرزند میرا زندہ ہی اب بیر فتح طلسم کرنا چاہیے مگر سلیمان عنبرین موی
کو ہی سے فی الحال مقابلہ درپیش ہی کچھہ انتظام جنگ کر لون تو فتاحی طلسم کے لیے کسیکو بھیجون یہ فرماکر
امیر تدبیر جنگ مین مشغول ہوتے ہین لیکن اب حال سلیمان عنبرین موی سنیے کہ اسنے لقا کو
اپنے یہان اوتارا ہے اور لشکر حمزہ صاحبقران سے مقابلہ کرنیکا وعدہ کیا ہے کہ مین لڑونگا

## داستان نامہ لکھنا سلیمان عنبرین موکا افراسیاب جادو بادشاہ طلسم کو واسطے کمک کرنے لقا کے اور آنا افراسیاب کی طرف سے اجلال جادو کا مع چالیس ہزار ساحرونکے واسطے مقابلے صاحبقران کے اور عیاری کرکے پکڑ لینا اجلال جادو کو عمرو کا ۞ لمولفہ

دو اک جام سے ساقی تند خو ۔ مدد کر ذرا بادہ خوارون کی تو
کہان تک پیین خون دل بادہ خوار ۔ مے ارغوانی کی دکھلا بہار
وہ جادو بھری آنکھہ دکھلا ذرا ۔ کہ ہے معرکہ ساحرون سے پڑا
کسیکا فسون مجھہ کیا چل سکے ۔ کہ ہین تیری آنکھین ہون دیکھے ہوئے
پلا مجھکو وہ جام افسون گری ۔ مرے دم سے شیشے مین اوترے پری
سخن سنج دغواص دریاے ہوش ۔ چنین ریخت گوہر بدامان گوش

جادو طرازان دفتر فصاحت و منشیان بدائع نگار دیوانکدۂ بلاغت سحر سازی خامۂ
سامری کیش سے نیرنگی تحریر حکایت یون دکھاتے ہین کہ جب لشکر ظفر اثر صاحبقران
متعاقب زمرد شاہ بے ایمان داخل کوہ عقیق ہوا سلیمان نے کثرت فوج اور حشم و
خدم امیر کا دیکھکر اپنے دل سے خیال کیا کہ مین مقابلا اتنے بڑے لشکر سے نکرسکونگا یہ سوچکر
اسنے اطراف وجوانب مین اپنے ملک کے بادشاہون کو نامے تحریر کیے اور یہ مضمون وہین
مندرج کیا کہ خداوند لقا ہاتھہ سے حمزہ صاحبقران کے شکست کھاکر میرے ملک مین
تشریف لائے ہین بنا برا وسکے کہ وہ تم سب کے خدا ہین کچھہ میرا پاس نکرو بلکہ اپنے خداوند
کی آکر مدد کرو اور اونکے مخالفون کو قتل کرو اور خداوند کو اونکے ملک باختر مین پہنچاکر پھر
تخت خدائی پر بٹھاؤ اور اگر اس امر مرقومہ کی نسبت غفلت کروگے خداوند تم سب سے
ناراض ہوکر اپنے قدرت غضب سے تمہین غارت کر دینگے اور یہ خداوند کی رحم دلی ہے

کہ اونکے بندے انھین عاجز کر رہے ہین اور خداوند اونکو ہلاک نہین کرتے ہین بلکہ فرماتے ہین
کہ وہ بندے ہین نے عالم خواب مین اوسوقت مین کہ جب مین مست نشہ شراب تھا پیدا کیے ہین
اسیوجہ سے کہ ہنگام مستی مین غافل تھا قلم تقدیر میرا اون بندون کو سرکش اور مغرور لکھہ گیا
اور اب وہ تحریر مٹ نہین سکتی یہی باعث ہے کہ خداوند اون بندون کو غارت کرنے سے مجبور ہین
اور ایسے اونسے خفا ہین کہ وہ بندے توبہ قبول کرانیکے لیے زبردستی کرتے ہین مگر خداوند توبہ بھی
اونکی قبول نہین فرماتے بلکہ بھاگتے پھرتے ہین اور وہ لوگ کہتے ہین کہ آخر تو توبہ ہماری قبول
نہین ہوتی اب خداوند سے سرکشی جہانتک ہوسکے کرسکیں فی الجملہ مناسب ہے کہ جلد آکر
شریک خداوند ہو غرض یہ لکھہ کر سب کوہستان کی سرحد کے بادشاہون کو بھیجا کہ نام ان
بادشاہونکے بروقت اونکے آنیکے مدد کرنیکو بیان ہونگے منجملہ اونکے ایک عرضی سلیمان نے افراسیاب
مالک طلسم کو بھی لکھی اور اوسکے ملک کی سرحد پر ایک پہاڑ ہے کہ وہین سے طلسم شروع ہے اور اس کوہ پر
ایک نقارہ اور چوب رکھی ہے جو کچھہ سلیمان کو نامہ و پیام کرنا منظور ہوتا ہے اس کوہ پر لکھکر رکھہ دیتا
ہے اور نقارہ بجا دیتا ہے وہ نقارہ سحر کا ہے اوسکی آواز افراسیاب کے کان مین پہونچتی ہے
وہ پنجہ سحر کا بھیجکر نامہ منگا لیتا ہے الحاصل جب عرضی سلیمان نے لکھی اور پہاڑ پہ لیجا کر رکھی
اور نقارہ بجایا افراسیاب نے پنجے کو بھیجکر عرضی منگا کر پڑھی اور جواب لکھا کہ زہے فخر میرا
کہ مین خداوند کی مدد کرون معلوم ہوا کہ خداوند کو اپنے بندون کو عزت افزائی منظور ہے
اسیوجہ سے خود اپنے بندگان مخالف کو غارت نہین کرتے بلکہ چاہتے ہین کہ کوئی بندہ میرا
انھین برباد کرے اور اوس بندے کو خداوند بدلے اس کام کے سرفراز کرین بس جو خداوند کی
مشیت مین گذرا ہے بہت مناسب ہے کیا حقیقت ہے حمزہ کی اور اوسکے لشکر کی مین ایک ساحر
زبردست مع چالیس ہزار فوج ساحران کے روانہ خدمت خداوند کرتا ہون وہ پہونچکر کل لشکر
حمزہ کو ایکدن مین تباہ و برباد کردیگا یہ جواب عرضی لکھکر اوسی کوہ پر پنجے سے پھنکوا دیا سلیمان
کا ایک ملازم منتظر جواب ٹھہرا ہوا تھا اس نامے کو لیکر سلیمان کے پاس آیا یہ اوسے پڑھکر بہت خوش
ہوا اور تیاری حرب و ضرب کی شروع کی لیکن افراسیاب نے بعد جواب بھیجنے عرضی کے کچھہ سحر
پڑھکر دستک دی اوسوقت ایک لکہ ابر کا ہوا پیدا ہوا اور زمین پر اوتر آیا اوسپر ایک ساحر
کہ نام اوسکا اجلال جادو ہے سوار تھا اوسنے اوترکر افراسیاب کو تسلیم کی اور کہا سرکار نے
مجھے کیون یاد فرمایا افراسیاب نے کہا خداوند لقا قلعہ کوہ عقیق گلزار سلیمانی مین

تشریف لائے ہین اور اونکو کچھ بندگان مغضوبؔ درگاہ خداوندی نے ستاتا ہی اون بندونکو تو
جاکر ہلاک کرکے خداوندکو اونکے شر سے بچا اجلال جادو نے عرض کیا بہت اچھا اور اوسی ابر پرسوار
ہوکر اپنی جگہ پر آیا چالیس ہزار ساحر کی جمعیت اپنے پاس رکھتا ہی اور طلسم کے متعلق جو ساٹھ ہزار ملک
ہین اونمین سے ایک ملک کا یہ بھی بادشاہ ہی غرض اس چالیس ہزار فوج کو اسنے حکم تیاری کا دیا اور خود
بھی سامان سفر اور رزم درست کرکے ایک اژدہے پر سوار ہوا پھر تو سب ساحر سحر کے جانورون
پر کہ جو کاغذ کے اور آردماش کے بزور سحر بنانے مین مثل بطا اور قرقرے اور ہنس اور طاؤس اور
اژدرہ وغیرہ پر سوار ہوکر ترسول اور ہنسول ہاتھ مین لیے شعلہاے آتشین پر ہوم کرتے گوگل
سلگاتے گلون مین جھولیان بادلے کی ڈالے کہ اون جھولیون مین اسباب سحر کرنیکا رہتا ہے
لیکر بڑے کر و فر سے طرف کوہ عقیق کے چلے یہان زمردشاہ اور سلیمان دارالعمارۃ شاہی
مین بیٹھے تھے کہ یکایک ابر تیرہ و تار اٹھا اور آندھی بڑے زور شور سے آئی برفباری اور سنگباری ہونے لگی
سلیمان کہ یہانکا رہنے والا ہی سمجھ گیا کہ کوئی ساحر آتا ہی فوراً مع امراے نامدار استقبال کے لیے چلا اور
در قلعہ پر جب پہونچا اجلال جادو کو چالیس ہزار ساحر ونسے آتے دیکھا کہ سب ساحر دھوتیان تہمبری
باندھے دونے مروے کے تیے آگ اور دھتورے کے پھل کمر مین رکھے سحر آزمائیان کرتے آتے ہین
سلیمان استقبال کرکے اون سبکو لیے ہوے داخل قلعہ ہوا لقا تخت پر بیٹھا تھا اجلال اور اوسکے
ہمراہیون نے سجدہ کیا اور ندری دیکر تخت کے داہنی طرف بچھا تھا وہان بیٹھا سلیمان نے اسکے
لشکر کو ایک مقام عمدہ مین اوتارا اور ایک باغ ایوان شاہی کے متصل خالی کرکے اجلال کی
دعوت کا سامان وہان موجود کیا وہ باغ نہایت آراستہ و پیراستہ ہوا ساقیان خوش ادا و
مغنیان زہرہ لقا لولیان قمر پیکر ورامشگران سیمبر حاضر ہوے دربار لقائی برخاست کرکے مع
اجلال اوسی باغ مین آکر صحبت عیش کو برپا کیا یہ سب خبرین جاسوسان لشکر اسلام نے صاحبقران
خدمت مین عرض کین امیر واسطے رہائی بدیع الزمان کے تدبیر فتح طلسم مین تھے اس خبر کو سنکر
فرمایا کہ خداوند وحدہ لاشریک ہمارا نگہبان ہی عمرو بارگاہ مین حاضر تھا کہنے لگا امیر مین جب سے
یہان آیا ہون قلعہ کوہ عقیق کے اندر نہین گیا فی الحال جی چاہتا ہی کہ جاکر قلعہ کی سیر کرون
اور اجلال کی دعوت کا تماشا دیکھون امیر نے فرمایا کہ اے عمرو وہ سب ساحر ہین ایسا نہو کوئی
تمھین پہچان لے اور گرفتار کرے عمرو نے کہا ہر چہ بادا باد مین مفلس بہت ہون قلعہ مین جاکر
دو چار کوڑیون کا روزگار کرونگا امیر نے فرمایا تو بسم اللہ تمھین تجارت کرنے کو ایسی جگہ

کون روکتا ہی خیر جائیے عمرو بانہاے عیاری سے آراستہ ہوکر طرف قلعہ کوہ عقیق کے روانہ ہوا
جب قریب دروازے کے پہونچا یہان کچھ افسران فوج سلیمان کی طرف سے حفاظت کو مقرر
ہین اونکو دیکھکر عمرو ایک ساحر کی قطع بنا جھولی گلے مین ڈالی دھوتی تہمری باندھی تب کہنی
شانے تک باندھکر کھڑاون پانون مین پہنکر قریب دروازے کے آیا جنہے عمرو کو دیکھا معلوم کیا
کہ کوئی ساحر ہمراہیان اجلال جادو سے ہے یہ سمجھکر مزاحم نہ ہوے عمرو نے اندر شہر کے آکر دیکھا
کہ کٹورا کھنک رہا ہے گرم بازاری ہر طرف ہو رہی دوکانون کے برابر دونون طرف بیچ مین
پختہ پتھر کی سڑک درخت مولسری کے سایہ دار کنارے سڑک کے لگے ہین خریدار رہو پار ہی
سیاح ہر قسم کے لوگ خوشحال و دلشاد ہر طرف لین دین کرتے پھرتے ہین سقون کے کٹورون
کی جھنکار دلالون کی بول چال ہر سمت دھوم دھام خلقت کا اژدحام عمارتین بلند اور پختہ
تعمیر کمرے نفیس خوش قطع و دلپذیر عمرو سیر کنان قریب دار العمارۂ شاہی کے پہونچا یہان
اہل عملہ کو اسی باغ کیطرف کہ جہان سامان دعوت اجلال ہوا ہے جاتے دیکھا عمرو بھی
انھین کے ساتھ ساتھ اوس باغ مین آیا یہان بڑا سامان اور تجمل شاہانہ دیکھا کہ باغ نہایت سرسبز و
شاداب آبیاری رحمت نخلبند حقیقی سے سیراب ہی طایران خوش الحان زمزمہ سرا گلشن گلہاے
رنگارنگ سے پھولا پھلا قطعہ

این پر از لالہ ہای رنگارنگ
گسترانیدہ فرش بوقلمون
روضہ ما نہرہا سلسال
دین پر از میوہ ہاے گوناگون
دوحہ سجع طیرہا موزون
باد در سایہ درختانش
صحن باغ لب نہر سرو چراغان رشک دہ داغہاے خاطر عاشقان

ہی فرش تکلف بچھا ہے اجلال مسند پر بیٹھا ہی سامنے ناچ ہو رہا ہے سلیمان خاطرداری
مین مصروف ہی عجب طرح کا سمان بندھا ہی جام شراب چل رہا ہے نظم

روش باغ تھی یا خطرہ کاہکشان
خوشۂ تاک یہ تھا خوشہ پروین کا گمان
جاکے طوبے سے ملا نخل کا شجرۂ رضوان
تھا مکان نور محل باغ تھا گر نور افشان
ٹھاٹھ سے شیش محل نور کا کاشانہ تھا
یا پری زادون کے جھرمٹ سے پرستانہ تھا
سنتے مردنگ تو کروبی بھی ہو جاتے دنگ
اور تانون سے ملایک یہ ہوا عرصہ تنگ
دلربا طبلہ نگی پریون کا عجب روپ اور رنگ
دل کجا راگ کی تاثیر سے پانی تھا سنگ
خیال وہ گاے کہ جو خیال مین آئین نہ کبھو
وا دا رے دا دا رے گر سنتے تو کرتے یہ جو

خلاصہ کلام عمرو یہ تماشا دیکھتا ہوا اجلال جادو کی پشت پر جا کر کھڑا ہو ساحر کیصورت بنا ہوا اجلال
جہان بیٹھا ہی اوسکے سامنے ایک مکان معلوم ہوتا ہی اور اوس مکان کے دروازے پر پردہ پڑا ہی وہ پردہ بار بار
اوٹھا کر ایک نازنین حسینہ وجمیلہ اجلال کو دیکھتی ہی اور یہ بھی اوسی طرف نگران ہی اہل محفل تو ناچ دیکھ رہے
ہین کوئی اجلال کے ادھر دیکھنے کا خیال بھی نہین رکھتا ہی عمرو نے جو یہ ماجرا دیکھا معلوم کیا کہ یہ
باغ شاید محلات شاہ سلیمان سے ملا ہوا ہی اور عورتین بھی محلات کی در و بام سے ناچ دیکھ رہی ہین اور
جسطرف کہ اجلال دیکھ رہا ہی اور وہ عورت جھانکتی ہین یہ بھی سلیمان کی کوئی زوجہ یا دختر ہی بس
عمرو یہ خیال کر کے اوسی پردہ کیجانب آیا اور ٹھہر رہا کہ ایک کہاری وہان سے کسی کام کو باہر نکلی
عمرو نے اوس سے کہا ہماری بی بی بادشاہ کی بی بی پاس ملازم ہی ذرا اونھین بلا دو کہاری نے کہا اس
پردے مین شاہزادی نسرین عنبرین مو دختر بادشاہ ناچ دیکھنے آئی ہین اور بی بی بادشاہ کی
علیحدہ دوسرے کمرے مین ہین وہان مین نہین جا سکتی تم وہ جو سامنے دہنی طرف کو کمرہ بنا ہی وہان
جا کر اپنی زوجہ کو دریافت کرو عمرو نے کہا اچھا اور وہانسے علیحدہ ہوا اور سمجھ گیا کہ اس پردے مین
دختر شاہ ہی کہ جسکو اجلال دیکھتا ہی غرض کچھ عیاری تجویز کر کے عمرو گوشۂ باغ مین گیا اور ایک
مردے کی صورت بنا شملہ نما پگڑی سر پر باندھی جسکین کھڑیا کی ہوئی پہنی تمغہ پگڑی مین لگایا عصا
سونے اور چاندی کا گنگا جمنی ہاتھہ مین لیا اور ڈاڑھی سینے تک سفید درست کر کے قریب اوس
پردے کے آیا اور کونا پردے کا اپنی پشت کے نیچے لیکر دیوار سے تکیہ کر کے کھڑا ہوا یہان نسرین نے
جو پردہ اوٹھایا کونا اوسکا دبا پایا چاہا کہے کہ پردے کو چھوڑ دو مگر عمرو نے کہا اے شہزادی بادشاہ سے
کہدون کہ یہان جو عورتین ہین وہ اجلال جادو سے اشارے کرتی ہین ملکہ یہ سنکر دم بخود ہو گئی کہ
معلوم ہوتا ہی اس مردے نے مجھے اشارے کرتے دیکھہ لیا ایسا نہو کہ میرے باپ سے کہدے یہ سوچکر جھانکنا
موقوف کیا اور ادھر اجلال نے جب دیکھا کہ جہانسے وہ نازنین جھانکتی تھی اب اوس جگہ ایک چوبدار
بوڑھا کھڑا ہے اسکا دل بیقرار ہوا اور چاہا چوبدار کو ہٹوا دے مگر کچھ بس نہ چلا کیونکہ سمجھا اگر سلیمان
سنیگا تو آزردہ ہوگا کہ زنانی ڈیوڑھی سے کیا کام تھا جو چوبدار کو ہٹا دیا غرض یہ خیال کر کے
خاموش ہو رہا مگر دل بیقرار تھا دمبدم عمرو کو دیکھتا تھا عمرو نے اجلال کے دیکھنے پر ہاتھہ سے
اشارہ کیا کہ الگ اوٹھ کر چلو تو مین تمسے کچھ کہون اجلال یہ سمجھا کہ چوبدار اوس نازنین کا جو مجھسے
نظارہ بازی کرتی تھی محرم راز ہے اور اوسی کا کچھ پیام دیگا یہ سمجھکر مسند پر سے اوٹھا سلیمان
سمجھا کہ رفع احتیاج کو جائیگا لیکن اجلال نے کسی ملازم تک کو بھی اپنے ساتھ نہ لیا اور الگ آکر

عمرو کو اشارے سے بلایا عمرو پاس آیا اجلال چمنستان مین باغ کے لیجا کر عمرو سے کہنے لگا میان
مرد ہے فرمائیے آپنے مجھے کیون اشارے سے طلب کیا ہے عمرو نے دعا دینا شروع کی اور کہا اے
بادشاہ عالیوقار یہ غلام زادا ملکہ نسرین عنبرین مو کا ہی اور ملکہ کو مینے گودیون مین پالا ہی اور
اب ملکہ مجھسے کوئی امر پوشیدہ نہین کرتی ہین اور ملکہ آپ پر فریفتہ ہوئی ہین اور کہلا بھیجا ہی کہ اگر آپ
میرے عاشق ہین تو ایک مکان میرے باپ سے کہکر الگ خالی کرائیے اور وہان آپ ہون اور دو
ساحر جو بڑے معتبر اور آپکے خیرخواہ ہوئین وہ ہون اور کوئی نہو پس لی دن ساحرون کو بھیجیے کہ بزور
سحر اوڑتے ہوئے آئین اور مین کوٹھے پر اوسی مکان کے سوتی ہونگی میرا پلنگ اوٹھا لیجائین رات
بھر مین تمھارے پاس ہون اور صبح ہوتی پھر میرا پلنگ وسی جگہ پہونچا دین تو مینے آپکو یہی بات
کہنے کو بلایا تھا اب فرمائیے کہ کب ملکہ کو بلوائیے گا مین ملکہ سے بیان کرون کہ اوسدن وہ کوٹھے
پر سوئین اجلال جادو یہ پیام سنکر ایسا خوش ہوا کہ گلے سے اپنے مالا موتیون کا اوتار کر عمرو
کو دیا اور کہا مین تجھے مالامال کر دونگا تو ملکہ سے کہدینا کہ میرا بھی تمھاری فرقت مین حال غیر ہی
مین آج مکان خالی کرا لونگا اور کل ملکہ کوٹھے پر آرام کرین مین بلوا لونگا یہ وعدہ جب ہو چکا
عمرو نے کہا اچھا جانیے اور مکان خالی کرانیکی تدبیر کیجیے اجلال وہان سے نہایت مسرور ہوکر
پھرا اور محفل مین آکر ناچ دیکھنے لگا لیکن عمرو وہان سے پھر کر اوسی پردے کے پاس آیا اور گلیم
عیاری اوڑھ کر اندر پردے کے گیا وہان دیکھا کہ ایک نازنین مہ جبین یعنی ملکہ نسرین عنبرین مو
مع اپنی چند خواصون کے کرسی پر بیٹھی ناچ دیکھتی ہی عمرو نے یہ دیکھکر گلیم سے اپنے سر اور دونون
ہاتھ اور دونون پانوئن کو کھول دیا اب سارا جسم تو دکھائی نہین دیتا فقط سر اور دست و پا ظاہر
ہین اس طرح سے ملکہ کے سامنے آیا اور کہا مین بے دھڑ کا شہید ہون تم سبکو کھا لونگا ملکہ اور خواصون
نے جو یہ صدا سنی اور دیکھا کہ ایک سر اور ہاتھ پانون کٹے ہوئے چلے آتے ہین مارے ڈر کے اوندھے
منھ زمین پر گر پڑین عمرو نے غبار بیہوشی سبکے منھ پر ڈال دیا کہ سب بیہوش ہوئین اور جلد ہی اندر
اور باہر سب طرف کے دروازے اوس کمرے کے بند کرکے اوسی جگہ بیٹھ کر ملکہ کی صورت دیکھ
دیکھ کے ویسے ہی اپنی صورت بنائی اور ملکہ کے کپڑے اوتار کر آپ پہنے اور ملکہ کو اوٹھا کر زنبیل
مین رکھ لیا جب اس طرح سے عمرو درست ہو چکا اوس وقت خواصون کو فتیلہ دفع بیہوشی سونگھا
کر ہوشیار کیا جب وہ ہوش مین آئین ملکہ کو دیکھا کہ فتیلہ سونگھا رہی ہے غرض جب خوب حواس
درست ہوے کہنے لگین کہ اے ملکہ عالم واسطہ خداوند لقا کا جلد یہان سے تشریف لے چلیے

ورنہ وہ بلا کھا جائیگی عمرو کو جو ملکہ کی شکل بنا ہوا تھا کہنے لگا کہ دیوانیو تم سب سے تو مین ہی مضبوط ہون کہ تم سب بیہوش ہوگئین اور مین ہوشیار رہی سب بے کہا داری چاہے کچھ ہی ہو مگر ہم آپکو یہان نہ ٹھہرنے دینگے غرض وہ سب عمرو کو ملکہ کے شبہہ سے اسطرفکا دروازہ کھولکر اندر ایوان شاہی کے لائین عمرو نے دیکھا کہ مکان نہایت آراستہ ہی جا بجا کمرے اور شہ نشینین تعمیر ہین بارہ دری سلہر خوبی سے بھری پردہ رنگ برنگ کی ہر دالان کے سہری پرآویزان ہین اسباب شاہانہ ہر جگہ مہیا خوش قطع چلمنین دیوار گیریان ہین لمولفہ

قصر ایسے اوس جگہ تعمیر تھے — یہ چرخ چنبر بوج کرتا تھا نثار
خم ہون ابروے حسینان جہان — اسطرح کے طاق تھے محراب دار

خلاصہ کلام عمرو نے وہان آکر حکم کیا کہ پلنگ میرا آراستہ کرو اور مسند پر زر بچھاؤ کنیزین جہان نسرین رہتی تھی اوس مقام کو آراستہ کرنے لگین عمرو پہچان گیا کہ ملکہ جبکی تم صورت بنے ہو اوسکی یہ خوابگاہ ہے بس اسی جگہ جاکر با آرام تمام مقیم ہوا کہ کل رات کو حسب وعدۂ اجلال بالا بام جاکر آرام کرونگا اب یہ تو یہان ٹھہرتے ہین لیکن حال ذرا اجلال جادو کا سنو کہ جب یہ وعدہ کرکے چوبدار سے محفل مین آیا سلیمان سے اسنے کہا کہ مین حمزہ سے لڑنیکے لیے سحر اپنا جگاؤنگا مجھے ایک مکان کنارے شہر کے آبادی سے الگ خالی کرا دیجیے سلیمان نے کہا بہت اچھا اور اسی وقت حکم دیا کہ ایک خانہ باغ باغبانان شاہی سے خالی کرکے آراستہ کیا جاے ملازمان شاہی حکم پاتے ہی سرگرم انتظام ہوے اور ایک خانہ باغ کنارے شہر کے خالی کرایا اور اسباب بادشاہ کے یہان سے عیش و آرام کا وہان جانے لگا اتفاقاً بیٹا عمرو کا چالاک بن عمرو واسطے سیر کرنے اوس قلعہ کے صورت بدل کے آیا تھا کسلیے کہ جب عمرو امیر سے واسطے سیر کرنے اوس قلعہ کے رخصت ہوا تھا تو چالاک بھی عمرو کے پیچھے چلا کہ مبادا اگر والد کہیں گرفتار ہو جائین تو مین عیاری کرکے رہا کرون باین خیال یہان آکر سیر کر رہا تھا کہ ملازمان سلیمان واسطے اسباب لیجانیکے اوس باغ مین جو اجلال کے لیے خالی ہوا تھا مزدور ڈھونڈھتے تھے چالاک ایک مزدور کی شکل بنکر حاضر ہوا دیکھا کہ نمگیرے بانسلگے مع اردہ قناتین چھت پردے چلمنین اور دیگر ضروریات کی چیزین مزدورونکے سر پر اور چھکڑون پر بار کرکے بھیجی جاتی ہین چالاک کو بھی ایک شطرنجی دی کہ اسے پہونچا دے یہ اوسے لیے ہوے اوسی خانہ باغ مین آیا اور وہی ملازمون کے حوالے کرکے اونسے کہا کہ اور بھی کوئی کام ہو تو مجھے بتلاؤ کہ پوری مزدوری میری ہو جائے اونھون نے کہا ٹھہر ارہ اور آپ جاکر اجلال سے عرض کیا کہ مکان علیحدہ حسب الارشاد حاضر ہے جہان ارشاد

کھیچے وہان پلنگ حضور کا آراستہ کیا جاے اجلال نے کہا کوٹھے پر ملازمون نے آکر چند مزدورون کو مع چالاک کے حکم دیا کہ فرش پلنگ نمگیرہ وغیرہ کوٹھے پر لے چلو چالاک مزدورونکے ہمراہ بالاے بام اسباب لانے لگا اب کوٹھے پر فرش مکلف بچھایا نمگیرہ استادہ کیا ایک جانب چھپر کھٹ جواہر نگار لگایا اوسکے نیچے مسند مغرق فرش پر بچھایا ایک طرف میخانہ سجا ایک جانب آبدار خانہ مقرر کیا جب یہ سب سامان درست ہوچکا ملازم نیچے کوٹھے کے اوتر گئے مگر چالاک سبکی نگاہ بچاکر پلنگ کے نیچے جاکر چھپ رہا اور فرش کا کونا اوڑھ کر اپنے تئین اوسنے مخفی کیا ملازمون نے مزدورون کو اجرت دیکر رخصت کیا اور کہا ایک مزدور اور چاہیے پھر آپ ہی کہا کہ مزدوری لینے خود آئیگا الحاصل اجلال نے جاکر عرض کیا کہ حضور سب سامان تیار ہے اس عرصہ مین صبح بھی ہوگئی تھی اور سلیمان نے جو جلسۂ دعوت کیا تھا وہ برخاست ہوا اجلال رخصت ہوکر اوسی خانہ باغ کی طرف چلا اور اپنے افسران فوج کو بلاکر حکم دیا کہ مین نیا سحر تیار کرنے جاتا ہون تم جب تک مین نہ بلاؤن میرے پاس نہ آنا یہ کہکر دو رفیقون کو اپنے کہ ایک کا نام انتظام جادو اور دوسرے کا نام منتصرم جادو تھا ہمراہ لیا اور اوس باغ مین آیا دیکھا کہ یہ مختصر سا باغ نہایت درجہ بہار آگین رشک وہ فردوس برین ہے ہر شجر فیض باغبان قدرت سے نہال ہے گل ہر ایک زر سے مالامال ہے ابیات

چمن آتش گل سے دہکا ہوا — ہوا کے سبب باغ مہکا ہوا

درختون نے برگون کے کھولے ورق — کہ لین طوطیان بوستان سبق

خلاصہ کلام اجلال بالاے بام آکر رات بھر کا جاگا تھا پلنگ پر سو رہا وہ دونون رفیق اوسکے باغ مین سیر کرنے لگے اسیطرح وہ دن تمام ہوا اور ادھر عمرو جو بشکل ملکہ نسرین ہے اوس دن محل مین کنیزون سے پوشاک اور زیور ملکہ نسرین کے پہننے کا منگا کر دن بھر آرایش و زیبایش مین مصروف رہا چار گھڑی دن رہے حکم دیا کہ پلنگ ہمارا بالاے بام بچھاؤ کہ چاندنی کی کیفیت دیکھینگے اور وہین آرام کرینگے بموجب حکم پلنگ کوٹھے پر آراستہ ہوا اور اوٹ پھولونکے کھڑے کر دیے گلاب اور کیوڑے کے قرابون اور عطر کے شیشون کے منھ کھول کر رکھ دیے گلدستے جابجا چن دیے غرضکہ جملہ طرح کا سامان عیش و نشاط مہیا کردیا اور کنیزون نے عرض کیا کہ واری خوابگاہ حضور کی درست ہے درست ہے اوس وقت ملکہ یعنے عمرو ہمراہ کنیزان ماہ پیکر کوٹھے پر آیا اور وہین کنیزون سے کچھ میوہ منگا کر کھایا اور مسند پر بیٹھا یہ معلوم ہوتا تھا کہ بیت وہ زکوۃ حسن شب کو تیا تھا بیٹھا بام پر ٭ ماہ بھی سایل کھڑا تھا چرخ نیلی فام پر ٭ وہ چاندنی کی سیر ملکہ کے حسن کی بہار ہاتھ پاؤن مین مہندی لگی مانگ

موتیون سے بھری عجب عالم دکھاتی تھی جادہ کہکشان کو راستہ بتاتی تھی کنیزین جنکو کسطرح اوس ماہ تابان
سپہر خوبی کے تصدق تھین اسیطرح پہر رات تک مصروف لہو و لعب ہین جب زیادہ رات گئی ملکہ اپنے پلنگ
پر جاکر لیٹی اور کنیزین گرد نیچے پلنگ کے سوئین لیکن ملکہ لیٹے عمرو نے دوپٹا منہ پر ڈالکر سونے کے بہانے
جاگنا شروع کیا او منتظر قدرت نمائی خدا کا ہوا کہ دیکھیے پردۂ غیب سے کیا ظاہر ہوتا ہی مگر اب
اجلال نے پہر رات گئے انتظام او منصرم اپنے دونون رفیقون سے کہا کہ مین تمسے ایک بات
کہتا ہون اگر کسی سے نہ کہوگے اور میرا کام کردوگے تو مال دنیا سے غنی کردونگا اور کل لشکر کا اپنے
سپہ سالار بناؤنگا اونھون نے کہا کہ اگر ارشاد کیجیے تو ہم اپنا سر کاٹ کر حضور کے قدم پر نثار کرین
آپکو جو کچھہ ارشاد کرنا ہو فرمایے کہ غلام اوسے بجا لائین اور یہ راز ہمارے زبان سے ہمارے کان تک
نہ سنین گے اجلال نے کہا مرحبا یہی چاہیے لو سنو وہ بات یہ ہے کہ مین سلیمان عنبرین مو کی
دختر ملکہ نسرین عنبرین مو پر عاشق ہون اونھی مجھہ پر فریفتہ ہی اور اوسنے مجھہ سے وعدہ
کیا ہے کہ الگ مکان مین ساحرون کو بھیجکر مجھے بلالو چنانچہ وہ اب کوٹھے پر اوس مکان کے
جہان دعوت میری تھی اور ناچ ہوا تھا سوتی ہوگی تم جاکر پلنگ اوسکا اوٹھا لاؤ اور اوس کوٹھے
پر اور جو عورتین سوتی ہون اونکو سحر کرکے بیہوش کردینا کہ بعد اوٹھالانے ملکہ کے کسیکی آنکھہ
نہ کھلے اور ملکہ کا کوئی متلاشی نہو انتظام اور منصرم نے عرض کیا حضور یہ کتنی بڑی بات ہی اسیوقت
غلام بجا آوری حکم کرتے ہین یہ کہکر دونون سحر پڑھکے اڑے اور ملکہ نسرین کے کوٹھے کے قریب
پہونچے دیکھا کہ ملکہ خواب نازنین ہی ایک پائجا رانون تک چڑھا ہی دوسرا پلنگ کے نیچے لٹک رہا
ہی سراپا غرق دریاے جواہر ہے کرتی سوتے مین اوپر چڑھہ گئی ہے شکم لوح سیمین کی طرح چمکتا ہی جوڑا بالون
کا کھلگیا ہے زلف چلیپا کمر سے لپٹ گئی ہی ہاتھہ کہین ہے پانون کہیں ہے اوس جوانی کی نیند مین
کچھہ خبر نہین کہ کیا کھلا ہے انتظام او منصرم نے دور سے ٹھہر کر سحر پڑھا کہ کنیزین جو پلنگ کے
پاس سوتی تھین اونپر بیہوشی طاری ہوئی اور ایسی ہوا ٹھنڈی چلی کہ جو جاگتی تھین وہ بھی
سو گئین اوسوقت وہ دونون ساحر کوٹھے پر سے اوترے اور ملکہ کے پلنگ کو دو طرف سے
دونون نے اوٹھایا عمرو کہ باطن مین بیدار تھا سمجھہ گیا کہ اب اجلال نے بلایا دیکھیے اب کیا
گذرتی ہی غرض نظر بہ فضل کردگار کرکے خاموش ہو رہا اور ساحر پلنگ لیے ہوے ایک لمحہ مین
پاس اجلال کے حاضر ہوے اور پلنگ فرش پر لاکر سامنے رکھدیا اجلال چشم براہ انتظار
رکھتا تھا انھیں دیکھکر بہت خوش ہوا اور کہا اب تم دونون جاکر نیچے کوٹھے کے آرام کرو

اور خبردار کسی کو یہان آنے نہ دینا اور تم بھی بغیر میرے بلائے یہان نہ آنا وہ دونون یہ حکم سنکر نیچے کوٹھی کے اوتر گئے اور آپسمین مشورہ کیا کہ شاید کسی کام کو اجلال طلب کرے تو اسلیے ایک شخص آرام کرے اور ایک جاگتا رہے غرض ایسا ہی کیا اور باری آپس مین مقرر کی لیکن یہان اجلال ملکہ کے قریب پلنگ آیا اور وہ بدر رخ روشن سے سرکایا شعلہ برق حسن کی چمک سے نظر اوسکی خیرہ ہوئی عجب حسن خداداد نظر آیا کہ پیر فلک نے بھی کسی ایسے نوجوان کو با این ہمہ کہن سالی نہ دیکھا ہوگا اور گوش روزگار نے کسیکے حسن زیبا کا ایسا تذکرہ خوبی نہ سنا ہوگا سراپا

وہ ماہ جبین تھی رشک زہرہ — وہ حسن پری کہ جسکا شہرہ
سانچے مین ڈھلا تھا جسم پرنور — شعلہ کہون یا کہ جلوۂ طور
تھا خرمن حسن دانۂ خال — دو کھیت تھے چاندنی کے دو گال
بالون کا وہ پیچ وتاب سر پر — شب کو لیے آفتاب سر پر
نازک تھے جو برگ گل سے وہ گوش — اُڑتے تھے صدف کے دیکھکر ہوش
پرنور گلے کی تھی صفائی — مہتاب کی جیسے رونمائی
محرم کی بھی وہ غضب کساوٹ — سینے سے کیے ہوے لگاوٹ
کرتی بھی نفیس ایک پر زر — پہنے ہوے ناز سے وہ دلبر
لیٹی ہوئی چست وتنگ بر مین — تھا نور بھرا ہوا قمر مین
کیا اوسمین کرون شکم کا اظہار — ہر برج سے ثور کے نمودار
ظاہر وہ کمر نہ تھی سر مو — تھا اوسکو وبال بار گیسو
کچھ وصف بیان ہو نہانی — رندونکو ہو جس سے شادمانی
بیجا ہے جو دو ہلال کہیے — لازم ہے کہ لامثال کہیے
جوبن سے بھری ہوئی وہ رانین — قربان ہزار دل سے جانین
گلبرگ سے نرم تر کف پا — کانٹون سے زیادہ فرش گل کا
ہر دل کو عزیز جان تھے تھی — نازک بھی وہ پھول پان سے تھی

اجلال کو صورت دیکھکر بیہوشی طاری ہوئی مگر اپنے تئین سنبھال کر لگا پاؤن ملکہ کے دبانے کہ ایکبار عمرو کروٹ لیکر بیدار ہوا اور کنیزون کا نام لیکر پکارا اجلال نے سر اٹھا قدم پر رکھدیا اور عرض کیا کہ کنیزین تو یہان نہین ہین مگر یہ غلام تازہ حضور کا حاضر ہے ؎ چہ نامیکہ مولائی

نام تو ام ؛ درم نا خریدہ غلام تو ام ؛ ملکہ نے ایکبار تیوری چڑھا کر اجلال کیطرف دیکھا اور
دوپٹہ سنبھالکر اوٹھی اور بال بکھرے ہوئے سمیٹ کر جوڑا باندھا اور دونوں پانون کو پلنگ سے
لٹکا دیا اجلال کیجانب سے منہ پھیر لیا اس ادائے معشوقانہ کو اجلال دیکھکر مر گیا اور اوٹھکر پروانہ وار
گرد اوس شمع محفل خوبی کے پھرا ملکہ نے کہا آخر یہ ماجرا کیا ہے تم کوئی جن ہو یا آسیب ہو کون ہو مجھکو
یہان کون لایا ہی یہ مکان کسکا ہے اجلال نے یہ باتین سنکر عرض کیا کہ ای جان جہان وای آرام دل
مشتاقان جیسا آپکو دادا جی نے مجھسے فرمایا دلیا حسب الارشاد حضور یہ غلام محل مین لایا اور سب ماجرا جو بدا آ
کی گفتگو کا بیان کیا ملکہ یہ حال سنکر مسکرائی اور دامن کو جھٹک کر اوٹھی اور کہا اے نابکار ساحر غدار
مین اسیطرح پیادہ اپنے گھر جاتی ہون اور اوس موے بڈھے چوبدار کو جسنے مجھپر یہ طوفان جوڑا ہی
اور تیری عاشقی کا الزام مجھپر لگایا ہے دیکھہ تو کیسی سزا دلواتی ہون کہ وہ بھی یاد کرے اور اوس
امر کی خبر اپنے باپ سے کرکے افراسیاب کو نامہ لکھواتی ہون کہ موڈی کاٹے تجھے وہ ذلیل
کرکے طلسم سے نکالدے اسی طرح تو تنگ و ناموس مین بادشاہون کے دراندازی کرتاہے اور پرائی
بہو بیٹیون کا ستیاناس کھوتاہے اجلال یہ باتین غصہ ناک سنکر ڈرا اور منتین کرنے لگا کہ ای ملکہ
عالم حضور ایک لمحہ یہان تشریف فرما ہون تاکہ مین شرط خدمت بجا لاؤن اور پھر حضور کو خوابگاہ
کیجانب پہونچا دون ملکہ نے کہا خدمت لو جاکر اپنی والدہ یا ہمشیرہ کی کرنا خبردار مجھسے ایسے کلام
زبان پر لائیگا تو سزا پائیگا اجلال نے پھر دست بستہ کہا کہ اے ملکہ آپ تھوڑی دیر مسند پر
جلوہ فگن ہون مین نظارہ گلشن جمال کرون اور گل چینی باغ حسن کی کرکے دامن نظارہ بھرون
مجھے سوائے آپکی صورت زیبا دیکھنے کے اور کچھہ کام نہین ہے ؏ گر بسر و چشم من نشینی ؛ نازت بکشم کہ
نازنینی ؛ ای مونس جان عاشقان وای شہنشاہ خوبان مین تیرا ایک ادنی غلام ہون یہ کہکر قدم پر گرا
اور ملکہ اسکی منت دیکھکر خرامان خرامان کہ بیت چال چلتے ہین وہ اس انداز سے ؛ مردے جیتے ہین
خرام ناز سے ؛ آکر مسند پر بیٹھی اور اجلال سامنے مودب بیٹھہ گیا اب یہ کیفیت ہی کہ ؏ چو خانہ
خالی و معشوق مست ناز بود ؛ توان گریست بر آنکس کہ پاکباز بود ؛ اجلال جب دست ہوس
بڑھاتا ہی ملکہ کبھی تیوریان چڑھاتی ہی کبھی روکھی صورت بناتی ہی کبھی سسکی بھرتی ہی کبھی مسکرا کر اوسکے
خرمن جان پر برق آفت گراتی ہی خنجر موج تبسم کا زخمی بناتی ہی ہنگامہ راز و نیاز گرم ہے ادھر
شوق ہی ادھر شرم ہے اسی ہنگام مین جب زیادہ الحاح و زاری اجلال نے کی ملکہ نے ہنسکر
کہا کہ تو بھی بڑا بیوقوف کاٹھہ کا الو ہے پھیکے غمزے کرتا ہے اور خوان دعوت کو بے نمک کھاہے

نہ شراب نہ کباب ہے پھر یہ اضطراب مہمان کو یوہین بلاتے ہین خالی اپنا مطلب جتاتے ہین سچ ہی ہر دوسرے بھی کتنے خود غرض ہوتی ہین خصوص تجھہ مین بوے محبت ذرا نہین سوا اپنے مطلب کے دوسرے کی پروا نہین اجلال یہ باتین سنکر شرمندہ ہوا اور دل مین سوچا کہ ملکہ سچ کہتی ہی شراب دافع حجاب ہی دو ایک جام پیکر یہ مست ہو جایگی اور تیری آرزو بر آئیگی اب بخت خفتہ بیدار ہی کوئی دم مین ہم پہلو یہ دلدار ہے پس اوسی وقت میخانے سے اوٹھکر کشتیان شراب کی اور قابین گزک کے لیے کباب کی لایا اور گلابی اوٹھاکر جام جواہر آگین مین شراب ارغوانی لبریز کی اور ساغر ہاتھہ پر رکھکر سامنے ملکہ کے پیشکش کیا کہ یہ بادہ محبت حاضر ہے اسے نوش کیجیے اور داد عیش و خرمی دیجیے ابیات

خلوت ما را فروغ از عکس جام بادہ باد ۔۔۔ زانکہ کنج اہل دل باید کہ نورانی بود
بی چراغ جام در خلوت نمی آرم نشست ۔۔۔ وقت گل مستوری مستان ز نادانی بود
مجلس انس و بہار و بحث عشق اندر میان ۔۔۔ جام می نگرفتن از جانان گران جانی بود

ملکہ نے وہ جام دست نازک مین لیا اور منہہ پھیر کر تیوری چڑھاکر سسکی بھر کر لبون سے لگایا اور ایکبار منہہ بنا کے ساری شراب اجلال پر پھینکدی اور کہا یہ شراب میرے کام کی نہین افسوس ہے کہ تو بادشاہ کہلاتا ہی مگر ٹکے کا ٹھرا بنتا ہے بلکہ وہ بھی اس سے اچھا ہوتا ہی اجلال نے عرض کیا کہ اے ملکہ یہان میرا ملک و مال نہین آپ ہی کے باپ نے جو میخانہ بھجوا دیا ہے وہی تصرف مین ہی ملکہ نے کہا بادشاہون کو سب جگہ ہمہ نعمت مہیا ہے ع منعم بکوہ و دشت و بیابان غریب نیست ؛ اگر تو میرے آنے کے لیے اہتمام کر کے عمدہ شراب کینتکی کی کھنچوا رکھتا تو کیا مشکل تھا مگر تجھے سوا اپنے مطلب کے اور کسی بات کا کب خیال تھا خیر اب تو آ پھنسی جو کچھہ تقدیر دکھائے وہ دیکھین گے یہ کہکر ایک قلم شراب کی اپنے محرم سے نکالی اور جام شراب سے بھر کر اوس قلم سے چند قطرے ساغر مین ڈالے کہ رنگ شراب کا گلنار ہو گیا اور اوس جام کو پنجہ نگارین خورشید نما پر اپنے رکھکر سامنے اجلال کے ہاتھہ بڑھایا اور کہا اے بیمروت ساقی گری کرنا ہمارا کام ہے یہ جام عنایت ہمارے ہاتھہ سے نوش کر کہ نیکی پیر مغان کہ چو ما بد مستان ؛ ہرچہ کردیم بچشم کرمش زیبا بود اجلال یہ چشم عنایت اپنے ساقی کی دیکھکر مرہون منت ہوا اور جام اوس گلفام کے ہاتھہ سے لیکر پی گیا معاذ اللہ وہ قطرے جو قلم سے جام مین ٹپکائے تھے وہ بیہوشی قاتل تھی جو عمرو نے ملادی تھی یکایک اجلال کو چکر آیا اور کہا اے ملکہ بڑی تیز و تند شراب تم پیتی ہو کہ مجھے تو اوسنے ایکہی چلو مین الو بنایا ملکہ نے کہا ذرا اوٹھکر ٹہلو فرحت حاصل ہو گی اور عجب مزا یہ شراب دکھائیگی اجلال اوٹھا اور دو قدم چلا تھا کہ ہوا منہہ پر

جو لگی بیہوش ہو کر گرا عمرو نے خنجر زنبیل سے نکالکر چاہا کہ اسے ذبح کرے اوسوقت چالاک بن عمرو
جو نیچے پلنگ کے چھپا ہوا تھا اور یہ ماجرا دیکھکر حیران ہو رہا تھا کہ یہ کون شاہزادی ہی مگر اب جو
دیکھا کہ اسنے اجلال کو بیہوش کیا اور قتل کیا چاہتی ہی سمجھہ گیا کہ والد ماجد ہین شاہزادی بنکر یہان
آئی ہین دلسے کہا کہ واہ واہ کیا عیاری پاکیزہ فرمائی ہے مگر اب قتل کرنا اجلال کا برا ہی یہ سوچ کر
پلنگ کے نیچے سے نکلا عمرو اجلال کو قتل کیا چاہتا تھا کہ چالاک پکارا خبردار ایسا غضب کرنا عمرو
حیران ہوا کہ یہ کون شخص ہی اور خنجر کھینچکر چالاک پر جا پڑا اسنے خنجر کو خالی دیا اور کہا مین ہون فرزند
آپ کا چالاک عمرو نے ہاتھہ روکا اور کہا او نالائق کیون یہان آیا اور کسلیے اس ساحر دشمن
صاحبقران کو قتل کرنے سے منع کرتا ہے چالاک نے کہا اے والد ماجد ساحر کا قاعدہ ہی کہ جب
مرتا ہے بیر اوسکے غل مچاتے ہین اگر اسکو آپ ذبح کرتے اور شور و غل ہوتا نیچے کوٹھے کے انتظام
اور منصرم جو پلنگ آپ کا لائے ہین موجود تھے فوراً صدا سنکر دوڑے آتے اور گرفتار کر لیتے
عمرو نے کہا تو سچ کہتا ہی مگر پھر کیا کرون چالاک نے کہا مین ملکہ کی شکل بنتا ہون یعنی جو آپ
بنے ہوے ہین اور آپ اجلال کی صورت بنیے اور مین بشکل ملکہ پلنگ پر جا کر لیٹتا ہون حضور
انتظام اور منصرم کو بلا کر حکم دین کہ پلنگ ملکہ کا پہونچا آؤ اور اجلال کو زنبیل مین ڈال لیجیے
اور اس طرح یہان سے بچاؤ کر کے چلیے آیندہ جو اور کچھہ عیاری کیجیے گا وہ بن پڑیگی عمرو کو یہ تدبیر پسند
آئی اور آپ اجلال کی صورت بنا اور چالاک کو ملکہ بنا کر اور پلنگ پر سلا کر اجلال کو زنبیل
مین ڈال لیا اور دونون ساحرون کو بلا کر حکم دیا کہ پلنگ ملکہ کا پہونچا آؤ وہ بزور سحر پلنگ
لیکر اوڑے اور ملکہ کے کوٹھے پر جہان پہلے پلنگ بچھا تھا وہین لا کر رکھا اور آپ وہان سے
علیحدہ ہو کر سحر پڑھا کہ خواصونکو پہلے جو بیہوش کر گئے تھے وہ ہوشیار ہوئین یہ دونون تو خدمت
اجلال مین جو عمرو ہے آئے اور وہان خواصون نے دیکھا کہ صبح قریب ہے اور ملکہ اوسی طرح
سو رہی ہی غرض سب اپنے اپنے عہدے پر سرگرم کار ہوئین اور چالاک بھی تھوڑی دیر کے بعد
انگڑائی لیکر اوٹھا اور عمرو نے سب نام خواصونکے اور رہنے کی جگہ ملکہ کی بتا دی ہی اوسی دستور کے
موافق ہمراہ کنیزون کے نیچے کوٹھے سے اوتر کر آیا اور جہان کا خواجہ نے پتا بتلا دیا تھا اوسی جگہ
آکر عیش و آرام مین مصروف ہوا مگر عمرو بشکل اجلال صبحکو مع اپنے رفیقونکے سوار ہو کر دربار مین
سلیمان کے آیا اسنے تعظیم کی یہ بغل پر بیٹھا اور کہا یا خداوند آپ لشکر لیکر باہر قلعے کے چلیے تاکہ مین
لشکر حمزہ کو غارت کرون اور خدمت شہنشاہ افراسیاب مین جاؤن لقانی سلیمان کو حکم دیا کہ افواج

اور سپہ سالاران لشکر درست ہو کر بیرون قلعہ چلین اور مقابلہ لشکر حمزہ سے کرین بموجب حکم خیمے و
خرگاہین بارگاہین لدنے لگین اور سپاہ متوجہ جنگ صاحبقران ہوئی یہان امیر نامدار بارگاہ
مین بیٹھے تھے کہ ہلکارے جو باہر جاسوسی مقرر ہین دوڑے آئے اور بعد دعا وثنا کے عرض پیرا ہوئے
کہ آج غلامان جانباز بشکل مبدل دربار مین سلیمان کے حاضر تھے کہ اجلال نے تہیہ جنگ کیا
اور لشکر لقا کا مع لشکر ساحرون کے اور لشکر سلیمان کا مع کوہیون کے قلعے کے باہر آتا ہے
امیر مع سردارون کے واسطے دیکھنے آمد لشکر کے دربارگاہ پر آ کر ٹھہرے کہ یکایک دروازہ کوہ عقیق
کا کھلا اور نشان فوج کے ہاتھیون پر ظاہر ہوا اونکے بعد ساٹھ ہزار سوار چلتہ پوش چار آئینہ بند
دوش بدوش پرے سے پرا ملائے مرکب ہاے دورکابہ پر سوار گذرے کہ اسلحے کے چقاچاق سے گنبد
گردان مین غلغلہ پڑ گیا پھر اونکے پیچھے ستر ہزار پیادے کمانین پشت پر ترکش مثل دم طاؤس پہلو کے
برابر لائیتان کمر سے باندھے بانے جنگ کے آراستہ کیے برآمد ہوے بعد انکے فوج ساحران پیدا ہوئی
کہ ساحر اژدہون اور شیرون پر سوار مندرے کانون مین پڑے کنڈل اور حلقے ڈالے جئی سامری
وجمشید کی بولتے سحر کی نیرنگیان دکھاتے نکل گئے لیکن عمرو کہ جو فی الحال اجلال بنا ہوا ہے
انتظام اور منصرم سے حکم دیا ہے کہ مابدولت کے لیے ایک اژدر تم اپنے سحر سے بنا لاؤ کہ اوسپر
کاٹھر کھنچا ہو مین سحر اپنا میدان رزم مین دکھاؤنگا یہ کام تمھارے سپرد کرتا ہون وہ ساحر
حسب الحکم اژدہا بنا کر لائے عمرو اوس اژدہے پر سوار ہوا اور اونھون نے رکاب پکڑ لی اور سحر
کرتے آگ اور پتھر برساتے چلے اور عمرو اب آگے آگے فوج ساحران کے جھولی سحر کی گلے مین
ڈالے تاج بادشاہی سر پر قباے فرمانروائی پہنے بازوؤن پر نورتن باندھے نکلا اوسکے بعد دیکھا کہ
چالیس ہاتھی زنجیرہ بند کیے ہین اور اوسپر تخت مرصع کھنچا ہے موتیون کا بنگلہ انباری کے عوض تخت پر چھایا ہے
اور اوس تخت پر لقا بیٹھا ہے برابر اسکے بیٹا اسکا یاقوت شاہ اور فرامرز بیٹا نوشیروان کا ہے
خواصی مین خواجہ گراز الدین ملک بختیارک شوم کا فریبدین بیٹھا ہوا رومال سر پر لقا کے جھل رہا ہے
اور گرد سواری لقا کے کلکال خون آشام اور طائر عاد کرسی نشین اور ضیغم قدرت اور
زنگال خون آشام اور بہت سے سردار سنجانی و باختری و مشتری حصاری
اور سالار فوج مرکب ہاے پری پیکر پر سوار گردنکش و تاجدار برآمد ہوے پھر کئی لاکھ کا لشکر
فرامرز کے سپہ سالار قارن رزم زن اور قارن فیل من ابداع لاہوت وجہم
زرین کلاہ وغیرہ لیے ہوے اور لشکر سلیمان کا سبکے بعد آیا کہ اس لشکر کے سردار ناظرا

زاغ چشم ومنظور زاغ چشم و لالان لال قبا ہین الغرض امیر نے یہ لشکر فراوان ملاحظہ
فرماکر خدا کو یاد کیا کہ الٰہی تو قادر و توانا ہے اور یہ لشکر مثل مور و ملخ کے میدان جنگ کا فاصلہ لشکر
امیر سے دیکر اوترنے لگے اور دہل اور دمامے طبل زمی بر وقت داخلہ لشکر کے بجنے لگے ابیات

| | |
|---|---|
| برامد شدے لشکر بے قیاس | زمین در تزلزل فلک در ہراس |
| حضیض زمین چون فلک اوج بود | سپہ بر سپہ فوج بر فوج بود |

خیمہ ہائے عالیشان استادہ ہونے لگے گندلے سراپچے بچوب قرینے سے سجے سائر کی قناعت تنی
بارگاہ مین مسل درسل پالین چھولداریان نمگیرے کھڑے سرداروں کے لیے بارگاہین سواروں کے لیے
طنبو استادہ تھے لشکر جب اتر چکا اوسوقت بازاری بیوپاری کنجڑے قصائی نان بائی گونڈیے ہر جگہ
لیجا کر آباد کرنے لگے بازار کے لیے ہر جگہ کوتوال اہلکار محافظ ہوا لشکر مین ایک شہر کی کیفیت حاصل
تھی دوکانین کھلی ہوئین خرید و فروخت ہوتی تھی اس ہنگام مین شام آئی اوس دم دو رویہ
چوک مین گلاس روشن ہوے دوکانون مین چراغ جلنے لگے مردمان لشکر پھرنے چلنے لگے
چار سپہ سالار جرار کئی ہزار سوار لیکر لشکر کے گرد طلایہ پر مقرر ہوے کوتوال گشت کو اوٹھے
نرسنگے پھنکے بدمعاش گھرنے لگے بیدار باش خبردار باش کی صدا بلند ہوئی ادر ادھر لشکر صاحبقران
مین بھی اہتمام تھا طلایہ پھر رہا تھا الحاصل دونون لشکر اسی طرح ہوشیار رہے ایک دن اور رات
مقابلے مین اوترے رہے جب دوسرا دن ہوا قریب شام اجلال جادو نے ساحرون کو طبل جنگ
بجنے کا حکم دیا اور سلیمان اور لقا اور جتنے بادشاہ کہ موجود تھے سب نے اپنی اپنی فوج کو ایسا
ہی حکم سنایا دلاوران کو زہ بیجا اور شیران بیشہ دغا نے نقارخانون مین جا کر نقارہ رزم
پر چوب لگائی دشت قتال گونج گیا طاس فلک مین جھنناٹا ہوا یہ خبر ہلکارے لشکر اسلام کے
خدمت صاحبقران مین لائے اور مجراگاہ پر ٹھہر کر بعد ادائے آداب یون عرض کیا قطعہ

| | |
|---|---|
| الٰہی تا جہان باشد تو باشے | جہان را تا نشان باشد تو باشی |
| رہین اس دریہ ہر دم مثل دربان | شہ روم و عجم اور چین کا خاقان |

عمر و دولت شہنشاہ خضر سے اور خزانہ خسرو سے افزون ہو دشمن تیرہ روزگار زار و زبون ہو
آج لشکر ضلالت اثر عدو مین طبل جنگ بجا ہے ہر ایک نامرد آمادہ کارزار ہوا ہے یقین ہے کہ کل
میدان رزم مین آکر آتش عناد و فساد کو مشتعل کرے باقی خیریت ہے امیر نے یہ خبر سنکر طرف بادشاہ
لشکر اسلام کے دیکھا بادشاہ نے ارشاد فرمایا کہ یا امیر آپ بھی بفضل ایزدی و بتائید ربانی حکم

بجے کہ ہمارے لشکر مین بھی بمدد خداے پاک طبل جنگ بجے اور نقارہ سکندری پر چوب پڑے کیسلیے
کہ جیسا کچھ نقاش ازل نے اور کاتب قسمت نے ہماری پیشانی مین تحریر فرمایا ہی وہی پیش آنی ہی عیاران
لشکر اسلام یہ کلام شاہ سنکر بارگاہ صاحبقران نامور نقارخانہ سلیمانی اور سکندری مین آئے یہان
داروغہ نقارخانہ قلابہ چینی اور کبابہ چینی شاہزادگان چین وماچین نے طبل سکندر کو سینک کر
درست کر رکھا تھا غافیہ اوسپر سے اوٹھا لیا تھا اور صدا نقارہ رزم لشکر مخالف سنکر منتظر حکم بادشاہ تھے
تھے کہ عیارون نے آکر حکم شاہ سنایا انھون نے عوض عمرو کے طبل جنگ بجایا واضح ہو کہ طبل رزم سوائے
عمرو کے کوئی نہین بجاتا ہے یہ منصب عمرو کا ہے اور اگر عمرو نہین ہوتا ہے تو اوسکے بدلے بیٹے عمرو
کے یا داروغہ نقارخانہ کے تعمیل حکم شاہ کرتے ہین الحاصل طبل جنگ جب بجا زمین وزمان مین زلزلہ
پڑ گیا یہ وہ طبل سکندر ہے کہ جسے صاحبقران نے ہندوستان مین دریا کے اندر میل سکندری پر
پایا تھا اور عمرو جال الیاسی مین باندھکر اسے لایا تھا ذکر اسکا دفتر اول مین مذکور ہے چہ لشتھ
کوس اس طبل کی صدا جانے کا دستور ہے غرض یہ معلوم ہوا کہ طبل جنگ کیا بجا نسر طائر اسکی
صدا سے فلک پر پھڑکنے لگا اور گاو زمین کا کلیجہ دہل گیا کوہ ودشت ہل گیا **نظم**

| | | |
|---|---|---|
| چو بر تخت اسکند را مد دوال | زنا ہید مریخ کرد این سوال | جہان را مگر شور آخر رسید |
| سرافیل صور قیامت دمید | بگفتا کہ نہ طبل اسکندریست | ز آواز او گوش گردون کر است |

سب لشکر خبردار چھوٹا بڑا بہادر ونامرد ہوشیار ہوا کہ دم سحر ملک الموت کی گرم بازاری ہی دم نقد
جان کی خریداری ہے سر تن سے جدا ہونگے زخمونکے بٹینگے آج بادشاہ نے سویرے سے دربار برخاست
فرمایا ہر ایک سردار اپنی آرامگاہ مین آیا تیاری حرب وضرب کی شروع ہوئی تلوارین صیقل و
مصقل ہونے لگین کمانین سینک کر درست کی جانے لگین بہادر رزم وپیکار کی تدبیر سوچتے تھے
بزدلے گھبرائے ہوئے منہ نوچتے تھے منچلے جو تھے مشتاقانہ مورچون کو غور کرتے ہنس ہنسکر رزمگاہ
کو دیکھتے پھرتے نامرد لمبے ہونے کا طور سوچتے چار زرہ جامہ خود بکتر درست کرتے تھے چہرون پہ
سرخی چھائی تھی نامردون کے منہ پر ہوائی تھی لشکر مخالف مین اجلال کے ساحر سحر تیار کرتے
تھے دھر و بجتا تھا ہوم جا بجا ہوتا تھا چوکے خون خوک سے دیے گئے تھے مرچین جلتی تھین گوگل
سلگتا تھا کلوا بھیرون نا ردن پکارا جاتا تھا دو پہر رات سے دونون لشکرون کے نقیب نکل کر
شجاعون کو ترغیب جنگ دلاتے تھے کہ ؎ جوانو جوان بخت ہشیار ہو ؛ سلاحون سے اپنے
خبردار ہو ؛ غرضکہ چار پہر رات یہی ہنگامہ رہا آخر کار وہ وقت آیا کہ اریکہ آرائے زنگاری

مشرق بکر و فر نمودار ہوا ظلمت شب روبفرار لائی صبح کا سفید آشکار ہوا **اشعار**

علمِ آفتاب نکلا جب
رونقِ تختِ لاجورد ہوا

فوجِ انجم ہوئی گریزان سب
ہوا میدان چرخ پر اکبار

شہِ خاورِ سپہر گرد ہوا
شہِ انجم سیاہ روبفرار

دم سحر لشکر جانبین سے خیل خیل ذیل ذیل گروہ گروہ انبوہ فشون فشون میدان کارزار مین مسلح و مکمل آنے لگے اور امیر باتوقیر مسجد کرپاس مین تشریف لائے فریضۂ نماز سحر ادا کرکے ورد و وظائف مین مشغول ہوے اور دست دعا اوٹھا کر دعاے فتح و ظفر درگاہ رب الاکبر مین کرتے تھے کہ اے قادر و توانا تو مجکو اس لشکر اشقیا پر فتحیاب فرما **قطعہ**

اے آنکہ بملک خویش پایندہ توئی
وز دامن شب صبح نمایندہ توئی

کار من بیچارہ قوی بستہ شدہ
بکشاے خدایا کہ کشایندہ توئی

امیر یہ دعا کر رہے تھے کہ **مقبل** وفادار تیراندازون کا سپہ سالار غلام امیر باوقار نے حاضر ہوکر آمین کہی امیر نے مقبل کو دیکھکر ارشاد کیا کہ لشکر کا کیا حال ہے **مقبل** نے عرض کیا کہ ع دو لشکر رسیدند جاے مصاف + دو پرکالہ بستند چون کوہ قاف ؛ امیدوار قدوم میمنت لزوم صاحبقران ہین امیر نے فرمایا کہ صندوق اسلحے کا لاؤ **مقبل** نے صندوق اسلح جنگ رکھنے کا حاضر کیا امیر نے تمام تبرکات جو مزار انبیا علیہم السلام پر سے کہ جہان سے **عمرو** کو تبرکات ملا ہے اور اوسکا مذکور قبل ہو چکا ہے پایا ہے اور وہ خود ہود اور زرہ داؤد اور کمان صالح اور نیزہ سام بن نوح اور موزے راگے و چار آئینے وغیرہ ہین اون سب تبرکات کو ذات بابرکات پر اپنے آراستہ کیا اور تیغہ صمصام اور **قمقام** کہ باغ ابراہیمی سے ملے ہین اور ذکر اسکا دفتر اول مین ہے اور شمشیر **عقرب سلیمانی** اور نیمچۂ سہراب و سپر گرشاپ سب پردۂ قاف مین پائے ہین غرض اس اسلحے کو زیب جسم فرما کر مسجد سے **صاحبقران** برامد ہوے دروازے پر مسجد کے **دیوانہ بن قندس** دیوانہ **اشقر بن دیوار نائیس** کو ساز و یراق سے درست کرکے لیے کھڑا تھا امیر کو دیکھکر آدمنے تسلیم کی اور گھوڑا حاضر کیا مرکب راکب کو دیکھکر فر فر کرنے لگا امیر نے گردن توسن پر انگشت شہادت سے یا علی لکھکر حلقۂ رکاب مین کہ ہمہ تن چشم منتظر قدم سعادت توام **امیر** تھا پانون رکھکر ایال پر ہاتھ ڈال کر گھوڑے کی پیٹھ پر جلوہ فرما ہوے جلودار سے دامن قبا درست کیا بسم اللہ کا شور بلند ہوا غرض دست راست مین نیزۂ دو سر اژدہا پیکر بائین مین عنان مرکب تشنک صرصر لیکر نادعلی پڑھا اور گھوڑے کو مہمیز کیا سب ابھی

مثل کرتیت پسر گردان نعمان بن منذر شاہ یمنی وعامر رودباری وسیف ذوالیدین
والوالمعدن گرد وطوق حران گرد اور فرزندان امیر علمشاہ رومی ملک قاسم بن
علمشاہ اسفندیار شاہ گیلانی و داراب کشور کشا وایرج بن قاسم وخورشید
بن ہاشم وہاشم تیغ زن بن حمزہ وکرب دلاور واسد بن کرب ولندھور
بن سعدان جانشین حمزہ ومالک اژدر جانشین حمزہ وغیرہ بکروفر اپنی اپنی فوج میدان
رزمگاہ کیطرف بھیجکر امیر کی خدمت مین حاضر ہوے یہ سب پانچہزار پانسو پچیس سردار ہین
کہ اونھین لیکر امیر دردولت آستان بارگاہ ظل اللہ جہان پناہ مالک اورنگ سلیمانی
سلطان سریر شاہا توقیر سعد بن قباد بن صاحبقران پر حاضر ہوے اور منتظر آمد سلطانی
جلوخانہ مین ٹھہرے کہ یکایک عیش محل ڈیوڑھی کا پردہ زنبوری چرخی پر کھچا صدا غاٹے کی
بلند ہوئی اور انتظام آمد بادشاہ ہونے لگا اول بارہ ہزار طفلان ماہ پیکر لباس عمدہ پرزر
پہنے ہوے ہاتھو مین کرے سونے کے پڑے لوٹے لخلخے کے لیے عود وعنبر اونپر جھونکتے نکلے
پھر ہزارہا بخشانے والیان طلائی ونقرئی بخشانے لیے دردیان سرخ سرخ زیب جسم کیے نکلین
پھر کنول برداریان کنول بلورین منقش لیے پیدا ہوئین پھر ہزارہا نواب ناظر اور خواجہ سرا انتظام
کرتے گذرے اور تخت شاہی کو خادمان محل گھیرے بادشاہ جمجاہ تخت پر سوار کہاریان پیاری
پیاریان لہنگے قیمت کے بھنگے پہنے ہاتھون مین کڑے مگر وہان پڑے کانون مین بالے نازوانداز
ہر ایک کے نرالے جسم گدرایا شباب چھایا تھے اور مچھلیان سرون پر لگائے تخت کو اوٹھائے
ظاہر ہوئین مژدہ ہے بسم اللہ الرحمن الرحیم پکارے امیر اور سب سردار مجرا گاہ پر جاکر کھڑے
ہوے ادھر شاہ کی صورت زیبا نظر آئی اودھر سب نے گردن پی تسلیم جھکائی مژدہا پکارا بادشاہ
جہانی سلطان جہان نگاہ روبرو حمزہ صاحبقران بادشاہ نے نگاہ اوٹھا کر دیکھا صاحبقران
نے فرشی مجرا کیا شاہ نے ہاتھ اپنے سینے پر رکھا کہ جگہ تمھاری ہمارے دل مین ہے امیر تسلیم
کرکے پیچھے ہٹے پھر سب سردارون کا مجرا اور سلام ہوا جمہور جہانسوز طوس تبرزن
اور فرامرز عاد مغربی وغیرہ اور سردار مذکورہ بالا ہر ایک نے بعد سلام ومجرے کے
پایۂ تخت بادشاہ کو بوسہ دیا بادشاہ نے حکم سوار ہونے کا کیا سب سردار سوار ہو کر تخت
شاہی کو مانند دل کے قلب مین قائم کرکے گرد حلقہ کیے ہوے طرف دادگاہ مصاف کے
لیکر چلے ڈنکے پر چوب پڑی بیت ز نقارہ آواز آمد عجیب :: کہ نصر من اللہ فتح قریب

نقیب کڑکا کہتے وہ نور کا تڑکا نسیم عنبر شمیم وزان بڑے بڑے تارے فلک پر ظاہر چھوٹے چھوٹے پوشیدہ تھے آگے آگے باد بہاری غرضکہ بڑی تیاری سے بادشاہ عالی تبار وارد شب مصاف ہوئے یہان ایک جانب کو فوج سلیمان نے پرا جمایا اور لقا اور فرامرز کا لشکر نظر آیا کہ چوڑے چوڑی سینے گردنون مین حمائل گینڈون پر پہلوان سردار سوار گرز بر دوش باتن و توش صاحب سطوت ونہ در پیشانیون پر شکن ڈالے نیزون کو سنبھالے حریف کے لشکر کو دیکھ رہے تھے اسی ہنگام مین میدان رزم آتش فشان ہوا برق شعلہ بار چمکنے لگی ابر تیرہ و تار گھر آیا ساحرون کا لشکر اجلال جادو یعنے عمرو لیکر اوسی طرف اژدر سحر پر سوار آیا انتظام و منصرم رکاب پکڑے سحر کی نیرنگیان دکھاتے اور چالیس ہزار ساحر بجلیان چمکاتے پتھر برساتے ترئی پھونکتی نرسنگا بجتا گھنٹے اور ناقوس کی صدا بلند آکر ایک سمت ٹھہرے کہ آنے سے دونون لشکرون کے کرہ ہوا کرۂ خاک بنا گاوزمین کا اس ہلچل سے سینہ چاک تھا طائر آشیانہ بھولے صحرائے رزم مین خوف سے ہر ایک کے ہاتھ پانون پھولے روئے آئینہ سپہر مکدر نظر آیا چشمۂ خورشید غبار زمین سے گندلا ہوگیا

| | | | |
|---|---|---|---|
| | زسم ستوران دران پہن دست | | زمین شش شد و آسمان گشت ہشت |

آخر کار بیلچہ کار ہوشیار نکلے اور میدان کا پست و بلند ہموار کرنے لگے کنکر پتھر خس و خار چنکر جدا انبار لگایا کہین نقیب اور کہین کمینگاہ کا ڈھنگ درست کیا جھنڈی جھاڑی درخت کاٹ کر زمین آئینہ آسا صاف بنائی پھر سقون کے آبپاشی کی باری آئی ہر ایک سقہ خواجہ خضر کا دم بھرتا لنگیان باندھے اور کھاروے کی باندھے وردیان پہنے کٹورے کمر سے لگائے تسمے گلون مین ڈالے مشکیزے دوش پر سنبھالے ہزارے کے فوارے دہانے پر مشکون کے چڑھائے چڑکاؤ کرتے نکلے کہ اونکے آبشار نے ساون بھادون کی گھٹا کو شرما دیا سب گرد و غبار بٹھا دیا مبارزون کو صورت بہادرونکی نظر آئی سب فوج دریائے آہن مین ڈوبی دکھائی دی کہ ہر ایک از میخ موزہ تا میخ میل غرق بحر آہن تھا سوائے لوہے کے اور کچھ نظر نہ آتا تھا کہ ؎ چنان مرد خود را در آہن گرفت ؛ کہ مژگان او شکل سوزن گرفت ؛ صف آرائی شروع ہوئی میمنہ و میسرہ و قلب و جناح و ساقہ و کمینگاہ چودہ صفین مثل سد سکندر کے آراستہ ہوئین سوارونکے آگے پیادے جنگ کے آمادے دیوار فوج تھے سوار دریائے لشکر مین موج در موج تھے گھوڑے برابر برابر تھوتھنی سے تھوتھنی پٹھے سے پٹھا دم سے دم سم سے سم ملائے تھے نجیب جو آگے بڑھا تھا اوسے پیچھے ہٹاتے تھے گھٹے ہوئے کو آگے بڑھاتے تھے دمبدم باجے رزمی بجتے تھے مرکب الف ہو ہو کے ٹھہر گئے تھے

نقتابی خوش آواز اور گوئیے کے لڑکے سرود نواز نکلے کہ لٹ پٹی دستارین باندھے تھے رنگین لباس زیب قامت کیے تھے انھونکے بالحان دلکش سرود بجا کر مذمت دنیاے دنی گائی اور یہ صدا بہادرون کو سنائی

ای مقیمان تہ سقف سپہر غدار — تا بکے حسرت فرزند و زن و شہر و دیار
آیۂ فاعتبروا یا اولی الابصار پڑھو — ہو خرابے مین اگر قصر فریدون کے گذار
اوس مکان مین کبھی دربار بپا کرتا تھا — جلوہ فرما تھا وہان خسرو با عز و وقار
رات دن چہلین رہا کرتی تھین ہزارون مینا — عیش و عشرت کا وہان گرم تھا ہر سو بازار
بار وان تھا نہ خزان کو تو کسی موسم مین — کبھی گل مہندی کا عالم کبھی لالے کی بہار
وہ نیرنگ فلک آفرین سبحان اللہ — واہ ری تیری تنکظرفی با این عز و وقار
جنبہ پڑتا تھا پریزادونکے جھومر کا عکس — آج کل وہ لب جو خندہ کے ہین آئینہ دار
گھونسلے سقف مین ہین لاکھون ابابیلونکے — مسکن فاختہ ہے قصر کا ہر نقش و نگار
چیلین منڈلاتی ہین اوڑتے ہین بگولے ہر سمت — ہین خیابان ہین پر زاغ و زغن کے انبار
قصر کو جانے دو باشندونکو وانکے دیکھو — تکیۂ گور و گوزن آج ہے ہر اک کا مزار
سینہ لبریز تمنا وہ لب مہر سکوت — نہ کوئی دوست نہ مونس نہ کوئی ماتم دار
نہ وہ چہلین نہ نرنگین نہ خود آرائی ہے — کنج تاریک ہے اور عالم تنہائی ہے

ای بہادران نریمان ہو نہ سام نہ صفی ہستی پر نشان زال خون آشام ہو برزو رہا نہ بیژن ہے نہ اہل لہندی وبیتی پر اسفندیار روئین تن سے گیے بہادر صف شکن تہمتن نوجوان رستم دستان پیر فلک نے بچشم زدن ہلاک کیے تہ خاک کیے مگر جرات سے نام باقی ہی ہر ایک کا ذکر شجاعت سا کہے کی لڑائی حسن اتفاق ہے کس پے کہ ۵ دور مجنون گذشت و نوبت ماست ؛ ہر کرا پنج روز نوبت اوست ؛ تلوار کی آنچ مشہور ہے گیلے سوکھے دونون جلتے ہین سر و گردن مین لاگ ہی یہی غضب کی آگ ہی زندگی دو دن کی ہے نام کر لو اے نوجوانو لڑ بھڑ کر سرخرو جسکا قدم ڈگ جائیگا پھر وہ کہین ہر و نہ پائیگا دو پہرہ لوہا لوہا سب کہین اور لوہا بری بلاے ؛ تیگ آگے بیت ہے اور تیگ پایہ بیت جا غرض یہ کہکر نقیب میدان سے نکلے اور یہ صدا دلیرون نیستان شجاعت کے شیرون کو شراب پرتگال ہوئی بہادری کا نشہ آگیا آنکھین ہر ایک کی لال ہوئین قبضہ ہاے شمشیر چومنے لگے مرکب پر مست ہو کر جھومنے لگے کہ یکایک اجلال جادو نے انتظام ور منصرم سے حکم دیا کہ میرے اژدر کو نبرد و سحر میدان مین پہونچا دو اونھون نے سحر پڑھکر دستک دی اژدہا بیچ میدان مین اڑ کر

اوڑ کر آیا اجلال نے پکار کر نعرہ مارا کہ یا حمزہ صاحبقران خداوند لقا سامنے موجود ہین جلدی خدمت مین حاضر ہوکر سجدہ کرو اور درصورت گردن تابی مین تیری سرکوبی کو آیا ہون میدان مین آ تمنائے دلی برلا امیر نے یہ سنکر اشقر دیوزاد کو تخت شاہی کیطرف پھیرا اور ابو المعدن گردنے علم اژدہا پیکر کو جلوہ دیا کلہ اژدر کیطرح کے اوسمین چھتیس شقہ ہین جب انکو جنبش ہوئی صداؤن مین سے صاحبقران یا صاحبقران کی پیدا ہوئی یہ علم خواجہ بزرجمہر حکیم نے اژدہے کے پوست کا بنایا ہے اور چھتیس شقہ اس مین کلہ اژدر کی صورت کے رکھکر ایسے سحر کوج بنائے ہین کہ جب اونمین بھرتی ہے مشک و عنبر کی بو اون سے آتی ہے اور یا صاحبقران یا صاحب قران کی صدا سنائی دیتی ہے الحاصل میدان مین قرق ہوا کہ اور کوئی ہمراہ دکھے امیر کے لڑنے نہ نکلے سب سردار سپہ سالار پیادہ ہوے اور لشکر کے علم جلوہ گری پر آئے امیر سامنے تخت بادشاہ کے آکر گھوڑے سے اوتر کر دست بستہ اجازت خواہ ہوے شاہ نے جام کلہ عفریت پر از شربت قند و نبات عنایت فرمایا امیر نے اسے الش کرکے پہلوان عادی مرگ سالار لشکر کو دیا جام دیو عفریت کو قتل کرکے امیر نے اوسکے گلے کی صورت بنایا ہے کہ روز جنگ جسپر مرحمت خسروانہ بادشاہ فرماتے ہین تو اس جام مین اوسے شربت دیتے ہین ذکر اسکا دفتر اول مین ہے غرض جام عنایت بادشاہ سے سیر ہوکر اور اجازت حرب لیکر خلعت سے مخلع ہوکر امیر نے دوبارہ خانہ زین کو مثل آفتاب منور و روشن فرمایا کہ ؎ چو شیر یکہ گیر دبر آہو کمین بجست از زمین و برآمد بزین ؛ سب سردار صف کارزار مین رخصت ہوکر بٹھہرے اور امیر گھوڑے کو جولان کرکے طرف ناوردگاہ کے چلے مرکب بھگدڑی کرتا طرارے بھرتا کلائیان شیر کیطرح مارتا دیوانہ تھا آیا

| | |
|---|---|
| دے چو مرکب کہ برق یا بادے | طرفہ دیوانہ با پریزادے |
| خوش خرامے ز آب نازک تر | تیز گامے ز باد جابکتر |
| نرمی گوشش و نرمے کاکل | سنبل دیدہ و دستہ سنبل |

غرض وہ مرکب مین طرارون مین مقابل اجلال جادو پہونچا اجلال نے بعد گفت شنید بسیار ایک ناریل چوٹی دار اپنی جھولی سے نکال کر اوسپر کچھ افسون پڑھا مگر وہ افسون نہ تھا بلکہ زبان جنی تھی کس لیے کہ جب امیر و عمرو پردہ قاف گئے تھے تو زبان جنون کی یاد کر آئے تھے اور ذکر پردہ قاف دفتر اول مین ہے فی الجملہ عمرو نے بحیلہ افسون پڑھنے کے امیر سے کہا کہ مین ساحر نہین ہون آپکا غلام عمرو ہون مجھے آپ اسم پڑھکر گرفتار کر لیجیے مگر اسطرح گرفتا بکرنا

مجھہ دبلے سوکھے آدمی کو تجھہ ایسے موٹے خنگے سے ضرر پہونچے اور کوئی اعضا میرا بیکار ہوجاے امیر نے جب یہ باتین سنین بغور عمرو کیطرف دیکھا امیر نے بائین آنکھہ کا تل دکھایا واضح ہو کہ خواجہ عمرو کی آنکھہ مین تل ہی کہ اوس نشان سے عمرو پہچانا جاتا ہے امیر کو خواجہ کی عیاری پر ایک حیرت ہوئی اور عمرو نے ناریل پڑھکر امیر پر مارا امیر نے اسم اعظم پڑھا وہ ناریل زمین پر گر پڑا اور امیر نے گھوڑا بڑھا کر اسم اعظم عمرو پر پھونکا سواری کا اژدر ماش کے آٹے کا ہوگیا اور سب نے دیکھا کہ اجلال پیادہ ہوا اور ترسول لیکر امیر پر حملہ کیا امیر گھوڑے سے کودے اور ترسول خالی دیکر اجلال کی کمر مین ہاتھہ ڈالکر اوٹھا لیا اور نعرہ کیا کہ اے لشکر ساحران مینے تمھارے افسر کو گرفتار کیا لشکر یہ ماجرا دیکھکر چار طرف سے لینا لینا کہکر چلا امیر نے اجلال یعنی عمرو کو جو عیار کہ ساتھہ تھا اوسے حوالے کیا اوسنے بظاہر قید کیا اور لشکر امیر جہان اوترا تھا وہان لیگیا اور امیر اسم اعظم پڑھتے ہوے لشکر مخالف پر آگرے پھر تو فرامرز اور سلیمان نے فوج کے افسرونکو للکارا ادھر سے شاہ اسلام نے نعرہ مارا ابر سیاہ چار سمت سے گھر آیا اور برق شمشیر چمکنے لگی دونون لشکر آپس مین مل گئے کہ بیت دو لشکر ز لشکر در آمیختہ ❊ قیامت ز گیتی بر انگیختہ ❊ اوسی گرمی جنگ مین اجلال کے دونون زنیتون انتظام اور منصرم نے ساحرونکے افسرون کو بلاکر یہ سمجھایا کہ مالک ہمارا اگر فتار ہوگیا ہے نہین معلوم وہ طاعت امیر کی کرے یا نکرے لہذا ہمین لڑنا مناسب نہین ہے چاہیے کہ الگ ٹھہرین اور جب لڑائی یکسو ہو اوسوقت اپنے مالک کا ساتھہ دین غرضکہ سب ساحر ایک طرف ہو لیے اور لقا اور سلیمان کی فوج نے حملے کیے لشکر اسلام سے نعرے سرداروں کے بلند ہوے زیر تیغ بڑے بڑے خود پسند ہوے ایک طرف امیر کا نعرہ تھا کہ بیت امیر عرب حمزہ شیر دل ❊ کز دگشتہ سہراب و رستم خجل + کسی سمت لندھور پکارتا تھا سہ منم صاحب عمود و جانشین حمزہ رو گردان ❊ شہ ہندوستان رستم زمان لندھور بن سعدان + ایک جانب مالک اژدر و صاحب نیزہ دو سر غلام نبی و صاحب حیدر نعرہ زن تھے کہ سہ منم مالک اژدر خشمگین + سپہدار در لشکر اہل دین ❊ ایسی چمکر تلوار چلی تھی کہ ہر طرف لوہا برستا تھا زخمی پانی پانی کیا بلکہ پناہ پانے کو ترستا تھا صاعقہ شمشیر اور باران تیر تھا ایک ہنگامہ دار و گیر تھا سر آبلے کی طرح کرتے تھے دریاے خون رن کے کھیت مین موج مارتے تھے کشتے بے گور و کفن تھے کہین سر اور کہین بدن تھے دھادے کا غل شبا شب کا تلوارون کے شور سن سن کا لطف تھا تیر دلکی بو چھار زخمون کے ہار تیرون کے گھاو سوار ہندار شہر جوانونکی حبری مرد نامرد پر دو لہا دولہن کا لطف تھا نظم

زچشم زرہ خون روان ہر کنار | زخود کردہ قطع نظر روزگار
کمانہا ز بس کشمکش در تعب | خدنگ جگر دار پر خندہ لب
زخون بردہ تیغ ہلالے گرو | ز زنگین کمانہا فلک نو بنو
پراگندہ شد اہل جمع عناد | زہامون چو خار و خس و تند باد
دلیران دین خنجر افراختند | بدنبال کین پروران تاختند
پلنگ دلاور زخون سیر نیست | بہ نخچیر کس مانع شیر نیست
چہ گویم چہ آمد دران انجمن | زتیغ دلیران لشکر شکن
ز فوج ستمگر برآمد خروش | نہ دل ماند با کینہ جویان نہ ہوش

خلاصہ کلام لشکر اسلام نے وہ داد شجاعت دی کہ لقا اور سلیمان کے لشکر کو شکست ہوئی حریف پس پا ہوا اور تاب جنگ نہ لا سکے بختیارک نے دیکھا کہ اس ملک سے بھی بھاگنا پڑیگا پھر کچھ قابو نہ چلیگا یہ سوچکر طبل بازگشت بجنے کا حکم دیا اور نقارہ امان لشکر مین بجا لشکر جانبین سے جدا ہوئے ادہر گئے پہلوان بفتح و نصرت اودھر برگشتہ بخت بصد خفت و ذلت اپنے اپنے ڈیرے خیمے کیطرف چلے امیر نے کشتون کو میدان سے اوٹھوایا تیس ہزار آدمی لشکر امیر سے اور تین لاکھ فوج دشمن سے کام آیا کشتے لشکر اسلام کے دفن ہوا اور لشکر مخالف کے الگ تو دیے گئے زخمیون کی زخم دوزی ہوئی پٹیان زخم کی زخمون پر چڑھین امیر نے اوس دن تو دربار موقوف رکھا دوسرے دن اجلال کو سامنے بلایا اور ارشاد فرمایا کہ شناخت مین خدا سے دو جہان کے کیا کہتا ہے اجلال کا اصلی نام جو تھا اوسنے عرض کیا کہ تا زندہ ام بندہ ام امیر نے یہ سنکر خلعت دیا اجلال اوسوقت سوار ہو کر اپنے لشکر مین آیا اور اہل لشکر کو بلا کر سمجھایا کہ مینے اطاعت حمزہ کی اختیار کی ہے تمہین بھی لازم ہے کہ میرے ساتھ رہو اور میری مخالفت نکرو اوسوقت کچھ ساحر جو بڑے سیہ قلب تھے وہ تو طرف طلسم کے پاس افراسیاب کے چلے اور باقی مطیع ہو کر ہمراہ اجلال خدمت امیر مین آئے امیر نے سبکو خلعت عنایت کیے اوسوقت عمرو نے زنبیل سے اجلال کو نکالا اور ستون بارگاہ حشامی سے باندھا جاننا چاہیے کہ امیر کے خیمے کی تین بارگاہین ایک بارگاہ دنیالی دوسری بارگاہ حشامی کہ اس بارگاہ کو خزانہ نوشیروان صرف کرکے حشام پہلوان نے بنایا تھا اور ایک نقارہ بھی درست کیا تھا کہ صدا اوسکی بارہ کوس تک جاتی تھی ان دونون چیزون کو امیر نے قتل کرکے حشام کو حاصل کیا اور تیسری بارگاہ سلیمانی ہے کہ ملکہ آسمان پری نے بھیجی ہے

اور اس بارگاہ سے یہ کرامت ظاہر ہوتی ہی کہ جب اسمین کوئی ساحر آتا ہی جلجاتا ہی اور اس مین کوئی عیار
نقب لگا کر نہین آسکتا ہے کسلیے کہ سراپچے بارگاہ کے جس قدر زمین کھدتی ہی اوس قدر نیچے ہوجاتے
ہین اور سراپچے اور پردہ اور کوئی چیز اس بارگاہ کی خنجر و تلوار کسی اسلحہ سے چاک نہین ہوتی اور کوئی عیار
سراپچہ قنات کو اس بارگاہ کی پھاند کر نہین آسکتا کیونکہ جسقدر انسان جست کرکے بلند ہوا اوسیقدر
سراپچہ بارگاہ بلند ہوجاتا ہی غرض اس لحاظ سے کہ ساحر اس بارگاہ مین جلجاتا ہی امیر روبکار ساحر
کی بارگاہ حشامی مین فرماتے ہین فی الجملہ عمرو نے اجلال کو باندھکر فتیلہ دفع بیہوشی سنگھاتے
وقت زبان اوسکے منھ سے کھینچکر سوزن سے چھید دی تا کہ سحر نکرے پھر ہوشیار کیا جب آنکھ اجلال
کی کھلی اپنے تئین گرفتار دیکھا اور سامنے اپنی صورت کا دوسرا اجلال پایا حیرت ناک ہوکر گھبرایا
عمرو نے کہا ذرا اے اجلال جادو چشم خود را واکن وحال خود را تماشا کن منم سرہنگ سرہنگان
عالم مولانائے ملوک العرب والعجم دوندہ بیدرنگ صاحب قنطورہ وزنگ مردان راسرہنگ
و نامردان رابیش من پالنگ منم جناب فطرت مآب حضرت شیخ الاصحاب مہر سپہر عیاری و
قطب فلک خنجر گزاری شاہ عیاران عیار پیک طرار خواجہ عمرو بن امیہ نامدار دیکھا تو نے
قدرت خدا کو کہ مینے تجھے کیونکر گرفتار کیا وہ دختر سلیمان نہ تھی جسے تو نے کوٹھے پر بلایا تھا و
یہ عبد ذلیل خدا تھا جو تجھے پکڑ لایا اور لشکر تیرا مطیع ہوکر داخل ملازمان صاحبقران ہوا اور
ملکہ یعنی معشوقہ تیری میرے پاس گرفتار ہے اگر تو اطاعت کرے معشوق ملے جان بچے اگر ملک کا
اپنے خیال ہے کہ افراسیاب ضبط کرلیگا تو حمزہ ایک ملک کے بدلے چار ملک دیگا اجلال نے جب یہ
کیفیت دیکھی اور جملہ مضمون پر مطلع ہوا دل سے یقین کیا کہ لقا جھوٹا ہی اگر وہ خدا ہوتا اس حال کو
نہ پہونچتا اور عمرو کے ہاتھہ سے ذلت اوسکا کوئی دوست نہ پاتا الحاصل اجلال نے اشارے سے
کہا کہ مین اطاعت کرتا ہون عمرو نے سوزن زبان سے نکالا اور کھولدیا اجلال دوڑکر امیر کے
قدم پر گرا صاحب قران نے خلعت دیکر اپنے سرداروں مین داخل کیا اور بارگاہ مین چہل ستون
کے باہر دنگل بیٹھنے کو ملا واضح ہو کہ اندر چہل ستون بارگاہ کے تخت شاہی بچھا ہے اور برابر اوسکے
دنگل امیر کا ہے اور دنگل امیر کے بعد بیٹے اور پوتے اور جانشین امیر و عمرو کے بیٹھنے کی جگہ ہی
باقی سردار تاجدار عیار بیرون چہل ستون دست راست اور دست چپ مین صاحبقران
کے بیٹھتے ہین اور وہ جانشین امیر کے ہین کہ ایک دست راست کے سرداروں کا افسر ہے اور نام
اوسکا لندھور ہے اور دست چپ کے سرداروں کا ہی جو افسر ہے نام اوسکا مالک اشتر درہی اور جو

سردار دست راست کے ہین وہ چاہتے ہین کہ ہم زیادہ بہادری دکھائین اور دست چپ چاہتے
ہین کہ ہم اپنی شوکت جتائین اسوجہ سے آپس مین چشمک ہتی ہے اور ایک دوسرے سے دست راست
اور دست چپ کے سردارے چوٹ چلتی ہے اور اسیطرح جو عیار دست راست کے سردارون کے ہین وہ دست
چپ کے بہادرون کے عیارون سے چشمک رکھتے ہین اگرچہ سب شاگرد اور بیٹے عمرو کے ہین اور یہ
عیار ایک لاکھ چوراسی ہزار ہین اور ان سب عیارون مین چودہ افسر ہین اور اون افسرون کے چار
شخص افسر ہین اور اون چار افسرون کا ایک شخص افسر ہے اور اوس افسر کا استاد اور مالک عمرو
ہے اور بعد عمرو کے جو سبکا افسر ہین بجائے خلیفہ عیاران لشکر ہے نام اوسکا مہتر قران ہے اور
یہ نظر کردہ حضرت امیر المومنین ہے کبھی عورت کی صورت بضرورت عیاری نہین بنتا ہے اور نہ کبھی
یہ عیار لشکر مخالف کے سردار اور عیار کے ہاتھ سے گرفتار ہوتا ہے غرض بعد قران کے جو چار افسر ہین
نام اونکے مہتر برق فرنگی اور چالاک بن عمرو اور مہتر بزرک ختائی اور ابوالفتح اصفہانی
ہین اور اونکے بعد چودہ افسر جو اور ہین وہ گلباد عراقی و گلباد عراقی و سمک یلطائی و
عمران ختائی و سیارہ بن عمرو و قاقولہ سمرقندی و مرغولہ سمرقندی و مہتر سنجر بلخی و مہتر
کجر و اصفہانی و امیہ بن عمرو و فرخ بن عمرو و ابوشہاب خرقہ پوش و ابوسعید لنگری و
ضرغام شیر دل ہین حال انکی چشمک کا خالی لطف سے نہین ہے کسی جگہ بیان ہوگا ادہر بر سر مطلب
اجلال جادو سے امیر نے فرمایا کہ تمھین جس صف مین بیٹھنا منظور ہو وہان بیٹھو اور یہان کا یہی دستور
ہے کہ جس جگہ سردار بیٹھنا پسند کرتا ہے وہان بیٹھتا ہے اجلال کو دست چپ کے سردارون سے الفت
پیدا ہوئی اور بائین طرف دنگل بچھوایا مالک نے کمال تعظیم کی اور محبت ظاہر فرمائی امیر نے فرمایا کہ
اے اجلال ساحری سے توبہ کرو کہ شیوہ ہم لوگون کا سحر کرنیکا نہین ہے ہم مین ہر ایک شمشیر کا دھنی
ہے اسنے حسب ارشاد امیر سحر کرنے سے توبہ کی اور لقا پرستی ترک کر کے مسلمان ہوا امیر نے حکم جشن
کرنیکا دیا عشرت کا سامان برپا ہوا ساقیان خوش ادا پیمانہ شراب ہوش ربا لیکر حاضر ہوگئے جام
مے ارغوانی گردش مین آیا صدائے مستانہ ہوشیار ہوش اور نوشا نوش کی بلند ہوئی کہ

ہر طرف اک شور ہائے ہوئے مستانہ رہا ✤ خوب ہی اپکی برس زور و نپہ میخانہ رہا ✤

سوائے امیر
کے سب نے شراب نوشی کی ناچ سامنے ہونے لگا اور ہر ایک مصروف عیش و طرب اس وقت
تھا کہ یکایک پردہ بارگاہ کا اوٹھا اور ایک عورت نازنین مہ جبین زہرہ تمکین لباس عمدہ
پہنے بارگاہ مین آئی اور امیر کو آکر تسلیم کی اجلال نے پہچانا کہ میری معشوقہ ملکہ نسرین

عنبرین مو دختر سلیمان ہی یہ گھبرایا کہ محفل مین ایسی بیغیرت ہوگئی جو چلی آئی مگر ذکر سنیے کہ جب
چالاک نے جو محل مین ملکہ کی شکل بنا ہوا تھا سنا کہ خواجہ چلے گئے اور لشکر مین امیر کے پہونچے اور
سلیمان طبل بازگشت بجوا کر پھر آیا اوس وقت قلعے سے سوار ہوا اس حیلے سے کہ مین اپنے باپ
کو دیکھ آؤن جب سواری باہر قلعے کے آئی چالاک محافے سے نکل کر جست و خیز کرتا ہوا لشکر امیر
کیطرف چلا خواصین اور اہل عملہ سواری کے لوگ حیران ہو کر ملکہ کو پکڑنے دوڑے مگر کب پاتے
ہین یہ کود پھاند کر عیار ہی نکل گیا اور امیر کے پاس آیا وہان ملازمون نے سلیمان سے جا کر
عرض کیا کہ صاحبزادی تمھاری نکل گئین سلیمان تلوار پکڑ کر چلا کہ مین حمزہ کے لشکر مین جا کر
اوسے قتل کرونگا لیکن بختیارک نے دامن پکڑا کہ کہان جاتے ہو ایسے سانحے پر کیا موقوف
ہی ہمارے خداوند لقا جو بیٹھے ہین انپر گذرے ہین دو صاحبزادیان انکی ایک ملکہ جہان افروز اور
دوسری ملکہ گیتی افروز پسران حمزہ کے ساتھ نکل گئین سلیمان یہ کلام سنکر ٹھہر گیا اور خداوند
لقانے بختیارک سے کہا ارے شیطان حرامزادے میری لڑکیون کا کیون ذکر کرتا ہے اوسنے کہا
خداوند مین دنیا کی مثل کہتا ہون کچھ برا نمانیے غرض وہ بات ہنسی مین ٹل گئی اور یہان امیر ملکہ
کو دیکھکر حیران تھے کہ اوسنے عرض کیا یا امیر مین چالاک بن عمرو ہون اور سب ماجرا گزارش کیا
اجلال کو عیاری کا حال سنکر بڑی حیرت ہوئی کہ اللہ اکبر کیا کیا عیار ہین یون محل مین رہے اور
کوئی پہچان نہ سکا ادھر جواسیس لشکر کفار بشکل مبدل بارگاہ امیر مین حاضر تھے اونھون نے یہ خبر جا کر
سلیمان سے کہی کہ وہ دختر آپکی نہ تھی چالاک عیار تھا اور سارا ماجرا بیان کیا بختیارک یہ حال سنکر
بہت ہنسا اور کہا واہ اے سلیمان میان اجلال جادو طلسم سے آئے مگر پیر و مرشد یعنی
عمرو نے لڑنے بھی نہ دیا اور پکڑے گئے تمھین اپنے گھر کا بھی کچھ حال نہ معلوم ہوا بھلا تم
انتظام سلطنت اور فوج کا بندوبست کیا کروگے اور کیونکر امیر ایسے بہادر اور ہوشیار سے لڑوگے
سلیمان نے کہا ملک جی مین دوسری عرضی خدمت افراسیاب مین بھیجتا ہون اور مدد
طلب کرتا ہون اور ابکی بار نہایت ہوشیاری سے مقابلہ کرونگا یہ کہکر دوسری عرضی افراسیاب
کو لکھی اور سارا حال اجلال کا اوس مین لکھا اور یہ بھی تحریر کیا کہ بہت جلد کسی ساحر زبردست
کو بھیجیے کہ وہ آکر خداوند کی مدد کرے غرضکہ اس عرضی کو بنا بر دستور کے جیسا اوپر بیان ہو چکا
اوسی پہاڑ پر رکھوا کر نقارہ بجوا دیا افراسیاب کو خبر ہوئی پنجہ روانہ کیا اور عرضی کو منگایا
پڑھا اور غصہ ناک ہو کر اپنے اہل دربار سے کہا کہ سنا تمنے اجلال جادو نمک حرام ہو گیا اور

خداوند کا دین ترک کرکے مطیع دشمنان خداوند ہوا لہذا چاہتا ہون کہ تم مین سے ایک ساحر
یا ساحرہ خداوند کی خدمت مین جائے اور حمزہ کی لشکر کو غارت کرکے اجلال کو رنمک کو باندھکر
میرے پاس لائے جب افراسیاب نے یہ کلام تمام کیا دربار مین اوسکے ایک ساحرہ حسینہ جادو
نام منجملہ اور جادوگرون کے کرسی پر متمکن تھی حکم شاہ سنکر اٹھی اور عرض کیا کنیز اس جنگ کے
لیے جائیگی افراسیاب نے خلعت دیا اور کہا عیارون سے بہت احتیاط رکھنا جاؤ خداوند
سامری و جمشید کے سپرد کیا ملکہ حسینہ جادو دربار سے رخصت ہوکر جس ملک کی طلسم مین
حاکم ہے وہان آئی اور بیس ہزار ساحرا ور جادوگرنیون کو حکم دیا کہ سامان روانگی بے جنگ
وجدال درست کرو اور سمت کوہ عقیق میرے ہمراہ چلو الغرض یہ سب طیاری چلنے کی کرتے
ہین لیکن افراسیاب نے جواب عرضی لکھکر پہاڑ پر نیچے سے پھکوا دیا ملازم سلیمان اوٹھا کے
سلیمان کو جا کر دیا اوسنے پڑھا لکھا تھا کہ ملکہ حسینہ جادو وہان آئی ہین کل لشکر کو حمزہ کی
برباد کردیگی اطمینان رکھو یہ مضمون پڑھکر سلیمان بہت خوش ہوا یہ سب خبرین جاسوسان لشکر
امیر نے امیر سے جاکر عرض کین کہ سلیمان نے مدد طلسم سے طلسم کی اور جواب بھی عرضی کا
آگیا ہے اور اوسے پڑھکر سلیمان خوش ہوا ہے معلوم ہوتا ہے کہ کوئی ساحر مدد کو آیا چاہتا ہے
امیر نے یہ خبر سنکر ارشاد کیا کہ جب تک طلسم فتح نہ ہوگا اسی طرح ساحرونکی آمد رہیگی اور بدیع الزمان
میرے فرزند کی بھی رہائی نہوگی لہذا اے عمرو پہلے ملکہ نسرین دختر سلیمان کو زنبیل سے نکالکر
محلات مین داخل کرو اور اجلال کے ساتھ نکاح کردو اور ہمارے خزانے سے جمیع مصارف ملکہ کا
مقرر ہو بشرطیکہ دین اسلام قبول کرے اور لقا پرستی سے باز آئے عمرو نے کہا مین زنبیل سے ملکہ
کو جب نکالونگا جب مجھے کچھ ملیگا ورنہ زنبیل داخل کرنے روپیہ کے لیے ہے نکالنے کے لیے
نہین ہے زنبیل کے اندر جو چیز جاتی ہے اوسکا یہ حال ہے کہ ہر چیز کہ در کان نمک رفت نمک شد
امیر خواجہ کی باتون پر بہت ہنسے اور کئی لاکھ روپیہ عنایت فرمایا عمرو نے جاکر روپیہ خزانچی سے
وصول کیا اور ملکہ نسرین کو زنبیل سے نکالکر اپنے خیمے مین بٹھایا امیر نے پوشاک بھیجی ملکہ نے
پہنی اور حیران تھی کہ یہ کیا ماجرا ہے اور مین کہان آئی ہون اسی ہنگامہ مین امیر خود خیمے مین
تشریف لائے اور ارشاد فرمایا کہ اے ملکہ اس طرح عیار میرا تمھین یہان لایا ہے سارا حال عمرو
کا بیان کیا اور کہا عاشق تمھارا یہان اجلال جادو موجود ہے اب تمھین اختیار ہے چاہو
یہان رہکر اپنے عاشق سے نکاح کرلو اور اگر یہ امر منظور نہ ہو تو مین تمھین تمھارے باپ کی

پاس بھیجدون ملکہ نے امیر کی یہ مروت دیکھکر عرض کیا کہ مین آپکا دین اختیار کرتی ہون غرض امیر
نے برضا مندی ملکہ اجلال جادو سے نکاح کردیا اور ملک و مال اون دونون کو بہت کچھہ دیا بعد
فراغت اس امر کے حکم کیا کہ پسران خواجہ بزرجمہر کو بلاو حسب ارشاد خواجہ زادے حاضر ہوے
امیر نے تعظیم کی اور بعزت تمام بٹھایا اور فرمایا کہ آپ ملاحظہ کرین قرعہ پھینک کر کہ طلسم ہوش ربا
کون فتح کریگا اور افراسیاب کسکے ہاتھہ سے مارا جائیگا خواجہ زادون نے موافق سوال
امیر کے قرعہ پھینکا اور زائچہ کھینچا اور بڑی فکر کرکے حال اشکال رمل کی سعادت و نحوست کا
دریافت فرماکر کہا کہ یا صاحبقران علم غیب سوائے خدا کے کوئی نہین جانتا لیکن ہم ازروے قواعد
علم رمل کے عرض کرتے ہین کہ اہل طلسم کے فتح کرنے کو نواسا آپکا شہزادہ اسد بن کرب غازی
تشریف لیجائنے اور اوسکے ساتھہ پانچ عیار بھی ہون کہ ایک اون مین مہتر قران نظر کردہ مولانا
علی ابن ابی طالب علیہ السلام ہے اور دوسرا مہتر برق فرنگی تیسرا عیار شہزادہ اسد کا کہ خود اپنے
آقا کے ساتھہ جائیگا اور وہ ضرغام شیر دل ہے اور چوتھا عیار جسے جانا چاہیے وہ جانسوز بن
قران ہے اور پانچوین عیار کا نام ہم نہین عرض کرسکتے مگر سر نام پر اوسکے حرف عین ہے عمرو
سمجھہ گیا کہ مجھے کہتے ہین بول اوٹھا کہ یا امیر ایک حکیم زادہ بھی طلسم مین جائے خالی عیارون سے
مطلب برآری نہ ہوگی خواجہ زادون نے کہا دیکھیے ہمنے اسی وجہ سے نام نہین تبلایا کہ آخر ہمپر انھون
نے اعتراض جمایا خلاصہ آپ جانیے عیار جائین ہمنے صرف بتادیا امیر نے کہا خواجہ تمھارا نام
نکلتا ہے تمھین جانا پڑیگا عمرو نے کہا مین ہرگز نہ جاونگا امیر نے خواجہ زادون کو رخصت کیا بقدر حوصلہ
انعام و خلعت دیا بعد اسکے شہزادہ اسد بن کرب غازی سے ارشاد کیا کہ اے فرزند تیاری سفر کرو
اور واسطے فتح کرنے طلسم کے روانہ ہو اسد اپنے دنگل پر سے اوٹھا اور آداب بجالاکر اپنی بارگاہ مین
آیا اور مصروف روانگی انتظام ہوا پھر صاحبقران نے دس لاکھہ روپیہ منگواکر پانچ لاکھہ اوسمین
سے واسطے زاد راہ کے چارون عیارون کو جنکا بھیجنا منظور ہے عنایت کیے اور پانچ لاکھہ جو باقی
رہے وہ عمرو سے کہا تم لیکر طرف طلسم کے جاو عمرو نے جب روپیہ کثیر دیکھا کہ ملتا ہے کہا یا صاحبقران
کچھہ روپیے کی مجھے خواہش نہین اور مین ہرگز طلسم مین نہ جاتا مگر کیا کرون کہ فرزند آپکا گرفتار
ہے اس سبب سے مجھے چارو ناچار جانا پڑا لیکن آپ میرے شاگردون کو روپیہ دیکر خراب کیا چاہتے ہین کہکر

اون چارون عیارونسے کہا اوناشدنیو تم یہ پانچ لاکھہ روپیہ لیکر سب برباد کروگے لاؤ مجھے دو
مین رکھہ چھوڑون تمھارے وقت پر کام آئیگا اور تم عیاری کیا خاک کروگے اپنے پاس کا روپیہ
صرف کرکے طلسم مین جاؤگے چاہیے کہ وہانسے اور پیدا کرکے لاؤ نہ کہ یہان سے لیجاؤ اور مین نے
جو روپیہ لیا تو میرا خرچ بہت ہی وہ عیار سمجھے کہ استاد یہ روپیہ دیکھہ چکے ہین چھوڑینگے نہین غرض
انھون نے وہ پانچ لاکھہ روپیہ بھی عمرو کی نذر کیا اونھون نے سب روپیہ زنبیل مین داخل کیا اور بارگاہ
سے اوٹھکر اپنے خیمے مین آیا اور تیاری سفر کی کرنے لگا ادھر وہ چارون عیار بھی درستی سامان
سفر مین مصروف ہوے امیر نے اونھین عمرو سے مخفی بہت سا روپیہ عنایت کیا

## روانہ ہونا شیر بیشہ شجاعت و جلادت و بہادری شہزادہ اسد بن کرب غازی مع خواجہ عمرو اور مہتر قران اور برق فرنگی اور جانسوز بن قران اور ضرغام شیر دل کے واسطے فتح کرنے طلسم ہوش ربا کے اور ہر ایک کا داخل ہونا طلسم مین علحدہ علحدہ اور مقابلہ ہونا ساحرون سے۔ لمولفہ

ترے در پہ ای ساقی لالہ فام
کہ سر بادہ خوارونکے پھرنے لگے
وہ ساغر پلا جو رحوانی دکھاے
دکھادون مین نیرنگ عالم تمام
روان صفحے پر ہو قلم اس طرح
کہ ہو دنگ زیر زمین سامری

ہوی جمع پھر آکے میکش تمام
لٹا گردش بخت فرخندہ خو
طبیعت کی میری گرانی دکھاے
جو اک جام می دور مین پاؤنگا
چلے جھومتا بادہ بادہ کش جس طرح
مرصع خیال سخن آفرین

طلب جام مے تجھسے یا تک سہے
ہٹھا دور مین مجکو رندونکے تو
بدولت تری ساقی نیکنام
طلسمات کی سیر کرآؤنگا
دکھاؤن قلم کی وہ جادوگری
سخن را بکرسی نشاند این چنین

رہروان جادۂ اقلیم معانی و فتاحان طلسم خوش بیانی سیاران منازل غرایب و زرت طرازان
حکایات عجایب طلسم مضامین بدیع کو بدستیاری لوح میدان قلم یون فتح کرتے ہین اور عالم خیال
مین سمند تفکر ہو کر اس طرح قدم دھرتے ہین کہ اسد دلاور نے اپنی جگہ پر آکر چالیس ہزار
سوارون جرار کو حکم دیا کہ طیار ہو کر واسطے فتح کرنے طلسم کے چلین بمجرد حکم شاہزادہ گردون وقار
بارگاہین اور خیمے چھکڑون پر بار ہوے اور بہادر افسران فوج مسلح تکمل ہو کر چلنے پر تیار ہوے
اسد محلات عظمی مین آیا اور پاے ادب کو اپنی مادر مہربان دختر صاحبقران ملکہ زبیدہ شیر

بونسے دیگر آنکھون سے لگایا اور عرض کیا کہ اے والدہ ماجدہ یہ غلام آپ کا طرف طلسم کے واسطے
رہائی ماموں جان شہزادہ بدیع الزمان کے جاتا آپ بھی بدل مجھے رخصت فرمائیے اور خطائین
جو کچھ مجھسے عمداً یا سہواً ہوئی ہون اونکو معاف کیجیے ملکہ زبیدہ شیر ایک تو بھائی کے غم مین مبتلا
تھی اب فرزند کے جانیسے آنسو آنکھون مین بھر لائی اور اسد کو گلے سے لگا لیا پیشانی پر بوسہ دیا
یہ خبر تمام محلات مین ہوئی کہ شہزادہ اسد چھڑانے بدیع الزمان کو جاتے ہین اوس وقت
سب بیبیون نے صاحبقران کی آکر اسد کی بلائین لین اور نذر امام ضامن مائین اشرفیان
بازو پر باندھین ملکہ کردیہ بانو کہ اسد کی حقیقی ثانی ہین مفارقت سے اسد کی بیقرار ہوکر خوب
روئین آخر سبنے دعاے حرزجان پڑھکر شاہزادے پر دم کی اور دعا دیکر رخصت کیا اسدنے وہان سے
آکر سلیح خانہ کھلوایا اور اسلحہ طلسم فیروزہ جمشیدی کہ جو انھون نے فتح کیا ہے اور ذکر اوسکا
دفتر ایرج نامہ ہی نکلوایا چالیس ہزار خفتان فیروزہ نگار اور تیغہاے شرربار لیکر اپنے لشکر مین تقسیم
فرمائین اور کئی ہزار جوڑیان نقرہ و طلائی نقارونکی شتر اور ہاتھیون پر بار کرائین اور عرابے
زر سرخ و سفید کے ہمراہ لیے اور ایک روز لشکر مین ٹھہر کر سب سردارون سے رخصت ہوا اسیر الامرا
صاحبقران خیمے مین اسد کے آئے اور سینے گلے لگا کر رخصت کیا ایک دن اور رات یہی ہنگامہ
رہا جب دوسرے روز مسافر مغرب دولتسراے مشرق سے بعزم طے منازل بروج آسمان برامد ہوا
شاہزادہ اسد کے لشکر مین کوس سفر بجا اور شہزادہ بعد اداے فریضہ نماز سحر سوار ہوا ڈنکے پر
چوب پڑی نوبت و نقارہ کی صدا بلند ہوئی امیر مسجد مین مع سرداران نماز پڑھتے تھے بعد فراغ نماز
پوچھا کہ یہ نقارے کیسے بجتے ہین لوگون نے عرض کیا کہ شاہزادہ اسد جاتے ہین صاحبقران
نے فرمایا چلو ہم بھی سواری کا سامان دیکھین اور ایکبار وقت رخصت پھر اپنے فرزند کی دیدار
سے مسرور ہون یہ فرما کر مسجد سے برامد ہوے اور ایک مقام بلند پر سرراہ جاکر ٹھہرے سب
سردار ساتھ تھے کہ یکایک ہاتھی سامنے سے نمودار ہوے مستکون پر اونکے آئینے نصب تھے
جھولین زربفت پڑی تھین علمدار علمون کو جلوے دیتے پھریرون پر تعریف خداے لایزال
تحریر پرچم ہر ایک سورۂ انا فتحنا کی تفسیر اوسکے بعد گجنال شترنال دمامے اور نقارے نقرئی و
طلائی ہاتھیون پر اور اشترون پر نقارچی بادلہ پوش پگڑیان گلنار باندھے سیکنین کمخواب
کی پہنے دوال مرصع لیے نقارون پر چوب لگاتے دمامے رعد آسا گڑگڑاتے تجمل و شان
دکھاتے نکلے پھر بانون کی قینچیان اونٹون پر جنکی چھریان جواہر کار جوانان مرصع پوش طرحدار

اونٹون کے غور بند مقیشی ہر ایک گنگا جمنی گلے مین پڑے اپنی سج دھج دکھاتے آگے بڑھے برابر اونکے ہزارہا پیادہ جنگ پر آمادہ باہم بتھل باندھے گروہ کیے تعداد مین پانچہزار لاکھونکے غول کا انبوہ کیے شفتالوی پگڑیان سر پہ انگرکھے چیت ڈانٹے جوتے خرد نوکے پانون مین پہنے خواصیان شیر دہان کاندھے پر سنبھالے جنپر غلاف زربفتی چڑھے ایک طرف زوانہ بجتے اور چار ہزار مرکب کوتل جنکا ساز و یراق مرصع کنڈے کرتے ہیکلین پہنے کلغیان دُہری ایک سر پر دوسری کنوتی کے بیچ مین لگائے پاکھر ہر ایک کے پڑی کھنڈیان ٹھونون پر چڑھین سائیس مگس رانی کرتے پیدا ہوے پھر کئی ہزار سقہ گھاروے کی لنگیان باندھے وردیان زربفت کی پہنے گلاب کیوڑہ بید مشک کا چھڑکاو کرتے گرد و غبار بٹھاتے ساتھہ ساتھہ اونکے بیلدار کنکر چنتے چلے گئے پھر طفلان ماہ طلعت منقلین سونے چاندی کی لیے عود برکی کا بگٹا ڈالتے جنگل کو رشک تاتار یا غیرت دہ طبلۂ عطار بناتے اپنی سج دھج دکھاتے لباس رنگین پہنے جواہر کے کڑے ہاتھون مین پڑے ہر ایک شعلہ رخسار مہ جبین وطرحدار گذر گئے بعد اونکے مردہے عصاہاے نقرئی وطلائی لیے ادب و تفاوت پکارتے کہ ابیات

نقیبان ورجلودار اور چوبدار
بلاتون جوانون بڑھے جاییو
اوسی اپنے معمول و دستور سے
بڑھے جاو آگے سے چلنا قدم

یہ آپس مین کہتے تھے ہر دم پکار
دو جانب سے باگین لیے آئیو
ادب سے تفاوت سے اور دور سے
بڑھے عمر و دولت قدم با قدم

علم شیر پیکر کا پھریرا کھلا اوسکے سایے مین گھوڑا شاہزادہ تہمتن وصف شکن مرد میدان و دلاور نبیرۂ حمزۂ حجازی اسد بن کرب غازی کا شہزادہ اسلحہ طلسم جمشیدی لگائے زرہ فیروزہ نگار پہنے ارابے زر سرخ و سفید کے لدے شہزادے کے سر پر زر نثار کرتے نقارے کئی ہزار ایک ساتھ بجتے پس پشت چالیس ہزار سوار جرار حلقہ پوش چار آئینہ بند شجاعت کا ہر ایک کو جوش گھوڑے سے گھوڑا ملائے باگین اوٹھائے برچھی کنوتیون پر مرکب کے رکھے ولایتیان کمر سے لگائے گرز گرانبار گے راہے ساتھہ بڑے حشم و خدم سے ظاہر ہوے اور امیر کو اسد نے کھڑے دیکھکر مجرا کیا گھوڑے سے اوترکر خدمتمین حاضر ہوا صاحبقران نے گلے سے لگایا دعاے فتح و ظفر دی دل بھر آیا اسد نے عرض کیا کہ نانا جان آپکو حفظ و حمایت خداے پاک مین مینے دیا امیر نے فرمایا قبول کیا سب سردار گلے سے لپٹ گئے اور ہر ایک نے تنگاتنگ بغلگیر کیا پھر اسد نے کہا کہ یا امیر آ

مولائی ✤ بسفر رفتنم چہ فرمائی ✤ صاحبقران نے فرمایا ؎ بسفر رفتنت مبارک باد ✤ بسلامت روی و باز آئی ✤ ای فرزند پروردگار عالم جلد تر تمھاری صورت پھر ہمین دکھائے اور طلسم مین دشمن پہ مظفر و منصور فرمائے لو سدھارو قادر و توانا خدائے دو جہان کے سپرد کیا اسد قدم کو اپنے نانا کے بوسہ دیکر پھرا اور مرکب پر سوار ہوا سواری بڑے عظم و شان سے مثل باد بہاری آگے بڑھی امیر ادھر پھرے سر دا کر رونے لگے محلات سے گریہ و زاری کی صدا بلند تھی امیر کے پھرتے وقت شہزادے کے بہیر و بنگاہ کے لوگ خیمے ڈیرے بارگاہیں گردون پر لدی جملہ سامان کوچ و مقام شکار کا اسباب بزم کا جلسہ ارباب نشاط چنگ و رباب لیے جاتے تھے امیر بارگاہ تک پہونچے تھے کہ یکایک آواز گھونگرونکی آئی نگاہ اوٹھا کر جو دیکھا سامنے سے شاہ عیاران عمرو بن اُمیّہ نامدار آتے ہیں چارون عیار ہمراہ ہین لباس عیاری اور کلاہ سرداری پہنے بانے عیاری کے جسم پر لگائے کمند ہر ایک کے سر سے بندھے گوپھن بازو پر لپٹی پتھر دنگا توبڑا گلے مین ڈالے قنطورہ زربفتی اور پتاوے سقرلاتی حیلہاے ناحق باد جسم مین بھرتی چست و چالاک بنے ہوے کسوت عیاری و مکاری زیب قد کیے ہوے امیر کے قدم سے آکر لپٹ گئے امیر نے ہر ایک کو گلے لگایا اور امیر کی مفارقت یاد کر کے بے اختیار رو دیا عمرو نے عرض کیا کہ آے آقاے نامدار و اے مولاے قدر شناس اس ناچیز کے کھیلے کو فراموش خاطر عاطر نہ فرمائیگا اور حقوق دیرینہ خدمت گزاری کے عوض دعاے خیر کیجیے گا اس سفر مین دیکھیے کیا ہوتا ہے مقابلہ شہنشاہ ساحران افراسیاب سے ہے طلسم مین جاتا ہون دیکھو کیا پیش آتا ہے یا امیر اپنی جگہ پر اپنے فرزند کو سردار عیاران کیے جاتا ہون اوسکو میری جگہ پر بٹھائیے گا اور جو مجھ سے خدمت لیتے تھے اب وہی اوس کام کو فرمائیے گا امید ہے کہ وہ یہ منصب ادا کرے اور وہ چالاک بن عمرو ہے امیر نے منظور فرمایا چالاک اور سب عیار ہمراہ پہونچاتے ساتھ آئے تھے اونکو یہ حکم بنابر وصیّت خواجہ سنایا سب نے بدل قبول کیا اور چالاک کو اپنا امیر بنایا الحاصل عمرو بھی رخصت ہو کر آگے بڑھا اور تھوڑی دور جا کر اون چارون عیار سے کہا کہ اے برادران مثل مشہور ہے کہ اپنی ڈفلی اپنا راگ الگ الگ صحراے طلسم مین طے کر کے طلسم مین داخل ہون اور علیحدہ چلنے مین یہ فائدہ بھی منصور ہے کہ اگر کسی جگہ پر کسیکو ضرر ہوگا اور کوئی ساحر گرفتار کریگا تو ایک دوسرے کا وقت پر آکر یاور ہوگا اور جو سب ساتھ چلیں گے ایکبارگی گرفتار ہو جائینگے عمرو کے کہنے سے عیار علیحدہ ہوے مہتر قران کسی سمت برق فرنگی ایک جانب ضرغام کسی طرف جانسوز کسی راہ سب الگ الگ چلے اور عمرو جست و خیز کرتا اوس راہ کو چھوڑ کے کہ جدھر سواری شہزادہ اسد کی جاتی تھی ایک طرف کو چلا مگر اب اوّل

حال شہزادۂ کامگار اسد شہسوار کا ذکر کیا جاتا ہے کہ یہ باحشم و خدم قلعہ کوہ عقیق کی سرحد
سے گذر کے وہ راہ طے کرکے اوس مقام پر کہ جہان نقارہ اور چوب پہاڑ پر رکھی رہتی ہے اور سلیمان
اوسکے ذریعے سے نامہ و پیام افراسیاب کے نزدیک کرتا ہے پہونچے اوس کوہ بلند کو دیکھا کہ دانگ کوہ منزلون
تک ہے بلندی اوسکی تا فلک ہے کمند فکر کی رسائی محال طائر وہم پہونچے کیا مجال نظم

| یکے کوہ بود و بغایت بلند | بر و کہکشان گشتہ کوتہ کمند |
|---|---|
| برفعت زدہ طعنہ بر چرخ پیر | ز سنگش رخ ماہ گشتہ زریر |

شاہزادۂ والا گہر وہان پہونچکر ایک لمحہ ٹھہرا اور اس کوہ کو اوس حق پژوہ نے ملاحظہ کیا قلۂ کوہ سے
پایۂ کوہ تک کوہ پیالہ رشک لالہ و نرگستان کواکب کھلا تھا پہاڑ مثل گلدستے کے بنا تھا
گھاٹیون سے آبشار ہو رہا تھا جھرنا جھڑتا تھا تدرو کہساری کے قہقہے تھے بلبل شوریدہ کے چہچہے
سرکوہ پر نقارہ رکھا تھا اور ایک پیر صد سالہ عمر جسکی ہو گی بیٹھا تھا جب اسد عازم داخلۂ درۂ کوہ
ہوا وہ پیر پکارا کہ ہان ہان اے نوجوان کیا غضب کرتا ہے دانستہ دہن اژدر مین قدم دھرتا
ہے اس پہاڑ کے اودھر طلسمات ہے بلا کی جگہ ہے وہان کا گیا ہوا پھرا نہین ملک عدم کے سوا راستہ
ملا نہین اپنی جوانی پر رحم کر پھر جا ورنہ تو کجا اور زندگی کجا اسد یہ کلام سنکر للکارا کہ بابرا و پیر
نابالغ جوانمرد کہین مرنے سے ڈرتے ہین قدم ہمت بڑھا کر پیچھے کب پھرتے ہین منم درہم کنندۂ
طلسمات سیارۂ عجائبات نبیرۂ حمزہ حجازی شہزادۂ اسد بن کرب غازی تیرے روکنے سے
کب رکتا ہون جان ہتھیلی پر رکھکر طلسم مین چلا ہون اوس پیر نے جب نام نامی شہزادۂ گرامی سنا پکار کر کہا کہ اگر
یہ ارادہ ہے اور فتح طلسم کا تہیہ کیا ہے تو بسم اللہ کون روک سکتا ہے تشریف لیجایئے جو قصد ہو
پورا کیجیے شاہزادے نے گھوڑا آگے بڑھایا اور مع لشکر داخل درۂ کوہ ہوا پہاڑ پر یہان طائران
طلسمی اڑے اور نقارہ بجنے لگا طائرون نے جا کر افراسیاب کو خبر دی کہ بارادہ فتح طلسم نبیرۂ
حمزہ اسد نام اسقدر فوج سے داخل سرحد طلسم ہوا افراسیاب نے یہ خبر سنکر فی الفور
سرحد داران طلسم کو نامے لکھے کہ اسد نامے شہزادہ حمزہ کا نواسہ داخل طلسم ہوا ہے جہان
پانا فوراً گرفتار کرنا ہر ایک ساحر طلسم ظاہر آمد شاہزادۂ والا تبار سے آگاہ ہوا اور فکر گرفتاری
کرنے لگا لیکن شاہزادے نے درۂ کوہ طے کرکے جب سر بدر کیا ایک صحراے سبزہ زار نواح دلکشا مین
گذر ہوا کوسون تک سبزہ لہلہاتا تھا گل خودرو کی خوشبو سے جنگل بسا تھا اگر کہین خار تھا وہ
بھی گل کے گلے کا ہار تھا جھاڑیان زلف معشوق کو شرماتی تھین دریاؤن کی لہرین رفتار جانان یاد

دلاکر دل بیتاب کو لہراتی تھین سبزہ سبزہ چرخ اخضر کا سنبلہ تھا خلاصہ یہ کہ جنگل ہرا بھرا تھا ابیات

سبزہ ایسا تھا دل فریبندہ / مردہ ہو جس کو دیکھکر زندہ
سوئے اوس سبزے پہ اگر بیمار / تندرستی کے ساتھہ ہو بیدار
یہ ہوای خوش اوس سے آتی تھی / روح بالیدگی سی پاتی تھی
بس نظر کرتی تھی جہانتک کام / مخمل سبز ہی بچھا تھا تمام
کھٹ پا جنے اوس زمین پہ دھری / چڑھ گئی بس دماغ کو سردی
دل شبنم یہ چاہتا تھا وہان / ہون اسی سبزہ زار پہ غلطان
اک طرف کو وہ سبزہ نوخیز / اک طرف تھی نسیم عنبر بیز

شاہزادہ عالی صفات ہمراہ رفیقان نیکذات سیر گلزار کرتا دشت کو نزہت آباد کرتا ایکطرف رواں تھا کہ سامنے ایک باغ نظر آیا سب نے عرض کیا کہ حضور اس باغ پر بہار مین تشریف لیچلین اور نظارۂ گل و ریاحین فرمائین اسد اوسیطرف چلا اور قریب باغ پہونچا دیکھا دروازہ باغ کا کاریگروں نے پتھر کا مع چوکھٹ بازو بنایا ہی سنگ موسی اور سماق اور معدنیات کو تراش کر مثل آئینہ صاف و شفاف کیا ہے در باغ مثل آغوش تمنای عاشق وا ہی نہ کوئی پاسبان ہی نہ چوکیدار ہی صرف منتظم وہانکی بہار ہی شہزادہ اندر باغ کے آیا اور سب اہل لشکر کو بھی لایا ہر طرف گل شگفتہ تھے نہرین جاری تھین فوارے چھوٹتے تھے متصل نہر کے انگور کی تاک تھی ہر شجر کی اوسپر تاک تھی جواہر نگار ستون کھپانچ کے بدلے سنہری تیلیان خاتم بندی کا کام خوشون پر زربفت کی تھیلیان مستانہ وار ہر شجر کا جھومنا وجد مین آکر خوشے کو خوشے کا چومنا چمن کی روش بڑی خوش قطع ڈالی ہر درخت کی ہموار کم و بیش چھانٹ ڈالی تھی نئی ہی روش نکالی تھی نہرون کے گرد پٹریان بلور کی قریب دسکے ہری ہری گھانس زمرد کو شرماتی تھی نہرون مین فوارے چڑھے بلبل کی روح بلبلا کے درو دیر چڑھے پانی کی شفافی پر جان لہراتی تھی نسیم صبا عنبر فشان گویا یہ باغ دراغ دہ روضۂ رضوان تھا ہر گل و غنچہ نہال فیض نسیم سے مالامال نظم

کیوڑا اور چنپا گل پا چین گڑھل / لالہ و صد برگ نافرمان کنول
منہدی و رعنا و نرگس جعفری / کر رہے تھے سارے گل جلوہ گری
سیوتی داؤدی بابونہ کنار / موگرا اشبتو سبھی تھے بے شمار
سنبل و ریحان صنوبر یاسمن / سیکڑون ہر قسم کے دیکھے چمن
کیا درخت بے ثمر کیا میوہ دار / اپنے اپنے موقع پر سب کی بہار

[illegible]

چادرین بہتین چھوٹتی لاکھون ہان ❊ حوض تھے لبریز نہرین بہتین روان
چھوٹتے فوارے یون تھے بے شمار ❊ جس طرح ساون مین پڑتی ہو پھوہار
تھا وہ فرحت بخش دل ایسا مکان ❊ جسکو کہیے ثانی باغ جنان

لیکن اوس باغمین سناٹے کا عالم سنسان پایا کوئی انسان نہ حیوان پایا بیچ چمنستان مین ایک
چبوترہ سو گزنسے سو گز تک مربع سوا گز کا مرتفع بنا تھا گرد اوسکے چار چمن کہ ہر ایک مین لالہ پھولا
تھا چبوترہ پر جو بنگلہ پڑا تھا اوسمین شاہزادہ آکر ٹھہرا اور لشکر گرد چبوترہ کے اوترا کہ یکایک صدا
قہقہے کی آئی اور لالہ کا تختہ جو لگا تھا پھول اوسکے کھل گئے اور پھولون کے اندر سے اژدہون
کے منہ ہزارون پیدا ہوے قلعہ ہاے آتش چھوڑ کے دم جو اژدہون نے کھینچے سارا لشکر شاہزادے
کا مع خیمہ و خرگاہ و بارگاہ اونکے منہ مین چلا گیا اور اسد تنہا رہگیا چبوترے سے اوترکر اپنے رفیقون
کیطرف دوڑا پھر ایک آواز تڑاقے کی آئی پیچھے پھر کے جو دیکھا تو جس گھوڑے پر سوار تھا اوسکے پر
نکل آئے ہین اوڑکر ایکطرف چلا جاتا ہے شہزادہ اس ہنگامہ مین حیران تھا کہ لمحہ بھر مین پھر اسی
طرح وہ باغ نظر آنے لگا اور ویسا ہی لالے کا تختہ ہوگیا شہزادہ یاد مین اپنے رفیقونکی خوب رویا
اور پکارکہ اے گردون ناہنجار واے فلک کجرفتار تجکو اتنی بھی صحبت پسند آئی مجسے تنہا بیابان کی
خاک چھنوائی اور بیتابی مین یہ شعر پڑھا ۔ تو ہمراہان قافلے سے کہیو اے صبا ۔ ایسے ہی
گر تمھارے قدم ہین تو ہم رہے ۔ کبھی تلوار پکڑکر اوٹھتا تھا لیکن کسیکو نپاتا تھا کہ ادہر
وار کیجے اور دل کی بھڑاس نکالے وہ باغ نظر مین خار ہوا اور وہ آسیب پہونچا کہ وہ بھی نظر
آئی نہ کسی رفیق کی صورت دکھائی دی ناچار ہوکر اوس چبوترے پر بیٹھا خیال مین آیا کہ ای اسد
یہ مقام طلسم ہے ابھی ایسے ایسے معرکے بہت پیش آئینگے ساحران طلسم کیا کیا نہ دکھائینگے اس
پہلی ہی منزل مین گھبرایا یون طلبانہ نچاہیے قدم ہمت آگے بڑھاؤ اور یکہ و تنہا راہ منزل مقصد
چلکر تلاش کرو یہ سوچکر اوس باغ مین سب طرف پھرا ایکطرف کو دوسرا دروازہ اوسکو دکھائی دیا
اوسی دروازے سے نکل کر رستہ لیا سفر پیادہ پائی نصیب ہوا ہر گام پہ چھالے لب پر آہ و نالے طلسم کا
صحرا جہانتک پھول بھی اونکے حق مین کانٹے ہوتا شہزادہ یہ شعر وردزبان فرماتا چلا جاتا تھا شعر
مدد اے خضر بیابان بلا ۔ نہین کٹتا ہے یہ میدان بلا ۔ غرض اسیطرح تین شبانہ روز راہ طے کی
اور کوئی جاے سکونت و آسایش نظر نہ آئی ۔ تیسرے دن ایک سواد شہر دکھائی دیا شاہزادہ
افتان و خیزان وہان پہونچا دیکھا حصار شہر بلور کا ہے سراسر نور کا ہی دیوار مین نقش و نگار تصویرین

شاہ و شہریار کی بنائی ہین شکار گاہین صحرا کوہ و دریا کی صورتین اصل کر دکھاتین در شہر واہی پھاٹک
فیل مست کی طرح جھوم رہا ہے ہزارہا ساحر کھوے چندن کے لگائے صورتین مہیب بنائی ہاتھون
پر تلک دیے گولے فولادی ہاتھ مین لیے کسی کا سر انسان کا دھڑ حیوان کا کسیکا چہرہ حیوان کا
جسم انسان کا کوئی فیل سر کوئی اژدر صورت کوئی ببر صولت ہر قسم کی شکلین سحر سے بنائی کھڑے
ہین سامنے اونکے آگ کے لکڑ سلگتے ہین ہوم ہو رہے ہین دروازے کے قریب قلعہ ہے ہزارہا
برج اوس مین بنا ہے ساحر رویئن تن فیل بدن برج مین بیٹھا ہے گھنٹے اور ناقوس بجتے ہین بھجن
سامری و جمشید کی تعریف مین گا رہے ہین شاہزادہ یہ ماجرا ملاحظہ کرتا داخل شہر ہوا کسی نے منع نہ
کیا جب اندر شہر کے آیا اوس ملک کو نہایت آباد پایا گلی کوچے صاف دکانین ستھری اور شفاف
ہر طرف اکابر شہر اور اشراف سرگرم کاروبار لین دین اور بیوپار جاری ہر مکان دوکان کی بڑی
تیاری ایکطرف صرافہ دوسری طرف بزازہ چار طرف صراف چادرین بچھائے کوڑی پیسے درم و دینار کا
ڈھیر لگائے بزاز اطلس و گلبدن کے تھان کھولے بیٹھے ہین خریدار پھرتے ہین کسی سمت حلوائی تھال
سونے چاندی کے لگائے جنمین مٹھائی انواع و اقسام کی لذیذ و عمدہ چنی ہوئی بیچ رہے ہین کہین
نان بائی ہین کسی طرف کنجڑے اور قصائی ہین کہین بساط خانہ کی سجاوٹ ہے کہین گل فروشون
کی بہار کسی طرف ساقیون کی بناوٹ ہے رنڈیان طرحدار چکلہ چوک مین آباد تماشا بین دلشاد
عورتین جوان لہنگے زربفت کے دھوتی کے انداز پر کسے ساریان آدھی اوڑھے اور آدھی
باندھے بعض کے دوپٹہ مین لچکا ٹکا کرن لکی اوسکی گاتی سورج سے زیادہ جگمگاتی بنت گوکھرو
کی انگیا کچھی وضعدار کچون کا اوبھار جواہر نگار کڑے ہاتھون مین پڑے پانون مین تین تین
سونے کے چھڑے ناز و انداز دکھاتی تھین عاشق تنون کو لبھاتی تھین کہین کنجڑنین سنکرتین سونے
چاندی کی ترازو مین میوے تولتین عاشقون کو نارپستان و سیب زنخدان کی بہار دکھاتین
کہ سندا اپنے عاشق سے یون نعرہ زن ؎ کہ لے نارپستان و سیب ذقن + شہزادہ اس شہر
کی سیر دیکھتا پھرتا تھا اور ازبسکہ بھوکا تھا ایک حلوائی کی دوکان کے پاس آیا مشت زر جیب سے
نکالکر اوسکے حوالے کیا کہ تھال مٹھائی کا میرے واسطے لگا کر بھیجے اور آپ ارادہ کیا کہ الگ جا کر
ٹھہرے حلوائی نے وہ زر جو اسد نے دیا اوسے پھینک دیا اور کہا اے شخص یہ زر اپنا لے ہمین
یہ روپیہ نہین چاہیے اسد نے وہ روپیہ لے لیا اور فرمایا بھائی اسمین کیا برائی ہے اوسنے کہا
ایسے روپے میرے یہان انبار لگے ہین بلکہ لڑکے بجائے کنکر پتھر کے اونھین اشرفیون

روپے سے کھیلتے ہین یہ کہکر اپنے ایک ملازم کو حکم دیا کہ جاکر تھوڑا سا جواہر زر وگوہر دامن مین بھر لا اور اس مرد اجنبی کو دکھاے وہ گیا اور جھولی بھر کر جواہر لایا اسد کو دکھایا شہزادے نے کہا پھر یہان خرید وفروخت کی کیا صورت ہی کہا سکۂ رائج الوقت ہمین دو اور جو چیز جی چاہے مول لو شہزادے نے کہا یہان کسکا سکہ چلتا ہے کہا افراسیاب کا اسد نے کہا اس شہر کا نام کیا ہے کہا شہر ناپرسان اسے کہتے ہین اور کاغذ کے روپے چلتے ہین یہ کہکر اوسنے اپنے غلے سے ایک روپیہ نکالکر دکھایا کہ یہ سکہ یہان چلتا ہے شہزادے نے دیکھا کہ کاغذ کے پرچے پر تصویر ایک بادشاہ کی بنی ہے دوسری طرف کاغذ کے کچھ نقش ونگار ہین حلوائی نے کہا ایسا ہی روپیہ دو تو سودا ملے ورنہ اپنا رستہ لو اسد نے جب یہ کلام سنا وہان سے دوسری دکان پر آیا اور چاہا کہ اوس سے کچھ سودا لے وہان بھی یہی جواب پایا اسد بھوکا از حد تھا غصہ مین آیا اور کہا آخر تو اس شہر کو ناپرسان کہتے ہین کوئی پوچھنے والا نہین تم بھی بازار لوٹ لو تمام شہر مین غدر کر دو یہ سوچکر ایک حلوائی کی دکان سے تھال اوٹھایا اوسنے چور چور کہکر غل مچایا لوگ دوڑے اسد نے جو قریب آیا گردن پکڑ کے ایک کا دوسرے سے سر لڑایا اور بھیجے جہنم مین بھیجے ایک غلغلہ ہوا کوتوال شہر دوڑا اسد نے تلوار کھینچی اور دو ایک کو زخمی کیا اور دوکان پر حلوائی کی چڑھگیا اور اوسکے بیٹھنے کی چوکی اوٹھالایا بیچ شہر پر بچھائی تھال مٹھائی کا آگے رکھ لیا اور کھانا شروع کیا اور جو پاس آیا اوسے مارا دوکاندار بھاگ کے حاکم پاس گئے یہ شہر راوی کہتا ہی کہ افراسیاب نے اپنی زوجہ ملکہ حیرت جادو کیلیے آباد کیا ہے اور حاکم یہانکی حیرت ہی اور اس جگہ ایک گنبد بنا ہے کہ نام اسکا گنبد بے نور ہے اور اسمین تین درجے ہین ایک درجے مین بارہ ہزار ساحر رہتے ہین اور دوسرے مین کئی ہزار گھنٹے ٹنگے ہین ناقوس رکھے ہین کہ اگر وہ بجین تمام ساکنان طلسم بیہوش ہوجائین اور تیسرے درجے مین حیرت جادو بیٹھکر سیر طلسم کرتی ہے یہانسے طلسم کی سب کیفیت دور تک دکھائی دیتی ہی اور اوسکے ایک طرف طلسم ہے گلشن ہے ملکہ حیرت کا خاص مسکن ہے عجب دلچسپ جگہ ہے طلسم ظاہر مین یہ مکان بنا ہے اور یہ شہر اسی لیے آباد ہوا ہے تاکہ ملکہ جب گنبد کی سیر کو آئے کسی چیز کی تکلیف نہو سب یہان پائے فی الجملہ اوسوقت ملکہ حیرت اسی گنبد مین جلوہ گر ہے طلسم کی سیر دیکھنا مدنظر ہے ناچ سامنے ہورہا ہے سترہ سو کنیز زیور سے آراستہ دست بستہ سامنے کھڑی کہ یکایک فریادیے کا غل سنا زمرد جادو نے اپنی وزیر زادی سے حکم دیا کہ دیکھو یہ کون استغاثہ کرتا ہی کسنے ظلم کیا ہی یہ کیا ماجرا ہے زمرد جادو نے جاکر حال دریافت کیا اور فریادیونکو سامنے گنبد کے

لائی ملکہ نے ماجرا پوچھا رعایا نے اسد کے ظلم کی کیفیت سنائی ملکہ نے ایک شخص گلشن جادو
نام سے حکم دیا کہ جاکر اوس لٹیرے کو پکڑ لائے تاکہ سزا دیجائے گلشن جادو بموجب حکم کی ہمراہ
فریادیونکے چلی اور قریب شہزادے کے آئی دیکھا ایک جوان رعنا رشک مہ پیر کنعان تخت پر بازار مین
بیٹھا ہے تلوار ہاتھہ مین ہے مٹھائی کھا رہا ہے لیکن شعشعہ نور حسن سے اوسکے وہ بازار تمام منور اور روشن
ہر گلی کوچہ رشک وادی ایمن ہے ایسا حسن کبھی نہ دیکھا تھا کہ ؎ سنا یوسف کو حسینان جہان
بھی دیکھے ؛ ایسا بے مثل طرحدار نہ دیکھا نہ سنا ؛ گلشن جادو دیکھتے ہی اسد کو فریفتہ ہوئی اور پکاری
کہ کیون صاحب تم کون ہو جو ہماری ملکہ کی رعیت پر اسطرح کا ظلم کرتے ہو اور چیزین چھین کر کھاتے
ہو اسد نے اوسکی صدا سنکر سر اوٹھایا دیکھا ایک ساحرہ ماتھے پر ٹیکا سیندور کا لگائے ساری باندھے
جھولی گلے مین سحر کی ڈالے چلی آتی ہے دل مین خیال کیا کہ مقرر یہ تجھپر سحر کریگی اور پکڑ لیجائیگی پھر ساری
شیخی کرکری ہو جائیگی کچھہ مکر کیجیے اور اس حرامزادی کو سزا دیجیے یہ سوچکر پکارا کہ ذرا ہمارے پاس
آؤ تو اپنا حال سنائین اور تمھارے ساتھہ تمھاری ملکہ کے پاس چلین گلشن قریب اسد کے آئی
اسد نے آنکھہ سے اشارہ کیا گلشن سمجھی کہ یہ مرد وا تجھپر ریجھا فوراً آکر اسد کے ہاتھہ مین ہاتھہ
ڈالدیا اور کہا چلو ملکہ کے پاس لیچلون اور دلمین یہ ہے کہ ملکہ سے اسے مانگ کر مزے اوڑاون اپنے
گھر لیجاؤن اسد نے جب ہاتھہ اوسکا پایا ایک جھٹکا دیا کہ یہ گری اسکی گردن پکڑ کے کپڑا اپنا پیرہن
پھاڑ کر اوسکے منہ مین ٹھونسا کہ سحر نہ کرے اور اسی کے دوپٹہ سے مشکین باندھکر ایک دوکان کے
ستون سے باندھ دیا اور پانچ چار کوڑے مارے کہ یہ بلبلا گئی اسد نے پھر بیٹھکر مٹھائی کھانا شروع
کی دوکاندار یہ حال دیکھکر دور سے غل مچاتے ہین اسد کو دھمکاتے ہین مگر کوئی پاس نہین آتا ہے
اسد مٹھائی کھائے جاتا ہے آخر پھر جاکر ملکہ حیرت سے کہا حیرت نے یہ ماجرا سنکر ہنس دیا اور اپنی
وزیرزادی زمرد جادو سے کہا جاکر اوس موے کو پکڑ لا اور گلشن کو چھڑا اوسے لاکر یہان
پہونچا دے وزیرزادی سحر کرکے اڑی اور آکر اسد پر سحر کیا کہ ہاتھہ پانون کی طاقت جاتی رہی
گلشن کو کھولدیا اور اسد کی بغل مین پنجہ ڈالکر لے اڑی گلشن بھی ساتھہ ہوئی اسد کو سامنے ملکہ
حیرت کے لاکر ڈالدیا اسد نے دیکھا کہ ایک زن حسینہ لباس پرزر پہنے مسند پر بیٹھی ہے سترہ سو عورت
سامنے ہاتھہ باندھے کھڑی ہے اسد نے منہ اوسکی جانب سے پھیر لیا لیکن حیرت صورت اسد
کی دیکھکر حیرت مین آگئی اور پوچھا کہ اے گرفتار رنج والم تو گل کسکے گلستان کا ہے یہان کیونکر
آیا ہے شاہزادے نے فرمایا کہ مین نواسا حمزہ صاحبقران کا ہون واسطے فتح کرنے طلسم

کے آیا ہون ملکہ حیرت نے جب نام صاحبقران کا سُنا فرط حیرت سے سر دُھنا اور گھبرا کر خواصون
سے کہا میرا صندوقچہ اوٹھا لاؤ وہ گئین اور صندوقچہ لائین ملکہ نے صندوقچہ کھولکر ایک تصویر
اور شہزادۂ اسد کی صورت سے ملائی بعینہ مطابق پائی پھر اسد سے پوچھا کیا نام تیرا اسد ہی فرمایا ہان
اسد یہی عبد ذلیل خدائے صمد ہے حیرت نے خواصون سے کہا یہ بیشک طلسم کشا ہی تصویر مطابق ہی
نام سے بھی نشان اور پتہ ملتا ہے اسے صحرائے طلسم مین پھینکدو اگر طلسم کشا ہی از خود اس طلسم سے
نکلجائیگا اور اگر کوئی دوسرا ہے تو صحرا مین سرگردان ہو کر جان دیگا یہ حکم سنکر جادوگرنیون نے
کچھ سحر پڑھا شہزادۂ اسد بیہوش ہوگیا وہ اوٹھا کر صحرائے طلسم مین لائین اور چھوڑ کر چلی گئین
بعد لمحہ کے شہزادہ کی آنکھ کھلی ایک صحرائے سبزہ زار مین اپنے تئین پایا اوٹھکر ایک طرف روانہ ہوا
دیکھا کہ یہ صحرا نزہت آگین ہی نمونہ بہشت برین ہی ؏ ہر نخل کی شان جیسے طوبیٰ ؛ سبزے سے تھا
دشت چرخ خضرا ؛ سرو شمشاد پر قمری و فاختہ کی فریاد تھی بلبل کی زبان پر گل کی شکایت حد سے زیادہ تھی اشعار

سنبل مین تھا طرز دود واتب — شبنم مین تھا جلوۂ کواکب
مانند شفق وہ پھول رنگین — تھا رشک نجوم لطف نسرین

کنوین جا بجا پختہ بنے جنگلی چاہ مین باولی دوانی ہوشیار ڈانما ڈول بھرے پٹریان حکمت کی ایسی
تحفہ کہ انگور کی تاک جو انھین جھانک لی تو شرمائی ہر طرف نہرین اور چشمہ جاری لب گردانون پر انکی گلکاری
درخت گلدار بیلا موتیا نسرین و نسترن جوہی شبو چنبیلی نرگس یاسمن کسیجگہ لالے کے پیالے یاقوت رنگ کسی
طرف گل فرنگ کہین نیبو نارنگی ترشا و کہی میٹھی میٹھی اور بھینی بھینی خوشبو کہین سنبل با زلف پریشان کہین
سوسن زبان بے باغبان قدرت کا مدح خوان ہر تختہ مین باد بہاری مستانہ وار لڑکھڑاتی پھولونکے پھولنے
سے اتراتی ؏ ہر خیابان مین دوڑتی تھی نسیم ؛ لیے کاندھے پہ اپنے بار شمیم ملکہ ابیات

نہرین تھین لطیف مثل کوثر — لہرین تھین تمام سلک گوہر
پانی تھا اثر مین آب حیوان — نظارہ تھا جسکا مایۂ جان

بیلین لہراتین رفتار معشوق کی ادا دکھاتین گھاس کوسون تک ہری ہری اوگی ہوئی تازگی
اور سرسبزی بھری ہوئی ہرن باڑھے چتیل پھرتے دریائی جانور کلیلین کرتے دھاوان کو کلاہرل پیدا
کوئل و پپیہا شاخہائے زمرد شامان پر جھولا جھولتی نہال نہال ہو کر جھومتی نہرونکی کنارے کنارے قاز و بط و مرغابی
قرقرے پانی مین منقارین ڈالکر پرونکو اپنے بھگوتی اور صاف کرتے پھریریان لیتے پرونکو چھپراتی نظم

چہ دشتی رشک فردوس برین بود — خیابان در خیابان حور عین بود

مثال خط خوبان سبزہ در گل / چو زلف از ہر طرف پیچیدہ سنبل
زفیض باغبان گردیدہ گلہا / چو چشم می پرستان مست شہلا

اسد یہ کیفیت وبہار دیکھتا ایک مقام پر آیا کہ وہان چمنستان مین بہت آدمیونکو گل چینی کرتے پایا پوچھا
کہ اے برادران یہ کون مقام ہی اور تمھارا کیا نام ہے اس گلچینی کرنیسے کیا کام ہے انھون نے کہا کہ
حال ہمارا ایک بڑی داستان ہی مگر مختصر سا یہ بیان ہی کہ ہم سب نے اپنے ملک کے شہزادے ہین
بہر شکار نکلے تھے اس صحرا مین آکر پہونچے پھر کے جا نہ سکے کس لیے کہ جب جاتے ہین راستہ نہین پاتے
ہین آخر ناچاری اسی جگہ بود و باش اختیار کی ہے یہان ایک شہزادی رہتی ہی کہ ہر روز گہنا پھولونکا
پہنتی ہی اوسکے لیے ہم پھول چنکر گہنا بناتے ہین خواص اوسکی سر شام آکر گہنا لیجاتی ہے ہمین اوسکے
عوض مین کھانا دیجاتی ہی نظر بہ فضل خدا رکھتے ہین اور وہی کھانا کھا کر عمر عزیز بسر کرتے ہین اب تم بھی
اس صحرا سے نکل نسکوگے ہمارے ساتھ رہو اور پھول چنکر گہنا بناؤ اسی طرح یہان زندگی ہوگی اور روٹی
ملیگی اسد نے کہا استغفر اللہ مجھے مالی پن نہین آتا یہ تمھین کو مبارک رہے انھون نے کہا ابھی تازہ
وارد ہو پیٹ بھرا ہے موٹے تازے بنے ہو جب کچھ دن رہوگے چربی گھلیگی فاقہ کروگے آپ ہی
بناؤگے اسد یہ باتین سنکر اونسے ہمکلام نہ ہوا اور الگ جا بیٹھا قصد کیا درختون سے کچھ میوہ توڑکر
کھائے اور چشمے سے پانی پیکر پیاس بجھائے یہ سوچکر شاخ درخت پر ہاتھ ڈالا وہ ہاتھ مین نہ آئی
اونچی ہوگئی اور جو میوہ کہ گر پڑا تھا وہ بھی نظر سے غائب ہوگیا جب درخت پر چڑھنے کا قصد کیا
چڑھا نہ گیا اور پانی چشمونکا بھی ہاتھ نہ آیا جب پانی مین ہاتھ ڈالا دیکھا پانی نہین ریگ ہی ناچار ہوکر
بیٹھ رہا یہان تک کہ وہ دن تمام ہوا اور قریب شام چند کنیزان ماہ تمام فرد ورنیون کے سر پر خوان
کھانے کے رکھوائی آئین اور پکارین کہ اے مقیدان طلسم کھانا لو اور گہنا دو وہ سب آدمی دوڑے
گہنا لیکر حوالے کیا اور کھانا لیا کنیزین چلی گئین اور وہ سب کھانا کھانے لگے اسد بیچارے دور سے
بیٹھے دیکھا کیے یہانتک کہ انھون نے سب کھانا کھا لیا اور اونھین ایک نوالہ بھی نہ دیا اسد اوس
رات کو بھوکا پیاسا سو رہا جسدم مرغ زرین بال فلک آشیانہ مشرق سے چراگاہ فلک مین آیا ابیات

ناگہ از جیب افق خضر صبح / بر تن شب کسوت ظلمت درید
تا کہ کند زندہ دل مردہ را / صبح چون عیسی نفسے بر کشید
داس فلک دستۂ ریحان درود / سرخ گل از دستۂ گردون دمید

وہ سب قیدی پھول چننے مین مصروف ہوی اور شہزادی اوٹھکر فریضۂ نماز سحر ادا کیا پھر قیدیون

گر کے روپیہ لیکر باغ سے باہر نکلا اور سمجھا شاید کوئی آفت آئے تم پہچانے جاؤ اس سبب
گلیم اوڑھ کر چلا اور ادھر افراسیاب نے کہا بلاؤ تو اس ناعیارہ غیبانی صرصر کو صرصر
اسی باغ مین کہ بہت دور تک سے ایک جگہ آرام پذیر تھی کہ ساحرون نے آکر حکم شہنشاہ
متضمن بحاضری سنایا یہ لرزان و ترسان سامنے آئی افراسیاب نے حکم دیا کہ باندھو اسکو
ساحرون نے ستون بارہ دری سے صرصر کو باندھا اور مار پڑنے لگی صرصر پکار رہی کہ میرا
کیا قصور ہے افراسیاب نے کہا حرام زادی مجھے پیش خداوند لقا ذلیل کرایا دیکھو یہ نامہ
آیا ہے تو ایک طوائف کو لالچ دیکر عمرو بنا کر لائی ہے شرط کہ ناک کٹوا دالون صرصر نے کہا
کبھی ایسا نہین ہے مین عمرو کو پہچان کر پکڑ لائی تھی اسوقت خمار نے کہا دیکھ میرا سر عمرو نے
مونڈا بھلا مجھے کیا پڑی تھی جو اپنا سر آپ مونڈ کر تجھے جھوٹا بناتی صرصر نے عرض کیا اب کتاب
سامری ملاحظہ فرمائیے میرے اور کسی کے کہنے پر نہ جائیے اگر میرا کہنا غلط ہو تو مجھے قتل کیجیے ورنہ کوئی
اپنا سر منڈاتا پھرے تو تیا تہمت جوڑے پرائے شگون کو اپنی ناک کٹوائے مجھے کیا غرض خمار نے
جھلا کر کہا او تجھہ میرے منھ نہ لگنا ایک تو چوری دوسرے سر زوری صرصر بولی کہ قحبہ جو مجھکو
کہے گی وہ آپ ہوگی مین شہنشاہ کے سوا اور کسی کی نہ اوٹھاؤنگی اوسوقت افراسیاب
دونون پر خفا ہوا کہ میرے روبرو یہ گستاخیان زیبا نہین اور کتاب سامری دیکھی سب حال
جو اوپر مذکور ہوا نظر آیا کہ صرصر سچی ہے تو نے عمرو کو ناحق چھوڑ دیا اور خمار کا سر چالاک نے
مونڈا ہے یہ معلوم کر کے صرصر کو رہا کر کے خلعت دیا اور حکم دیا کہ عمرو دریا کے پار نہ جا سکیگا جلد جاکر
گرفتار کر لا صرصر تعقب عمرو مین روانہ ہوئی اور افراسیاب نے بھی دربار برخاست فرمایا
ہر سردار اپنے اپنے گھر آیا لیکن خمار کو کینہ صرصر سے اور صرصر کو خمار سے پیدا ہوا کہ ذکر اسکا
آگے مذکور ہوگا مگر اب حال سنیے کہ عمرو باغ سے نکل کر گلیم اوڑھ کر جو چلا جب دور نکل گیا
گلیم اوتار لی اور اپنی صورت ایک الگھوری خبیث کی ایسی بنائی کہ لنگوٹی باندھے جھلنگا اوڑھے
شراب کی بوتل ہاتھہ مین بغل مین مردے کی کھوپڑی دابے بیہودہ بکتا چلا کہ راہ مین
اگر کوئی ساحر ملے تو اوسکو قتل کر کے دریا سے اوسکی صورت بنکر پار اوتر جاؤن اسی فکر
مین جاتا تھا کہ صرصر ڈھونڈھتی ہوئی آکر پہونچی اور عمرو کو الگھوری بنا ہوا دیکھکر اسنے پہچانا
اور للکار کر نیمچہ پکڑ کر مقابل ہوئی عمرو بھی ناچار لڑنے لگا کچھہ دیر تک جنگ بہ فن عیاری
ہوتی تھی کہ ایک سامنے سے ساحر پیدا ہوا یہ ساحر رہنے والا اسی صحرا کا تھا جہان

عمرو لڑ رہا تھا غرضکہ جب عمرو نے اُسے آتے دیکھا کہا اے صرصر دیکھ تیرے عقب مین کون
آتا ہے اُسنے پیچھے پھر کر دیکھا عمرو نے قریب جا کر بیضۂ بیہوشی مارا کہ صرصر کے مُنھ پر پڑا اور چکر
کھا کر گرنے لگی عمرو نے گود مین اوٹھا کر زنبیل مین ڈال لیا اور چاہا مین بھاگ جاؤن لیکن وہ
ساحر قریب پہونچ گیا تھا اوسنے سحر کیا کہ عمرو وہین کھڑا رہگیا وہ پاس آیا اور کہا کہ اے اگھوری
تو کس لیے لڑ رہا تھا اور مینے اسلیے تجھے روکا کہ تو عورت سے لڑ رہا تھا اوسے تونے کیا کیا
یہان یکایک غائب کر دیا عمرو نے کہا وہ میری زوجہ تھی جس سے مین لڑتا تھا اور مین بھوکا
تھا اوسکو کھا گیا یہ سُنکر اوس ساحر کو ایک حیرت ہوئی اور کہا آج تک مین دربار شاہی مین نہین
پہونچا تھا آج یہ وسیلہ اچھا ہے کہ تجھے خدمت شاہ مین لے چلو کہ ایسا ساحر اونکے یہان کوئی
ہوگا کہ جیتے آدمی کو کھڑے کھڑے نگل لے یہ کہکر سحر کر کے عمرو کو لیکر اُڑا اتفاقاً **افراسیاب**
جو دربار برخاست کر چکا تھا تو وزیر اوسکا **باغبان قدرت** اپنے باغ مین آکر مع اپنی
زوجہ ملکہ **گلچین جادو** کے بیٹھا میخواری کر رہا تھا کہ یہ ساحر عمرو کو لیے اوسی طرف
سے اوڑتا ہوا نکلا گلچین نے دیکھا کہ ایک ساحر آدمی کو پنجہ مین ڈالے اوڑا جاتا ہے اپنے
اپنے شوہر سے کہا اسکو بلا کر دیکھو یہ کون ہے **باغبان** نے سحر پڑھا یہ ساحر رعایا مین سے
ہے مثل نامی ساحرون کے سحر نہین جانتا ہے **باغبان** کے سحر کرنے سے آگے نہ جا سکا
ناچار اوتر آیا **باغبان** کو دیکھ کر تسلیم کی اوسنے پوچھا کہ یہ کون ہے جسے تو گرفتار کیے لیے
جاتا ہے ساحر نے کہا یہ شخص اپنی زوجہ سے لڑ رہا تھا پھر یکایک اوسے کھا گیا مجھے تعجب ہوا
مین اسکو پاس شہنشاہ کے لیے جاتا تھا **باغبان** کو بھی یہ ماجرا سُنکر ایک تعجب ہوا اور
بنگاہ سحر عمرو کو گھورا از بسکہ یہ ساحر زبردست ہے اسکے گھورنے اور نظر گرم سے عمرو کے
جسم سے روغن عیاری اوڑ گیا اور چنگاریان جسم سے اوڑنے لگین اوسوقت **باغبان** نے نگاہ سحر
سے دیکھنا موقوف کیا اور اوس ساحر سے کہا یہ اگھوری نہین عمرو ہے اور عمرو سے دریافت کیا کہ تو
کیسے کھا گیا عمرو نے کہا اپنی زوجہ کو مین کسی کے سامنے نہین کرتا ہون اور نہ اوسکو تنہا کسی
مکان مین رکھتا ہون بلکہ اپنے ساتھ زنبیل کے اندر رکھا ہون اور زوجہ میری عیار بے بدل ہے
صحرا مین اسکو جب زنبیل سے نکال لیتا ہون وہ مجھسے لڑتی ہے لہذا اسوقت مین اور وہ دونون
لڑ رہے تھے کہ یہ ساحر آیا مین نے اسکو نامحرم سمجھکر اپنی بی بی کو زنبیل مین رکھ لیا نگل تو مین
کسی کو نہین گیا یہ حقیقت عمرو سے سُنکر گلچین نے کہا اپنی جورو کو نکال ہم بھی دیکھین

کہ کیسی ہے عمرو نے کہا مین غیر مرد کے سامنے کا ہے کو نکالون سب کو ہٹا دیجیے اور مجھے کچھ روپیہ دیجیے تو نکالون گلچین نے سب کو وہان سے ہٹا دیا لیکن باغبان بیٹھا رہا اور اُسنے کہا اے عمرو تو اپنی زوجہ کو میرے روبرو نکال مین تجھے بہت کچھ دونگا عمرو نے کہا پہلے روپے منگادو تو کیا مضائقہ باغبان اور اوسکی جورو نے بہت کچھ زر منگا کر دیا عمرو اوس وقت ایک گوشۂ باغ مین گیا اور صرصر کا مُنھ زنبیل سے نکال کر صورت اُسکی تبدیل کر دی اور وہان سے سامنے باغبان کے آیا اور کمر کے برابر سے صرصر کو کھینچ کے اوسکے سامنے ڈال دیا گلچین نے ایک نازنین عورت کو باحسن وجمال دیکھا کہا عمرو کی بی بی بہت خوب صورت ہے اچھا اسے ہوشیار کر عمرو نے کہا یہ بھاگ جائے گی گلچین نے کہا کیا مجال جو میرے سامنے سے بھاگے عمرو نے کہا بھاگ نہ سکے گی تو فقرے دیگی کہے گی مین صرصر ہون اور آپ اوسوقت میرے دشمن ہوجائیے گا گلچین اور باغبان دونون نے قسم کھائی کہ ہم اسکا کہنا نہ مانینگے اسوقت عمرو نے صرصر کو ایک درخت سے باندھکر فتیلہ دفع بیہوشی سونگھایا کہ اوسے ہوش آیا اور باغبان اور گلچین کو بیٹھے دیکھا فریاد کی کہ اے وزیر اعظم شہنشاہ مجھے آپ نے کیون باندھا ہے اس ساربان زادے عمرو کے کہنے پر نہ آیے گا مین اسکو پاس شہنشاہ کے لائیے لے جاؤن کہ اونکو اسکی تلاش ہے عمرو نے یہ سنکر کہا حرامزادی شہنشاہ اپنے یار کے پاس مجھے لے جا کر کیا کریگی آج مین تیری ناک کاٹونگا اب صرصر جو برا بھلا کہتی ہے تو سب جانتے ہین کہ یہ شوہر و زن باہم مین بلکہ گلچین نے کہا عمرو جورو تیری بڑ زبان درازہی صرصر کو عمرو تمانچے لگانے لگا کہ کیون اے گیسو بریدہ پھر زبان درازی کریگی اور باغبان اور گلچین ہنسنے لگے اوسوقت صرصر نے کہا یہ دل لگی اے لوگو اچھی نہین مین شہنشاہ سے کہونگی کہ آپکا وزیر بھی عمرو سے مل گیا باغبان نے کہا تو شہنشاہ پاس کیونکر پہونچے گی صرصر نے کہا مین عیارہ صرصر ہون ہر وقت دربار مین حاضر رہتی ہون عمرو یہ سنکر بولا کہ دیکھیے مین نہ کہتا تھا کہ یہ اپنے تئین صرصر بتلائیگی بڑی مکارہ اور پھر دو ایک تمانچے لگائے اوسوقت صرصر نے حال گذشتہ جو دربار مین گذرا تھا اور افراسیاب کا قبل از گرفتاری عمرو جو ارادہ تھا اور اُسنے مشورہ کیا تھا وہ سب بیان کیا اور کہا اگر مین صرصر نہوتی تو کیونکر اس کیفیت کو جانتی اس سے صرصر کے باغبان شبہہ ہوا اور باغ سے ایک پھل توڑکر اسپر سحر پڑھا کہ وہ ثمر شق ہوا اور اس مین سے ایک طائر خوش رنگ نے نکل کر یہ خوش الحانی

آواز دی کہ یہ عورت جو بند ہی صرصر یہ صدا دیکر وہ طائر چلا گیا اور باغبان نے صرصر کو
عذر خواہی کر کے رہا کر دیا اس ہنگامہ مین سب تو صرصر کیجانب مخاطب تھے عمرو نے گلیم
اوڑلی اور غائب ہو گیا مگر جب صرصر چھوٹی پکاری کہ وہ ناعیار کہان گیا عمرو نے جواب دیا
کہ موجود ہین باغبان خائف ہوا کہ صدا آتی ہے اور عمرو دکھلائی نہین دیتا ہے اس ہین
صرصر نے کہا مین جاتی ہون عمرو نے کہا ہم بھی ساتھ ہین غرض کہ صرصر باغ سے نکل کے
روانہ ہوئی اور عمرو وہین ٹھہر رہا کہ بن پڑے تو اس جگہ کا سب مال لوٹون اور ساحرونکو
قتل کرون الحاصل بعد چلے جانے صرصر کے گلچین نے کہا صرصر کے جھگڑے مین عمرو کو بھی ہم
نے کھویا ہے اسکے اوصاف بہت سنے تھے اگر یہان ہوتا تو کمال اُسکے دیکھتے عمرو نے
جواب دیا کہ ہم یہین ہین لیکن اس لیے پوشیدہ ہین کہ تم لوگ ساحر ہو ہمین گرفتار کر کے پاس
افراسیاب کے لے جاؤ گے گلچین نے یہ آواز سُنکر کہا قسم ہے سامری کی کہ یہان کوئی تجھسے
دغا نہ کرے گا عمرو نے پکارا کہ اچھا کچھ روپیہ منگا کر رکھو تو ہم آئین گلچین نے روپیہ جمع کرایا عمرو
گلیم اوتار کر ظاہر ہوا گلچین نے خاطر کر کے بٹھایا اور کہا اے عمرو ہم آپ کے گانے کے
بہت مشتاق ہین کچھ ہمین سناؤ عمرو نے نَے نکالی اور کھنگرو پانون مین باندھے رقص و سرود
آغاز کیا اور اہل انجمن کو بیخود کر دیا باغ کے طائر اپنی نغمہ سرائی بھول کر ہمہ تن مصروف
سماع ہوئے اور گل اوس گلشن کے ہمہ تن گوش ہو کر سننے لگے برگ ہوا سے جنبان نہ تھے بلکہ
تالیان فرط عشرت سے بجاتے تھے درخت جھوم جاتے تھے دہن غنچہ خموش تھے بلبل شوریدہ
کے سر مین جوش تھے نظم

لگا گانے ٹپا وہ اِس آن سے — نکلنے لگی جان ہر تان سے
عجب تان پڑتی تھی انداز سے — کہ بے کل تھی ہر تال آواز سے
وہ تھی گٹکری یا لڑی نور کی — مسلسل تھی اک پھلجھڑی نور کی
لگی دیکھنے آنکھ نرگس اُٹھا — گلون نے دیے کان اپنے لگا
لگے ہلنے آ وجد مین سب درخت — کھڑے ہو گئے سرو ہو کر کرخت
درختون سے گرنے لگے جانور — بنے مثل آئینہ دیوار و در
ہوئے نہر کے سنگ پانی پگھل — پڑے سارے فوارے اسکے اچھل
ہوئین قمریان شوق سے نعرہ زن — بھرا اشک سے بلبلون کے چمن

عجیب راگ کو بھی دیا ہے اثر ۔ کہ ہو جائے پتھر کا پانی جگر
بندھا اس طرح کا جو اوس جا بسمان ۔ ہوا سب کے دل کا عجب حال وان
بندھا اسطرح کا جو اوس دم سمان ۔ ہوا بھی لگی رقص کرنے وہان

کئی لاکھ روپیہ کا جواہر عمرو نے انعام مین پایا تھا خوب اپنا رنگ جمایا تھا کہ وہان افراسیاب پھر دربار مین اکر بیٹھا اور کتاب سامری دیکھی یعنے معلوم ہوا کہ صرصر گرفتاری عمرو کو گئی تھی اسپر کیا گذری کتاب مین نظر آیا کہ باغبان قدرت اپنے باغ مین بیٹھا عمرو کا گانا سُن رہا ہے اور صرصر کا جو حال کہ اوپر مذکور ہوا سب دریافت ہوا یہ دیکھکر غصہ ناک ہوا کہ ہمارے دشمن سے وزیر ہمارا اس لطف و مدارا سے پیش آئے افسوس ہی کہ اتنا بڑا معزز کار پردازن سلطنت حریف سے یون ملجائے کتاب کو اسی غصہ مین بند کر کے دستک دی کہ پتلا زمین سے پیدا ہوا اس سے حکم کیا کہ باغبان کے یہان عمرو بیٹھا گا رہا ہے اوسکو اور باغبان کو جا کر پکڑ لا پتلا یہ حکم سنکر روانہ ہوا یہان عمرو گاتے گاتے ذرا ٹھہرا تھا کہ سناٹے کی آواز آئی اور جو دیکھا تو ایک پتلے کو آتے پایا عمرو نے جلد ہی سے گلیم اوڑھ لی اور پتلا جو جھک کر گرا عمرو کو تو نہ پایا باغبان کی کمر مین ہاتھ ڈیکر لے اوڑا اور پکارا منم فرستادہ شہنشاہ افراسیاب۔ اور باغبان کو لیے صاف چلا گیا گلچین گھبرائی کہ اب مقرر آفت آئی اور یہان پتلے نے سامنے افراسیاب کے باغبان کو پہونچایا افراسیاب اسے دیکھکر تازیانہ لیکر اوٹھا اور چند کوڑے مارے کہ کیون اے نمک حرام میرے دشمن کو لیکر اس طرح اپنے گھر مین بیٹھا تھا باغبان سارا حال ساحر کے گرفتار کر لانیکا اور صرصر کی کیفیت صاف صاف عرض خدمت بندگان شہنشاہ مین کر کے التماس پیرا ہوا کہ کمترین بمقتضاے ع من بندہ حضرت کریمم + پروردۂ نعمت قدیمم + کبھی نمک حرامی نہ کرون اب شہنشاہ نصفت نشان مجھے رہا کرین کہ اوس مفتری جعلساز کو حاضر حضور معلے کرون افراسیاب نے اس کلام مین رائحہ صدق استشمام فرمائی اور رہا کر دیا باغبان بغضب تمام واسطے لینے عمرو کے روانہ ہوا لیکن یہان عمرو کا ذکر سنیے کہ جب پتلا باغبان کو اوٹھا لے گیا عمرو نے خالی مقام پا کر گلیم اوتار دی اور گلچین سے کہا ملکہ مین نے ایک تدبیر دفع غضب افراسیاب تجویز کی ہی اگر بارہ دری مین علیحدہ چلو تو بیان کرون گل چین اٹھ کر تخلیہ پذیر ہوئی عمرو نے اوسکو بیضہ بیہوشی لگا کر بیہوش کیا اور دری مین لپیٹ کر بارہ دری مین کسی جا چھپا دیا اور

آپ رنگ و روغن عیّاری ملکر اوسکی ایسی صورت بنا لباس اوسکا لیکر زیب جسم کیا وہانسے آکر
مسند ناز پر بصد ہتیاز بیٹھا کنیزون نے عرض کیا کہ حضور عمرو کہان گیا عمرو نے جواب دیا کہ اوسکو
وقدرت غائب ہوجانے کی ہے نہین معلوم کہان گیا یہ سب خاموش ہو رہین کہ ایسا ہی ہوگا
اس عرصہ مین باغبان آکر پہونچا اور زوجہ سے مستفسر ہوا کہ گل چین نقلی نے کہا کہ وہ تو جب
یا تھا جب ہی غائب ہوگیا تھا باغبان نے کہا از بسکہ واسطے اس ناعیار کے شہنشاہ نے
مجھے سر دربار ذلیل کیا مین اسکے تجسس مین جاتا ہون دریا سے پار تو جا نہ سکے گا گرفتار کرکے
اس شہنشاہ کے سلے جاؤنگا یہ کہکر بزور سحر پرواز کرکے چلا یہان عمرو جو گل چین بنا ہوا ہے
مراد سکے جانے کے سوچا کہ باغبان تجسس بسیار جب مجکو نپائے گا یقین ہے کہ سحر سے
دریافت کرکے کہ عمرو کہان ہے سحر بتلا دیگا کہ گل چین بنا ہوا بیٹھا وہ اکر مجھے گرفتار کرلیگا
سوچکر باغبان کی دو بیٹیان ہین نہال جادو اور ثمر جادو نام انھین عمرو نے طلب
ا جب وہ حاضر ہوئین انکی بلائین لین اور محبت مادرانہ جتائی خوب پیار کیا اور کہا اے
رندو باب تمھارا عمرو کی تلاش مین گیا ہے اور وہ عیار بدبلا ہے ایسا نہو کہ تمھارے پدر کو
سی طرح کی گزند پہونچائے یا ڈھونڈھے اور تجسس سے نملے تو شہنشاہ کی خفگی آئے بدین لحاظ
تم بھی چلین اور عمرو کو تلاش کرین نہال جادو نے کہا بہتر اے والدہ چلیے گل چین
تخت بزور سحر منگوایا نہال نے ایک نارنج زمین پر مارا کہ وہ شق ہوا اور دھوان اُس
سے نکل کر سمت فلک کے گیا بعد لمحہ کے ایک تخت اُڑتا ہوا ایا اور زمین پر اوترا گل چین
نہال دونون سوار ہوے ثمر کو حفاظت مکان کے لیے چھوڑکر روانہ ہوئین اور گل چین
نے نہال سے کہا کہ اے چھوکری دیکھون کتنا جلد تو اس تخت کو لے چلتی ہے
سحر بھی سیکھا ہے یا دن بھر کھیلا کرتی ہے نہال نے ایسا سحر کیا کہ تخت اُڑتا ہوا
ب دریاے خون رواں پہونچا اوسوقت گل چین نقلی نے لبون کو جنبش دیکر کہا
را سحر خبر دیتا ہے کہ عمرو دریا کے پار اوتر گیا ہے مگر ہنوز صحرا مین پھرتا ہے جلد سحر کرکے
و تو گرفتار کرین نہال نے سحر کرکے تخت روان کیا اور دریا سے پار پہونچی لیکن اوسطرف
غبان ہر سمت عمرو کو ڈھونڈھتا پھرا جب کہین پتا نہ ملا اسنے ایک بت اپنی کلائی سے
ول کر کچھ افسون پڑھ کر کہا اے سامری کی تصویر تجھے واسطہ سامری کا سچ بتلا کہ عمرو
ن ہے وہ بت گویا ہوا کہ تیری زوجہ کی صورت بنکر ہمراہ تیری دختر نہال جادو کے پار اوترا ہے

اور تیری لڑکی کو قتل کرکے جایا چاہتا ہے باغبان یہ حال سنکر بعجلت تمام چلا اور رسی کو
لیکر کلائی مین باندھ لیا یہان عمرو بار ادھر کر نہال کو بیہوش کیا چاہتا تھا کہ باغبان
اکر پہونچا اور للکارا کہ باش ہدا اے نا عیار کہان جائیگا مین آپہونچا نہال یہ صدا سنکر
حیران و زار ہر طرف دیکھنے لگی کہ یہ پدر میرا کسے للکارتا ہے اور عمرو نے ایک وصول نہال کے
لگا کر فوراً کلیم عیاری اوڑھ لی اور تخت پر سے کود کر نعرہ کیا کہ باش او حرامزادی منم عمرو سپہر عیاری نظم

| | |
|---|---|
| عمرو دم گرگ گہ از سر قیصر برم<br>در محفل خسروان چو گردم ساقی | رنگ از رخ بختک بد اختر ببرم<br>تیغ و سپرہ صبوح و ساغر ببرم |

بچگیا تو میرے ہاتھ سے اور سارا گھر تیرا اور نہ جہنم رسید مین کرتا یہ کہکر عمرو تو چلا گیا اور باغبان
نہال کے پاس آیا اور گویا ہوا کہ تو نے بڑا غضب کیا جو عمرو کو دریا کے پار اوتار دیا نہال
نے عذر عدم وقفیت کیا باغبان اُسے لیکر ناچار اپنے مکان مین آیا اور ڈھونڈھ کر گلچین کو
بارہ دری سے دری کے اندر سے نکال کر ہوشیار کیا اور سارا ماجرا بیان کرکے کہا
مین چاہتا ہون عمرو اپنی بارگاہ مین جاکر ظاہر ہوگا وہان سے پکڑ لاؤن گا گلچین نے
قدم پر سر رکھکر کہا اے باغبان واسطہ سامری و جمشید کا ان عیارون کے مقدمہ مین
دخل نہ دے جب شہنشاہ ان سے عاجز ہو رہا ہے تو ہماری کیا حقیقت ہے ایسا نہو کہ عیار
عاجز اکر قتل کر ڈالین ابھی دیکھا کہ عمرو کہان آیا تھا اور کہان سے کہان پہونچ گیا اور
شہنشاہ کے کچھ بنائے نہ بنا باغبان اسکے سمجھانے سے خائف ہوا اور افراسیاب کے
گیا سارا ماجرا بیان کیا کہ عمرو اسطرح سے نکل گیا افراسیاب خاموش ہو رہا اسلیے کہ اگر
اسکو زیادہ تنبیہ کرون گا ایسا نہو کہ یہ بھی جاکر شراکت مہرخ کی کرے اب یہ سب تو دربار مین
بیٹھے اور عمرو بھی اکر داخل اپنی بارگاہ مین ہوا سب سردار خوش ہوئے بعشرت تمام بیٹھے
لیکن صرصر کا حال سنیے کہ یہ جو مقام باغبان پر سے چلی خیال مین اسکے آیا کہ عمرو تو دریا کے
پار اُتر گیا لشکر مہرخ خالی ہے قران صحرا مین رہتا ہے اور عیار فکر عیاری مین گئے
ہونگے تو چلکر مہرخ یا بہار کسی اور سردار کو گرفتار کر لاؤ اور جیسا کہ عمرو نے مجھے ذلیل کیا
کیا ہے ویسا ہی اوسے بھی جلاؤ غرضکہ دریا سے اوتر کر بشکل مبدل داخل لشکر مہرخ ہوا اور فکر
عیاری کرنے لگی دن بھر اسنے قیام کیا جسوقت عیار دشت گرد فلک خیمہ مغرب مین جا رہا
اور شاہد شب نے آئینہ ماہ رخ زیبا اپنا ملاحظہ کیا اور عروس چرخ نے پیشانی کو پر افشان کیا

## نظم

| | |
|---|---|
| تھی اُس شب یہ تاروں کی جلوہ گری | وہ دولھن کی ہو جو مانگ موتی بھری |
| سیاہی شب خوشنما تھی کمال | کہ جس طرح محبوب کے رخ پہ خال |

ہرخ نے دربار برخاست فرمایا ہر ایک سردار اپنی خوابگاہ مین آیا بیٹا مہرخ کا شکیل کہ سابق مین مذکور ہوا تھا کہ دختر حیرت ملکہ خوبصورت پر عاشق ہے اور خوبصورت سبب جرم عشق کے قید ہے لہذا شکیل جب اپنے خیمے مین آتا ہے یاد زلف مین اپنی معشوقہ کے بصد پریشانی وہ رات بسر کرتا ہے شعر عاشقانہ پڑھتا ہے کہ ع اُلجھن کو دل کی دام بت بنا گیا + دھیان اونکے گیسوؤن کا بڑا جلساز تھا + اس رات کو بھی موافق معمول کے دل غمناک لیے بصد اضطرار اپنے خیمے مین اکر زار زار مانند ابر بہار گریان و نالان ہوا ریبان تا بدامن چاک کیا ہر چند کہ وہ شب چاندنی رات تھی مگر اوسکو بے روے تابناک اپنے مہ روکے اندھیرا تھا کہتا تھا کہ یہ پیر گردون میرا دشمن ہوا ہے یہ چاند نہین ہے آگ کا گولا دیدۂ ثوابت سے مجھے گھورتا ہے مشعل ماہ روغن کرکے جلاتا ہے اور کبھی کہتا تھا نظم

| | |
|---|---|
| اے ستم پیشہ اک ذرا انصاف | کر گنہگار کا گناہ معاف |
| گو کہ معشوق ظلم کرتے ہین | عہد و پیمان سے بھی گذرتے ہین |
| پر نہ اتنا کہ خلق مر جاوے | جی سے عاشق ترا گذر جاوے |
| اور اگر ہے تجھے یہی منظور | پاس سے اپنے رکھ نہ اتنا دور |
| ہے قسم تجھکو اپنے کاکل کی | تجھکو سوگند ہے تغافل کی |
| غفلت و ظلم و جور کا صدقہ | اپنے انداز و طور کا صدقہ |
| میان سے کھینچ خنجر بیداد | پھیر دے میرے حلق پہ جلاد |
| جس مین عاشق کا کام ہو جائے | اُسکا جھگڑا تمام ہو جاے |
| گو دیے سو پیام ہو بیتاب | پر ادھر سے ملا نہ ایک جواب |
| دمبدم عشق اُسکا بڑھنے لگا | غزل عاشقانہ پڑھنے لگا |

## غزل

| | |
|---|---|
| چشم کا کام اشکباری ہے | چشمہ فیض ہے کہ جاری ہے |
| ہم کہین اور تم کہین صاحب | خاک یہ زندگی ہماری ہے |

| | |
|---|---|
| کس کا سونا کسے ہے آتی نیند | شب ہجران ہے اور زاری ہے |
| یہ سبک تو نے کر دیا ظالم | میرا افسردہ بھی سب کو بھاری ہے |
| کرنہ برباد اسکے کوچے سے | اے صبا خاک یہ ہماری ہے |
| جو نہین تھا کسی شمار مین آج | آسی عاشق کی دم شماری ہے |

شعر عاشقانہ پڑھتے پڑھتے ہاتھ کہنے لگے گریبان کھینچین پانون چل نکلے کہ بیابان کھینچین بس

| | |
|---|---|
| نہ شاید عشق را کنج سلامت | خوشا رسوائی و کوئے ملامت |

تنہے بیٹھے ترنگ آئی دل مین یہ سمائی کہ چلکر بیابان مین غم دل کو خالی کرد تا کہ مجنون کردار یاد مین اُس بیلے
خدا کرکے یہ رات بسر ہو صبح کو لشکر مین جائے پاتا کوئی اجل لے ہی مطلع نہو دل مضطر بہل جائیگا آسیب الم ٹل جائیگا
یہ تصور کرکے روتا ہوا صبح نمودار ہوا اور ہر گام پر دل ناکام اشک حسرت بہاتا تھا یہ غزل زبان پہ لاتا تھا نظم

| | |
|---|---|
| کیا کہون مین کہ اب کہان ہے دل | اُس گلی مین روان دوان ہے دل |
| ہے یہ ایک دگر سبک وضعی | دل سے مین مجھسے سرگران ہے دل |
| گاہ پہلو مین گاہ یار کے پاس | دیکھیو تو کہان کہان ہے دل |
| اسقدر اسپہ رکھہ نہ بار فراق | ناتوانون کا ناتوان ہے دل |
| ظاہرا دوستی کی کس سے امید | پہلو مین دشمن نہان ہے دل |
| پیچھے صاحب دلون کے قافلے سے | صورت گرد کاروان ہے دل |

یہ غزل پڑھتا ہوا چلا جاتا تھا کہ صرصر جو فکر عیاری مین پھر رہی تھی اسکو
تنہا جاتے دیکھکر ساتھ ہوئی جب شکیل صحرا مین پہونچا ایک تختہ سنگ پر قریب
کوہسار بیٹھکر غم دل کا برطرف کرتا تھا اور سیر گلزار سے دل بہلاتا تھا صرصر تو رہنے
والی اسی طلسم کی ہے اور اسکے ماجراے عشق پر وقوف رکھتی ہے اوسوقت
اسے بیقرار دیکھکر اپنی صورت ایک کنیز کی کہ جیسی کنیزین ملکہ خوب صورت
کی ہین بنائی اور سامنے اکر تسلیم کی اور کہادار ہی آپنے مجکو پہچانا شکیل نے
جواب دیا کہ مین کیا جانون مین اپنے تئین خود نہین جانتا ہون کہ مین کون ہون
کہ مطلع ظاہر مین گرچہ بیٹھا لوگون کے درمیان ہون + پر یہ خبر نہین ہے
مین کون ہون کہان ہون + صرصر نے کہا مین کنیز ملکہ خوب صورت تمھاری معشوقہ
کی ہون جب سے ملکہ قید ہوئی مین صحرا مین رہتی ہون شکیل نے یہ جو سنا کہ کنیز معشوقہ ہے

اوسوقت توبموجب بیت

قیس جنگل مین اکیلا ہے مجھے جانے دو
خوب گذریگی جو مل بیٹھین گے دیوانے دو

باہم رونے لگے اور کنیز نے کہا اے شیدائے جمال یار تیری مفارقت مین ملکہ زار کا بھی یہ
حال تھا اور یہ مقال تھا کہ ابیات

تھے جو تم دونون یکہ گرمانوس
ہوئے پابند حسرت وافسوس

عشق اُسکا تو تیرے دل مین تھا
تیرا عشق اسکے آب و گل مین تھا

مثل مجنون ہوا تو صحرا گرد
وائے معشوق وائے حسرت و درد

اور ادھر کو وہ مایۂ خوبی
تھی سیہ پوش صورت لیلی

شمع کی طرح رو رو دکھاتی تھی
بات دل کی مگر نہ کھلتی تھی

کچھ نہ کھاتی تھی اور نہ پیتی تھی
بس ترا نام لے کے جیتی تھی

اُس کی ہے نقل نقل غم اندوز
کہ یہ قصہ ہے قصۂ جانسوز

کیا محبوس اُسے برنج و محن
پا بہ زنجیر و طوق در گردن

اب نہ وہ ہے نہ وہ زمانہ ہے
کچھ عجب عشق کا فسانہ ہے

شکیل یہ ماجرائے حسرت انتما سنکر کنیز کے گلے لپٹ کر زار زار رویا اور گویا ہوا کہ ای فلک غدار ابیات

اِس طرح سے مرا وصال ہوا
نہ میسر مجھے وصال ہوا

یوہین ہجران مین جان جائیگی
روح بھی وان نہ چین پائیگی

بسکہ ہے حسرتِ وصالِ صنم
نکلے گا کیا اٹک اٹک کر دم

دل جو تڑپے گا بار بار مرا
ہوگا زیر و زبر مزار مرا

وصل جانان سے مین نہ شاد گیا
ہائے دنیا سے نامراد گیا

بیقراری دیکھکر کنیز یعنے صرصر نے ایک خاصدان کمر سے نکالا اور سامنے اوس ژولیدہ
ال کے رکھکر عرض کیا کہ اے رہرو بادیۂ الفت وائے سرگشتہ کوئے محبت ملکہ نے بروقت مقید
نے کے کچھ چکنی ڈلیان اور الائچیان اپنے لب نازک سے جھوٹی کرکے اسمین رکھین تھین
ر مجکو حکم دیا تھا کہ جہان کہین ہمارا شیدا ملے اسے دینا اور ہمارا حال پر ملال کہدینا شکیل نے
صدان سے الائچیان لیکر کھائین اور بیہوش ہوگیا صرصر اوسکو پشتارہ مین باندھکر روانہ ہوئی
ن ہنگام مین عاشق خونین جگر مشرق تلاش یار مین میدان فلک پر سرگرم رفتار ہوا اور عجوزۂ

سیہ چردہ شب نے چادر نور مین منہ چھپایا یعنے بمقتضاے **ابیات**

صبوحی تو دے ساقی لالہ فام ۔ کہ رو دھو کے مین رات کاٹی تمام
ہوا آفتاب الم پھر طلوع ۔ اوداسی کا ہونے لگا دن شروع

صرصر فتنہ پارہ لیے داخل بارگاہ حیرت ہوئی اور ملکہ کو تسلیم کر کے اشارہ سامنے رکھدیا حیرت مستفسر ہوئی کہ کسکو لائی ہے اوسنے عرض کیا فرزند مہرخ شکیل کہ شیدائے خوبصورت ہے حیرت نے قید سحر بٹھا کر ہوشیار کیا جب آنکھ شکیل کی کھلی اپنے تئین گرفتار دربار حیرت مین پایا بے اختیار زبان پر لایا **نظم**

بچشم لطف گر بینی گرفتاران سودا را ۔ بما ہم گوشہ چشمے کہ رسوا کردہ ما را
پس از مردن نخواہم سایہ طوبی ولے خواہم ۔ کہ روزے سایہ بر خاکم فتد آن سرو بالا را
مرا گر از تمناے تو آید صد بلا بر سر ۔ ز سر بیرون نخواہم کرد ہرگز این تمنا را

اے ملکہ مین آپ غم دلدار سے زندان الم مین گرفتار ہون اسیر طرہ گیسوے تابدار ہون مجھے گرفتار کرنا کیا بقول شخصے آج نہ موا کل مر جاؤنگا یہ کہکر بہت رویا حیرت نے اسکے حال پر رحم کیا اور کہا اے شکیل تو بھی کوئی غیر نہین مہرخ کا فرزند اور مہ جبین دختر شہنشاہ کا ماموزاد ہے اگر میری اطاعت کرے اور اپنی مان کا ساتھ نہ دے تو خوبصورت کی شادی تیرے ساتھ کردون شکیل نے کہا مجھے نہ مان کا ساتھ منظور ہے اور نہ آپ کا بلکہ دنیا سے کنارہ ہون غلام ملکہ خوبصورت جادو مین بیچارہ ہون **نظم**

بست آرزوے کشتنی از آن تندخو مرا ۔ گر او نگشت مے کشد این آرزو مرا
جان من از جدائی آن مہ بلب رسید ۔ اے وائے گر فلک نہ رساند باو مرا
باذوق جستجوی تو آسودہ خاطرم ۔ آسودگی مباد ازین جستجو مرا
تنگ ست عاشقان جہان را ز نام من ۔ عاشق مگوے ہرچہ توانی بگو مرا
گفتی کہ آبروے ملائی بر شک اوست ۔ رسواے خلق میکند این آبرو مرا

ہوئے اے ملکہ فرمایئے بجا لاؤن کہیئے تو آپ کے لیے مہرخ سے جا کر لڑون حیرت نے قید اسکی دور کرکے خلعت دیا اور اسکی خاطر سے طاؤس جادو نام ایک ساحر کو حکم کیا کہ ملکہ خوبصورت کو قید سے رہا کرکے باغ عشرت مین لا کر حمام کرا کے مسند انبساط پر جلوہ گر کرے طاؤس نے حسب الحکم ہنڈولے پر سے سحر کے خوبصورت کو اوتارا اور باغ مین پہونچا دیا اوس گلعذار نے

[illegible]نے سے اس باغ کی دونی بہار ہوئی اور اس غنچہ دہن نے بھی اپنی آرائش و زیبائی اور اپنے
[illegible]اشق کے ملنے کی خبر سُنکر خوش ہوئی اور اودھر جب صبح ہوئی خبر گرفتاری شکیل ملکہ مہرخ نے
[illegible]نی اور بعد لمحہ کے خبر پہونچی کہ شکیل پھر اوسی طرح جیسے سامری پرست ہو گیا اور حیرت کا
[illegible]شریک ہوا مہرخ کو یہ خبر سُنکر بڑا رنج ہوا لیکن عمرو دربار مین موجود تھا کہنے لگا اے ملکہ جب
[illegible]طلسم فتح ہوگا ہزارون بیٹی بٹیان مل جائین گے اگر اصلی ہونگے تو بہت سے اگر بن جا بنگے
[illegible]ل تو یہ ہے کہ فرزند تمھارا غم مین اپنے دلدار کے مرجاتا وہان زندہ رہیگا یہ اوسکی جان بچنے کا
[illegible]ب ہمارا ہی مطلب اصلی پر تم نظر رکھو ایسی ویسی باتون کا دھیان کرنا اچھا نہین مجھے دیکھو
[illegible]ہزادہ آسد قید ہوگیا اور کچھ رنج نہ کیا اور تیور پر میل نہ لایا الحاصل مہرخ غم فرزند کو بھلا کر
[illegible]بر کیان استقامت پذیر ہوئی مگر وہان شکیل نے حیرت سے بمنت عرض کیا کہ اگر مجھے
[illegible]جازت ہو تو ایک نظر ملکہ خوبصورت کو دیکھ آؤن حیرت نے اجازت دی کہ جاؤ اور
[illegible]تب باغ عشرت مین رہکر اپنی مطلوبہ کا نظارہ جمال کرو اور طاؤس سے حکم دیا کہ لطو
[illegible]غی ان دونون شیدا کی نگہبان رہے کہ کسی طرح کا اختلاط باطنی باہم نہ کرنے پائین غرضکہ
طاؤس پوشیدہ روانہ ہوا اور شکیل نے بھی بموجب بیت

| | |
|---|---|
| وعدہ وصل چون شود نزدیک | آتش شوق تیز تر گردد |

[illegible] تیاری چلنے کی فرمائی نہا دھو کر پوشاک نفیس سے اپنے تئین آراستہ کیا نظم۔

| | |
|---|---|
| ہوا جب کہ داخل وہ حمام مین | عرق آگیا اُسکے اندام مین |
| نہا دھو کے نکلا وہ گل اسطرح | کہ بدلی سے نکلے ہے مہ جس طرح |
| غرض شاہزادے کو نہلا دھلا | دیا خلعتِ فاخرانہ بہا |
| جواہر سراسر پنہایا اوسے | جواہر کا دریا بنایا اوسے |
| لڑی لٹکن اور کلغی اور نور تن | عدد ایک سے ایک زیب بدن |
| مرصع سرِ پیچ جون موج آب | منور بہ شکل گل آفتاب |
| وہ موتی کے مالے بصد زیب و زین | کہین جسکو آرام جان تن کا چین |
| جواہر کا تن پر عجب تھا ظہور | کہ اک اک عدد اُسکا تھا کوہ طور |
| غرض اس طرح ہو کے آراستہ | خرامان ہوا سرو نو خاستہ |
| نکل گھر سے جسدم ہوا وہ سوار | گئے خوان گوہر کے اُسپر نثار |

یہ خبر خوبصورت نے بھی سنکر اپنی تئین آراستہ کیا باغ کی زیبائش فرمائی جلسۂ عشرت منعقد ہوا۔ نظم

ساقیا مے پلا شتاب شتاب | مطربا تو سنا دے چنگ و رباب

وا ہوا ہے در نشاط و سرور | غم دیرینہ ہے دلون سے دور

آج عاشق کو وصل جانان ہے | بزم عشرت کا روز سامان ہے

یاد بیداد گر سے داد ملی | نامرادون کو بھی مراد ملی

مہر تو دائرہ بجا دے ہان | کہو زہرہ فلک پہ ہو رقصان

یعنے اوٹھی وہ غیرت بستان | کیا آراستہ تمام مکان

کیا تخت مرصعی ترتیب | لا رکھین کرسیان قریب قریب

بیٹھی بن ٹھن کے وہ بصد آئین | خوب سی آج اپنی کی تزئین

اوس کا نظارہ رخ زیبا | برق جانسوز خرمن دلہا

تھا جو چودہ برس کا سن و سال | چون مہ چاردہ عروج کمال

اتنے مین وان شکیل حسن نژاد | باغ کے در پہ پہونچا خرم و شاد

پھر در باغ سے یہ دی آواز | در پہ حاضر ہے عاشق جانباز

سن کے آواز عاشق رنجور | دوڑی دروازے پر وہ رشک حور

ساتھ لے اپنا عاشق ناکام | رونق بزم ہوئی وہ ماہ تمام

ہوئی اوسکے وہ سات بار نثار | کہا ہے بخت خفتہ اب بیدار

پھر یہ بولی کہ شکر عز و جل | ہوئے سب غم مرے خوشی سے بدل

دیدۂ دل ہوا مرا پر نور | کہ میسر ہوا جمال حضور

تھی یہی آرزو بس اک میری | مدتون سے یہی تھی مشتاقی

ہوگا اوسکا نصیب جو دیدار | سجدۂ شکر مین کرونگی ہزار

دیکھا اوس رشک گل کا یہ معمول | گیا عاشق خوشی کے مارے پھول

بسکہ مانوس تھا وہ محنت کش | ہوگیا بس خوشی کے مارے غش

اوٹھکے اوس مہ نے تب شتاب شتاب | لیے طاقون سے شیشہ ہای گلاب

اسپہ چھڑکا گلاب خاطر خواہ | ہوش مین آیا وہ جوان ناگاہ

دیکھتا تھا فلک کو باحسرت | تھا عجب وقت اور عجب صحبت

اشک حسرت سے منہ کو دھوتا تھا
وصل مین زار زار روتا تھا

زیر لب کہ رہا تھا یہ ہر آن
اے مین تیری خدائی کے قربان

یار سے ہمکنار ہوتا ہون
جاگتا ہون و یا کہ سوتا ہون

کہین جی سے نہ مین گذر جاؤن
آج ایسا نہ ہو کہ مر جاؤن

کہہ کے یہ تخت سے اوٹھا آخر
خاک پر جا کے گر پڑا آخر

ہوا پیش آکے سر بسجود
کیے سو اوسنے سجدہ معبود

رو یا یان تک کہ بہ چلا سب دل
ہوگئی خاک اوس جسگہ کی گل

اوس پری نے اوٹھایا ہاتھ کو تھام
آکے بیٹھا قریب گل اندام

ہوئی آراستہ سرور کی بزم
ہوا دونون کے دل کو اور ہی عزم

حاکم کشور مراد ہوے
دونون آپس مین شاد شاد ہوے

نہ رہی ہجر کی مصیبت یاد
دل ہوے شاد گھر ہوے آباد

اسطرف شرم اور حیا سے خموش
اسطرف خواہش وصال کا جوش

بولا اوس ماہ رو سے وہ مضطر
پاس مادر کے اب چلو دلبر

کرین لشکر مین چل کے ہم شادی
تاکہ ایمان کی ہو نہ بربادی

کہا اوسنے مین آپ کی ہون کنیز
مجھے خاطر حضور کی ہی عزیز

سن کے اسکا کلام عاشق زار
سحر سے کر کے تخت اک تیار

دیکھ کر ہر طرف کو وہ ہشیار
خوبصورت کو کر کے اسنے سوار

سمت مہرخ چلا وہ بادل شاد
دل کی پائی بہت دنو نمین مراد

دیکھا طاؤس نے جو یہ سامان
دوڑی بیتاب ہو کے وہ نالان

ادی کہتا ہے طاؤس جادو جوان دونون کی بطور مخفی محافظ تھی اور حیرت نے اوس سے کہدیا تھا کہ جب یہ اختلاط باطنی کرین تو انھین منع کرنا لہذا جب اسنے انہین جاتے دیکھا گھبرا کر دوڑی اور یہ دونون باغ سے نکل کر ایک پہاڑ کے قریب پہونچے تھے کہ اوسنے اگر روکا شکیل سے سحر چلنے لگا تخت سے اوتر کر مقابلہ کیا نارنج و ترنج کی مار ہونے لگی طاؤس نے ایک ناریل سحر پڑھکر مارا کہ شکیل نصف زمین مین غرق ہو گیا اسنے چاہا کہ گرفتار کر کے جاے اوسوقت اتفاق ضرغام اس طرف آنکلا اور یہ ماجرا دو رسے دیکھکر ایک

نخاو لہ بیہوشی علیل مین رکھکر غلّہ اوسکی ناک پر مارا کہ طاؤس بیہوش ہو کر گری ضرغام نے اوزبان
مین سوزن دیکر اوسکو ایک درخت سے باندھکر ہوشیار کیا اور کہا اگر اطاعت ملکہ مہرخ کی ختیار کریگی
خنجر ظلم سے ہلاک ہوگی اور حمد وثناے خلاق دوجہان بزبان فصیح سامنے اسکے بجا لا کر زنگ
کفر طاؤس کے آئینہ دل پر سے دور ہوا اور اشارے سے کہا کہ مین تابعدار ہون ضرغام
نے اوسے رہا کیا اُسنے شکیل کو زمین سے نکالا اور خوبصورت کو لیکر روانہ ہوئی یہانتک
کر داخل لشکر مہرخ ہوئی ضرغام نے یہ خبر مہرخ کو دی وہ مع سرداران نامی کے شادان
و فرحان بیٹے اور بہو کو لیکر بارگاہ مین آئی ہر ایک گلے سے ملا طاؤس کو خلعت سرداری
دیا جشن رشک جسم کی بنا کی صحبت عیش وعشرت برپا ہوئی یہ کیفیت بعد ایک روز کے حیرت
نے سنی شعلۂ غضب کا نون اور سینہ مین مشتعل ہوا اور چاہا کہ لشکر تیار کرکے اوسیوقت
چڑھ جاؤن اور سب کو ہلاک کرون مگر صرصر اور صبا رفتار عیارنیان حاضر تھین اونھون
نے عرض کیا آپ تامل فرمائین ہم جا کر سردار لشکر یعنے مہرخ کو گرفتار کرکے لاتے ہین
شکیل کے بدلے اُسے قتل فرمائیے گا یہ کہکر دونون روانہ ہوئین اور صرصر ایک
خدمتگار کی صورت بنکر داخل بارگاہ مہرخ ہوئی اور صبا رفتار باہر ٹھہری یہان بارگاہ
مین ناچ ہو رہا تھا عمرو بھی بیٹھا ہوا تھا اسنے دیکھا کہ ایک خدمتگار گوشہ مین کھڑا ہے
اور چار طرف دیکھتا ہے عمرو پہچان گیا کہ عیارہ ہے اپنے مقام پر سے اوٹھا اور چاہا کہ بڑھکر
دیکر پکڑ لون لیکن صرصر بھی عمرو کا عندیہ پہچان گئی اور سر اپچہ فرار کر باہر کود کر چلی اور
پکاری منم صرصر شمشیر زن اور نکل گئی اور صبا رفتار جو باہر کھڑی تھی صحرا سے قران
آتا تھا اوسنے پہچانا اور دھوکا دے کر پشت پر سے آکر گود مین اُسے اُٹھا لیا صبا رفتار
ہر چند تڑپی مگر نہ چھوٹ سکی اِس ماجرے کو دور سے صرصر دیکھ رہی تھی فوراً عمرو کی صورت
بنکر آئی اور کہا اے قران یہ تیری معشوق ہے لا مجھے اسکو دے کر سزا دون تجھے اسکے
ساتھ عتاب وخطاب کرنا اچھا نہین قران نے یہ کلام سنکر عمرو سمجھ کے صبا رفتار کو دیدیا
صرصر اسکو لیکر چلی اور پکاری منم صرصر اسوقت عمرو بھی باہر بارگاہ کے آیا اور دونون
پیچھے عیار بچیون کے دوڑے مگر وہ مثل برق وباد جست وخیز کرکے نکل گئین عیار
پھر آئے اور صرصر پھر دوبارہ شکل تبدیل کرکے لشکر مین آئی اتفاق سے ایک جانب خیمہ
ماہ جادو بادہ مہرخ کا تھا اور ماہ بسبب کبر سنی کے خیمے مین رہتی ہے دربار مین کم جاتی ہے

صرصر صورت عمرو کی بنکر اسکے خیمے مین گئی ماہ نے تعظیم کرکے مسند پر بٹھایا کشتیان شراب
کی سامنے رکھین صرصر نے جام شراب سے بھر کر ماہ کو دیا ماہ نے عرض کیا خواجہ سلامت
نوش فرمائین صرصر نے کہا اے ملکہ صحبت رندان مین تکلف کیا ہے پیجئے مین بھی پیتا
ہون یہ جام تو آپ پی لیجیے ماہ نے ساغر لے کر یک جرعہ درکشید کیا صرصر نے اسکے ملازمونکو
کاروبار کے بہانے سے ہٹادیا الغرض ماہ شراب پی کر بیہوش ہوئی صرصر اسکو کسی جگہ
مخفی کرکے آپ اسکی شکل بنی اس عرصہ مین رہرو جادو فلک نے ٹیکا زرین گرسے کلبہ مغرب
مین کھولا اور روزگار غدار قدم عجوزۂ تیرہ روے لیل سے آباد ہوکر مشعل ماہ روشن کرنے لگا

## نظم

| | |
|---|---|
| قضارا وہ شب تھی شب چاردہ | بڑا جلوہ لیتا تھا ہر طرف مہ |
| نظارے سے تھا اسکے دل کو سرور | عجب عالم نور کا تھا ظہور |
| عجب جوشش تھا نور مہتاب کا | کہے تو کہ دریا تھا سیماب کا |

صرصر بہ شکل ماہ جادو پاس ملکہ مہرخ کے آئی مہرخ دربار برخاست کرکے آرامگاہ
مین عشرت پذیر و آرام گیر تھی اپنی مادر کو دیکھ کر اٹھی اور بصد توقیر صدرنشین عزت کیا ماہ
نے کہا اے فرزند عیار بچیان آئی ہوئی ہین آج مین تیرے پاس پلنگ بچھا کر سوؤنگی اور تجھے
ہاتھ رکھے رہونگی اس لیے کہ کوئی تجھے زحمت نہ پہونچائے مہرخ نے پلنگڑی جواہر نگار اپنے
پلنگ کے برابر اسکی بچھوادی سامان راحت مہیا کر دیا ماہ نقلی آرام پذیر ہوئی یہانتک
کہ جب سب سو گئے اسنے بیہوشی منہ پر مہرخ کے ملی کہ بیہوش ہوئی اور پشتارہ اسکا باندھ کر
سراپچہ چاک کرکے لے چلی لیکن لشکر مین طلایہ پھر رہا تھا پہرے والون نے اسے جاتے دیکھا
اور سد راہ ہوئے صرصر نے خنجر کھینچ کر دو کو یک کو زخمی کیا اور چاہا کہ پھر کر نکل جاؤن غلغلہ
بلند ہوا عمرو غل سنکر خیمے سے نکل کر دوڑا اس عرصے مین صرصر نے بھاگ کر پشتارہ لیکر روانہ ہوئی
مگر عمرو نے تعاقب اسکا نہ چھوڑا قضارا صرصر جب صحرا مین پہونچی وہان قران ملگیا اسنے
خنجر چلانے لگا کہ عمرو بھی آکر پہونچا اور صرصر کو گھیر لیا مگر صحرا کی ہوا ٹھنڈی جو لگی مہرخ کو ہوش
آگیا دیکھا مین چادر مین لپٹی ہون اسی وقت سحر پڑھا کہ چادر عیاری چاک ہوگئی اور حلقہ کمند
کے جو دست و پا مین بندھے تھے کھلے مہرخ پشتارے سے باہر نکلی اور سحر پڑھکر صرصر کو پکڑ لیا
صرصر نے کہا سحر سے جب چاہو عیار کو پکڑ لو مجھے تو دعوی عیارون سے مقابلے کا ہے قران نے

یہ کلام سنکر کہا اے مہرخ اسکو چھوڑدو یہ سچ کہتی ہے ہم اسکو انشاء اللہ بفن عیاری ہی بیرنگی
مہرخ نے صرصر کو چھوڑ دیا صرصر اور قران خنجرزنی کرنے لگے اور جنگ عیاری شروع
ہوئی کبھی بیضہ ہائے بیہوشی دونون جانب سے چلتے تھے اور کبھی کمند کے حلقے پڑتے
تھے عمرو اور مہرخ کھڑے دیکھ رہے تھے مگر اوس جنگل مین ایک ساحر رہتا ہے ملازم
افراسیاب کہ نام اوسکا نثار جادو ہے وہ ہنگامہ سنکر اپنی جگہ سے یہان آیا قران اور
عمرو ساحر کو آتے دیکھ کر فرار ہوگئے اور صرصر بھی ایک طرف چلی گئی کہ مین جاکر اور کچھ
کرون اور نثار جادو پاس مہرخ کے آیا اور اوسکو پہچان کر براہ ادب تسلیم کی استفسار حال
کیا کہ حضور کیونکر یہان تشریف لائین مہرخ نے کیفیت گرفتار کرلانے صرصر کی بیان
فرمائی نثار نے عرض کیا کہ مین چاہتا ہون کہ حضور کی اطاعت کرون آپ کا شریک ہون
لہذا اگر ملکہ عالم اس احقر کے کلبۂ احزان کو رونق بخشین دعوت نوش فرمائین تو مین بھی اپنے
اہل و عیال و مال و منال کو لیکر آپ کے ہمراہ رکاب سعادت انتساب چلون یہ عرض
مہرخ نے پذیرا فرمائی اور اسکے ساتھ چلی نثار اپنے مسکن پر لایا مہرخ نے دیکھا کہ بالائے کوہ
ایک قصر رفیع بنا ہے شیشہ آلات موقع و مناسب جگہ پر لگا ہے مکان نہایت آراستہ ہی نثار نے
مسند پر بٹھایا کشتیان شراب کی ڈالیان فواکہات کی حاضر کین اطاعت کا اظہار کیا
مہرخ نے چند جام شراب پیے اوسمین نثار نے بیہوشی ملائی تھی یہ پی کر بیہوش ہوگئی نثار نے
صندوق مین اوٹھا کر بند کردیا کہ صبح کو پاس افراسیاب اور حیرت کے لیے جاونگا لیکن
ادھر عمرو اور قران جو لشکر مین پھر کر آئے دیکھا کہ ابھی مہرخ یہان نہین آئین خیال کیا
کہ صرصر تو یہان موجود تھی ہی معلوم ہوتا ہی کہ بعد ہمارے چلے آنے کی وہ پھر ملکہ کو پکڑلے گئی
یہ تصور کرکی دو بارہ تلاش مین روانہ ہوے اور عمرو صورت ایک ساحر کی بنکر لشکر حیرت مین آیا یہان
صرصر بھی صحرا سے پھر کر آئی تھی اور دربارگاہ حیرت پر کھڑی تھی کہ عمرو اکر ہونچا اور کہا اے
صرصر آج تو تمنے بڑا کام کیا کہ مہرخ کو گرفتار کرلائین صرصر نے بنگاہ غور عمرو کو دیکھکر پہچانا اور
کہا مین کسی کو نہین لائی عمرو نے کہا مجھ سے اور مکاری صرصر نے قسم کھائی کہ مین نہین
جانتی عمرو وہان سے تلاش مین چلا اور راہ مین برق فرنگی سے ملاقات ہوئی اوس سے بھی کیفیت
ساری بیان کی وہ بھی تجسس مین روانہ ہوا یہانتک کہ رات بھر ہر جگہ ڈھونڈھتے تھے جبوقت
بستر خواب سے آفتاب بیدار ہوکر دشت نورد فلک ہوا اور ظلمت شب نے بحر عالم سے کنارہ کیا انکو

| | | | |
|---|---|---|---|
| چھپایا ماہ نے اپنے منھ پر نقاب | اوٹھا بستر خواب سے آفتاب |
| لیے روز کو ساتھ آنے لگا | وہ سوتون کو شب کے جگانے لگا |

عمرو اور برق متلاشی قریب کوہ جہان نثار رہتا ہے پہونچے اور پہاڑ پر مکان عمدہ بنا ہوا
دیکھ کر سمجھے کہ شائد مہرخ یہان ہے دونون علیحدہ ٹھہرے لیکن برق ساحر بنکر در قصر پر آیا
یہان ایک عورت ملازم نثار کھڑی تھی اوس سے ہنس کر کہا آج بعد مدت تمھین دیکھا کہو
مزاج تو اچھا ہے وہ عورت سمجھی کہ غائبانہ یہ مجھے پہچانتا ہے جواب دہ ہوئی کہ جی ہان دعا
دیتی ہون کہیئے آپ تو اچھی طرح ہین برق نے کہا سامری کا شکر ہے یہ آج اکیلی کیون کھڑی
ہو اوسنے کہا ہمارے میان نے مہرخ کو قید کیا ہے ہم یہان پہرا دیتے ہین برق یہ سنکر باتین
کرتے کرتے اوسکے قریب گیا اور کہا نہین معلوم اس پہاڑ پر کیسی گھانس لگی ہے کہ جس مین بو آتی
ہے مینے جو ایک پتی توڑی ہاتھ مین بو آنے لگی دیکھو تو یہ کاہے کی بو ہے یہ کہکر اپنا ہاتھ اوسے
سونگھایا وہ بیہوش ہو کر گری برق اوسکو اوٹھا کر الگ لایا اور کپڑے اوتار کر اوسکی ایسی صورت
اپنی بنائی اور اندر مکان کے گیا یہان اور ملازم نثار کے تھے اونھون نے کہا اے نورتن
تم پہرا چھوڑ کر چلی آئین برق نے جواب دیا کہ رات بھر مینے پہرا دیا کسی نے میری خبر نہ لی
اب اور کسیکو بھیجو کیا مین ہی پہرا دینے والی ہون ملازم خاموش ہو رہے اور برق نے دیکھا
نثار خواب سے بیدار ہو کر مسند پر بیٹھا ہے میخواری کر رہا ہے برق جاکر سر پر اوسکے
رومال ہلانے لگا لیکن اب حال سنیئے کہ عمرو بھی اوس پہاڑ سے اوتر کر ایک گویا بنا اور نے لیکر
بجانے لگا صدائے دلکش بانسری کی کانمین نثار کے گئی اپنے ملازمون سے حکم دیا کہ اس
نے نواز کو بلا لاؤ ملازم گئے اور عمرو کو سامنے بلا کر لائے نثار نے دیکھا کہ ایک بڈھا کلانوت
مفلوک پریشان روزگار ہے جی مین کہا کیا قدرت سامری کی ہے کہ صورت اور قطع اوسکی
ایسی ہے لیکن کمال ایسا جانتا ہے الحاصل حکم کیا کہ اپنا ہنر ہمین بھی دکھاؤ عمرو سلام
کرکے نے بجانے لگا نثار بہت خوش ہوا اور انعام بہت سا کلانوت کو دیا کہا آج اسے
لیے تیرا گانا سنونگا کل مہرخ کو لیکر پاس افراسیاب کے جاؤنگا عمرو نے
کہا آپ نے مہرخ کو کہان قید کیا ہے نثار نے پہلے تو رو مین کہدیا کہ سامنے وہ اوسکے
صندوق مین بند ہے پھر خیال مین اسکے آیا کہ کلانوت کو مہرخ کا حال پوچھنے سے کیا مطلب
معلوم ہوتا ہے کہ یہ عیار ہے یہ سوچکر ہنسا اور پکارا کہ امی عیار پہچانا مینے تجکو اور سحر پڑھکر عمرو کو

گرفتار کیا اُسوقت برق جو سر پر رومال جھل رہا تھا اسنے خنجر بیاض گردن پر پشت پر سے مارا کہ سر نثار کا کٹ کر دور گرا اور غلغلہ اُسکے مرنے کا بلند ہوا ملازم اسکے دوڑے مگر برق تو سن چکا تھا کہ مہرخ صندوق مین بند ہے اُسنے اوس تاریکی مین جھپٹ کر صندوق کھولدیا مہرخ مرنے سے نثار کے ہوشیار ہوچکی تھی باہر نکلی اور جتنے ملازم نثار کے تھے اونکو قتل کیا ادہر عمرو نے جال مار کر سارا گھر لوٹ لیا الحاصل قتل وغارت کرکے وہانسے اپنے لشکر کیطرف چلے راہ مین ایک ساحر ملازم حیرت ملا اُسنے ان سب کو پہچان کر کہا آج اور تم عیش کرلو کل سب ہلاک ہوگے مہرخ نے کہا ہمین کون سوائے خدا کے مار سکتا ہے اوس ساحر نے کہا اے عمرو مین حیرت کے دربار مین تھا کہ افراسیاب کا نامہ اس مضمون کا آیا کہ ملکہ ہم شرارہ جنگ جو سے تند خوے جادو کو کل بھیجین گے وہ اکر کام سب باغیون کا تمام کریگی لہذا اس وجہ سے مین کہتا ہون کہ اب تم سب قتل ہوگے یہ کہکر وہ ساحر تو چلا گیا اور مہرخ نام شرارہ جنگجو کا سُنکر گھبرائی اور رنگ اسکے چہرے کا فرط دہشت سے سفید ہوگیا عمرو نے پھر لب کو بہر تسکین کھولا کہا اے ملکہ گھبراؤ نہین خدا قادر ہے مین ابھی جاتا ہون لشکر مین بھی شرارہ کو نہ آنے دونگا راستے مین دیکھ بھال لونگا یہ کہکر چلا اوسیوقت برق بھی ایک سمت روانہ ہوگیا مہرخ وہان سے لشکر مین لیے آئی اور سب سے ملاقات کرکے سریر جہانبانی پر متمکن ہوئی مگر حال سنیے کہ برق جو بہر عیاری چلا طلسم ظاہر طے کرکے کنارے دریاے خون روان جو صحرا ہے وہان اکر ٹھہرا کہ شرارہ اسی طرف سے آئے گی مین عیاری کرونگا لیکن اوس جنگل مین ایک مقام پر جھولا پڑا تھا اور تین عورتین نہایت حسینہ وجمیلہ جواہر کا گہنا پہنے جھول رہی تھین برق نے اپنے دل مین کہا یہ جادوگرنیان ہین ایسا نہو تجھے گرفتار کرلین یہانسے کسی اور طرف چلکر ٹھہرنا چاہیے یہ سوچکر راہ کاٹ کے اوسمت چلا اون عورتون نے پکار کر کہا کہ اے برق ادھر آ ایک پینگ دیتا جا برق نے کچھ جواب نہ دیا اور بھاگ کر دو کوس کے فاصلہ پر نکل گیا وہان بھی وہی درخت دہی عورتین جھولتے دیکھین برق وہان سے بھی بھاگ کر تیسری طرف گئی کوس نکل گیا اوس جگہ بھی وہی ماجرا نظر آیا یعنے اونھین عورتونکو جھولتے پایا ایکبار چوتھے سمت کو بھاگا جب کئی کوس گیا وہی درخت اور عورتین جھولتے دیکھین اور انھون نے کہا اے بیوقوف ادھر آہمین پینگ دے کہان بھاگا بھاگا پھرتا ہے برق ناچار اُنکے

پاس گیا اور کہا ہم عیار ہین ہمارا ستانا بہتر نہین آیندہ تم جانو ہر چند برق نے دھمکایا
انھون نے نہ مانا اور گرفتار کر کے سمت افراسیاب چلین اب عمرو کا حال سنیے کہ یہ جو بہر
قتل شرارۂ جنگجو روانہ ہوا ایک ایسے مقام پر پہونچا کہ چار طرف کوہستان اور اوسکے بیچ مین صحراے سبزہ
زار گل و ریاحین سے معمور دیکھا ہر سمت نزارت اور تراوٹ کا وفور دیکھا جانور شاخہاے درخت
پر نغمہ پیرا گلہاے رنگا رنگ شگفتہ عمرو نے تصور کیا کہ اس جنگل کو آراستہ کردا اور یہین ٹھہر و
صحرا پاک و پاکیزہ ہے کیا عجب ہی کہ شرارہ یہان اگر فروکش ہو یہ سمجھکر زنبیل سے قرابی گلاب
و کیوڑے کے نکال کر ہار گوندکر سب آمیختہ بعرق بیہوشی تھے درختون پر چھڑکا اور پھول
اور یہ بیہوشی کے نکال کر ہار گوندکر درختون پر ڈالی سارا جنگل عطر بیہوشی سے بسا دیا اور آپ ایک
بڑھیا کوزہ پشت نود سال کی صورت بنکر لاٹھی ٹیکتا ہوا درہ کوہ سے نکل کر ایک جگہ مخفی ہوکر بیٹھا
تھا کہ دور سے دیکھا تین عورتین برق کو گرفتار کیے لیے جاتی ہین یہ دیکھتے ہی اون عورتون
کے پاس گیا اور لگا دوہائی دینے اور رونے اونھون نے سبب گریہ استفسار کیا اوس نے
کہا بی بیوا اس موے چوٹٹے کو جو تمنے گرفتار کیا ہے اس سے میرا پاندان دلا دو مین تمباکو
بغیر ہلاک ہوجاؤن گی یہ موذی کاٹا تین بار میرا پاندان چرانے گیا ہے مین حیرت کیطرف
سے اس جنگل مین محافظ ہون پہرا دیتی ہون اور عورتون نے برق سے کہا موے بتلا
اس بڑھیا کا پاندان تونے کیا کیا برق یہ باتین بڑھیا کی سنکر سمجھ گیا کہ یہ بڑھیا نہین استاد
ہین مجھے چھڑانا چاہتے ہین یہ سمجھ کے کہنے لگا اگر پاندان دیدون تو تم مجھے چھوڑ دوگی یہ
کلام سنکر وہ عورتین اسکو مارنے لگین برق نے کہا خفا نہو چلو مین بتلا دون جہان بڑی بی
رہتی ہین اوسی جگہ ایک غار مین انکے تینون پاندان رکھے ہین اون عورتون نے بڑھیا سے
پوچھا تم کہان رہتی ہو اوسنے کہا وہ سامنے جو درۂ کوہ ہے اوسکے آگے بڑھکر میرا مکان ہے
یہ تینون عورتین اسی طرف چلین یہانتک کہ درہ کوہ سے نکل کر جب اوس صحراے سبز و خرم
مین پہونچین جیسے عمرو نے درست کیا ہے خوشبو سے گلہاے بیہوشی کے بیہوش ہوکر
گرین عمرو اور برق نے فی الفور سر اونکے کاٹ ڈالے العیاذ باللہ وہ غل و شور برپا ہوا کہ
کبھی ایسی آفت نہ آئی تھی آگ پتھر برسنے لگے وہ صحرا تمام برباد ہو گیا اور محافظان دریاے
خونبردان دوڑے عمرو اور برق ان عورتون کا زیور و لباس اوتار کر بھاگ گئے اور محافظ
دریا لاشین اونکی اوٹھا کر باغ سیب مین افراسیاب پاس لیگئے اور سب ماجرا کہا کہ عیارون نے

صحرائے طلسم کے محافظون کو مار اشارہ سے لاتین اون جادوگرنیون کی اُٹھوائین اور بغیظ و غضب اسیوقت حکم دیا کہ اے شرارۂ جنگجو جلد حاضر ہو یہ کہنا تھا کہ برردے ہوا شعلہ ہائے آتش پیدا ہوئے اور مثل آتشکدے کے بنکر سامنے آئے اوس آتشکدے سے ایک زن پری پیکر مہر طلعت سرخ لباس پہنے از سر تا قدم یاقوت احمر کا زیور زیب جسم کئے ظاہر ہوئی افراسیاب کو جھک تسلیم کی اسنے حکم دیا کہ ابھی ابھی تم ایک لاکھ فوج جو اپنے پاس رکھتی ہو لیکر پاس حیرت کے جاؤ اور کام لشکر حریف کا تمام کرو خبردار ایک تن کو بھی زندہ نہ چھوڑنا اور دمبدم مرحمت خسروانہ کا ہماری انتظار کرنا بڑا تمہارا رتبہ کرین گے بعد فتح ملک ومال دینگے شرارہ حکم شاہ سنکر اپنی جگہ پر آئی ایک لاکھ فوج کی ترتیب اور درستی کر کے آتشکدے مین مخفی ہو کر بڑے عظم و شان سے روانہ ہوئی اور بر سم یلغز دریا سے اتر کر قریب لشکر حیرت پہونچی کہین راہ مین نہ ٹھہری حیرت نے خبر سنکر استقبال کرایا شرارہ داخل بارگاہ ہوئی ملکہ کو نذر دی خلعت پایا لشکر اس کا اوترا بارگاہ عالی استادہ ہوئی سامنے اسکے ناچ ہونے لگا شراب کا پیالہ گردش مین آیا جب دماغ اسکا بادۂ ناب سے گرم ہوا ایک نامہ بنام ملکہ مہرخ لکھا مضمون یہ تھا کہ منم شرارہ سحر میرا اسب پر ظاہر اور روشن ہے کوئی ایسا نہین جو میرا مقابلہ کر سکے تجھے لازم ہے کہ میرے پاس ملے مہرخ چلی آ خطا تیری معاف کروا دون گی اور اگر نہ مانا تو سزا دون گی اس نامہ کو ایک پتلے کے ہاتھ پاس مہرخ کے بھیجا پتلے نے نامہ لاکر بارگاہ مہرخ مین پہونچایا مہرخ نے نامہ پڑھ کر جواب لکھا کہ مین کنیز شہنشاہ عمرو کی ہون حرام زادہ افراسیاب اور قطامہ حیرت کو نہین جانتی اے شرارہ جو کچھ تجھسے ہوسکے قصور کوتاہی خدائے بزرگ ست یہ لکھ کر پتلے کو دیا اسنے لاکر شرارہ کو دیا یہ پڑھکر غضبناک ہوئی وہ دن جسقدر باقی تھا تامل پذیر رہی جسوقت کہ نیر جہانتاب آتشکدۂ مغرب مین جا کر مخفی ہوا اور ماہ منیر فلک سے حکومت زنگبار ظلمت شب حاصل کر کے سکہ نورانی اپنا جاری فرمایا

نظم

تھا شرارہ کا اِس جگہ یہ مقام
جب کہ اس شب کی تیرگی چھائی
اُڑ گیا رنگ روز اور آئی شام
طبل رومی کی واں صدا آئی

اوس خبر کو طائران پرند کی زبانی سُنکر عیاران لشکر سمت صحرا چلے گئے اور مہرخ نے بھی نفیر سحر بجالائی دلاوردن اور بہادردن نے جنگ کی تیاری شروع کی صلحنامہ کھل گیا سحر تیار ہونے لگا مہرخ نے حکم محکم دیا کہ ابیات

ہون نقیبان و جارچی تیار
جلد ہون جلد پیادہ و سوار
ہان در فور خانہ وا کردو
رات بھر اہتمام جنگ کرین
ہوے معروف ساز جنگ و جدل
ہوا ناگہ یہ گنبد گردان
ہوا بہر انتظام جنگ
مرکب چرخ پر سوار ہوا
دیکھکر رزم و جنگ کے اوضاع
لیشت پر کچھ نہ تھی سپر در کار
ماہ انجم سپاہ تنگ ہوا
بستر خواب سے شرارہ پلید
کہا امادہ سب سپاہ رہے
اپنا اسباب حرب منگوایا
جب مہیاے کارزار ہوئی
پھر تو گھوڑون پہ سب نے زین باندھا
لے کے وہ فوج قاہرہ ملعون
ہوئی ایسی غبار کی کثرت
ہوئی مہر خ بھی اوسطرف تیار
سب ہوے خود آہنی بر سر
اور کمر مین وہ برق تیغ صفات
ہو برہنہ دم غضب جس آن
زیر ران تھے وہ توسن چالاک
تھے ہنر بر زبان وہ جرات مین
اس طرح ہو کے الغرض تیار

کہین لشکر مین یہ پکار پکار
غرق دریاے آہنی تیار
اسلحہ سب کے روبرو دھر دو
صبح کو فکر نام و ننگ کرین
کوئی کرتا تھا رمح کو صیقل
علم آفتاب جلوہ کنان
زیب بخش زمردین اورنگ
شہ سیارگان دوچار ہوا
لے لیا نیزہ خطوط شعاع
خود ہوا صورت سپر یکبار
شہ خاور سے قصد جنگ ہوا
ہوئی بیدار با غرور شدید
سوے میدان کین نگاہ رہے
سارا سامان سحر کا آیا
اژدہے پر لعین سوار ہوئی
کمر کفر کو بہ کین باندھا
ہوئی اُردوے فوج سے بیرون
ہوگیا شیشۂ ساعت
ہولے آمادہ رزم سب سردار
چار آئینہ زرہ در بر
آب سیل فناے قصر حیات
ہو عیان کل من علیہا فان
سرمۂ چشم جنکے سم کی خاک
حکم پرور دگار سرعت مین
چلی میدان کو مہر خ جرار

بولا اقبال یون بطور نقیب
ہو و دشمن کی پہونچی موت قریب

جب کہ میدان رزم مین پہونچی
کی نقیبون نے پھر صف آرائی

ناگہان وہ شرارۂ یاسر
اپنی صف سے نکل پڑی باہر

اژدہے کو کیے ہوے جولان
آئی میدان مین مثل پیل دمان

خویشتن را ز بہر جنگ آراست
از صف دشمنان مبارز خواست

اوسکی آمد سے چھا گیا یہ ہراس
ایک کے بھی بجا رہے نہ حواس

تھے جو نام آوران دہر بڑے
مثل تصویر تھے خموش کھڑے

اژدہے پر چڑھے وہ بڑھتی تھی
بیم و دہشت ہر اک پہ چڑھتی تھی

اب سنین ناظرین افسانہ
کہ شکیل جوان فرزانہ

عازم جنگ ہوا شرارہ سے
دل اوسکے خیال پر آئے

نئی پیدا کہین نہ آفت ہو
تیری معشوقہ خوبصورت کو

پاکے تنہا کوئی اسیر کرے
بار اندوہ تیرے سر پہ دھرے

سحر وہ جانتی نہین مطلق
کہین ایسا نہو کہ پاوے قلق

دل مین یہ سوچکر جوان نے وہان
اک کنیز بہار کو اس آن

پاس اپنے بلا کے اوس سے کہا
خوبصورت کو یان سے تو لیجا

نام تھا اس کنیز کا مہران
کر کے طاؤس سحر کو جولان

خوبصورت کو بس بٹھا اک بار
لے گئی وان سے جانب کہسار

پھر شکیل آیا اپنی مان کے پاس
اور کہا اسطرح سے بے وسواس

حکم ہو مجکو مادر والا
کہ کردن بند بند اسکا جدا

کہا مہرخ نے اے پسر مخدوش
جنگ نادیدہ خموش خموش

گر تو غلطان بخاک و خون ہوگا
حال مان کا بہت زبون ہوگا

نہ دی اوسکو غرض اجازت جنگ
رعد جادو نے پھر کیا آہنگ

پانون دونون زمین پہ مارے
سحر سے غرق ارض ہو بارے

پاس نکلا شرارہ کے جاکر
چیخ اوٹھا اس طرح سے وہ خودسر

غش مین آکر گری وہ اژدر سے
سحر پڑھ کر سنبھل کے پھر اوسنے

## اگر لیا قید رعد جادو کو اور چاہا کرے ہلاک اوسکو

جسوقت رعد کو قتل کرنا چاہا برق محشر مان رعد کی پانون پر آگر گر پڑی کہ اے شرارہ مین تیری کنیز ہون میرے فرزند کو چھوڑ دے اسنے رحم کھا کے چھوڑ دیا اور آپ پر پیدا کرکے اُڑ کر برو سے ہوا جا کر کٹھڑی او زنار یل لشکر مہرخ پر مارا کہ وہ قریب صف لشکر شق ہوا اوس مین سے ہزارہا ماران سیاہ ظاہر ہوے کہ اونکے منہ سے چنگاریان آگ کی نکلتی تھین وہ سانپ لشکر مہر مین پھیل گئے اور چنگاریان اورانے لگے ایک آن مین وہ چنگاریان شعلہ بنکر لشکریون کو جلانے لگے اور سردارون کے دست و پا مین شرارے کیطرح لپٹی تھین اوسوقت سرداران مہرخ رد سحر کر کے اپنے تئین بچاتے تھے باران سحر آتش بجھانے کو برساتے تھے کہ شرارہ نے دوسرا نارنج اور مارا اور پکار کر کہا کہ اے افسران لشکر لینا ان نمکحرامون کو فوج اُسکی ترسول پنبول شمشیر لیے بڑان سحر کا سامان لیے لشکر مہرخ پر آپڑی ایک طرف سے حیرت جو ہمراہ شرارہ بہر تماشاے جنگ میدان مین آئی تھی مع اپنی فوج کے حریف پر گری مہرخ بھی آگے بڑھی سحر چلنے لگا نارنج ترنج اچھلنے لگا دو لشکر آپسمین مل گئے شمشیر سحر مثل برق گرنے لگی — **نظم** —

| | |
|---|---|
| ملے اپنی جگہ سے وہ دلاور | بڑھا یا پانون لشکر نے برابر |
| کس و ناکس ہوے مصروف پیکار | میانون سے کھنچین تلوارین اکبار |
| فلک سرگشتگی اپنی گیا بھول | زمین ملنے لگی برعکس معمول |
| صدا گرزون سے یہ نکلی پیاپے | کہان سہراب ہی رستم کہان ہے |
| تبرزین نے کیا ہر زین کو صاف | سوارون کے ہوے سر چاک تا ناف |
| یہ ڈوبے خون مین وہ تیغ زن تھے | جو سنگین دل تھے وہ لعل یمن تھے |

خوب گھمسان کی تیغ زنی اور سحر کی لڑائی ہوئی بہار اور مہرخ اور نافرمان وغیرہ نے ہزارہا کو تہ تیغ کیا صدہا کو دیوانہ بزور سحر بنا دیا لیکن شرارہ نے بلندی سے تیسرا نارنج مارا کہ اوسکے شق ہونے سے چادرین آتش کی لشکریون مہرخ کے پڑنے لگین اور دیکھا تو وہ سب آتش جمع کرا بر کی طرح چادر آتشین ہوئی اور سر لشکر پر جھکی اور پوشیدہ کرنے لگی اوسوقت مہرخ اور بہار اور شکیل سرداران نامی بھاگے اور لشکر نے شکست فاش کھائی اس سحر کا توڑ نہو سکا شرارہ اور حیرت قتل و غارت کرتی ہوئین متعاقب حریف گئی کوس آمد

اور سرداران مہرخ مع کچھ فوج ہزیمت خوردہ کے قریب کوہ کہ نام اوسکا کوہ لاجورد تھا
پہونچکر متواری بشعاب جبال ہوے اور بہت لشکری خاک و خون مین غلطان و پیچان ہوکر
راہی عدم ہوے شرارہ قریب شام ہلاک و غارت کرکے پھری اور جاسوس واسطے خبرگیری بھیجے کہ
خبر لائین باغی کسطرف گئے اور کہان پوشیدہ ہین الغرض جب خیمے مین اپنے مسند پر بیٹھی سحر
پڑھا کہ گرد اوسکے آتشکدہ بن گیا اوسمین پوشیدہ ہوگئی او حکم کیا کہ رقاصہ اگر مجرائی ہو جشن
و طرب کی بنیاد کی جاے بمجرد حکم بزم دلنشاط ترتیب پذیر ہوئی یہ کیفیت شکست دو روز
عیاران لشکر اسلام نے بھی دیکھی اور بقصد عیاری چلے یہانتک کہ قران بشکل مبدل
شرارہ کے خیمے سکے قریب پہونچا اور چاہا کہ اندر جاؤن یکایک آواز آئی کہ ہوشیار ہو جاؤ
قران آتا ہے قران یہ صدا سنکر جست کرکے بھاگا اور نکل گیا ادھر شرارہ سے
سب نے پوچھا کہ آواز کون دیتا ہے اسنے کہا مینے پتلا سحر کا بٹھلایا ہے کہ جو آویگا پتلا
بروے ہوا صدا دیگا اور آنیوالے کا نام بتلاے گا اور عیار بھی جو قریب خیمہ آئے تھے پتلے نے
اونکا نام بھی بتلایا سب بھاگ گئے اور جاکر مہرخ جہان چھپی تھی پہونچی اور کہا ای ملکہ ہم لوگ
عیاری کو جاتے ہین تو جا نہین سکتے اب یقین ہے کہ قضا آئی ہے سارے لشکر مین شور گریہ
بلند ہوا اسوقت عمرو بھی آیا اور حال یہ دردمندون کا اشک حسرت بہانے لگا اور ہر ایک کو تسکین
و دلاسا دیتا تھا لیکن عیار پھر بہر عیاری روانہ ہوے اور ادھر شرارہ ناچ دیکھ رہی تھی کہ افراسیاب
کا نامہ اسکے پاس آیا اوسمین لکھا تھا کہ مہرخ کا حال ہمنے کتاب سامری مین دیکھا معلوم
ہوا ہے کہ کوہ لاجورد مین سب نمک حرام جاکر چھپے مین لہذا فوج لیکر چڑھ جاؤ اور سب کو گرفتار
کرلو یہ نامہ پڑھ کر شرارہ نے نفیر سحر بجائی اور اوسوقت کمر بندی فوج کی کراکر سوار ہوئی
اور برسم یلغر قریب کوہ لاجورد پہونچکر محاصرہ کیا عین غفلت مین کوئی بھاگ بھی نسکا
اوسوقت عمرو نے مہرخ سے کہا مصلحت یہ ہے کہ تم سب جاکر اس ملعونہ کے قدم پر
گر پڑو اور کہو کہ ہماری خطا شہنشاہ افراسیاب سے معاف کرا دیجیے وہ تم سب کو
امان دے گی پھر مین سمجھ لونگا یہ راے خواجہ کی پسند کرکے مہرخ کشتیان زر و جواہر کی
واسطے نذر کے ہمراہ لے کر مع تمام سردارون کے روانہ ہوئی شرارہ قریب در کوہ
خیمہ زن تھی اور فوج گرد پہاڑ کو گھیرے تھی کہ خبر آمد مہرخ سنی باہر خیمے کے نکل آئی دیکھا تو مہرخ
و بہار وغیرہ ہاتھون کو رومال سے باندھے چلی آتی ہین یہ معاملہ دیکھ کر اسنے فوج کو معترض ہونے سے

منع کیا اور آگے بڑھی اوسوقت مہرخ دوڑکر اسکے قدم پر گری اور جو کچھ عمرو نے سکھلایا تھا
زبان پر لائی شرارہ نے ہر ایک کو گلے سے لگایا نہایت خوش ہوئی کہ میرے سبب سے
یہ ہنگامہ عظیم مٹا اور سب کو لیکر داخل خیمہ ہوئی مقام پاکیزہ مین ہر ایک کو بٹھا اوسوقت
عمرو بھی اسکے خیمے مین آیا اور عرض پیرا ہوا کہ مین بھی ملازمت شاہ طلسم کی کرونگا شہزادہ
نے عمرو کی بھی تعظیم کی اور کرسی پہ بٹھایا مگر آپ بزور اپنے آتشکدے مین پوشیدہ ہو گئی
اور حکم دیا کہ ارباب نشاط حاضر ہوے ناچ ہونے لگا ساقی مہ لقا جام بادۂ ارغوانی سبکو
پینے لگا عمرو نے کہا اے ملکہ آپ بھی اگر شریک بزم ہوجیے شرارہ نے آتشکدہ مین سے
جواب دیا کہ اے عمرو مین تیرے خوف سے آگ مین چھپی رہتی ہون عمرو نے عرض کیا کہ
اگر مجھسے دغدغہ باقی ہے تو پھر میرا ٹھہرنا بیکار ہے شرارہ گویا ہوئی کہ نہین تم خفا
ہو مین ظاہر ہوتی ہون اور یہ صدا دیکر آتشکدے سے مثل شعلہ جوالہ کے باہر آکر تخت پر
بیٹھی اور صورت اصلی اپنی بنائی سب نے دیکھا کہ ایک زن خوبصورت تخت پر بیٹھی ہے عمرو نے
پھر عرض کیا کہ اگر مجھکو حکم ہو تو ساقی گری کرکے اپنا ہنر شایستہ دکھاؤن شرارہ ہنسکر بولی
مجھے بیہوشی دیا چاہتے ہو تو ویسا کہو عمرو نے کہا توبہ توبہ اب کبھی ساقی گری کا نام نہ لونگا
یہان باتین ہو رہی ہین اودھر افراسیاب نے کتاب سامری دوبارہ دیکھی معلوم ہوا کہ
عمرو براہ مکاری پاس شرارہ کے آیا ہے اور یقین ہے کہ اسے قابو پاکر قتل کرے اس
کیفیت کو معلوم کرکے نامہ لکھا اور پتلے کو دیا کہ شرارہ کو پہونچاے پتلا نامہ لیکر روانہ ہوا
اور شرارہ پاس پہونچکر نامہ دیا اوسنے پڑھا لکھا تھا کہ عمرو عیاری کرنے آیا ہے اوسکے فقرے
مین نہ آنا سب باغی اسوقت تمہارے قبضۂ قدرت مین ہین انکو گرفتار کرکے سمت لشکر حیرت بھیجو
ہم آکر ہر ایک کو وہان دار پہ کھینچینگے نامہ پڑھتے ہی شرارہ نے ایک ایسا سحر کیا کہ گرد عمرو
اور مہرخ وغیرہ سب سرداران کے آتش کا حصار ہوگیا اور شرارے دست و پا مین لپٹ گئے
سب نے کہا اے ملکہ ہمارا کیا قصور ہے اوسنے جواب دیا کہ تم سب جلساز ہو دیکھو تمہارے
اور پر شہنشاہ نے مجھے مطلع کیا یہ نامہ بھیجا ہے یہ کہکر سب کو گرفتار کرکے چھکڑے اور
گردون کو طلب کرکے سوار کیا اور خود بھی وہان سے کوچ کرکے سمت لشکر حیرت چلی
اس معاملہ کو وہ لوگ جنکو مہرخ کوہ مین بہر حفاظت بقیہ لشکر و مال و منال چھوڑ آئی تھی دیکھکر
پریشان ہوئی اور یقین واثق ہر ایک کو اپنی ہلاکت کا ہوگیا اور اس امر کے قاصد ہوے کہ جا کر

پکارا کہ اجی کیا کہون کیا ہے کچھ نہین بختیارک کا ستیاناس جائے خدا جانے کسکا سر
بھیجا ہے لقا بولا کہ تو کیا بکتا ہے بھلا تجھے کیونکر ثابت ہوا کہ سر عمرو کا نہین ہے اسنے کہا
خالی آنکھ کا نہین دکھائی دیتا ہے لقا نے کہا بندہ خاص ہمارا عمرو ہی ہمکو بھی ثابت ہے کہ وہ مارا
نہین گیا بختیارک نے کہا تو غارت ہو تیری خدائی برباد ہو مارا جاتے تو کیسی تقدیر کرتا ہے
کہ مین خوش ہو کر رنجیدہ ہوتا ہون لقا نے تسکین اسکو دی کہ تو بدمزہ نہو تیری خاطر سے
مضبوط تقدیر ابھی کرونگا یہ کلام سنکر ساحرون کو بڑی حیرت ہوئی اور شیطان نے پوچھا کہ شاہ
طلسم اے ساحران اسوقت کہان ہین کہا باغ عیش مین ہین ادہ سنے کہا جاؤ خبر لو یا
وہ سب برباد ہوگیا ہوگا اور شاہ طلسم کا نخل ہستی قطع ہوا ہوگا طلسم مین ماتم برپا ہوگا خدا
کے دشمن مارے جائین تو دیکھو تمھین میرا کہنا یقین نہوگا خیر اپنی آنکھ سے ملاحظہ کرو یہ کہکر
گرم پانی منگا کر اوس سر کو دھلوایا رنگ روغن اوسکا جاتا رہا اصلی صورت اوس ار
زنبیل کے قیدی کی نکل آئی ساحرون سے کہا دیکھا تمنے اب جلد یہان سے جاؤ ورنہ تمھارا سر
سر لانے کی کیفیت حمزہ کو ظاہر ہوگی تو وہ پھر بہر قصاص یہان آجاویگا خداوند [illegible]
تمھارا جانا یہان سے دشوار ہوگا وہ ایک کو زندہ نہ چھوڑیگا ساحر اسکے کہنے سے بعجلت
روانہ ہوئے اور ادھر وہ دونون عیار جو یہان موجود تھے سب حال دیکھ سنکر خدمت امیر
مین گئے اور کل کیفیت عرض کی سب سردار بختیارک کی گفتگو سنکر ہنسنے لگے اور امیر نے فرمایا
کہ عمرو کا خدا مالک ہے انشاءاللہ وہ فتحیاب ہوگا یہان تو یہ گفتگو فرما کر امیر نے دربار برخاست
فرمایا کہ رات زیادہ آئی ہے غرضکہ سب آرام پذیر ہوئے اور وہ ساحر پر پرواز بعد ایک تعجیل
تمام پاس شہنشاہ ساحران کے پہونچے یہ حیرت سے بیٹھا اختلاط کر رہا تھا چھیڑ رہا تھا اور
بوسے لیتا تھا حیرت بگڑ رہی تھی کہ شہنشاہ آپ سبکے سامنے نہ ستایئے کیجیے صاحب میرے
چھوٹے کپڑے سب کے روبرو کھلے جاتے ہین نگوڑ ماری مین پسینے پسینے ہوئی جاتی ہون
اور تمھین اپنے کام سے کام آنی بانی سے نہین چوکتے اسی صحبت مین یکایک وہ ساحر آکر
پہونچے مگر مرجھا اس رنگ رو سفید افراسیاب اونھین اس حال سے دیکھکر سمجھا کہ عمرو بندہ
مقرب خداوند تھا شاید اسکے مرنے سے خداوند ناراض ہوئے ورنہ ان ساحرونکے ہاتھ
مجھے خلعت سرفرازی ضرور بھیجتے اور انکو بھی نہال کر دیتے خیر پوچھو تو کہ کیا ہوا آخر اسنے پوچھا
کہ خیر تو ہے وہ ساحر بولے کہ خاک خیر ہے دیکھیے یہ کہکر سر خوان سے نکال کر دکھا سارا حال بیان کیا

افراسیاب یہ سنتے ہی حیرت کی طرف گھورنے لگا اور مخمور دل میں شاد ہو گئی ادھر حیرت
نے کہا اے شہنشاہ آپ مجھے کیا گھورتے ہیں جو آپنے فرمایا وہ کنیز بجا لائی اور جس شخص کو کہ وزیر
آپ کا گرفتار کر لایا اُسے مینے قتل کیا شاید وہ عمرو نہوگا جیسے وزیر باغبان پکڑ لایا یہ
سنکر باغبان نے کہا مجکو قسم ہے سامری کی کہ مین نہایت ہوشیار ہی سے اور عمرو سے
خوب دریافت کر لیا تھا جو کچھ بیچ پڑا وہ طلسم مین پڑا افراسیاب نے حیرت سے کہا
میرے سر پر ہاتھ رکھو تو کہ کوئی فتور مینے نہین کیا حیرت نے قسم کھائی اور زمرد اور یاقوت
سے کہا سچ بتاؤ یہ کیا ہوا انھون نے کہا بلاؤن اگر ہمسے کچھ ہوا ہو تو ناک اور چوٹیان ہماری
کٹوا ڈالیے گدھے پر سوار کرکے تشہیر کرائیے شاہ طلسم نے کہا راہ مین تم جب عمرو کو لیکر چلین
تھین تو کہین ٹھہری تھین او نھون نے عرض کیا کہ کہین نہین اب مخمور دل مین بہت خوش ہی
کہ اس سنے افراسیاب کو کیفیت ظاہر ہو گی کہ عمرو کو گرفتار کرنا ایسا ہو تا ہی
غرضکہ افراسیاب تحقیقات کرنے لگا اور زمرد اور یاقوت سے کہا کہ تمکو مار ڈالونگا
ورنہ صحیح بتاؤ کہ عمرو کیا ہوا انھون نے عرض کیا کہ ہمنے کوٹھری مین اوسکو بند کر دیا تھا
شاہ نے کہا جب کوٹھری کھلی تو وہان دو عمرو تھے یا ایک اونھون نے کہا ایک مجرو دے
ملے تو یہ آفت ڈھائی ہے دو ہوتے تو قیامت ہی آجاتی اس کلمہ پر حاضرین دربار ہنسنے لگے
اور دست بستہ کہا کہ آپ کتاب سامری دیکھین شاہ جادوان نے زانو پر ہاتھ مارا کہا
ہماری عقل پر پتھر پڑے ہین اگر پہلے ہی کتاب دیکھ لیتے تو خداوند کے روبرو ذلت نہوتی ہان
جب باغبان گرفتار کرکے لایا تھا جب مینے کتاب دیکھی تھی اُسوقت بیشک معلوم ہوا تھا کہ یہ
عمرو اصلی ہے باغبان کی کچھ خطا نہین ہے مین اس اعتبار پر رہا کہ میری زوجہ نے
اپنے ہاتھ سے عمرو کو قتل کیا ہے اب اسمین کچھ شبہہ اور شک نہین ہے خیر جو مقسوم
مین ہوتا ہے وہی پیش آتا ہے یہ کہکر سامنے جو گلدستے رکھے تھے اونمین سے ایک پھول
لیکر باغ کی طرف پھینکا اور سحر پڑھا کہ ایک طاؤس اوڑکر سامنے آیا اوسکو حکم دیا کہ
کتاب لا طاؤس جاکر کتاب لایا اوسے وا کرکے دیکھا لکھا تھا کہ جب عمرو کوٹھری مین
بند ہوا تو اوسپر قید سحر نہ تھی یہ غفلت تیرے کارپردازون کی ہے لہذا اوسنے اپنی
صورت کا ایک شخص زنبیل سے نکال کر بنایا اور آپ گلیم اوڑھکر نکل گیا ابھی حیرت
کے شہر مین ہے کچھ دنون مین چلا جائیگا یہ حال دیکھکر کتاب بند کی اور پوچھا کہ رات کتنی باقی ہے

لوگون نے کہا اب صبح قریب ہے شاہ نے فرمایا کہ دربار اور جلسہ برخاست اے حیرت تم
اپنے ملک کو جاؤ اور سحر کا حصار کرو عمرو نکل کے جانے نہ پائے مین ذرا آرام کرلون تو
آتا ہون یہ حکم سنتے ہی جملہ ساحران نامی اوٹھ اوٹھ کر روانہ ہوے اور حیرت اپنی وزیرزادیون
کو لیکر اپنے شہر کی طرف گئی شاہ جادوان نے وہین آرام فرمایا یہان تک کہ سلطان
انجم نے مجمع کواکب کو برخاست فرمایا اور ساحر مشرق سلاسل شعاع لیے بہر گرفتاری
دزد ظلمت شب میدان سپہر مین آیا بمقتضاے نظم

نگہ نشئہ قدرت حسنہ زر — گرفتہ از شعاع ہمکسر انور
کہ آراید بیاض روے این بزم — بہ اوراق فلک روشن کند نظم

**افراسیاب** خواب استراحت سے اوٹھا اور سواری طلب کی ہنوز سوار نہوا تھا کہ مصور
کی سواری آنپہونچی کیونکہ نائب شاہ طلسم جسکا مذکور اول کیا گیا اسکو پہونچا تھا یہ اوسوقت
آکر داخل ہوا شہنشاہ جادوان اسکے آنے سے ٹھہر گیا اور تعظیم کرکے بٹھایا سب حال بیان کیا
مصور نے کہا مین جاکر عمرو کو گرفتار کیے لاتا ہون **افراسیاب** جواب دہ ہوا کہ آپ
یہین تشریف رکھین حضور کے آنے سے ابھی مین بھی نہ جاؤنگا یہ کہکر کچھ سحر پڑھکر دستک
دی ایک آندھی سیاہ آئی تمام عالم مین گرد چھائی کہ بمقتضاے **بیت**

بھرا ہے دل گردون غبار دشمن سے — کبھی ہو کچھ تو کہو میری شست خاک سے

اس آندھی سے دو ساحر مرگ چھالون پر سوار اوڑتے ہوے باغ مین آکر اوترے شاہ جادوان
کو سلام کیا اسنے حکم کیا کہ غبار جادو و حسام جادو تم دونون دو سمت جاؤ غبار
ملکہ حیرت کے ملک کو جائے ملکہ بھی وہان موجود ہین عمرو کو گرفتار کرکے انکے حوالے
کرے اور حسام لشکر مہرخ کا جاکر کام تمام کرے یہ حکم سنکر دونون ساحر روانہ ہوے حسام
اپنی جگہ پر آیا اور لشکر تیار کرایا دو سحر اپنے جگائے ایک باران سحر دوسرا آسمان سحر جب یہ دونون
جادو قبضے مین کرچکا اسوقت ابر سحر پر سوار ہوکر جمعیت چالیس ہزار ساحران نابکار راہی
ہوا اور غبار جب اپنی جگہ پر آیا اوسنے سحر زمین کے اندر جو کچھ ہو مٹی سونگھکر دریافت کرے
تیار کیا اور تخت پر بیٹھکر سمت شہر حیرت چلا ادھر حیرت نے آکر رات کو آرام نہین کیا
ہزارہا ساحر کو بلاکر حکم دیا کہ شہر کے دروازے ہر طرف کے بند کردو عمرو اس شہر مین بند
موجود ہے سب ملکر ڈھونڈھو جو گرفتار کرلائیگا مال دنیا سے مستغنی کردونگی سارے شہر مین

اس حکم سے انتظام ہونے لگا اور ساحر ہر سمت ڈھونڈھنے لگے بعضے طائر بنکر اڑے اور بعض
ہر ایک گوشے اور غار وغیرہ مین متلاشی ہوئے لوگونکے گھر کی تلاشی ہونے لگی در شہر پر تین
تین پہری بیٹھ گئے ہر گلی اور کوچے مین ساحر پھرنے لگے اور چوکی پہرا مقرر ہوا کوتوال شہر گردش
اور گشت کرنے لگا گلی گلی یہی چرچا ہونے لگا کہ عمرو دیکھیے کیونکر گرفتار ہوتا ہے یہان تو یہ
بندوبست ہے لیکن عمرو کی کیفیت سنیے کہ یہ جو گلیم اوڑھکر کوٹھری سے نکلا اوسوقت تک
باغ مین ٹھہرا رہا کہ حیرت باغ عیش مین واسطے جشن کرنے کے گئی یہان چند ملازم اور
کنیزین باقی رہ گئین عمرو نے قابو پاکر ازبسکہ رات کا تو وقت ہی تھا کچھ پروانے بیہوشی کے
شمع و چراغ پر پھینکے کہ جسکے دھوئین سے کنیزین بیہوش ہوکر سو رہین عمرو نے سب اسباب
وہان کا حال مار کر زنبیل کیا اور جہانتک کہ ممکن ہوا لباس لونڈیون کا اور زیور اتار لیا
پھر وہان سے نکلکر صورت ساحر کی بناکر اندر شہر کے پھرنے لگا یہانتک ایک جگہ شہر مین ویرانہ
تھا اور مکان بے مرمت تھے زمین مین غار پڑے تھے یہ ایک غار مین اوترکر رات کو بیٹھ رہا
اور سوچا کہ ساحر بڑے بڑے زبردست ہین تو یہان چھپ سکیگا اور اگر گلیم کی وجہ سے
مخفی رہا تو کچھ لطف عیاری نہین کیونکہ گلیم تو اس کام کی ہے کہ جہان ایسے ہی دباؤ مین
پھنس جائے اور نکلنا ممکن نہو تو گلیم اوڑھ لے یہ سوچکر خنجر لیکر نقب کھودنا اسی غار مین شروع
کی اور اہل شہر کے مکانات کو علم ساحت سے وہان بیٹھے بیٹھے بنظر فراست پیمایش کر لیا یہانتک
کہ نقب ایک مکان کے اندر کھودکر پہونچائی جب وہنہ نقب توڑا اتفاق سے کوٹھری مین مہرہ
نقب کا ٹوٹا دیکھا یہان بورے اناج کے مثل گیہون اور چاول سے بھرے رکھے ہین معلوم ہوا
کہ کسی بنیے کا گھر ہے عمرو نے نقب سے بورے نکالکر جال مین باندھکر اوٹھلائے اور نقب کے
منھ پر لاکر رکھے اور پیندے اونکے کاٹ دیے کہ اناج کھسک کر نقب مین چلا گیا اور ادہر سے
بورا خالی ہو گیا اسنے پھر نقب مین گھسکر اناج دہنے بائین ہٹاکر بورے کے اندر چلے آنے کا
راستہ کیا جب یہ بندوبست کر چکا پھر خنجر لیکر اندر سے نقب کو اور سمت کھودنے لگا اور مٹی
اوسکی زنبیل مین بھر لیتا تھا یہان سے مکان تو رعایا ہی شہر کے قریب ہین دوسرا مہرہ
نقب کا نان بائی کے مکان مین نکلا عمرو نے رات کا تو وقت ہی تھا سر نکالکر نقب سے جو دیکھا تو نقب
دالان مین ٹوٹی ہے اور سب سوتے ہین یہ دیکھکر یہان کوٹھری تجویز کرکے سرنگ اسی طرف
لے چلا اور کوٹھری مین سر النقب کا نکالا یہان دیکھا کہ شطرنجی پہ شیرمال و کباب وغیرہ دہرا

اور ریچے کلیچے وغیرہ رکھے ہین اور اوپر چادر ڈھنکی ہی یہ دیکھا دل سے کہا ای عمرو خوب آئے اس
جگہ مہرہ نقب کو اندر گھسکر طبقہ زمین سرے سے ملا کر لیپ دیا کہ اوپر سے نقب نہ معلوم ہو اور
مین جب آؤن تو پڑی مٹی کا ہٹا کر چلا آؤن غرضکہ جب اس انتظام سے فراغت پائی یہان سے
تیسری سمت نقب مین مشلخ نکالی اور کھودتا ہوا چلا ابھی بار رکلوار کی دوکان مین سر الفت
نکلا اسنے اس سرے کو تو مٹی سے اندر کی طرف سے بند کر دیا اور دوکان کی کوٹھری مین جا
مہرہ توڑا اس مقام کو بھی بوتلون سے شراب کی بھرا دیکھا کہ سب بوتلین بادہ لعل گون
رنگین سے مملو تھین سنے یہان بھی اندر سے نقب کو لیپ پوت کر برابر کیا اور چاہا کہ چوتھی
سمت چلون مگر اس اثنا مین آواز آدمیون کے بول چال کی کان مین آئی اور سمجھا کہ رات
تمام ہوگئی یعنے گلند زرین لیے نقاب فلک مشرق کی سرنگ سے باہر نکلا عمرو سوچا کہ اب نقب مین رہنا
چاہیے ورنہ حال کھل جائیگا یہ تصور کر کے براہ نقب غار مین آکر بیٹھا اور اپنے کسل کو
اور مٹی اوٹھانے کے گرد مین لیکر رفع کرنے لگا چار گھڑی پہر بھر خوب پاؤن دراز کر کے آرام کیا
جال الیاسی سر غار پر تان دیا کہ شاید جو کوئی مجھے پکڑنے آئے تو اوس مین پھنس جائے
لیکن کوئی اس طرف کو نہ آیا یہ سو کر اوٹھا زنبیل سے پانی نکال کر منہ دھویا وضو کیا وظیفہ
جو قضا ہوا تھا ادا کرنے لگا اس اثنا مین بھوک معلوم ہوئی براہ نقب مکان مین نان بائی کے گیا
اور ہاتھ بھر سوراخ کر کے دو چار شیرمال وغیرہ لیکر پھرا اور کلوار کی کوٹھری مین جا ایک
گلابی شراب کی لیکر غار مین آیا شراب پی کھانا کھایا چیکا ہو کر بیٹھا کہ بیت

| تم ہو اور غیر ہین اور انجمن آرائی ہے | ہم ہین اور درد ہے اور گوشہ تنہائی ہے |
|---|---|

اب وہان غل اور شور تمام ساحرون کا سنتا تھا اور ہر طرف سے بگیر بگیر کی صدا آتی تھی
ناقوس بجتے تھے لوگ ہر سمت دوڑتے پھرتے تھے فی الجملہ انھین تو اس حال مین چھوڑیے
حال سنیے کہ حیرت رات کو تو انتظام مین مصروف رہی صبح کو جو غور کیا تو سارا مکان
ہو ایا یا کمال غضبناک ہوئی اور چاہا کہ خود عمرو کو ڈھونڈنے نکلے اس اثنا مین خبر پہونچی کہ
عیار جادو بھیجا ہوا شاہ طلسم کا آیا ہے یہ سنکر زمرد اور یاقوت کو بہر استقبال بھیجا انھون
نے جا کر تعظیم کر کے اوسکو پاس ملکہ کے پہونچایا اسنے حیرت کو آکر سلام کیا اور حال پوچھا ملکہ نے
سب حال بیان کر کے کہا اب تم دریافت تو کرو کہ عمرو کہان چھپا ہوا ہے اوسنے حکم ملکہ سے باہر
باغ کے آکر ایک مشت خاک زمین سے لیکر سحر پڑھکر سونگھی اور ملکہ سے آکر کہا کہ مجھے ثابت ہوتا

عمرو زمین کے اندر کسی گڑھے مین بیٹھا ہے لہذا مین جا کر پکڑے لاتا ہون یہ کہکر زمین سونگھتا ہوا
چلا جب شہر مین پہونچا آدمیون کا غول اُسکے ساتھ ہوا اسنے سب کو منع کیا کہ میرے ساتھ نہ آؤ کیونکہ
غل سنکر عمرو بھاگ جائیگا لوگ اسکے منع کرنے سے رُکے اور یہ اکیلا چلا یہانتک کہ قریب اُس غار کے
پہونچا کہ جہان عمرو مخفی ہے اور عمرو نے بھی دیکھا کہ ایک ساحر اس سمت کو آتا ہے اگر یہان آجائیگا
تو حال اس غار کا ظاہر ہو جائیگا پھر بیٹھنے کا بھی ٹھکانا جاتا رہیگا یہ تصور کر کے اندر سے غار کے
نکلکر بیچ میدان مین چادر اوڑھکر لیٹا اور جسم کو اپنے مثل مردے کے کرخت بنایا سانس روک لی
اور آنکھین ایسی کہ جیسے مردے کی بے نوری اور پھٹی ہوتی ہین کنپٹیان بیٹھی ہوئین اور منھہ
ٹیڑھا کیے ہوے اور اندر منھہ کے سفوف بیہوشی بھر لیا خلاصہ یہ کہ جب غبار گڑھے
کی طرف چلا اور مٹی نے بزور سحر سونگھنے سے عمرو کی خبر دی کہ اسی جگہ ہے اسنے چار طرف
ایک نگاہ دوڑایا ایک شخص کو چادر اوڑھے پڑا دیکھا یہ دوڑ کر قریب آیا اور سحر پڑھنے لگا
کہ اوٹھکر بھاگ نہ جائے لیکن خیال کیا تو دیکھا کہ اس شخص جسم کو ذرا حس و حرکت نہین ہے
شاید سوتا ہے ایسا کچھ سمجھکر چادر کو چہرے پر سے ہٹایا سب آثار مردے کے پائے حیرت ناک ہو کر
پاس بیٹھ گیا اور بغور دیکھنے لگا جسوقت کہ جھک کر چہرے کو غور کرنے لگا عمرو نے منھہ سے سفوف
بیہوشی جو پھونکا اُسکے منھہ پر پڑا اور چھینک مار کر بیہوش ہوا عمرو نے اوٹھکر فی الفور سر کاٹ ڈالا
غل اور شور تاریکی پھیل گئی عمرو اوسکا پیراہن اور جھولا اسباب سحر کا لیکر غار مین کود گیا اور
نقب مین جا بیٹھا غلغلہ اور ہنگامہ سنکر ساحر اور اہل شہر دوڑے لاش اوٹھا کر حیرت پاس
لے چلے وہ بھی صدائے گریہ و بکا سنکر دوڑی ہنوز در باغ تک نہ پہونچی تھی کہ لاش غبار
کی ساحر لیکر آئے اور عرض پیرا ہوے کہ اے ملکہ غبار کو عمرو نے مارا حیرت اس حال کو
دیکھکر گریان ہوئی اور آئینہ عشرت اوسکا زنگ آلود غم و الم ہوا آخر لاش غبار کی تخت سحر پر
رکھکر بمعیت چند ساحران خدمت شاہ جادوان مین بھیجی افراسیاب باغ عیش مین مصور
سے سرگرم گفتگو تھا کہ نعش ساحر لیکر حاضر ہوے اور تقریر الم تاثیر مقدمہ قتل ہونے غبار
کی حصار بیان مین مقید کی افراسیاب سنتے ہی اس خبر کے مثل مار مردم بریدہ کے پیچ و تاب
کھانے لگا اور بولا کہ مین حسام جادو کی راہ دیکھ رہا ہون کہ وہ لشکر مہرخ کا خاتمہ کر کے اور
سر باغیون کے لیکر آئے تو مین جا کر عمرو کو خود گرفتار کرون فی الجملہ شاہ جادوان تو حسام
کا منتظر ہے اور وہ دریاے سحر سے اوتر کر قریب لشکر مہرخ جب پہونچا دل سے اپنے

مشورہ کیا کہ مین مقابل مین اگر حیمہ زن ہونگا تو عیار آگر ستائینگے اور حریف بھی ہوشیار ہو جائیگا
اس سے مناسب ہے کہ اسی وقت تاخت و تاراج پر کمر ہمت چست باندھون اور علش دشمن
دشمن کو مبدل بہ عمر کرون سب کے سر کاٹ کر خدمت شہنشاہ مین لیجاؤن کہ نظم

چو بر دشمنان خیزم آندم سمند — یقین گردنش آرم اندر کمند
چو این وقت غافل شدہ بگذرم — عجب نیست فردا شود ابترم

ایسا کچھ تصور کر کے سرداران لشکر بلا کر اپنے ارادے پر مطلع کیا اور بعزم خونریزی بارگاہ
مہرخ کی سمت چلا یہان تمام سردار خبر گرفتاری عمرو زبان برق سے سنکر واسطے رہائی خواجہ
کے دعا کرتے رہتے تھے اور گریان و نالان تھے کہ یکایک صداے نفیر سحر کان مین آئی طایران سحر اور
عیار جو مامور جاسوسی صحرا و بیابان مین پھر رہے تھے آمد لشکر اعدا دیکھکر اور رخ ادس فوج کا
عسکر کی طرف نظر کر کے برجناح استعجال بارگاہ مین آئے اور عرض پیرا ہوے کہ نظم

زمین بوسہ دستہ را این دعا کرد — بجان تسلیم و منت ہا ادا کرد
زبان بکشاد و گفت ای فرد اقبال — کہ گیرد ماہ و مہر از روی تو فال
ز اقبالش جہان را عید نوروز — ببزم و رزم چوں بادا فیروز
تمامی ساحران و بت پرستان — ہمہ رزم آوران و کینہ خواہان
بعزم جنگ رخ دارند این سو — بہ قصد معبدہ اندر نگا پور

مہرخ بمجرد استماع اس خبر کے اوٹھ کھڑی ہوئی اور حکم دیا کہ طبل جنگ بجے لشکر نصرت اثر
تیار ہو کمر کس لے کہ لشکر حریف یکایک ایسا نہو کہ حملہ کرے لازم ہے کہ بیت

علاج واقعہ پیش از وقوع باید کرد — دریغ سود ندارد چو رفت کار از دست

فی الفور بمجرد ارشاد فیض بنیاد اس شیر زن کے نقارۂ رزم گڑگڑایا شور و شر کا زمانہ آیا
ساحر تخت ہاے سحر پر سوار ہوے جان دینے پر تیار رہے ہنگامۂ قیامت خیز گرم ہوا ہنوز
حسام نہ آنے پایا تھا کہ بمقتضاے فرد

نہ نشستہ یکے عربدہ آشوب دگر خواست — نا رفتہ یکے فتنہ بلاے دگر آمد

یعنی جوانان خنجر گذار با شمشیر بران مرکبہاے تازی نژاد پر سوار بر آمد ہوے ہاتھون مین
وہ وہ سیفین اور تیغین جواہر دار لیے تھے کہ جنکی ضرب سے عدو کو راہ فنا دکھاتے تھے نظم

چون برگ گندناست بسبزی دلی شود — در بوستان معرکہ چون شاخ ارغوان

نیلو فر در آب نہان باشد این عجب | نیلوفر نیست آتش شدہ آب اندرون نہان

ایک سمت سے سواران زرین لجام گھوڑے پھکاتے اپنی شوکت دکھاتے روانہ تھے کہ **ابیات**

گردون گردے زمین نوردی | گر چشمۂ مہر آب خوردی
ہر بار کہ در نورد رفتے | صد باد صبا بگرد رفتے
ہر بار کہ در عرق شدے غرق | باران بودی و درمیان برق

ایک جانب سے فیلان سحر پردہ ہوا پران تھے اور ساحر لباس زرق برق پہنے اونپر سوار تھے کہ **نظم**

ابر فروبے قطرہ ایشان سر خمخم | بحر اندہ بے بارہ ایشان صف ہیجا
دندان یکے سخت شدہ در دل مریخ | خرطوم یکے حلقہ زدہ گرد ثریا

جادوگرنیان نازنین نازک بدن گاتیان دو چوٹون کی باندھے جھولیان اسباب سحر سازی کی گلون مین ڈالے آمادہ جنگ و پیکار تختہ ہاے سحر و طایران تیز پرواز پر سوار کہ بمصداق **شعر**

یکے چون لالہ باروی درخشان | یکے چون گل بخوبی دامن افشان

رخ کا تخت قلب لشکر مین لیے نارنج و ترنج اُچھالتی ہوئین آگ پانی سے اور پانی آگ سے نکالتی تھین یہ معلوم ہوتا تھا **نظم**

زمین سے اوج فلک تک تھا اسطرح کا ہجوم | کہ شور حشر کا ہنگامہ ہوتا تھا معلوم
روان تھے ساحر نامی براے جنگ و جدل | لیے تھے ہاتھ مین سب اپنے سحر کی منقل
بزور سحر برستے تھے ایسے انگارے | فلک سے گرتے ہین جسطرح رات کو تارے

قصہ مختصر جب نزول لشکر کی حد سے دو کوس آگے فوج بڑھی لشکر حریف سے دوچار ہوئی حسام جو لشکر لیے آتا تھا اس کثرت سپاہ کو دیکھکر نعرہ زن ہوا کہ ہان ای دلیروان تیغ امون دلگیر و جرّاران مین سے کوئی زندہ بچکر نہ نکل جائے کسی طرف پناہ نپائے فوج نے یہ حکم سنتے ہی صف آرائی کی اس ہنگامہ کی خبر لشکر حیرت کو بھی معلوم ہوئی یہان مصور کی جانب سے بہزاد جادو کو افسر کیا ہے وہ بھی فوج لیکر حسام کا آکر شریک ہوا بوق ترکی اور نای رزمی بجنے لگی کوس و دہل کے شور نے گنبد گردون دوار کو ہلایا مبارزان شجاعت شعار نے قدم ہمت میدان مین جمایا میمنہ و میسرہ وغیرہ درست ہوا ہر ایک چاق و چوبست ہوا علمونکے پھریرے لہرائے نشانونکے پرچم کھلے نقیب بلند آواز پکارنے لگے عبرت آمیز صدائین سنانے لگے کہ بمقتضاے **ابیات**

| دولت دنیا کہ تمنا کنند | یا کہ وفا کرد کہ با ما کند |
|---|---|
| سفرہ وفا نیست درین استخوان | بوے امان نیست درین خاکدان |

محبت دنیا سے ہاتھ اٹھا کب تک اس دار بے ثبات میں حیات کی امید ہے آخر
ایکدن مرنا ہے اگر آج لڑکر جان دی تو زندگی جاوید ہے ع

| بمیر اے دوست گر خواہی رہائی | کہ بے مردن نیابی آشنائی |
|---|---|

اور کسی نے کیا خوب کہا ہے کہ قطعہ

| از سر گذشتہ پای بمیدان نہ ہمچنین | گوئی مراد در خم چوگان آرزو |
|---|---|
| خواہی کہ بخت روی نیابد بکام دل | باید شدن بمعرکہ با خصم روبرو |

اس صدا کے سننے سے قبضہ ہای شمشیر آبدار اور سہ سر کمان زنگی گرفت کرنے لگے منچلے ہو ہو جہاد
عدو کو گھورتے تھے عضو بیر سنا تا تھا کوئی کمان ربھی آرزو کر ادھر نہ آتا تھا رن بولتا تھا تمام
عالم سنسان نظر آتا تھا اس اثنا میں حسام بد انجام اژدر کو اوڑا کر وسط میدان میں آیا بار
خود بھی ہیبت کریہ منظر و بد ہیئت ہوا اسوقت بر رہ مہتاب بزور سحر اپنی صورت شخص کو اور اپنے زیادہ مہیب کیا تھا لفظ

| چو دیوے دو شاخ از عفونت روانی | چو زاغ گلخن از بیہودہ گوئی |
|---|---|
| ازین سنگین دلے پولاد جانے | چو ہجران دل گدازی جانستانی |

میدان میں ہو چکا خوب سحر کی نیرنگیاں اسنے دکھائیں اور ٹھہر کر مہرخ کی طرف بعد عتاب
مخاطب ہو کر کہا کہ ای ناداں کیا تو اور کہاں شہنشاہ ساحران کہ بیت

| سگے تو اند بود شیر شرزہ آہو را شکار | سگے تو اند کشت بازو چرہ تیہو را مطیع |
|---|---|

کہاں تک لاف برابری ماریگی اور ملازمان شہنشاہ میں سے کس کسکو قتل کریگی ان چند
باغیان با شکستہ پر جو تیرے پاس جمع ہو گئے ہیں غرہ نکر اور لازم ہے کہ رفیقان نیک شعار
عقیدت اندیش سے صلاح لیکر سرکشی سے باز آ قدم پر میرے گر کہ قطعہ

| مکن تکیہ بر گنج و تیغ و سپاہ | ز فرزانگان رائے و تدبیر خواہ |
|---|---|
| شود رائے نیکو ترا دستگیر | بجائے کہ نافع بود تیغ و تیر |

اگر سر انقیاد میرے فرمان سے نہ ہٹایا خطا تیری شاہ جادواں سے معاف کرا دونگا ورنہ
بصورت انحراف ورزی سزای معقول دونگا علم و جو تیرا معاون یا مکر و کید ہے وہ بھی طلسم میں
قید ہے تو بھی راہ راست پر آ اپنی جان بچا غور کر کہ شہنشاہ والا مرتبت کا کیا رتبہ ہے خداوند عالم

نے کیسا مرتبہ دیا ہے کہ **نظم**

| | |
|---|---|
| دیو کا ہنجار سید سر بہند | مرغ کا ہنجا پرید پر مبہند |
| نزد وحبز سبد رفتہ بیرون | از ہوا و زمین او گردون |

شہنشاہ کا حکم و وقار ہی کہ تجھ ایسی نکحرام کو ابتک زندہ چھوڑا ہی اے بے ادب یہ تجھے کب زیبا ہی کہ **قطعہ**

| | |
|---|---|
| ستیز ندگی با خدا وند تخت | ستیز ندہ را سر بر دچون درخت |
| گو زن لے کہ در شہر شیران شود | بمرگ خود ش خانہ ویران شود |
| چو سر بایدت سر متاب از خراج | دگر نہ بسر یا تو ماند نہ تاج |

مہرخ نے یہ تقریر عتاب آمیز سنکر شمشیر زبان سے جوہر دکھلائے اور ریکار ہی کہ او بیحیا **قطعہ**

| | |
|---|---|
| اگر دشمن از تیغ دارد ستیز | مرا ہم زبان سنان ہست تیز |
| چو من آرزوے ستیز آورم | دل دشمنان را بدرہ آورم |

حسام نے یہ کلام ملالت انجام سنکر ایک نارنج سحر پڑھکر مارا پھر تو ع نعوذ باللہ از زمین آتش ارکہ آر د و د + او سمین سے دھوان نکلا اور عنقریب تھا کہ شق ہو کر آفت تازہ اور بلائے بے اندازہ پیدا کرے مہرخ نے اس نارنج کو آتے دیکھکر سمت فلک کچھ افسون پڑھکر پھونکا کہ ایک پنجہ پیدا ہوا اور اوس نارنج کو روک کر غایب ہوگیا حسام کا جب سحر رد ہوگیا بغصہ شمشیر صاعقہ بار کھینچکر بڑھا اُسوقت بہار اپنا طاؤس بڑھا کر میدان مین آئی اور گویا ہوئی کہ ای حسام تمھین لازم ہی کہ ہم پا افتادون کی آکر دستگیری کرو اور شرط مردی یہ ہے کہ مغلوب کی مدد کو آؤ ہمسے ملجاؤ ایسے نامنصفت اور ظالم بادشاہ کی اطاعت کرنا عقل مصلحت بین کے خلاف ہی اور اسباب نالایق اور بیہودہ اور نا انصافی ہی **بیت**

| | |
|---|---|
| بے مزد بود منت ہر خدمتی کہ کردم | یا رب مباد کس را مخدوم بے عنایت |

ہم کیسی اطاعت اور تابعداری سرکار کی بجالائے پھر آخر اوسکے جلدو مین کیا ملا تم بھی انجام کو کیا پاؤگے اس سے بہتر یہ ہے کہ **ع**

| | |
|---|---|
| آسایش دو گیتی تفسیر این دو حرفست | با دوستان تلطف با دشمنان مدارا |

اور شہنشاہ ساحران کے یہان مثل تمھارے بہت لڑنے والے ہین ہم البتہ مجبور و بیچارے ہین ہمکو لازم ہے کہ بموجب **فرد**

| | |
|---|---|
| رہ نیک مردان آزادہ گیر | چو استادہٗ دست افتادہ گیر |

حسام بد انجام ان کلمات نصیحت الیتام کو سنکر حرف زن ہوا کہ مین نمکحرام نہین ہون جو مثل تیرے اپنے مالک سے منحرف ہو جاؤن بہار نے کہا اچھا اب ہوشیار رہو جاؤ رنیجہ سحر دوڑکر مارا اسنے جسم اپنا بزور سحر اژدہات کا بنایا نیچہ اوچٹ گیا بہار نے دوبارہ تیر مارا وہ بھی خالی گیا حسام نے دونون حربے رد کرکے ایک ناریل مارا کہ وہ پھٹا اور آٹھ ہزار پیکان تیر اوس مین سے نکلکر لشکریان مہرخ پر گرا سر سے گذر کے پاؤن کی طرف سے نکل گیا بہت ساحر ہلاک ہوے بہار گلدستہ لیکر بڑھی حسام سمجھا کہ اب یہ باغ سحر بنائیگی میرے لشکر کو صرصر ستم سے برباد اور خزان رسیدہ کریگی لازم ہے کہ مین بھی تحفہ طلسم سے کام لون یہ سوچکر اپنے جھولے سے حلقہ جمشیدی نکالکر مارا بہار کی گردن مین وہ حلقہ پڑکر تنگ ہو گیا اور وہ بیہوش ہو گئی اوسنے گرفتار کر لیا اور دوسرا حلقہ لیکر یہ آگے بڑھا مہرخ نے للکارا کہ اے نامراد ازلی کہان آتا ہے اوسنے حلقہ دوڑکر مارا کہ مہرخ کی بھی گردن پھنسی اور اسیر ہو گئی اوسوقت وہ دونون سحر یعنے باران سحر اور آسمان سحر جو ہمراہ اپنے لایا تھا اونکو حسام نے زبان پر جاری کیا سب نے دیکھا کہ ایک سمت دھوان بلند ہوا اور اوسکے بڑھتے مثل آسمان سبز فام کے سر لشکر مہرخ پر قایم ہوا نیچے اوس آسمان دودی لکہ ہاے ابر گھر آئے اور پانی برسنے لگا جسکے سر پر بوند گرتی تھی تیر کا کام کرتی تھی ساحران نامی سپر پائے سحر کی سر پر روکے تھے ہر طرف ایک تلاطم مچا تھا اوس ہنگام مین برق مخشر نے کہا اے فرزند رعد اوس باران سحر مین ہماری کسر باقی ہے یعنے رعد گرجتا ہے چلو ہم بھی اپنا کام کرین یہ سنتا تھا کہ رعد زمین مین غرق ہوا اور برق چمک کر فلک پر گئی ادھر برق کو چمکتے دیکھکر حسام سمجھا کہ قاعدہ ہے جب پانی برستا ہے بجلی ضرور چمکتی ہے یقین ہے کہ میرے سحر کی یہ بجلی ہے غرضکہ یہ تو غافل رہا اور رعد زمین سے نکلا اوسوقت برق کا چمکنا مع حسام کے سب دیکھ رہے تھے کہ رعد نے چیخ ماری بہت ساحرون کے سر پھٹ گئے اور حسام از بسکہ زبردست تھا اوسکا سر تو نہین شق ہوا مگر بیہوش ہو گیا اوپر سے برق جو کڑکڑا کر گری اوسکے جسم نجس کو کاٹ کر زمین مین اوتر گئی العیاذ باللہ شور نشور قیامت برپا ہوا وہ آسمان سحر پھٹکر لشکریان حسام اور حیرت پر گرا ہزارہا ساحر دب کر مرا مہرخ اور بہار قید سے چھوٹین فوج نے مہرخ کی حملہ کیا پھر تو

نظم

| | |
|---|---|
| گروہے رزم جوے وفتنہ انگیز | ہمہ پر کینہ بیباک وخونریز |
| بکین خواہی میان را تنگ بستہ | ولے چون سنگ را در جنگ بستہ |

رعد نے چیخین مارنا شروع کین اور برق چمک چمک کر گرنے لگی اسوقت یہ معلوم ہوتا تھا کہ بیت

| | |
|---|---|
| سینہ کوہ از سنان برق میشد چاک چاک | ور صدای رعد می لرزید بر خود جرم خاک |

برق چالیس گز کی دراز ہو کر اوڑی اور ترچھی پے در پے گرنے لگی ہر بار دو سو تین تین سو کو جلا کر خاک سیاہ کرتی تھی دم بھر مین چالیس پچاس ساحر جلا دیا آخر لشکر حیرت مین طبل امان بجا بہت ساحر رو بفرار لائے اور ہزارون گرفتار ہوئے بہتون نے اطاعت اختیار کی مال و متاع حریف لوٹکر مہرخ نقارہ فتح بجا کر میدان سے پھری اور خیام ذوی الاحترام مین پہونچکر مصروف عیش و نشاط ہوئی لشکر نے کمر کھولی ہنگامہ نشاط گرم ہوا اودھر لشکریان حسام بھاگ کر دریاے شور کے پار گئے افراسیاب براہ نخوت مصور سے گرم سخن تھا کہ مین آجتک طرح دیتا تھا کہ یہ لوگ راہ راست پر آوین ورنہ میرے غصہ کی پناہ نہین اب دیکھنا کہ سب کے سر حسام کاٹ کر لاتا ہوگا یہ باتین تمام نہ ہوئین تھین کہ صدائے واویلا کان مین آئی خادم دوڑے اور ساحران حسام کو سامنے لائے اونھون نے تیغ بیان واقعہ جانگزا سے خاطر بادشاہ کو مجروح بنایا اور دلکو دو نیم دود آہ سینہ شہنشاہ سے نکلا اور اس شکست کی خبر سنکر دست تاسف ملا اور کہا ع

| | |
|---|---|
| آہ ازین طالع برگشتہ کہ ہر روز مرا | رہ بجائے بنماید کہ بلا بیشتر است |

ان مفرورون سے پوچھا کہ حسام کو کسنے قتل کیا کہا برق محشر نے تو اوسکو قتل کیا لیکن سب لوگ کہتے تھے کہ افراسیاب حرامزادے سحر نے بھیجکر قتل کرا دیا اس کلمہ پر اہل دربار منھ پھیر کر مسکرائے اور سرمایہ وزیر نے اون ساحرون کو گھڑکا کہ سب لوگ کچھ کہتے ہین تم اپنی زبان سے نہ کہو عوام الناس کا قاعدہ ہے کہ شاہون کو سردارون کو برا بھلا کہتے ہین لیکن کوئی حضور مین ایسی بات کہتا ہے افراسیاب یہ تقریر سنکر گویا ہوا کہ اگر مین انکو سزا دلواتا ہون تو لوگ کہینگے مہرخ سے تو کچھ بس نہین چلا اپنے ملازمون کو ہلاک کرتا ہے اس سے لازم ہے کہ تا قتل ہونے نمکحرامون کے جو کچھ کوئی کہے سنون اور خاموش رہون کیونکہ چاند پر خاک ڈالے سے نہین پڑتی مین جیسا ہون ویسا ہی رہونگا یہ کہکر بغل مین ہاتھ ڈالا اور ایک کاغذ کا پتلا نکال کر پھینکا اور حکم کیا کہ جہان صرصر عیارہ ملے اسے لیلے اوٹھا لا پتلا بمجرد حکم کے مثل کاغذ بادی کے اوڑتا ہوا روانہ ہوا یہ معلوم ہوتا تھا کہ فرد

| | |
|---|---|
| اب تو وہ شکل کاغذ بادی | نہ زمین کا نہ آسمان کا ہے |

صرصر لشکر حیرت مین اندر خیمے کے متمکن تھی اور صبا رفتار کہتی تھی کہ واہ ری عمر دموڑی کا نانا
بلا کا عیار رہی نگوڑا طلسم مین جب سے آیا ہے آفت ڈھائی ہے اب شہر مین حیرت سکے ہے لیکن
کسی کے ہاتھ نہین آتا ہے صبا رفتار کے چھیڑنے کو صرصر گویا ہوی کہ ہان بہن تمھارا جی جانتا ہوگا
جیسا عمرو ہے اوسکا شاگرد قران اس بلا کا ہے کہ تیرے دلکو زخمی اُسنے کیا ہے صبا رفتار سنکر
کھسیانی ہوکر حرف زن ہوی کہ حضور کو اگر برا لگتا ہے تو مین نام بھی عمرو کا نہ لونگی خلاصہ کلام
انھین باتون مین تھین کہ وہ پتلا کاغذی آکر کمر مین صرصر کے لپٹ گیا اور اوڑ کر چلا صرصر
سمجھی کہ رعد و برق نے جو حسام کو قتل کیا ہے تو مورخ اندیشہ مند ہوئی ہی کہ عیار
بچیان کوئی عیاری نہ کرین اس لحاظ سے مجھے گرفتار کرایا ہے یہ تصور کر کے بکنے لگی کہ ہم سے
اور عیارون سے گرفتار کرنیکی شرط ہے نہ کہ ساحرون سے لڑنا ہمارا کام ہے اُس پتلے نے
کچھ سماعت نہ کی اور دریاے سحر کی طرف چلا اب صرصر سمجھی کہ افراسیاب نے معلوم ہوتا ہی
کہ بلایا ہے یقین ہے کہ یہی کہے گا کہ حسام مارا گیا اور تجھ سے کچھ نہ ہوسکا پھر میرے بھی جو مزاج مین
آئیگا جواب دونگی غرضکہ اسی شش و پنج مین یہ تھی کہ پتلا سامنے شاہ جادوان کے اسکو لایا
اسنے مجرا کیا اور ہاتھ جوڑ کر کھڑی ہوئی افراسیاب نے کہا ای صرصر تو نے کئی بار اقرار کیا کہ مین
عمرو کو پکڑ لاؤنگی مگر آج تک گرفتار نکرسکی صرصر نے عرض کیا کہ قربان ہوجاؤن کنیز تو کئی بار
اوسکو پکڑ لائی مگر اوسکی قضا نہ تھی چھوٹ چھوٹ گیا شاہ نے کہا اچھا اب جاکر رعد اور برق کو
پکڑ لا اور ملکہ حیرت کے پاس پہونچا دے صرصر تسلیم کر کے رخصت ہوئی اور شہنشاہ نے ایک نامہ
حیرت کو لکھا کہ ای ملکہ تم گھبراؤ نہین مین عمرو کی گرفتاری کو ساحر زبردست بھیجتا ہون اور
خود بھی آتا ہون لیکن صرصر رعد اور برق محشر کو اگر تمھارے پاس گرفتار کر کے لائے تو
فوراً اسی اون دونون کا کاٹ ڈالنا اس نامے کو ایک پنجہ سحر کو دیا کہ وہ لیکر چلا ادھر صرصر کو
پنجہ سحر اوٹھا کر اسکے خیمے مین پھر پہونچا گیا صبا رفتار اسکے جانے سے متردد تھی اسوقت
خوش ہوکر پوچھنے لگی کہ ای شہزادی آپ کہان تشریف لیگئی تھین صرصر نے سب کیفیت
بیان کر کے کہا چلو رعد اور برق محشر کو پکڑ لائین یہ کہکر کسوقت عیاری واکر کے آئینے سامنے
رکھکر صورتین اپنی دونون نے تبدیل کین ایک تو خود عورتین نازنین حور جمال ہین اور دوسرے
اور بناوٹ سے زیادہ حسینہ اور جمیلہ بارہ بارہ برس کی کم سن لڑکیان بنین وہ زیبا صورت
ہر ایک کی تھی کہ ماہ شب چاردہ اونکے رخسار پر نور سے روشنی اور نور اقتباس کرتا تھا اور

چراغ جہان افروز آفتاب کہ قندیل فلک ہے پرتو شمع جمال دل آرا سے اونکے تاب قرض لیتا تھا الحق وصف مین اون خوبان روزگار کے یہ زیبا ہی کہ نظم

لباس ارغوانی کردہ در بر ... تو گوئی لبت سرو از لالہ زیور
دو چشم ترک بر دلہا کمین ساز ... دو ابرو بر جگر ہا ناوک انداز
رخش تابان ز چین زلف پر تاب ... جہان کاندر شب تاریک مہتاب
ز مشک تازہ یک یک موی شستہ ... بآب زندگانی روی شستہ

اس خوبی و زینت سے آراستہ ہوکر منتظر ہوئین کہ رات کو چلکر دست برد ی کرین یہانتک ٹھہری رہین کہ سیمرغ زرین جناح آفتاب آشیانۂ مغرب مین گیا اور زغراب شب سیاہ چہرے نے بال ظلمت اطراف عالم مین بچھایا کہ نظم

روز چو در پردہ بپوشید راز ... راز برون داد شب پردہ ساز
صوفی خورشید بہ خلوت نشست ... کرد فلک سبحۂ پروین بدست

جب رات ہوئی دونون اپنے خیمے سے مخفی نکل کر روانہ ہوئین اور لشکر مہرخ مین پہونچین جسنے لشکر مین دیکھا اسیر شیفتہ اور فریفتہ ہوا عاشق تن شعر پڑھنے لگے نوجوان آوازے کسنے لگے کوئی بولا کہ مین تو اس زلف کا سودائی ہون کوئی پکارا کہ مین رخ انور کا شیدائی ہون کہ رباعی

ہی شوخ کا مار زلف کالا کافر ... حلقہ مارے ہے او سپہ بالا کافر
اُس چشم پہ آنکھ پڑتے ہی دل نے پکارا ... جادو بر حق ہے کرنے والا کافر

اور کوئی بیقرار ہوکر اونکے پیچھے چلا اور کہتا جاتا تھا کہ اے یار دلنواز و اے سراپا مایۂ ناز ایک نظر ادھر بھی دیکھ لو کہ یہ دل مضطر تسلی یاب ہو اور مجھ بیتاب کی جان بچے کہ اشعار

گردش چشم سے سرمے کا صرر کیا ہوگا ... دیکھ لوگے جو ادھر ایک نظر کیا ہوگا
ہم بھی اپنے دل بیتاب کو سمجھا لینگے ... پھیر لے ہمسے وہ بے دید نظر کیا ہوگا

اور کسی نے انکی اچپلاہٹ اور چلبلاپن دیکھ کر دل سے دعا دی کہ فرد

چودھوان سال خدا خیر سے کاٹے تیرا ... گھٹنے لگتا ہے مہ چار دہ پورا ہوکر

ہمراہ ان دونون کے مجمع عاشقان ہر سمت سے ہجوم جوانان تھا کہ فرد

شہر مین شہرہ ہی کس قد قیامت کا کیون ... جلوہ گاہ حشر ہر ہر کو و برزن ہوگیا

اسی طرح لشکر سے گذر کر دربارگاہ مہرخ پر پہونچین حاجیان درگاہ سے کہا کہ ہماری خبر ملکہ عالم

سے جاکر عرض کرو کہ دو لڑکیان حاضر ہوئی ہین دربانون نے کہا تم کہان سے آئی ہو انھون نے
کہا ہم کچھ فوج لیکر تو آئے نہین ہو جو تم پوچھا گچھی کرتے ہو جاؤ ملکہ سے بیان کرو جہان سے ہم
آئے ہین آپ ہی ثابت ہو جائیگا اس تقریر سے دربان خاموش ہوے اور عرض بیگی نے
جاکر مہرخ سے بعد دعا و ثنا کے دست بستہ التماس کیا کہ دو لڑکیان آستانۂ عالی پر حاضر ہین
تمنا باریاب ہونیکی رکھتی ہین مہرخ نے بمجرد سننے کے حکم دیا کہ سامنے لاؤ ملازمان بارگاہ دونونکو
روبرو لائے اونھون نے مجراگاہ پر سے بادب استادہ ہوکر مجرا کیا اہل دربار مین سے
جسنے انکی صورت پاکیزہ کو دیکھا دیوانہ رخ زیبا بنا اور بہار اور سرخ مو و نافرمان
وغیرہ کو دیکھکر گویا ہوئین کہ یہی کمبختین ابھی بالکل کم سن نگوڑ ماریون پر نہین معلوم کیا مصیبت
پڑی جو گھر سے نکلین ایک ساحرہ بولی کہ تاشد نیان صورتین تو بھولی رکھتی ہین معلوم
ہوتا ہے کہ کسی اشراف کی بیٹیان ہین ایک نے کہا بہن دیکھو یہ الڑھر بھی ہین کچھ شعور نہین ہے
بال بھی رخ پر سے نہین ہٹاتی ہین غرضکہ اپنی اپنی بولیان سب بولتے تھے اور اونکے حسن و
جمال پر فریفتہ تھے فی الحقیقت انھون نے اپنی بناوٹ ہی ایسی کی تھی کہ کرتیان آستینون
دار پہنے جھولیان گلے مین ڈالے ناک مین ایک ایک موتی کی نتھنی پہنے تھین مگر روے زیبا
مثل گل تازہ کے نسیم تمناے عاشقان سے شگفتہ اور زلف مثل سنبل پر تاب کے کہ
ہزارون نافۂ مشک ناب اوس مین پوشیدہ تھے آراستہ اور پیراستہ کرکے آئی تھین الحق
اونکی شان مین یہ زیبا تھا کہ

## ابیات

| | | | |
|---|---|---|---|
| ز سنبل برہمن مرغولہ بستہ | | ز مرغولش بنفشہ گشتہ دستہ | |
| ز مستی نرگس جادوش در خواب | | ز سودا سنبل ہندوش در تاب | |

مہرخ نے نہایت شفقت سے انکو کرسی تخت بیٹھنے کو مرحمت کی اور براہ نوازش و تفقد
حال سے پوچھا دونون لڑکیان رونے لگین لآلی آبدار رشا ہوار اشک متصل اور مسلسل مدن
چشم سے ڈھلک کر رخسار پر آنے لگے خوب دھارم دھار روئین مہرخ بیقرار ہوگئی اور پاس
اپنے بلایا انکے حال زار پر رحم آیا آنسو پونچھے دلاسا دیکر بٹھایا اونھون نے کہا ہم ہیکل جادو
کی بیٹیان ہین باپ اور مان ہمارے رہرو ملک عدم ہوے ہم اکیلے رہگئے کوئی روٹی دینے
والا کیسا خالی سر پر ہاتھ رکھنے والا بھی نرہا اب محنت و مشقت کرتے ہین تیرا میرا کام کاج کرکے
روٹی میسر آتی ہے کما کر پڑ رہتے ہین لیکن جوان جہان ہین اور کمبخت بیلا چہڑا ہمارا ایسا ہے کہ

جسکے سبب سے ہر شخص آبرو کا خواہان رہتا ہے مردوے تاکتے جھانکتے ہین آوازے کستے ہین غریب سمجھ کر ہر شخص جو پاتا ہے سو کھ لیتا ہے لہذا ہم آپکے پاس آئے ہین کہ ہمین کنیزی مین قبول فرمائیے اور رعد اور برق محشر کا شاگرد کرادیجیے کہ ہمکو انھین کا سحر پسند ہے اونکا کاروبار کرینگے اور سحر بھی سیکھین گے آپ کے فرمانے سے اگر وہ ہمین رکھ لین تو عین عنایت ہے اس تقریر کو سنکر مہرخ نے رعد اور برق محشر کی جانب دیکھا اور رعد اپنا نام اونکی زبان سے سنکر اونھین کی طرف متوجہ ہوا اور بنظر غور اوسنے دیکھا کہ وہ نازنینان مہ پارہ کم سن قبول صورت ہین چھاتیان اوبھرتی آتی ہین معلوم ہوتا ہے کہ گٹھلیان چھوٹی چھوٹی چھاتیون مین ابھی پڑی ہین مہندی ہاتھون مین لگی ہے پور پور چھلے پہنے ہین پائون مین چھاگلین پڑی ہین گلے مین طوق اون خورشید رخسارونکے ہلال آسا پڑا ہے کان کے بالے رخسار پر حلقہ فگن ہین کہ نظم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ماہ را ہمسر مہمان کردہ | | زہرہ با مشتری قران کردہ | |
| ماہروے مشکبوے دلکشے | | جانفزا اے دلفریبے مہوشے | |

رعد کا دل ہاتھ سے جاتا رہا اور عرض پیرا ہوا کہ ای ملکہ مہرخ مین انکو بدل جادو تعلیم کرونگا ادھر برق محشر نے کہا حضور ملاحظہ فرمائینگی جو کچھ انکی کیفیت ہوگی دس ہی پانچ روز مین شاہ طلسم کا مقابلہ کرینگی اور طلسم کی جو برقین ہین اونکا جواب یہی دینگی میرے ساتھ رہنے پائین جمکا کرینگی اور آپ کے لشکر کین مجھ سمیت تین برق ہوجائینگی مہرخ نے کہا انکو اپنے ساتھ خیمے مین لیجاؤ سرکار سے خرچ اونکے اکل و شرب کا ملیگا لیکن سحر سکھانے مین انکو مارنا پیٹنا نہین یہ سمجھ لو کہ بے ماں باپ کی بچیان ہین برق محشر نے جواب دیا کہ مین اپنی بیٹیان سمجھونگی اور خصوصاً حضور کا درمیان انکے بارے مین ہے کوئی تکلیف کسی طرح کی انھین ہوگی اور طریقہ تعلیم اور تربیت وہ اختیار کیا جائیگا کہ بمقتضاے رباعی

| | | | |
|---|---|---|---|
| از تربیت ست کاب گوہر گردد | | خون در تہ نافہ مشک اذفر گردد | |
| وان آہن تیرہ روے بے قیمت را | | اکسیر چو تربیت کند زر گردد | |

قصہ کوتاہ رعد اور برق محشر انکو لیکر اپنے خیمے مین آئے مہرخ نے بھی دربار برخاست فرمایا رات کا وقت تھا سب سردار اپنے اپنے خیمون مین گئے برق محشر نے لڑکیون کے لیے مسندین اور پلنگڑیان جواہر کار بچھوا دین ہر طرح کی نعمتین سامان آسایش مہیا کردین اور کہا

صبح کو اہل عملہ کنیزین اور ملازم وغیرہ سب بلوا دونگی اسوقت تم شراب پیو کھانا تناول کرکے
آرام کرو یہ تقریر سنکر وہ دونون مسند پر جلوہ گر ہوئین رعد بھی انکے پاس آکر بیٹھا اور نظارہ
جمال حور مثال کرنے لگا برق محشر نے کہا بیٹا تو انکو اسطرح نظر حسرت سے دیکھتا ہے کہ نہین
نہین تیرا جو نگاہون سے انھین پی لے رعد نے جواب دیا کہ اماجان تم مان ہوکے کیا پردہ ہے
میرا دل انپر آگیا ہے یہ کہکر مان کی گردن مین ہاتھ ڈالکر لاڈ کرنے لگا کہ میری امان تیری صدقے
تیرے قربان برق محشر تیوری چڑھاکر بولی کہ لونڈے کیا بکتا ہے حواس بکر عقل کے ناخن سے
مجھے یہ باتین نہین اچھی معلوم ہوتین چونچلے کی باتین کسی اور سے جاکر کرو او مسخرے کی
خوبی بزرگی خود ہی سب ڈوبی سبحان اللہ اب تو خوب چل نکلا ہے مجھسے بھی مذاق کرنے
لگا شامتی غارت ہوے موے بیحیا تیرے جیسے کُتا نہ جیے خدا کی شان جن جائے انھین لیجائے
ابھی کل کا ذکر ہے کہ لنگوٹی باندھے پھرتا تھا آج اس قابل تو ہوا کہ رنڈی بازی کرنے لگا چل
مجھے دور ہو نگوڑمارے نکل یہان سے کیا مجھے سرخ کے سامنے ذلیل کرائیگا رعد مان کے
غصہ کرنے سے پاؤن پر گرا اور لوٹنے لگا کہ آپ اس مقدمہ مین نہ بولیے مین جانون اور یہ جانین
برق محشر آخر مان ہے اسکے حال پر رحم کھاکر چپ ہو رہی مگر بمزید احتیاط خود بھی لڑکیونکے
پاس آکر بیٹھی کہ شاید رعد انکو ستائے اور یہ ناراض ہو جائین اور ادھر صرصر بھی رعد کی
بیقراریان دیکھکر گھبرائی کہ مبادا یہ ہمپر دست درازی کرے تو ہم کچھ اسکا نکرسکین گے یہ سوچکر
اپنے پاس سے ایک بیضہ نکالا اور برق سے گویا ہوئین کہ ہم تو سحر نہین جانتے ہین لیکن
یہ انڈا ہمنے ایک جگہ پر پڑا پایا ہے لوگون سے جو ہمنے اسکا حال پوچھا تو ہر ایک ساحر زبردست
نے یہی کہا کہ تمھاری قسمت بہت اچھی و نیک تھی جو یہ تمنے پایا یہ انڈا عقاب جمشید کا ہے
اسمین عجیب عجیب خوشبوئین آتی ہین رعد نے کہا لاؤ مین تو دیکھون صرصر نے اسکو حوالے
کیا رعد نے کہا تم بھی انڈا دینے لگین لڑکیان بولین کہ تم ٹھٹھے بازی کرتے ہو برق نے کہا
بیٹا تمنے الٹنے کیا کہا رعد نے مان کو تو کچھ جواب نہ دیا مگر مارے ہنسی کے پیٹ پکڑکر لوٹنے لگا
اور وہ بیضہ آپ بھی سونگھا اور مان کے نتھنون سے لگا دیا اوس مین غضب کی بیہوشی
تھی دونون سونگھتے ہی بیہوش ہو گئے یہان رعد نے بسبب اپنی میلان طبیعت کے
تخلیہ تو کر رکھا تھا ہی کوئی ملازم بھی موجود نہ تھا صرصر اور صبا رفتار دونونکو پشتارے
مین باندھکر خیمے سے پشت پر لادے باہر نکلین لیکن جسوقت کہ یہ بارگاہ مین صرخ پاس آئی تھین

تو عیار صحرا مین تھے جب پھر کر بارگاہ مین آئے تو حال سنا کہ دو لڑکیان آئی ہین اور رعد
و برق کے خیمے مین ہین برق فرنگی نے ضرغام سے کہا کہ چلکر لڑکیونکو دیکھا چاہیے یہ کہکر
دونون خیمہ رعد مین آئے یہان دونون عیار بچیان جا چکی تھین عیارون نے خیمہ خالی پایا
ہم خیال کیا کہ یہ بیشک عیار بچیان تھین بوجہ قتل کرنے حسام کے ان دونونکو پکڑ لیگئی ہین یہ
سمجھکر عیار دوڑے اور عیار بچیان اوٹھتی بیٹھتی سنگ و گرہ کی چال چلکر لشکر ہی باہر نکل گئین
اور صحرا مین پہونچین عیار بھی آکر جنگل مین اور حفظ ما تقدم کرکے ایک نشیب مین ہی کہ خبردار کہان جاتی
ہوا ہی لگاتا تو ہم بھی آپہونچے یہ صدا عیار بچیون نے سنی سر پر پاؤن رکھکر بھاگین اور ایک
ایسے مقام پر پہونچین کہ کوڑیالا پھولا تھا ہری ہری گھاس لہلہا رہی تھی تالاب چشمے پانی
سے بھرے تھے ہوا ٹھنڈی ٹھنڈی چلتی تھی چاندنی چھٹکی ہوئی تھی اس جنگل مین قران
تھا عیارونکی صدا سنکر نعرہ پکڑ دوڑا ادھر تیز نگاہ عیار بچی صرصر کی کمک کو آئی تھی
اور ایک جگہ نقب لگا کر چھپی بیٹھی تھی برق اور ضرغام جو دوڑے چلے آتے تھے اس نقب
مین گرے تیز نگاہ نے کمند ماری ضرغام کی گردن پھنسی اور برق تڑپ کر نقب کے
باہر نکلا تیز نگاہ نے ضرغام کو کھینچ لیا اور حباب مار کر بیہوش باہر نقب سے نکلی مگر
برق نے ضرغام کے گرفتار ہونے کا کچھ خیال نہ کیا اور صرصر کے تعاقب مین چلا یہانتک
کہ صحرائے سبزہ زار مین برابر آپہونچا اور پکارا کہ واہ واہ اوستانی کیا خوب عیاری کی مگر
مین جان سمجھکر آیا اب کہان جانے دیتا ہون صرصر نے پلٹ کر جواب دیا کہ ہو ہی تیری اُستاد نے
بھی کبھی روکا تھا جو تو کبھی روکیگا یہ کہکر صبار فتار اور صرصر نیمچہ پکڑ کر برق پر آگرین
برق بھی بجلی کی طرح چمکنے لگا ایک چوٹ صرصر پر اور ایک صبار فتار پر کرتا تھا کبھی روکا
کبھی مارا خنجر کی جھنکار بلند ہوئی اور بیضہ ہائے بیہوشی چلنے لگے اُسدم تیز نگاہ بھی ضرغام کو
پشتارے مین باندھے یہان آپہونچی اور برق کو گھیرا برق گھمار کی لڑائی لڑنے لگا صرصر
نے تاک بیضہ بیہوشی مارا برق نے جست کرکے خالی دیا زمین پر جیسے ہی اوترا تھا کہ صبار فتار
نے حباب مارا اسنے لوٹ کر وہ بھی خالی دیا لیکن سنبھلنے نپایا تھا کہ تیز نگاہ نے دوڑکر خنجر
مارا برق ایکی جو تڑپا دور جا کر گرا اور وہان سے سنبھل کر پھر دوڑا تینون عیار بچیونکو روکا
کسی پر کمند ماری کسی پر خنجر اور کسی کا وار روکا ہمہ تن چشم بن گیا عجب ہنگامہ بپا تھا کہ

ص

| بشمشیرے یکے تا صد توان کشت | | برائے لشکرے را بشکنی پشت |
| --- | --- | --- |

اسی غوغا اور ہنگامے مین قران بندہ تانے نعرہ زنان آکر پہونچا صبا رفتار نے صرصر کو پکارا کہ واری وہ ہوا کالیا آتا ہے قران یہ صدا سنتے ہی صبا رفتار کے سر پر آیا ہرچند اُسنے روکا اور متواتر حربے کیے لیکن قران وترانہ گھس پڑا اور چاہا کہ گود مین اوٹھا لون اُسوقت وہ ادہی ادہی کرکے بھاگی اور پکاری کہ ای صرصر مین تو بھاگتی ہون وہ پیچھا نہین چھوڑتا صرصر اور تیز نگاہ اس پکارنے سے ادھر متوجہ ہوئی تھین کہ برق نے نیمچہ دہنے ہاتھ سے صرصر اور خنجر بائین ہاتھ سے تیز نگاہ پر مارا کہ دونون کے لشتارے کٹ گئے اور برق محشر وغیرہ تمام زمین پر گرے برق نے دوڑ کر دونون پر چاب داغ بیہوشی مارے کہ دونون ہوشیار ہوگئے یہ ماجرا دیکھکر صرصر سمجھی کہ برق محشر ایسا نہو کہ غصے مین آکر پھر گرے جو دو ٹکڑے کرے اسوجہ سے سر پر پاؤن رکھکر بھاگی ادھر ہیبت سے قران کی صبا رفتار بھی لشتارہ پھینک کر بھاگی رعد کو بھی عیارون نے ہوشیار کردیا برق محشر صرصر کی عیاری پر مطلع ہوکر بغضب تمام گویا ہوئی کہ اس موئی عیار بچی کی یہ حقیقت ہوئی کہ مجھپر عیاری کرتی تھی ابھی اسکے رخت ہستی کو جلا کر خاک کرونگی اور خرمن عمر کو برباد دونگی یہ کہکر چمک کر چلی تھی کہ قران پکارا ہان ہان یہ خواجہ عمرو کی منظور نظر ہے جو اسکو قتل کریگا اوسکو خواجہ سے مقابلہ کرنا ہوگا اور عمرو اوسکو جیتا نہ رکھے گا برق محشر مارے ڈر کے یہ تقریر سنکر پھر آئی قران اور برق وغیرہ سب ملکر خیمے مین آئے محشر نے شکریہ برق فرنگی کا ادا کیا اور زر نقد سامنے رکھا کہ آپکے باعث سے میری جان بچی برق نے کہا میری کیا حقیقت ہے مین ایک بندۂ ناچیز پروردگار ہون وہی سب کی جان بچاتا ہے برق محشر بولی کہ یہ سچ ہے مگر آپ ہی لوگون کے سبب سے ہمارا بچاؤ اور زندگی ہے ورنہ ادھر تو ساحرون کا سامنا اور عیار بچیون کا مقابلہ ہے ادھر افراسیاب ایسے شخص کا سامنا ہے مگر ہم بھی پر دینے کو مرنے کٹنے کو حاضر ہین قصہ کوتاہ عیار رخصت ہوکر صحرا کو چلے راہ مین دیکھا کہ ایک شخص نعرہ زن درد فراق اور نوحہ کن رنج مہاجرت واشتیاق جوہر محبوبت عزیزی آتش فراق مین گلاتا ہے اور شمع وار شعلۂ ہجر معشوق سے جلتا ہے اور زبان حال سے یہ کہتا ہے کہ ابیات

کیا کیا نہین ظلم آہ مجھپر ہوتا ۔۔۔ ہر لحظہ تری جدائی مین ہوں مین روتا
سوتے مین بھی اشک چشم یون جاری ہین ۔۔۔ نکلے ہے زمین سے جیسے کوئی سوتا

برق جب اُس اسیر سلسلۂ الم کے قریب گیا تو پہچانا کہ شکیل جادو ہے مفارقت مین اپنی معشوقہ

ملکہ خوبصورت کے ہر شب یونہین بیقرار بیان کرتا ہے اور معشوقہ کا اوسکی حال اول لکھا گیا ہے کہ
نیجہ سحر نے بحکم شاہ ہنڈوے پر دریاے سحر کے میدان مین بٹھا دیا ہے کہ وہ جھولا کرتی ہے
غرضکہ برق نے اسکو تسلیم اور دلاسا دیا اور کہا مین تیری معشوقہ کو چھڑا لینے جاتا ہون
یہ کہکر سمت دریاے سحر چلا اس اثنا مین گازر روزگار نے پوشاک سیاہ رنگ لیلاے
لیل کو دھو کر سفید کیا اور بحر نور مین ہر ایک انجم غوطہ زن ہوا شعاع آفتاب سے دریاے
زرین موج گیر عالم تھا کہ نظم

زمین و آسمان لبریز از نور — جہان غوطہ زدہ در بحر کافور
مصفا چون ضمیر عارفان نور — سحرگہ نور افشان آن چنان بود

برق یاد خالق نور و ظلمت کرتا ہوا قریب ساحل دریاے سحر پہونچا اور بحر فکر مین غوطہ زن ہوا
کہ کیونکر پار دریا کے جاؤن اور اوس گوہر قلزم محبوبی کا پتا پاؤن یہ تو اس فکر مین ٹھہرا تھا کہ
صرصر نے دور سے دیکھا کیونکہ یہ بھاگ کر دریا سے ہنوز پار نہ اوتری تھی اب جو برق کو
دیکھا اپنے دل سے مشورہ پذیر ہوئی کہ کل اسی بھڑوے نے مجھے گھیرا تھا اور پتھر مارے چھین
لیے تھے اوسکا بدلہ آج لینا چاہیے یہ سوچکر اپنی صورت عمرو کی ایسی بنائی اور راہ کاٹ کر
برق کے سامنے سے آئی تاکہ معلوم ہو دریا کے اوس پار سے آیا ہے فی الجملہ جب برق نے
اوستاد کو آتے دیکھا دوڑکر قدم پر گرا اور گویا ہوا کہ زہے میمون و مبارک یہ صبح عالم افروز ہے
کہ آفتاب عالمتاب سپہر عیاری نے ہم خاکساران ذرہ مثال پر پرتو مرحمت ڈالا اور چشم مشتاقان مین
نور مثل طور کے مشاہدہ جمال عین الکمال حضرت اوستاد الاستاد سے تجلی پذیر ہوا بیت

رسید صبح سعادت کہ یار باز آمد — ہزار شکر کہ آن غمگسار باز آمد

صرصر نے سر اوسکا اوٹھا کر سینے سے لگایا اور وقت بغلگیر ہونے کے منہ سے سفوف بیہوشی
پھونکا کہ برق کے دماغ مین اوسنے سرایت کی اور بیہوش ہوگیا اسنے پشتارہ باندھکر پشت
پر لادا اور آگے بڑھی راہ مین خیال آیا کہ دریاب گرفتاری عیاران سرکار شہنشاہ
طلسم سے حکم شرف نفاذ نہین پایا مبادا شہنشاہ کہے کہ عیارون کو لاکر طلسم کی راہ دکھاتی ہے تو
تیرے واسطے قباحت ہوگی یہ سوچکر پار دریاے سحر کے نہ گئی پشتارہ لیے اپنے خیمے مین آئی
اور ارادہ کیا کہ اول گرفتار کے حال سے شاہ طلسم کو اطلاع دون اگر وہ طلب فرمائین تو
لیجاؤن اسی فکر مین تھی کہ تیز نگاہ اور شمیمہ لقب کزن بھی یہان آئین صرصر نے انسے

کہا کہ ابھی میرے قریب نہ آؤ پہلے ہاتھ دھولو مین دیکھ لون کہ تم کوئی عیار تو نہین ہو اول دونون عیارینون نے دست و پا دھوکر اسکا شک مٹایا اور نشان اورپتے سب دیے اُسوقت اُسنے کہا کہ تم پشتارہ لیکر یہان ٹھہرو مین دربار شہنشاہ مین جاکر اسکے لیجانے کی نسبت دریافت کر آؤن عیارینون نے عرض کیا داوری کچھ نوش جان فرمایئے تو پھر تشریف لیجایئے گا کہ آپکو کل سے یہی محنت شاقہ پڑرہی ہے صرصر انکے کہنے سے ٹھہر گئی لیکن شکیل صبح ہوتی وقت یاد محبوب مین رو دھو کے خیمے مین گیا وہان سے دربار شاہی کی طرف چلا راہ مین ضرغام سے ملاقی ہوا اوس سے کہا کہ برق میری معشوقہ کو چھڑانے گیا ہے ابھی تک نہین آیا ضرغام اس کیفیت کو سنکر دریاے سحر کی طرف راہی ہوا اور اوسوقت پہونچا کہ صرصر پشتارۂ برق کا باندھ رہی تھی اوسنے گرفتار ہونا برق کا دیکھکر صورت اپنی مثل ایک جادوگرنی کے بنائی بندلی سیندور کی ماتھے پر لگائی دوچار ٹیکے نیل کے جسم پر دیے گلے مین صندل کا مالا پہنا لہنگا قیمتی زیب قامت کیا پھر پشواز اوپر سے پہنی دوپٹے کی گاتی باندھکر گلے مین ڈالی کچھ ہاتھون مین باندھی اور رقد کو مثل سرو روان کے کہ چمن روح پرور مین اُگا ہو آراستہ کیا اور چہرہ کو مانند رخسارۂ تازہ گل کے بنایا کہ جو آب حیات سے دھویا ہوا تھا نظم

| | |
|---|---|
| نگارے دلفریبے جانگدازے | پری پیکر بتے عاشق نوازے |
| ز زلفش سنبل اندر تاب می شد | ز رشکِ عارضش گل آب میشد |

اس صورت سے درست ہوکر خیمۂ صرصر کے قریب آکر اس طرح جست کی کہ سرا پچھ پھاندکر بیچ صحن خیمہ مین اوترا اسلیے کہ معلوم ہوا اوڑتی ہوئی آئی ہے صرصر عیار بچیون سے باتین کر رہی تھی جادوگرنی کو دیکھکر مراسم تعظیم بجالائی اور مستفسر ہوئی کہ باعث رونق افروزی حضور کیا ہے ساحرہ نے کہا مین دربار شاہ جادوان سے آئی ہون شہنشاہ نے کتاب دیکھکر معلوم کیا ہی کہ تمنے برق فرنگی عیار کو گرفتار کیا ہی اسلیے مجھے بھیجا ہی اور بتاکید اکید ارشاد فیض بنیاد ہوا ہی کہ قیدی کو جلد لیکر حاضر ہو تمھین عیش و آرام سوجھا ہی اور مین متردد ہون صرصر نے کہا مین عیش کرنیوالی صدقہ گئی کنیز ابھی ابھی تمھارے ساتھ چلتی ہی ساحرہ نے کہا مین ٹھہر نہین سکتی تم قیدی لیکر آؤ مین جاتی ہون یہ کہکر صحن خیمہ سے پھر جست کی اور خیمہ پھاندکر یہ جا وہ جا اپنا راستہ لیا صرصر کو یقین واثق ہوا کہ بیشک یہ ساحرہ فرستادہ شاہ طلسم تھی کیونکہ اگر عیار آیا تو مجھ سے پشتارہ برق کا طلب کرتا نہ کہ چلا جاتا معلوم ہوتا ہی

کہ پل پر پرزادان کے دربانون نے شہنشاہ کو قید ہونیکی برق کے خبر دی ہوگی اُسنے اس ساحرہ کو بھیجا اب چلنا لازم ہے یہ سوچکر سب ساتھ کی عیارنیون سے کہا تم یہین ٹھہرو مین جاکر قیدی کو دے آؤن وہ سب تو ٹھہر رہین اور یہ پشتارہ اٹھاکر چلی وہان ضرغام نے کنارے دریاے سحر کے جاکر ایک جگہ کھود کر اپنا جسم زمین مین چھپایا یعنی زمین کھدی ہوئی مین لیٹا اور اوپر سے مٹی ڈال لی بالکل زمین دوز ہوگیا اور گرد اپنے حلقہ ہاے کمند بچھاکر خس پوش کر دیے سرا کمند کا ہاتھ مین رکھا ہاتھ کو بھی زیر خاک چھپالیا صرف دو نتھنے اور آنکھین کھلی رکھین اور مثل خفتگان خاک چشم براہ انتظار تھا کہ صرصر کنارے دریا کے آکر پہونچی اور چاہتی تھی کہ جست کرکے پل پر جاے جیسے ہی حلقہ ہاے کمند مین پانون رکھا ضرغام نے جھٹکا مارا کہ پانون مین حلقہ کچی ہوا اور یہ اوجھ کر گری ضرغام تڑپ کر اوٹھا اور نعرہ کرکے سینے پر سوار ہوا صرصر نے کہا ارے موے تو کہان تھا اوسنے کہا اوستانی ساحرہ بنکر کون کیا تھا تمنے تماشا بھی نہ دیکھا یہ کہکر پشتارہ اوسکے پاس سے جدا کرکے اوسکو بیہوش کیا اور برق کو ہوشیار کرکے سب کیفیت بیان کی صرصر کی مشکین باندھکر ہوشیار کیا اور کہا مین تجکو ذبح کرونگا اسنے کہا مین تیرے بس مین ہون جو چاہے سو کر عیار بولے کہ اوستاد چاہتے تمکو ہنوے اور گھوڑی کا دانہ دلوانا منظور ہوتا تو البتہ ہم زندہ نہ رکھتے صرصر نے ہنسکر کہا کیون شامتیو مین دانہ دلنے کے قابل ہون نام خدا کیا کیا ارمان تم لوگون کے دلمین ہین غرضکہ دونون عیار اسکو لیکر بارگاہ مہرخ کو چلے کچھ دور راہ طے کی ہوگی کہ ایک پنجہ کمر مین صرصر کے پڑا اور لیکر سمت فلک چلا گیا عیار بھاگ کر علحدہ ہوے یہ پنجہ فرستادۂ افراسیاب تھا کہ اوسنے جب عیار بچیون کو عرصہ ہوا تو پنجہ روانہ کیا کہ صرصر جہان ملے اوٹھا لائے اوسوقت پنجہ نے اسکو جاکر دربار شہنشاہ مین پہونچایا اوسنے تسلیم کرکے سب کیفیت عرض کی ہنوز افراسیاب نے کچھ نہ کہا تھا کہ نامہ حیرت کا آیا اوسکو ملاحظہ کیا لکھا تھا کہ نسبت گرفتاری عمرو بندگان حضور سے کوئی حکم شرف صدور نہین پایا امید کہ شہنشاہ خود نزول اجلال فرمائین یا کسی ملازم خاص کو روانہ کرین کہ یہ مہم سر ہو افراسیاب نے نامہ پڑھکر دستک دی اور پکارا کہ اے آسمان شعلہ خوار جادو حاضر ہو اس صدا کے ساتھ ہی ایک آسمان تمام باغ پر چھا گیا اور اوسمین سے شعلے برسنے لگے بعد لمحے کے وہ آسمان شق ہوا اور ایک ساحر مثل شعلے کے زمین پر گرا آنکھین مثل شعلے کے روشن تھین رنگ جسم از سر تا پا نیلا منھ سے دھوان اسکے نکلتا

تھا صورت ناپاک کو اوس شہر پرکی دیکھکر ترک فلک کا پیتا تھا فی الحقیقت بموجب لنظم

| | |
|---|---|
| کھوپری اوسکے سر کے وہ اوندھی | جیسے ہو دے بخیل کی ہانڈی |
| آنکھہ وہ جس مین تھا نہ ایک خلل | چشم بد دور غیرت حنظل |
| ناک تھی یا کہ غوک تھا مردہ | دانت تھے مثل سلک خرمہرہ |
| تھے وہ رخسار یا چک صحرا | یا کوئی گلگلا ہو سخت جلا |
| یون وہ لب اوسکے غیرت زاغی | جیسے کیلے کی ہو پھلی داغی |
| کان اوسکے اگر نظر آئین | شپرک اونکو دیکھ شرمائین |
| پوست تھا اوسکا گردن سے سخت | یا کہ کمبخت خر کا تھا کمبخت |
| سر سے پا تک وہ خرس وحش بددین | ہو بہو تھا سیاہ دیو لعین |

شاہ جادوان کو اوسنے سلام کیا شہنشاہ نے ارشاد فرمایا کہ عمرو دو تین روز سے ملک حیرت کے شہر مین ہے تمکو اوسکو ڈھونڈھکر گرفتار کر لاؤ یہ حکم سنتے ہی وہ ساحر اوڑکر اپنے آسمان پر جاکر مخفی ہوا اور آسمان سمت ملک حیرت روانہ ہوا یہ بلاے آسمانی تو عمرو کے لیے چلی لیکن عمرو کی کیفیت سنیے کہ یہ غار مین بفراغت تمام مسکن گزین ہین اور دل سے مشورہ کرا اے عمرو شکر ہے خدا کا چندے پریشانی سے جا بجا پھرنے کی توجہ سچ ہے کہ صحبت مردمان زہرافعی سے بھی زیادہ بدتر ہے کہ مثنوی

| | |
|---|---|
| قعر چہ بگزید ہر کو عاقل ست | زانکہ در خلوت صفا ہای دل ست |
| ظلمت چہ بہ کہ ظلمتہاے خلق | سے گریزد عاقل از غوغای خلق |

اسی کیفیت مین دور سے دیکھا کہ ایک دھوبی بیل پر لادی لادے کندھے پر میلے کپڑون کی گٹھری رکھے چاندنی کا انگرکھا پہنے ہاتھون مین چاندی کے کڑے پڑے ہوے بموجب مثل دھوبی کا چھیلا آدھا اوجلا آدھا میلا بنا ہوا برہا گاتا آتا ہی اور پیچھے اوسکے بہت سے دھوبی بیلو پر کپڑے لادے اور بیلون کے گلے مین گھنٹیان پڑی ہوئین بعض بیل پر دھوبن ٹانگین پھیلائے سوار ڈوری ناتھ مین بندھی ہوئی ہاتھ مین لیے گھما گھما کر بیل کو مارتی چلی آتی اور بعض بیل پر پاٹا اور تناؤ کے بانس لدے پیچھے اوسکے دھوبی چھیلا بھی پڑھانیکا اور ناند اسوندن کرنے کا کندھے پر اوندھائے لڑکے کا ہاتھ پکڑے بھیا رے بھیا کہتا چلا آتا عمرو کی طبع اونکو دیکھکر جنبش مین آئی اور گلیم اوڑھکر غار سے باہر نکلا اور قریب اونکے پہونچکر

اسقدر پر توقف پذیر ہوا کہ دھوبی بیچ چوک مین اوس شہر کے پہونچے عمرو نے زنبیل کی گنڈیان
کھولین اور گلیم اوتاری آدمیونکے مجمع مین ٹھہر کر ایک لادی پر جو سب سے آگے تھی جال الیاسی مارا
اور زنبیل مین رکھلی آپ الگ جا کھڑا ہوا دھوبی نے جو دیکھا کہ لادی بیل پر نہین ہی گھبرا کر
دو چار مرد آدمی کے گریبان مین ہاتھ ڈالا کہ تمنے لادی اوتاری ہے سب دھوبی جمع ہو گئے
اور گالیان اون شریف بیچارون کو دینے لگے کہ ایسے کے چیتون ہم مارے گھونسون کے تمھارا
بھیجہ نکال دینگے ایک بولا کہ وہ کل رسید کرونگا کہ مغز ان پھٹ جائیگا دوسرے نے
کہا پھاڑو کے پھاڑ وہ بھاڑ پر جاؤنگا کہ چہرہ بگڑ جائیگا مجھے بھی ٹال ٹال کے کوئی اور بنایا ہے
کروال کھا دیا لادی بتلا دی مارے مارے کے بکھیان توڑونگا اس ہنگامے کا وہ غوغا بلند ہوا
کہ ساکنان شہر اور دوکاندار سب مجتمع ہو گئے اور دھوبی اور لڑکے اور دھوبنین بیل ایک
جا ٹھہرا کر اون مرد آدمیون کے گرد جمع ہوئے عمرو نے فرصت جو پائی کترا کر بیلون پاس گیا
اور جال مار کر مع بیل اور لادیان سب نذر زنبیل کر کے گلیم اوڑھکر ٹھہرا ادھر وہ بیچارے
بھلے مانس حیران تھے کہ یا اللہ ہم کس آفت مین پھنسے اور لوگون کا اونپر ہجوم تھا ایک کہتا تھا
کہ یہ کس آفت کے چور ہین جو دن دہاڑے اتنی بڑی لادی غائب کر لیگئے کوئی کہتا تھا کہ
ارے چوٹٹو اس دھوبی پر رحم کرو یہ بیچارہ مر جائیگا غریب آدمی ہے کوئی کہہ رہا تھا کہ
یہ دھوبی ملکہ حیرت کا ہے اسکا مال چرا لینا دل لگی نہین ہے ٹنڈیان کس جائینگی بندھے
بندھے قید مین سڑ جائینگے اسی طرح ہر شخص اپنی اپنی کہتا تھا وہ لوگ چپکے کھڑے تھے کچھ
نہ کہتے تھے اس اثنا مین ایک دھوبی نے جہان بیل کھڑے تھے ادھر دیکھا بیلون کو نہ پایا
اور آگے بڑھکر دیکھا کہ شاید کہین چلے گئے ہون جب کسی طرف سراغ نہ پایا سب دھوبیون
سے آکر کہا کہ بھیا بیلون سمیت کوئی لادیان لے گیا یہ سننا تھا کہ سب نے دوہائی دینا
شروع کی اور شور ایسا مچایا کہ شہر کا کوتوال مع اپنے پیادونکے دوڑا اور آکر سارا ماجرا
سنکر مع چند اون راہگیرون کے جنکو پہلے پکڑا تھا اور دھوبیون کو لیکر حیرت کے پاس
چلا جب قریب باغ ملکہ سب پہونچے دھوبی پکارے کہ دوہائی ملکہ عالم کی ہم آپکی نذر قنات
لوٹے گئے حضور کی پوشاک بھی چور لیگئے آج تک طلسم مین یہ اندھیر نہ تھا جو اب ہے حیرت
نے جب شور و غل فریاد کا سنا ملازمین سے پوچھا کہ یہ ہنگامہ کیسا ہی یہ کہی رہی تھی کہ عرض ہوئی
کوتوال امیدوار باریابی ہے ملکہ نے سامنے اوسکو طلب کر کے سب کیفیت سنکر اون دھوبیون

اسوقت پر کیا منحصر ہے خواجہ صاحب گئے ہین وہ جبتک نہ آئین آگے نہ بڑھو مین خبر لینے جاتا جاتا ہون تم یہین ٹھہرو مہرخ اسکے روکنے سے تھمی اور یہ پھر خبر روانہ ہوا مگر وہان جب افراسیاب مع مخمور آکر پہونچا زنگین سحر نے استقبال کیا حیرت نے سحر سے ایک بنگلو نیا نگار بنایا شہنشاہ وہان مسند آرا ہوا ہر طرف ساحران نامی جوق جوق میدان کو گھیر کر کھڑے ہوے اور کسیقدر فوج پھر تحفظ انبار ہیزم کو محاصرہ کرکے ٹھہری اور افراسیاب نے مخمور کو سامنے بلاکر پھر بہت کچھ سمجھایا کہ اب بھی اپنی افعال سے توبہ کر تو مسری رکن سلطنت طلسم ہے شہزادی ہو کر ایک عیار پر مبتلا ہونا ہمچشمون مین ذلت اوٹھانا مناسب حال نہین تو اپنے تئین خیال کر اپنے حسن جوانی پر رحم کھا ان حرکتون سے باز آ مخمور یہ کلمات نصیحت سنکر رونے لگی اور آہ سرد بھر کر پکار رہی کہ نظم

آہ کس پردہ نشین سے دیدہ دل لڑ گئے ❊ شدت گریہ سے جو آنکھون پہ پردے پڑ گئے
بعد مرگ اعمال سے جواب پے کھنچیا الفعال ❊ آخر اس شرمندگی سے ہم زمین مین گڑ گئے
دل ہی جب چھاتی کا پھوڑا ہو گیا جیسی کا بطف ❊ کیون اچھل لیا پانوئین تیرے پھپھولے پڑ گئے

اے شہنشاہ اس عشق نے مجکو آپ مین رکھا بہت ارزو رکھتی ہون کہ جلد مجھے قتل فرمایئے غم عشق سے چھڑایئے افراسیاب اسکی تقریر سنکر سمجھا کہ یہ باز نہ آئیگی جھلاکر حکم دیا کہ لیجاکر عمرو کے اسکو جلا دو زنگین سحر نے حیرت سے عرض کیا کہ اپ قید سحر کی دفع کر دیجئے تاکہ مین اس محرمہ کو لیجاکر انبار ہیزم پر بٹھاؤن حیرت نے کچھ افسون پڑھا کہ مخمور پر سے سحر دفع ہوا لیکن ہزارہا ساحر جلیل محاصرہ کیے تھا مخمور تنہا کیونکر بھاگ سکتی فلک کو دیکھ کر رہگئی اور زنگین سحر نے اسکو لیجاکر لکڑی کے ڈھیر پر بٹھایا اور عمرو نقلی یعنی برق فرنگی کو بھی پہلو مین ممکن لیا برق نے دیکھا کہ لکڑیون کے نیچے باروت بچھی ہے دل سے کہا استاد کے نام کو خدا رکھے مشہور ہوگا کہ برق نے استاد کے نام پر جان دی کیونکہ استاد مجھکو گرفتار کرا کر اب تک نہ آئے اب یہان جان جانے کا سامان ہے اس اثنا مین مخمور نے عمرو نقلی سے کہا کہ خواجہ مجھ سوختہ بخت کی محبت مین تمنے اپنے تئین ناحق قید کرایا میرے خون کا عوض شاہ طلسم سے لیتے میرا جلنا اس تغافل شعار فراموش کار شہزادۂ نور الدہر سے بیان کرنے بعد فتح طلسم شاید وہ شہسوار ہماری مشت خاک پر آنکلتا کہ لمؤلفہ

بعد فنا خو خاک برباد ہے مری ❊ دامن ہے ڈھونڈھتی یہ کسی شہسوار کا

یہ کہکر زار زار اشک خونین دیدہ خونبار سے برسانے لگی اور ریتیا مانہ یہ سنانے لگی کہ **نظم**

| | |
|---|---|
| احوال خوش انہون کا ہم بزم ہین جو تیرے | افسوس ہے کہ ہمنے وان کا نہ بار پایا |
| ملک دل ایک ثبات اجڑا بسا غمون سے | آخر اوجاڑ دینا اوس کا قرار پایا |
| کیا اعتبار یان کا پھر اوسکو خوار دیکھا | جس نے جہان مین آکر کچھ اعتبار پایا |
| آہون کے شعلے جیسا اڈتے تھے سیر سب سے | وان جا کے صبح دیکھا مشت غبار پایا |

برق یعنے **عمرو** نقلی نے یہ حسرت آگین باتین سنکر جواب دیا کہ اے ملکہ خدا کو یاد کرو گھڑی مین کچھ کا کچھ ہو جاتا ہے ہمنے ہزارون ساحر مار ڈالے دیکھو تو خدا کیا کرتا ہے اس عرصہ مین رنگین سحر نے اکر مخمور کو ڈانٹا کہ اری نمک حرام اب بھی اپنی بدذاتی سے باز آ اس رونے دھونے سے کیا حاصل ہے اپنی جان بچا **برق** نے جو غور سے دیکھا تو رنگین سحر کو پہچانا کہ استاد ہین خوش ہوا کہ اب ضرور چھوٹے اور مخمور نے تڑق کر جواب دیا کہ او قطامہ کیا مجھے بار بار مرنے سے ڈراتی ہے جا دور ہو مین ہرگز شاہ طلسم کی اطاعت نہ کرون گی یہ سنتے ہی رنگین سحر نے پکار کر کہا کہ اے شہنشاہ یہ مجوسہ کسیطرح نہین ہوتی **افراسیاب** نے کہا کہ تم ہٹ آؤ اور حکم دیا کہ انبار ہیزم مین اگ لگائی جائے ایک ساحر پولا لیکر دوڑا اوسوقت **قران** جو خبر لینے آیا تھا بشکل ساحر کھڑا ماجرا سارا دیکھ رہا تھا جسے ساحر الولا جلا کر چلا تھا **قران** نے دوڑ کر اوسکے سر پر لغدہ مارا کہ سر ٹکڑے ٹکڑے ہو گیا اور شور اوسکے مرنے کا بلند ہوا آندھی سیاہ آئی آگ پتھر برسنے لگے **قران** بھاگا اور **عمرو** نے اوسی غلغلے مین لکڑی کے ڈھیر پر جست کر کے جا کر جال مارا اور مخمور کو کھینچ کر زنبیل مین ڈالا اور از بسکہ سحر تو دفع ہو چکا تھا **برق** بھی کود کر بھاگا لینا لینا کا غوغا برپا ہوا **عمرو** بھی بھاگا ساحر جو پیچھے دوڑے **عمرو** نے حقہ آتشبازی داغ کر انبار ہیزم پر مارے کہ لکڑیون مین آگ لگی اور شعلہ بلند ہوئے بو بارود بیہوشی کی اوڑی اور ساحرون کے دماغ مین دھوان گیا ہزارہا ساحر بیہوش ہو کر گرا یہان تک بنگلہ پر **حیرت** اور **افراسیاب** بھی بیہوش ہوے اوسوقت **قران** نے دوڑ کر **مہرخ** کو اس حال کی خبر دی اوسیوقت وہ لشکر لیے مسلح و مکمل تو کھڑی تھی آکر گری نارنج و ترنج مار کر ہزارون سحر کرنے والون کو بیجان کیا جو بیہوش نہوے تھے وہ بھاگے یہان لشکریان **عمرو** نے پتھر برسانا شروع کیا **عمرو** جال مار کر اوٹھانے لگا خلاصہ یہ کہ دم بھر مین آفت برپا کی دریا خون کا بہ گیا **نظم**

| | |
|---|---|
| وہ تیغ سحر ایک برق غضب تھی | کسی کو تاب اوس آتش کی کب تھی |

جہان اوس شعلہ دم کا پڑ گیا عکس ۔ وہ گویا شیشۂ آتش کا تھا عکس
لگے گوشے مین جب چھپنے وخونریز ۔ سوارون نے کیا گھوڑیکو مہمیز
ہوے قیصرون کے آگے سے وگمراہ ۔ پریشان وگریزان مثل روباہ

اس ہنگامے مین یکایک زمین کو تزلزل ہوا اور پریان بحکاریان سے نکلین عمرو نے مہرخ
سے کہا کہ اب یہان نہ ٹھہرو یہ پریان افراسیاب کو ہوشیار کردینگی اور وہ سب کو گرفتار کریے
کا حسب ارشاد مہرخ نے نفیر سحر بجائی سب فوج جمع ہوگئی یہ سب کو لیکر روانہ ہوئی اور وہان
پریون نے پچکاری منہہ پر شاہ طلسم کے اور حیرت کے لگائی اِن کو ہوش آیا عجب حال ابتر اپنے
ملازمون کا دیکھا کہ بہت سے جلے ہوے لرد لکڑی کے ڈھیر کے پڑے ہین اور ہزارون لاشین
خاک وخون مین غلطان ہین اگ لگی ہے خیمے جلے ہین حسرت و یاس برستی ہے نہ عمرو کا پتہ
ہے نہ مخمور جلتی ہے یہ دیکھتے ہی آتش غضب بھڑکی اور فرط غیظ سے پکارا کہ مجھسے غلطی
ہوئی جو اسپر یار دریاے سحر کے مخمور کو لایا مگر اب سب باغی میرے ہاتھ سے بچکر کہان جا ئینگے
اب کی کسیکو زندہ نچھوڑون کا یہ کہکر بیٹھے بیٹھے غائب ہوگیا اور غربال جادو نام ایک
ساحر ہے کہ اوس کے پاس سحر کا جال ہے کہ اوسمین ساحر کی گردن پھنس جاتی ہے اور
لٹک جاتا ہے اوسی کو یہ لینے گیا آئندہ حال اسکا معلوم ہوگا ادھر حیرت آکر اپنے لشکر کو
درست او رجمع کرکے اوتری اسطرف مہرخ بفتح وفیروزی اپنی بارگاہ مین پہونچی لشکر نے
کمر کھولی بزم مسرت آراستہ ہوئی سب سردار اپنی اپنی جگہ پر بیٹھے اوسوقت عیار بھی آئے عمرو نے
مخمور کو زنبیل سے نکالا سب دوڑکر گلے سے ملے اور عمرو کی تعریف کرنے لگے عمرو نے کہا اے
مہرخ اوس کٹنی کے رکھنے کا تمنے تماشا دیکھا مہرخ نے عذر کیا کہ اب بغیر تمہاری صلاح کے کبھی
نہ کرون گی عمرو بولا کہ اب کی افراسیاب ہی آفت لائیگا اوای مخمور تم بھی کچھ زبردست جادو
گرنی نہین ہو کیونکہ نہ کوئی راز طلسم بتاتی ہو نہ افراسیاب سبقت لیجاتی ہو مخمور نے کہا
خواجہ شاہ طلسم کا ہم لوگ کچھ نہین کرسکتے اب مین چار رود چاہ سامری پر جاکر رہون تو زمین
وآسمان کے قلابے ملادون اسمین شکیل جو عشق خوبصورت مین بیہوش سا رہتا ہے
یہ گفتگو سنکر کچھ آپ مین آیا اور کہا کاش شاہ طلسم مجھکو پکڑکر میری معشوقہ پاس قید کرے تو
بہتر ہو اور اگر میرا استاد میری حال کی خبر پاتا تو افراسیاب کو مزا چکھاتا وہ البتہ ہمسر شاہ جادو
ہے عمرو نے پوچھا کہ وہ کون ہے اور کہان رہتا ہے شکیل بولا کہ جہان وہ رہتا ہے وہان

کوئی جا نہین سکتا راہ سخت و دشوار گذار ہے عمرو نے کہا بتاؤ تو سہی اوس نے کہا دو
راہین اوسکے طلسم کی ہین ایک راہ تو کوہ عقیق کیطرف سے ہے اور دوسری راہ ملک لوح
داران جادو کی جانب سے ہے اور وہ بادشاہ طلسم ہے اوسکا طلسم بھی بہت بڑا ہی مثل
طلسم ہوشربا کے ہے اگر وہان کوئی جاے اور کہے شاگرد تیرا مرتا ہے اوس سے اور افراسیاب
سے مقابلہ ہے یہ سنکر وہ ابھی چلا آئے گا عمرو نے کہا نام اوس کے طلسم کا کیا ہے اور اوسکا نام
اور راہ کی کیفیت مفصل بتاؤ کہ کیونکر ہے شکیل جواب دہ ہوا کہ اوسکا اسم گرامی نامی کوکب
روشن ضمیر ہے اور اوسکی بیٹی ہے کہ بے مثل ساحرہ ہے نام اوس کا بران شمشیر زن
ہے اور نام اوسکے طلسم کا نور افشان اگر کوئی جاے تو بیابان ریگستان کے آگے دریاے
ہفت رنگ ملیگا اوسطرف دریا کے سرحد اوسکے طلسم کی شروع ہوجاتی افراسیاب نے کئی بار چاہا
کہ وہان جاکر سیر کرون ممکن نہوا نہ ادھر کا کوئی ادھر آسکتا ہے نہ اسطرف سے کوئی اوس جانب
جاسکتا ہے بلکہ کوکب کئی بار چلا بھی آیا افراسیاب نہ جاسکا اور اوسطرف دریا کے بیابان
اور صحرا اوس طلسم کے پڑتے ہین وہ مجھے مفصل طور پر پتا نہین کہ کدھر راہ ہے اور کیا کیا بنا ہے عمرو نے
پوچھا کہ دریاے ہفت رنگ کیسا ہے شکیل نے کہا اوس مین سبز سرخ زرد سیاہ سفید سات
رنگ کا پانی بہتا ہے عمرو نے افسوس کیا کہ اگر مین ساحر ہوتا تو جاکر لے آتا اور پیام تمہارا اوسکو
پہونچاتا مخمور نے کہا خواجہ اوس دریا کی انتہا سنا ہے کہ نہین ہے اگر کوئی سیکڑون برس چلے
تب بھی انتہا تک نہ پہونچے اور مین راستہ جانتی ہون بلکہ ایک آدھ عزیز میرا اس طلسم مین رہتا
ہے مین جاکر جو کہوگے کہہ آؤن گی لیکن بڑی خرابی یہ ہے کہ اوس دریا مین نہ کشتی چلتی ہے
نہ کوئی ملاح ہے عمرو بولا کہ کچھ ہی کیون نہو مین جاتا ہون مہرخ نے گھبرا کر کہا اے شکیل تو نے
بیقراری کرکے خواجہ کو ہمسے جدا کیا اب لشکر کس کے سہارے سے رہے گا مخمور بول اوٹھی
کہ خواجہ آپ نہ جائیے مین جاتی ہون یہ کہکر اوٹھی اور اپنے خیمے مین آکر تیاری سفر کرنیلگی
لیکن اب کیفیت افراسیاب کی سنیے کہ اوسنے غصہ مین آکر کیا تدبیر کی ہے اور کیا آفت برپا کرتا ہے

## داستان پکڑ لیجانا صرصر کا مخمور کو اور چھڑانا عمرو کا اوس کو قتل کرنا بہت سے ساحرونکو اور لانا افراسیاب کا غربال جادو کو اور گرفتار کرلینا جال سحر مین عمرو کو مع کل لشکر مہرخ کے اور اوٹھا لیجانا جال توڑ کر عمرو کو بران شمشیر زن

دختر کوکب کا اپنے طلسم مین اور ملاقات پہلی مرتبہ ہونا عمرو اور کوکب کی پھر عمرو کا آکر قتل کرنا غربال کو اور چھیڑانا لشکر مہرخ کو پھر لڑنا مصور جادو کا اور عیاریان کرنا عیارون کی اور پھر نامہ آنا لقا کا اور بھیجنا افراسیاب کا ہلبل اور مجلیس جادو کو واسطے مدد لقا کے اور مارے جانا اونکا عیارون کے ہاتھ سے پھر کیفیت جنگ ساحران اور عیاری عمرو وغیرہ کی لمؤلفہ ؛

ساقیا زندگی کی بہار آئی ہے ‏ ‏ زمزمہ پرداز ہزار آئی ہے
غنچہ لب بستہ ہوئے خندہ زن ‏ ‏ سبز ہوئے تختۂ صحن چمن
ہندولالہ نے پیالہ لیا ‏ ‏ جام مے لعل دو سالہ لیا
نافۂ گل لخلخہ ریز آج ہے ‏ ‏ باد صبا غالیہ بیز آج ہے
ترک سمن مست ہے غمزہ کنان ‏ ‏ زلف بنفشہ بھی ہے عنبر افشان
زیب چمن لالہ ہو سرخ لباس ‏ ‏ توبہ شکن بن گئے ایمان اساس
عطر فروش اب ہے نسیم چمن ‏ ‏ بلبل بستان ہوئے محو سخن
مست فغان یہ دل بلبل ہوا ‏ ‏ زخمہ زن تار رگ گل ہوا
جسطرف ہے دیکھئے طرفہ بہار ‏ ‏ شبت عنب بھی کرے ساقی نکھار
کیون نہو نشتر زن دل آرزو ‏ ‏ ساقیا منہ سے لگا دے سبو
مین دکھاؤن تجھے رنگ سخن ‏ ‏ صفحۂ قرطاس ہو رشک چمن ؛؛
پھر کرون مین قصۂ رنگین بیان ‏ ‏ پھر ہو تر و تازہ دل دوستان
تاج حریفان ہون کرم سے ترے ‏ ‏ مے پلا یاقوت کے رنگ کی مجھے
دست سبو ساقیا ہو دستگیر ‏ ‏ ہو بط مے دام مین اپنے اسیر
کلک سیہ مست ہو میرا روان ‏ ‏ پھر لکھون مخمور کی مین داستان
آتش مے نشہ کرے تیز دم ‏ ‏ معرکہ جنگ مین ہو تیغ علم ؛؛
نشۂ مے ایسا ہو نیرنگ ساز ‏ ‏ پھر قلم جاہ ہو جادو طراز
وہ ہون مین جمشید کہ جام شراب ‏ ‏ اب ہے سرکاٹنہ افراسیاب
پی چکے اسے جاہ سے لالہ فام ‏ ‏ ہان لکھو افسانہ شیرین کلام

| گرد چنان زمزمۂ داستان | بلبل تقدیر بہ گلزار بیان |
|---|---|

طرز نگاران رنگین بیان و مرقعان نقش شاہد بدیع اعجاز داستان غنچۂ گلزار حدیقۂ اسمار کو یون
سرسبز و ریان فرماتے ہین اور نقش بہ نگار رنگ کی نیرنگی خامۂ جادو طراز سے اسطرح دکھاتے
ہین کہ جب سرمست بادۂ محبت یعنے مخمور با مروت زاد راہ بہر سفر مہیا کر چکی بارگاہ مین اگر
سب سرداروں سے رخصت ہوئی اور طاؤس شجر پر بیٹھ کر سمت دریاے ہفت رنگ چلی عمرو نے
دل سے تجویز کیا کہ تو بھی اس کے پیچھے روانہ ہو کچھ نہین تو راہ طلسم ہی سے آگاہی ہوگی یہان
بیٹھے رہنے سے کیا حاصل ہے یہ سوچکر یہ بھی چلا لیکن مخمور جب سرحد لشکر سے نکل کر صحرا
مین پہونچی وہان صرصر عیارہ درہ کوہ مین کھڑی فکر گرفتاری عیاران کر رہی تھی اوسنے
اسکو جاتے دیکھکر صورت اپنی مثل عمرو کیصورت کے بنائی اور مخمور جب کچھ آگے بڑھ گئی
یہ دوڑی اور پکاری کہ اے ملکہ ذرا ٹھہرو مین کچھ کہون گا مخمور نے جو عمرو کو آتے دیکھا
طاؤس اپنا زمین پر اوتارا صرصر قریب گئی اور حباب بیہوشی مارا کہ مخمور بیہوش ہو گئی اوسے
پشتارے مین باندھکر پشت پر لادا اور لیکر چلی اوسوقت عمرو جو عقب مین آتا تھا یہان پہونچا
دیکھا صرصر پشتارہ لیے جاتی ہے اور طاؤس مخمور کا کھڑا ہے یہ دیکھتے ہی اوس نے ڈانٹا کہ
کہان جاتی ہے مین آ پہونچا صرصر نے اسکا نعرہ سنکر پشتارہ اوتار کر الگ رکھا کہ عیار زبردست
ہے پشتارہ لیکر نہ نکلون گی غرض خنجر کھینچکر مقابل ہوئی عمرو نے اسکے خنجر کا وار رد کر کے
حلقے کمند کے مارے صرصر جست کر کے حلقون سے نکلی عمرو نے دوبارہ قابو پا کر جال پشتارے
پر مارا اور زنبیل مین ڈال لیا صرصر حلقون سے نکل کر دور گری پھر جھپٹ کر آئی اور پشتارہ
چھینے ہے چھلا کر بڑی ترپ جھڑپ سے لڑنے لگی اتفاق سے ایک ساحر سانگ روئین تن
نام پہاڑ پر بیٹھا یہ کیفیت دیکھ رہا تھا اوس نے وہین سے سحر کیا لہذا دونو اگر گرے اور صرصر و
عمرو کو اوٹھا لیگئے اور سامنے اوس ساحر کے لائے اوس نے کہ تم کون ہو عمرو نے کہا کیا کہون
شرم کی بات ہے یہ میری جورو ہے لیکن آوارہ ہو گئی ہے پھر آپ جانیے بموجب بیت

| ہم درین عالم ست دوزخ او | زن بد در سرای مرد نکو |
|---|---|

جب اسکو بدفعلی کرنے سے منع کرتا ہون یہ لڑنے پر آمادہ ہوتی ہے صرصر نے جو یہ کلام
سنے لگی کوسنے کہ تیری جورو کے منہ کو جھلسا دوں اور جو مجھے اپنی جورو کہا اوسکی صورت کو آگ
لگاؤن منگل اتوار اپنی ایڑی چوٹی پہ سے صدقے اوتارون اے سانگ اس موئے دغاباز جھوٹے

کی باتون پر نہ جانا مین عیار نہین شہنشاہ جادوان کی صرصر ہون اور یہ عمرو ہی سانگ نے یہ کلام
سنکر جواب دیا کہ مین ملازم شاہ نہین ہون رہا یا ہون اس سبب پہچان نہین سکتا اور بزور
سحر اگر شناخت کرنا چاہون تو عرصہ تک سحر کرنا ہوگا بدین لحاظ مین اور تم دونون کو شاہ کے دربار
مین لیے چلتا ہون یہ کہکر ان دونون کو اپنے مکان کے ستون سے باندھ دیا اور اپنا
کھانے لگا عمرو نے دیکھا کہ اس پہاڑ پر مختصر سا مکان بنا ہے فرش و فروش شیشہ آلات
سجا ہے اور ستار کونے مین رکھا ہے سمجھا کہ اس ساحر کو گانے سے بھی شوق ہے یہ جانکر
آپ بھی بندھے بندھے گانے لگا اوس نے کہا کہ تمہین علم موسیقی مین بڑا دخل ہے عمرو نے
کہا اگر کھلے ہوتے تو مزا دکھاتے ازبسکہ اسکو اسکے گانے سے ایک محویت کا عالم تھا اوسکو
کھول دیا اور کہا آپ کچھ شغل کیجیے عمرو نے جوڑی نے کی نکال منہ سے لگائی اور ستار
اوس کا اوٹھا کر ہاتھ سے بجانے لگا اور غزلیات عاشقانہ اور اشعار مدح حسن لعلبان
مین گانے لگا اوس وقت یہ کیفیت ہوئی کہ سانگ کھانا پینا چھوڑ کر زار زار روتا تھا
اور ہمہ تن محو ہو کر بت بنگیا تھا جب ذرا ہوش آتا تھا تو بے اختیار نعرہ لفین کرتا تھا اور
عمرو خوب جی توڑ کر گا یا کہ وہان کے تمام طیور و وحوش گرد جمع ہوگئے یہ عالم تھا نظم

گانا تھا وہ دلکش زمانہ  بیت ٹھمری غزل ترانہ
واقف تھا ہر ایک زیروبم سے  انکاان ہے لے سے تال سم سے
ہر تان پہ تانسین قربان  بیجو ہوا باؤلا پریشان

اسیطرح گاتے گاتے تھم گیا اور عرض کیا کہ اے سانگ مجھے عادت شراب خواری کی بہت
ہے اگر دو ایک جام شراب کے عنایت فرمایئے تو آپ کو خوب محظوظ کرون سانگ نے حسب
خواہش اسکے کشتی بادہ ارغوانی منگائی اور کہا تم بھی پیو اور مجھے بھی دو عمرو نے کشتی سے
گلابی اوٹھا کر شراب جام مین انڈیلی اور سادہ جام خالی از بیہوشی اسکے حوالے کیا اوس وقت صرصر
جو بندھی ہوئی تھی پکاری کہ اے سانگ یہ شراب بیہوشی آمیز ہے ہرگز ہرگز نہ پینا ورنہ یہ عیار
تجھے مار ڈالے گا سانگ اس کلمہ کو سنکر تامل پذیر ہوا مگر عمرو نے ایسا کچھ انجام مصلحت کا
سوچ کر اول سادہ جام دیا تھا اوسوقت عرض رسا ہوا کہ حضور یہ میری دشمن ہے ساحری کی
جو عورت بدی پر آجائے آپ میری خاطر سے اس ساغر کو کسی اور کو پلا کر میری نسبت اسکی
عداوت دریافت فرمایئے سانگ نے یہ تقریر سنکر اپنے ملازمون کو بلا یا دو ایک ساحر جو

جواہر کے خدمت مین حاضر ہوے اونمین سے ایک کو وہ شراب پلائی کچھ بھی اوسکو نہوا ساحر
بیٹھا ہنسا کیا عمرو نے کہا کیون حضور آپ نے ملاحظہ کیا یہ عورت ہے میری دشمن سانگ کو
عمرو کے قول پر اعتبار آیا اور کہا تو سچا ہے لا ساغر شراب اور دے اوس نے پھر سادہ جام بھر کر
دیا یہ تو پینے مین مصروف ہوا اور عمرو نے بیہوشی ساری بوتل مین فرصت پاکر ملائی اور جو دو
ایک ساحر وہان تھے اونھین پیمانے بھر کر دیے اور دور مین سانگ کو بھی جام دیا وہ بھی پی
گیا صرصر ہر چند کہتی رہی اسکے چیخنے کی کسی نے سماعت نہ کی اور دو ایک جام سب نے پیئے
بیہوش ہو گئے عمرو نے صرصر کو بندھے اور بے قابو پاکر چند بوسے لیے اور کہا کیون جانی عیاری
بھی تمھین آتی ہے صرصر بظاہر اوسکو لگی کوسنے لیکن دل مین آفرین کرتی تھی اور عمرو نے
جال مار کر اوس مکان کا کل اسباب لوٹ کر زنبیل مین رکھا اور خنجر سے جو دو ایک ملازم سانگ
کے تھے اونکے سر کاٹے شور اونکے مرنے کا بلند ہوا اوس نے سانگ کے بھی خنجر مارا وہ روئین
تن تھا خنجر اوچٹ گیا فی الفور اوسکو اوٹھا کر زنبیل مین ڈالا اور صرصر پاس آکر اوسکو
چھیڑنے لگا صرصر نے کہا موڈی کاٹے اب تو تیری مراد پوری ہوئی مجھے تو کھولدے عمرو نے
کھولنے کے ارادے ہاتھ بڑھا کر اسکے سینے پر رکھا صرصر نے سلی بھر کر کہا سامری قسم جو تو نے
مجھے بے طریق ہاتھ لگایا تو اپنی اور تیری جان ایک کرون گی الغرض یہ تو صرصر سے مصروف
دل لگی کرنے مین ہے مگر افراسیاب جو غائب ہوا تھا طلسم باطن کے ایک پہاڑ پر آکر
پہنچا وہ کوہ گلہاے بوقلمون سے گلدستہ بنا ہوا تھا قلہ کوہ پر صندل کا بنگلہ بہت آراستہ تھا
مسند اوس مین بچھی تھی غربال جادو مع اپنے رفیقون کے صحبت آرا تھا جب شاہ طلسم
پہاڑ پر قدم زن ہوا پریون نے جادو کے اوسکو آمد شاہ کی خبر دی وہ بہر استقبال بنگلہ سے نکلا
اور پاس آکر تسلیم کی شہنشاہ نے گوشۂ چشم سے سلام لیا اور فرمایا کہ اے غربال تم جال
سحر کا لیجاؤ اور سب نمک حرامون کو قید کر لو اوس نے عرض کیا بہت خوب لیکن شاہ جو
میرے کلبہ احزان مین تشریف لائے ہین تو بنگلے مین آکر قدم رنجہ فرمائین مین حاضر ہون جو ارشاد
ہو گا بسر و چشم بجا لاؤن گا افراسیاب حسب التماس بنگلے مین آکر مسند پر جلوہ فرما ہوا اوسی وقت
دو طائر خوش رنگ سامنے آئے اور بزبان فصیح گویا ہوے کہ اے شہنشاہ سانگ دشمن
تن کے گھر کو عمرو نے لوٹ لیا اور جو کچھ ماجرا گذرا تھا سب بیان کیا افراسیاب نے کیفیت سنکر
غربال سے کہا کسیکو بھیج تاکہ عمرو کو سانگ کے گھر سے پکڑ لائے اوس نے حسب ارشاد شہور جادو

اور ناوک جادو نام دو رفیق اپنے روانہ کیے اور آپ خدمت شاہ مین مشغول رہا گشتی تیر بابا
کی حاضر کی ارباب نشاط کو بلایا جلسۂ عشرت جمایا مگر ناوک جادو وہان جاکر پہونچا کہ عمرو اختلاط
صرصر سے کر رہا تھا اوسنے دیکھا کہ آندھی آئی اور علامت آمد ساحر معلوم ہوتی ہی یہ دریافت
کر کے فوراً گلیم اوڑھ کر مخفی ہوا اس اثنا مین ناوک آکر پہونچا اور صرصر کو تنہا دیکھ کر
مستفسر ہوا کہ عمرو کہان گیا اوسنے کہا آپ کو آتے دیکھ کر بھاگ گیا بولا کہ کہان جائیگا مین ابھی
پکڑے لاتا ہون یہ کہکر چلا صرصر نے پکارا کہ مجھے کھولتے جاؤ اوسنے جواب دیا کہ تجھے کھولنے مین
عرصہ ہوگا وہ عیار نکل جائیگا اوسکو پکڑ لاؤن تجھے آکر چھڑاؤن یہ کہتا ہوا باہر نکلا عمرو بھی گلیم اوڑھے
اوس مکان سے باہر آیا دیکھا کہ ساحر مجھے ڈھونڈھ رہا ہے خیال کیا کہ یہ اکیلا تو ہی مار اسکو یہ چلکر
گوشے مین بیٹھکر مخمور کو زنبیل سے نکال کر پتاری سے کھولا اور ہوشیار کر کے سب
حال کہا مخمور ساری حقیقت سے آگاہ ہوکر ڈانٹتی ہوئی چلی اور عمرو ٹھہر رہا ناوک نے جو اسکا
للکارنا سنا نارنج پکڑ کر سامنے آیا اور حربہ کیا مخمور نے اونگلی سے اشارہ کیا کہ نارنج اوسکا دو ٹکڑے
ہوکر زمین پر گرا پھر اوس نے کمان سحر کی نکالی اور تیر مارنا شروع کیے مخمور نے سحر پڑھکر دستک دی
کہ ایک پتلا زمین سے خنجر لیے نکلا اور تیرون کو اوس نے قلم کرنا شروع کیا اوسوقت مخمور
نے ناریل جادو پڑھ کر مارا کہ سینۂ ناوک کو توڑ گیا اور وہ مرکر زمین پر گرا غوغائے عظیم بلند
ہوا عمرو نے آکر اسکا جھولا اسکا جھولا اسباب سحر کا اور کپڑے وغیرہ اوتار لیے اوسوقت شور
جادو واکر سانگ کے گھر مین پہونچا اور صرصر سے حال پوچھکر باہر نکلا صرصر نے کہا مجھے کھولتی جاؤ
اوسنے صرصر کو کھول دیا جب باہر نکلا دیکھا شعلہ آتش بلند ہین اور صدا آتی ہی مارا ناوک جادو کو یہ
گھبرا کر دورا مخمور نے اوسکو دیکھ کر للکارا کہ ادہر آ کہان جاتا ہی نعرہ سنکر یہ مقابل ہوا اور اپنے سر
بال نوچ کر مخمور پر مارے کہ وہ بال ماران سیاہ بنکر چلے مخمور نے اپنے کان سے بالا اوتار کر مارا کہ
اوسنے بڑھکر اون سانپون کو حلقے مین گھیر لیا اور ایک گولا فولادی سحر پڑھ کر لگایا کہ شور
کے سر پر پڑا سر پھٹ کر بھیجا نکل گیا یہ بھی واصل جہنم ہوا ابر فریاد کرتے سمت شاہ طلسم گئے یہان
مخمور اور عمرو بھی سمت طلسم کو کب چلے عمرو نے کہا اے ملکہ پیدل نہ چلو تخت سحر تیار کرو مخمور
نے کہا خواجہ تم لشکر مین جاؤ مین چلی جاؤن گی عمرو نے کہا مین تمہارے پیچھے نہ آتا تو پھر تمکو شاہ
طلسم پاس صرصر لے چلی تھی میرا چلنا تمہارے ساتھ ضرور ہی مخمور یہ سنکر سمجھی کہ اسکے ساتھ
چلنے مین غم عشق برطرف ہوگا یہ تجویز کر کے تخت سحر سے بنا کر سوار کر کے راہی ہوئی ادہر سحر

کے افراسیاب پاس پہونچے اور قتل ناوک و شور بیان کیا یہ سنتے ہی شہنشاہ غربال کی طرف متوجہ ہوا اوس نے کچھ کہانہ سنا فی الفور جال سحر کا لیکر بغضب تمام چلا اور ہنوز کوس بھر عمرو و مخمور گئے ہونگے کہ تاریکی ہوگئی اور گلے مین دونونکے پھندا اٹر گیا دونون اوڑتے ہوئے تو جاتے ہی تھے بروی ہوا لٹک گئے پھر جو روشنی ہوئی دیکھا کہ سنہری لکڑیون کا جال زیر آسمان دور تک پھیلا ہوا ہے ادھر غربال نے سحر کا طائر روانہ کیا کہ اے شہنشاہ کمترین نے حضور کے گنہگارون کو گرفتار کیا ہے طائر نے جاکر خبر عرض کی افراسیاب شادان و فرحان چلا اور آکر ایک نعرہ مارا کہ اے عمرو بڑی سرکشی تو نے کر رکھی تھی دیکھا تو نے کہ کیا ہو گیا ایسی صدا یہ ہولناک دی تھی کہ عمرو اور مخمور دونون بیہوش ہوگئے افراسیاب نے دونون کو جال سے چھڑا کر رسّی مین باندھا اور لشکر حیرت کیطرف چلا غربال سے کہا تم جاؤ اپنا لشکر لیکر آؤ سب باغیون سے مقابلہ کرو وہ لشکر لینے روانہ اور افراسیاب بارگاہ حیرت مین آیا اوسنے استقبال کیا شاہ تخت پر بیٹھا عمرو اور مخمور کو ہوشیار کیا اونھون نے دیکھا کہ ہم دونون رسی مین بندھے ہین اور حیرت کرسی پر بیٹھی ہے شاہ طلسم سامنے متمکن ہے یہ دیکھکر نظر بخدا کرکے خاموش ہو رہے مگر غربال جو اپنے مقام پر آیا بارہ ہزار ساحر کا یہ مالک ہے اونھین حکم تیار ہونے کا دیا حسب الحکم نفیر سحر بجی ہر ایک مسلح و مکمل ہوا اسباب سحر سازی اپنے ہمراہ لیا طایران سحر پر سوار ہوکر لشکر چلا آگے آگے غربال کرگدن پرند پر سوار اوسکے برابر برابر خرسان جادو و دیران جادو و جلاد زبردست جادو و خونخوار رو ئین تن جادو و وہم جادو و غرت جادو و آتشباز جادو و ناقوس جادو وغیرہ تمام سردار چلے دمبدم جے سامری و جمشید کی بولتے تھے اگ پانی برساتے راہی ہوئے نظم

دریا کی طرح خروش پیدا ۔ موج لشکر سے جوش پیدا تھا
شدید تر صبا کے ہمعنان تھے ۔ سیاح زمین و آسمان تھے
سرخ آنکھین روان لہو کے دھارے ۔ ہر سمت برستے تھے شرارے
اندھی اوٹھی دن بنا شب تار ۔ شعلے ہوئے چار سو نمودار
چھایا بدلی کی طرح لشکر ۔ مثل گیسو چڑھا وہ سر پر
پہونچا حیرت کی فوج مین وہ ۔ آیا جرأت کی موج مین وہ

جب لشکر حیرت کے برابر پہونچا بہر تعظیم سردار آئے اور بارگاہ مین لے گئے حیرت نے لشکر اوترنے دیا بارگاہ غربال کی آراستہ ہوئی سردار اوسکے فروکش ہوئے وہ دن اس آمد لشکر مین تمام ہوا اودھر

ظلمت شب صیاد روزگار نے عالم مین بچھایا اور مرغ منور مہر قفس مغرب مین قید ہوا نظم

| | |
|---|---|
| مانند بلاے زلف خمدار | نازل ہوئی تمام سر پہ اکبار |
| تاریکی شام شامت آئی | گویا صبح قیامت آئی |

غربال سے شاہ طلسم نے کہا کہ مین آج لشکر مین رہون گا تو طبل رزم بجوا کل کا معرکہ مین دیکھ لون گا اوس نے حسب الحکم لشکر مین نقارہ رزم بجوایا حیرت کے لشکر مین بھی کوس جنگی گڑگڑایا عیار لشکر مین بشکل مبدل حاضر تھے کل حال دریافت کرنے روبرو ملکہ مہرخ بارگاہ مین آئے اور بعد دعاو ثناے شاہی کے عرض پیرا ہوے کہ عمرو و مخمور قید ہو کر آئے ہین اور غربال جادو نے انھین جال مین سحر کے قید کیا ہے اب طبل جنگ بجوایا ہے کل ارادہ نبرد رکھتا ہے مہرخ نے حال گرفتاری خواجہ سنکر اشک حسرت گراے اور غربال کا نام سنکر رنگ چہرے کا فق ہوا سمجھی کہ اب جانبری غیر ممکن ہے لیکن دل کو مضبوط کرکے زبان سے کچھ نہ کہا کہ فوج بیدل ہوجائیگی بلکہ حکم دیا کہ ہمارے یہان بھی طبل رزم بجے سردارون نے حکم پاکر نقارخانے مین جاکر کوس حربی بجایا لشکر مین خبر جنگ مشتہر ہوئی جدھر بہادرون کے کان مین صداے نقارہ ہوئی اسلحہ صیقل اور درست فرمانے لگے ساحر سحر جگانے لگے سلح خانون سے وہ وہ تیغ جوہردار نکلی کہ جو روز مصاف رگ سنگ کاٹے دریا مین پشت نہنگ کاٹے دم مین خون عدو چاٹے نظم

| | |
|---|---|
| کاٹے وہ میان رزمگہ خود | بکتر چار آئینہ زرہ خود |
| کاٹے سر دوش سینۂ و ناف | اکدم مین کرے وہ صف کی صف صاف |
| رن مین جو برس پڑے وہ خونبار | مواج ہو خون کا بحر زخار |
| ہر سو وہ دوان ہو بو کی صورت | رگ مین روان لہو کی صورت |
| معشوقۂ نازنین لچک مین | کس بل مین چمک دمک مین |

آج کی رات ہر سمت اک شور محشر بپا تھا کہین ڈمرو بجتا تھا کسی جا آسنی بچھی تھی سنکھ پھنکتا تھا کوئی چپ بیٹھا دھیان تھا کوئی مصروف اشنان مین تھا کسی نے پکار کر بیر بلائے تھے کوئی مالا جپتا تھا چپکا بیٹھا تھا کہین بھیرون اور نارسنگھ کی اگیار تھی کہین کلوا محمد ابیر کی پکار تھی کسینے موہنی کی پرہنت پڑھی کسینے لونا چماری کی بھینٹ دی کسینے بکرا حلال کیا تو کہین سو چڑھایا گیا کوئی منتر جگاتا تھا اور کوئی جنتر بناتا تھا کلیجیان اور بھیجے پڑے تھے کہین انڈے کٹے تھے الحفیظ والامان وہ اژدرون کا پھنکارنا مورون کا سحر لے چنگھاڑنا

تیرون کا ڈکارنا اسد فلک کا کلیجہ دہلاتا تھا حمل چرخ کو چکر مین لاتا تھا سکلھوم کا دھوان سپہر وار تک پیچیدہ ہو کر گھٹتا تھا لونگ کا بخور ہو رہا تھا شراب کی بوتل ہر کہین لنڈھی تھی زمین ہر جگھہ لپی تپی تھی کیسجا گوگل سلگ رہا تھا جوکی سیوا کرتے تھے انھون نے لوبان جلایا تھا پون تانتے وقت سناٹے آتے تھے ڈفلا بجنے سے ساحر گردن ہلاتے تھے کوئی بیٹھا گردن کا خون اگیاری مین دتیا تھا کوئی بائین ہاتھ کی چھنگلیا چھیدتا تھا کوئی جھومتا تھا کوئی جومکٹ جلا کر ڈنڈوت کر کے زمین چومتا تھا مہرخ و بہار و مہرخ مو و نافرمان و طاؤس ہلال سحر و نفت و تشکیل وغیرہ سب نے سحر تازہ تازہ تیار کیے تھے امادہ مرگ و مہیاے قضا ہوے تھے کائنات کے جادو بناے بڑے بڑے زبردست بلائے تھے ایسے منتر جگائے تھے کہ نظم۔

جادو ایسے تھے اونکے بس مین — بھرے ہوے تیر تھے قفس مین
نعرے جھنجھلا کے کر لگائین — دشمن کو رہ فنا دکھائین
تیزی مین وہ مثل نشتر مل ؂ — اوڑتے مین برنگ نکہت گل

اسی طرح تمام رات جانبین مین تیاری جنگ سے غوغاے عظیم برپا رہا جسوقت کہ ساحر شب مثل افراسیاب پردۂ ظلمات کی طرف سدھارا اور آفتاب جوگیون کی طرح گنبد خاور سے دام زرین شعاع لیے بصد جاہ و جلال باہر آیا کہ نظم ؂ ؂

طاؤس سحر اوڑا ہوا پر — پہونچا سر گنبد سما پر
اوٹھا گرد و غبار کی طرح — گردون پہ چڑھا بخار کیطرح

دم سحر معرکۂ رزم کا ہنگامہ گرم ہوا لشکر دونون جانب سے وادگاہ مصاف مین وارد ہوے تخت حکومت پر ملکہ مہرخ سوار گرد تمام سردار مرکبہاے پری پیکر زیران تختہاے سحر روان طاؤس و عقاب و فیل و ہنس آتشین پران و مبدم کرنا اور جلاجل بجتی تھی زمین لرزتی تھی بہادر قندہ زن نامردون کا لرزان بدن ساحر منھ سے شعلے اوڑاتے سحر کی نیرنگی دکھاتے جب جنگاہ مین پہونچے ابر سحر برسا کر گرد و بٹھا کر صف آرا ہوے یکایک ہزار در ہزار رنگ کے باجے بجتے سنائی دیے اور صداے طرقوا بلند کرتے طائر سحر نظر آئے چونسٹھ ہزار نقارے ایک بار بجے کہ تمام پہاڑ ہلنے لگے اور بنگلہ زمرد کا بنا ہوا بزور سحر اوڑتا آکر پہونچا اندر اوس بنگلے کے تخت جواہر آگین بچھا تھا کئی سو گرد تخت کے کرسیان نصب تھین شاہ طلسم تخت پر جلوہ گر تھا اور برابر حیرت بیٹھی تھی سامنے ہزارون نازنین بلباس زرین دست بستہ

عمدے ہاتھون مین لیے سرگرم خدمت تھین اور بنگلے کو گھیرے لاکھون ساحر شیر و اژدر آتشین پر سوار دُرونی صورتین بنائے شہر بار دشعلہ بر میدان مین اگر ٹھہرے پھر ایک طرف سے عزبال جال لیے مع اپنے سردارون کے بارہ ہزار ساحر لیکر خیگاہ مین صف ہوا اس مجمع دیکھکر فلک بھی چکر مین تھا ترک فلک کا چھوٹ گیا وہ میدان سے آتش سحر کے شہر بر گزنا ر تک جاتے تھے اندھی نے چشم خورشید کو اندھا بنایا تھا بجلیان چمکتی تھین ابر تنق ہو صدائے مہیب دیتے بڑے بڑے پہاڑ ادھر گر رہے ہوا قائم ہوے تھے ایکا صل ہر طرف ایک ہل چل پڑی تھی قیامت کبرےٰ برپا تھی کہ بموجب - **ابیات**

گھنگھور گھٹائین آرہی تھین ۔ بام گردون پہ چھا رہی تھین
بادل کی گرج ہوا کے جھونکے ۔ موج باد صبا کے جھونکے
بجلی کی کڑک وہ ابر کا روز ۔ کوندھے کی لپک وہ رعد کا شور
افلاک پہ کانپتا تھا خورشید ۔ تہہ ابر مین ڈھانکتا تھا خورشید
چلاتے تھے قوس ہو کے دل گیر ۔ گوشے مین چھپا تھا سہم کر تیر
تھا شاخ نہال تر مین رعشہ ۔ ہر ریشہ و برگ و بر مین رعشہ
تشویش مین خان انس و جان تھی ۔ ہونٹھون پہ صدائے الامان تھی

جبدم صفوف جدال ترتیب ہوچکین نقیبون نے لقابت کی لڑکیون نے کڑکا کہا آ تا میو یہ دن قسمت سے نصیب ہوا یہ معرکہ تقدیر نے دکھایا کسیکو کب میسر ہوتا ہے آج کونسا مائی کا پوت مہابلی رن چڑھ کر نام پر جو جھ مرتا ہے کھیت رہتا ہے اور کون اپنی مان کا لال سرخرو ہوکر بالا جیت رہتا ہے بڑے باپ کا وہی بیٹا ہے جو ٹھہر یکر دشمن کو مارے اور وہی پوت کپوت ہے جو ڈرے مرنے سے جی ہارے یہ کہکر کڑکیت ہٹے اور خرسان خرس دندان اپنے سردار نابکار عزبال نے حکم دیا کہ تو جاکر لشکر حریف کو شکست دیدے وہ حسب الحکم اژدر او ڑاکر افراسیاب سے اجازت لیکر میدان مین آیا اوسوقت بحکم شاہ طلسم عمرو اور مخمور کو جال مین باندھ کر بردے ہوا لٹکا دیا مہرخ و بہار وغیرہ نے لٹکے دیکھ کر سر خاک ڈالی اور مطیعون مین سے ایک ساحر سلسلہ جادو نام کو بہر مقابلہ خرسان بھیجا جب یہ جاکر مقابل ہوا اوس نے ناریل سحر کا مارا سلسلہ نے زمین پر دہتر مارے کہ ایک زنجیر نکل کر اوسکے لپٹ گئی اوس نے ایسا افسون پڑھا کہ ایک پتلا خنجر لیے زمین سے اوڑا اوس نے خنجر سے زنجیر کو کاٹ دیا خرسان جو چھوٹا فوراً

زمین پر لوٹ کر مانند شعلہ جوالہ کے بنا اور سلسلہ پر آگرا اوسنے ہرچند رد سحر کیا کچھ نہوا آخر کار جلنے
لگا سارے جسم مین آبلے پڑگئے تڑپ کر مرگیا اور شور برپا ہوا یہ سانحہ دیکھکر مسلسل جادو بھائی
سلسلہ کا دوڑ پڑا اور خرسان پر اپنی کمر سے زنجیر کھول کر ماری کہ وہ سانپ بنکر لپٹی وہ پھر زمین پر
گرا اور طاؤس بنکر سانپ کو نگل گیا اور اوڑکر مسلسل کے آگر منقار ماری کہ وہ بیتاب ہوکر گرا
اور مرگیا غل اوسکے مرنے کا برپا ہوا اوسوقت تو برق محشر کو تاب نرہی بیٹے کو اپنے اشارہ کیا
رعد زمین غرق ہوا اور برق محشر بجلی بنکر چمکتی ہوئی چلی کہ یکایک رعد پاس حریف کے نکلا اور
اس طرح چیخا کہ خرسان بیہوش ہوکر گرا اوپر سے برق محشر کڑکڑا کر گری دو ٹکڑے کرکے زمین
مین اوتر گئی ہنگامہ محشر آسا بلند ہوا کہ مارا خرسان جادو کو یہ معاملہ دیکھکر افراسیاب نے
نعرہ مارا کہ لینا اے غربال اوس نے دوڑ کر جال مارا کہ رعد کی گردن پھنسی اور یہ بھی لٹک
گیا اس عرصہ مین برق محشر زمین سے نکلی اور بیٹے کو گرفتار دیکھکر جھپٹ کر غربال پر گری
اوس نے جال مارکر اوسکو بھی پکڑا اور برابر عمرو اور مخمور کے دونون کو لٹکا دیا راوی
لکھتا ہے ایک سرا جال کا غربال کے ہاتھ مین ہے اور دوسرا سرا آسمان پر پھیلا ہی نظر
نہین آتا کہ کتنی دور یہ جال مارکر آدمیون ٹانگتا جاتا ہے القصہ جب رعد برق محشر
لٹک چکے غربال اپنی جگہ پر جا کھڑا ہوا اور اپنے سردار ہیران جادو نام سے حکم دیا کہ جا کر
باقیماندہ حریفون کو تو غارت کر دہ بموجب ارشاد اسکے اپنا شیر اوڑا کر میدان مین آیا اور
مبارز طلب ہوا اوسوقت قریب تخت مرصع طاؤس سحر پر بصد زیبایش بہار سوار تھی سر سے
پاتک زیور زمردین پہنے چھپائے کان سے بڑھ کر کمر تک موتی کے ہونجے تھے مانگ موتی
سے بھری تھی انجیل پلو کا دوپٹہ سر پر پانجامہ بوٹے دار اطلس کا پانون مین کلائی پر ڈالے طاؤس
سے کودکر سامنے حریف کے گئی افراسیاب نے جھک کر دیکھا اور سینے پر ہاتھ مارا نعرہ آہ سرد
کھینچکر حیرت کے لحاظ سے چپ ہو رہا ادھر ہیران نے دوڑ کر تیغہ بہار پر مارا یہ فوراً زمین مین
سما گئی مگر سر اپنا باہر رکھا سر پر گلدستہ مانند کلغی کے لگا تھا ہیران کا تیغہ اوس گلدستے پر پڑا پنکھڑیان
اوسکی بکھر گئین اور پھولون کی خوشبو ہر سو پھیلی ہیران نے کہا کیا خوشبو عمدہ ہے اوسوقت
بہار زمین سے نکلی اور سحر پڑھکر پکارا کہ اے بہار آؤ جھونکے ہوائے سرد کے آنے لگے اور
چمنستان سرسبز و شاداب نظر آتے تھے دم بھر مین یہ عالم ہوا نظم

گلدستۂ گل مہک رہے تھے ؛ مرغان چمن چہک رہے تھے

کیون کر نہ رخ زمین کو ہو ناز　　سبزے کی روش سے سبزہ آغاز
ہر پھول سنگھار کر رہا تھا　　ہر نخل نکھار کر رہا تھا
بلبل کی زبان پہ تھا ترانہ　　بدلی کا کھنچا تھا شامیانہ
جو پھول تھا کھل کھلا رہا تھا　　جو غنچہ تھا مسکرا رہا تھا
بھیگین ہین مسین کہ تر زمین ہے　　سبزہ خط عارض حسین ہے
سنبل بھی خوشی کے ذکر مین تھی　　کنگھی چوٹی کی فکر مین تھی
مستی سوسن لگا رہی تھی　　نہر آئینہ بس دکھا رہی تھی
مہندی تھی کھڑی قطار باندھے　　صف تھی لب جوئبار باندھے
شمشاد عصا لیے کھڑا تھا　　خم پشت ادب کیے کھڑا تھا

اس باغ سحر مین وہ نگار آکر ٹھہری اور پکاری کہ اے بہران تم نے بھی یہان کے پھول سونگھے کچھ بہار دیکھی بہران یہ صدا سنکر دوڑا اور باغ مین آکر عرض پیرا ہوا کہ اب یہ پھول سونگھتا ہون اور کچھ گلہاے خوشبودار توڑ کر سونگھے پھر تو گریبان کو پھاڑ کر پکارا کہ بیت

تنگ جامہ دری و پاس عزیزان کیسا　　دامن یار سے چھوٹے تو گریبان کیسا

میری جان ملکہ بہار جو مجھے ارشاد فرمایئے بجالاؤن اوس سراپا بہار نے اشارہ فرمایا کہ غربال کو پکڑلا بہران وہان سے تالیان بجاتا شعر عاشقانہ پڑھتا سمت غربال چلا اور گر کر فوج پر اوسکی گرا جسکو اوس نے ناریل مارا جلا دیا جس کے نارنج مارا دو کر دیا آفت برپا کر دی ہزارہا ساحر مارڈالے غلغلہ جو بلند ہوا افراسیاب نے حیرت سے کہا دیکھو یہ تمھاری بہن کا کرشمہ ہے یہ کہکر ہاتھ اپنے اونگلیون سے ایک بجلی چمک کر بہران پر گری کہ اوسکے دو ٹکڑے ہوگئے حیرت نے کہا حضور نے اپنے ملازم کو آپ ہی قتل کیا شاہ نے جواب دیا کہ اسیر سے سحر بے قتل کیے نہ اوترتا اور یہ ہزار دن کا فیصلہ کر دیتا یہ کہہ کر بنگلے سے بیٹھے بیٹھے ایک ناریل جیسا ان بہار پر مارا کہ اوس ناریل کے باغ مین گرنے سے شرر پیدا ہوے اور گلشن مین آگ لگی انار مثل انار آتشبازی کے چھوٹنے لگے اور سرو سرا یک سرو چراغان تھے گلہاے نرگس مثل چراغ کے روشن تھے کہ بموجب نظم

سرو آتشباز ہوگئے تھے　　شمشاد و چنار ہوگئے تھے
کھل کھل کے انار لوٹتے تھے　　گلشن مین انار چھوٹتے تھے

باغ آتش گل سے جل رہا تھا ۔ نیلکھا انار دن کا جھل رہا تھا
ہر پھول بنا چراغ کا گل ۔ شعلہ زر گل دھوان تھا بلبل
آتش زن مرغ نغمہ خوان تھے ۔ طوطی قفس کے ہمزبان تھے

آخر سارا باغ جب جل گیا سحر ٹوٹنے سے بہار پر بیہوشی چھائی افراسیاب نے نعرہ مارا کہ لینا اسکو
غربال نے اکر جال مارا کہ گردن پھنسی اور یہ بھی لٹک گئی پھر تو نافرمان اور سرخ مو وغیرہ زار
زار روئین اور نافرمان سحر کا نیمچہ کھینچکر غربال کی طرف چلی اوس نے اپنے سردار خونخوار سے
کہا روک اسکو اوس نے بڑھکر ترسول مارا نافرمان نے جادو کی سپر پر روکا اور جوڑے نارئیل
نکال کر مارا کہ شعلہ ہاے آتش نے خونخوار کو گھیرا اوس نے سحر پڑھکر دستک دی کہ دریا پیدا ہوا
اور پانی نے آگ کو بجھا دیا اُسوقت شاہ طلسم نے نعرہ مارا کہ اے غربال لے اسکو پھر اوس نے دو
کر جال مارا کہ نافرمان بھی لٹک گئی یہ کیفیت دیکھکر مہرخ بغضب تمام تخت سے کود پڑی اور قریب
خونخوار پہونچکر اسکے لپٹ گئی اوس نے ہرچند سحر کیے اور ترسول مارے لیکن اوس نے بچھوڑا اور
بزور سحر صورت شیر اغران کی ایسی بنا کر اُسکو چیر کر پھینک دیا ہنگامہ برپا ہوا کہ مارا خونخوار کو غربال
جال لیکر دوڑا مہرخ زمین غرق ہو گئی اور پشت پر غربال کے نکلی چاہا کہ دو ڈر کرا سے بھی لپٹ کر
چیر ڈالون اس کو غضبناک دیکھ جلاد زبردست بیچ مین آ گیا ملکہ سرخ مو نے جو مہرخ
کو تنہا دیکھا طاوس کا اوڑا کر جلاد کا جل کر سامنا کیا اور گچھہ ستارے ہاتھ پر رکھ کر جو اُڑائی وہ فلک
فلک کیطرف جا کر وہان سے مثل تیر شہاب سر پر جلاد کے گرے کہ اسفل کی طرف سے نکل گئے
غلغلہ ہوا کہ کشتی جلاد زبردست جادو را غربال جال لیکر اسکی جانب پھرا سر خمو بھی زمین مین غرق
ہو گئی اس عرصہ مین مہرخ میدان سے الگ جا کھڑی ہوئی اور وہم جادو نے غربال سے
کہا آپ بھی ہٹ جائیے مین سب کو گرفتار کیے لیتا ہون یہ کہکر نارنج پکڑ کر آگے بڑھا غربال
بھی علیحدہ جا کھڑا ہوا اوسوقت سرخ مو زمین سے نکلی وہم نے نارنج کھینچ مارا سر خمو نے دستک
دی کہ نارنج اولٹا پھر گیا وہم نے اپنے پھرے ہوے سحر کو بمشکل رد کا دونون مین رد و بدل
ہو رہی تھی کہ غربال جال لیکر دوڑا مہرخ نے اوسکو آتے دیکھکر جستی تمام تر وہم پر دوڑ کر تلوار ماری
کہ اوسکی کمر پر پڑی دو ٹکڑے اسکے ہوے شور اسکے مرنے کا برپا ہوا اور مہرخ و سرخ مو
زمین مین سما گئین غربال جال لیے کھڑا رہ گیا اوسوقت غرت جادو نے پاس آکر کہا آپ
ٹھہیے مین ان دونون کو پکڑے دیتا ہون اس اثنا مین سر خمو باہر نکلی غرت نے دو کمند

سحر کی ماری شمشیر ترپ کر کمند توڑ کر نکلی تھی کہ غربال نے دوڑ کر جال مارا گردن اسکی بھی پھنس گئی اور برابر اورون کے لٹک گئی اوسدم مہرخ زمین سے ظاہر ہوئی اور غربال تو جال کو دیکھ رہا تھا اوس نے تلوار سحر کی ماری غرت نے لاکھ رد سحر کیا مگر نہ بچ سکا دو ٹکڑے ہوے غل پیدا ہوئی کہ مارا غرت جادو کو اور مہرخ تلوار لیے غربال پر آ گری یہ صورت دیکھ کر آتشبار دوڑ پڑا مہرخ نے اس زور سے تلوار ماری کہ آتشبار کے دو ٹکڑے ہوے پھر غربال جال لیکر چلا مہرخ زمین میں سما گئی اوسوقت طرفہ ہنگامہ رزم پیکار گرم تھا کہ ساحرون کے مرنے سے غل مچاتے تھے اور شعلے بلند تھے اندھر چلتے تھے آگ ہر سمت لگی تھی مہرخ جا بجا پیدا ہو کر زمین سے نکلتی تھی اور عدو کا کام شمشیر سحر ریز سے تمام کرتی تھی افراسیاب بھی اس کی جرات دیکھ کر دنگ تھا آخر اس نے للکارا کہ فوج ساحران چار سمت سے گھیرے اور مہرخ کو گرفتار کرے اس حکم کو سنکر ناقوس جادو کچھ فوج لیکر بڑھا اور غربال جال لیکر مستعد ہوا یہ ہنگامہ دیکھ کر ہلال سحر افگن اور آفت جادو دوڑے ہلال نے طوق اپنے گلے سے کھینچ کر مارا کہ ناقوس کے اژدر بنکر لپٹا لیکن اوس نے ناقوس جو بجایا اژدر پانی ہو گیا اور صداے ناقوس سے ہلال و آفت دونوں بیہوش ہو گئے غربال نے جال مار کر انکو بھی لٹکا دیا کہ یکایک مہرخ زمین سے نکلی فوج ساحران لینا لینا کہکر اسپر چلی اوسنے بچالاکی تمام اوڑ کر ایک تلوار ناقوس کے ایسی لگائی کہ سر اوسکا کٹ کر دور گرا شور محشر آسا بلند ہوا اوسوقت غربال دوڑ کر جال مارا مہرخ ہوا شعلہ بنکر مانند شرر کے جال سے نکلی اور ایک ہی تلوار غربال کے لگائی یہ بھی بزور سحر اڑ گیا اور ساحران نارنج ترنج مہرخ پر مارنا شروع کیا اوس نے بھی شعلہ جوالہ کیطرح صف لشکر دشمن پر اپنے تئین گرایا اور تہلکہ ڈال دیا ادھر لشکر صف باندھے اسکا کھڑا تھا ہر مدد لشکریان غربال پر جا پڑا پھر تو مہرخ کی یہ کیفیت تھی کہ نظم

میدان مین ہوئی جو وہ صف آرا — محشر کیا دم مین آشکارا
تیغ اوسکی غضب شرر فشان تھی — دشمن کو بلاے جانستان تھی
زن سے ادھر آئی سن سے نکلی — خون پھاٹ کے عضو تن سے نکلی
بازو کو بغل کو سر کو کاٹا — سینہ کاٹ کر جگر کو کاٹا
وہ سر جو پناہ خود مین تھا — جھپکی نہ پلک کہ گود مین تھا
اوکھڑے نخل حیات جڑ سے — سر کٹ کے گرے زمین پہ دھڑ سے

لشکر تو دونون آپس مین بھڑے ہوے تھے اور عیاران عمرو بھاگ کر پہاڑ مین جا چھپے تھے الحفیظ والامان ایسی جنگ ہو رہی تھی کہ دیدۂ مریخ حیران تھا ہر سمت ساحر شیر بنکر اور اژدر بنکر باہم گتھے تھے پھنکارنے اور ڈھڑوکے مارنے سے جنگل لرزان تھا آسمان پر جال تنا تھا زمین پر بازودن کی بہادرون کے مچھلیان تڑپتی تھین سحر کے جانور ہر سمت اوڑتے تھے لہو کے دریا جاری تھے کہ بہ مقتضائے

## ابیات

| | |
|---|---|
| تھے سانپ وہان جو بر سر جنگ | کچھ اون مین سفید کچھ سیہ رنگ |
| اژدھے تھے برنگ زلف خمدار | آپس مین گٹھے تھے صورت تار |
| دھر دھر کے بدن جھنجھوڑتے تھے | نیچے کی طرح مروڑتے تھے |
| مثل ایسے ہوے تھے شیر لڑکر | تھے کھینچتے اون کو دم پکڑ کر |
| غالب ہوا کفر عاجز اسلام | چھائی تھی سحر پہ ظلمت شام |
| مغلوب تھا کوئی کوئی غالب | تھا کوئی امان کا سب سے طالب |
| تھا کوئی جو چوٹ کھا کے بھاگا | بیساختہ دم دبا کے بھاگا |

اس غوغائے عظیم مین افراسیاب جو بنگلے سے کودا اور نعرہ مارا کہ باشیدائے نمکحرامان یہ کہکر ایسا سحر پڑھا کہ لشکریان مہرخ کمر تک زمین مین غرق ہونے لگی پھر تو فوج مین بھگدڑ پڑی لیکن مہرخ نے مرنا گوارا کیا اور قدم معرکے سے نہ ہٹایا اور ایک ناریل زمین پر مارا کہ زمین شق ہوئی اور پانی نکلا غرض کہ دریائے زخار کی طرح موجزن ہوا اوس مین جادو کے زور سے مچھلی بنکر یہ گری اور افراسیاب کی طرف افراسیاب نے چارۂ جمشیدی شست مین باندھکر دریا مین پھینکا اوس وقت مہرخ کو کچھ چارہ نہوا وہ چارہ کھا کر شست مین پھنسی شاہ جادوان کھینچکر کنارے لایا اور بغربال سے اشارہ کیا کہ اوس نے اوپر سے جال مارا پھر تو اوسکی بھی گردن پھنسی اور شاہ طلسم نے سحر کیا کہ وہ دریا جو اوس نے بنایا تھا غائب ہوا اور مچھلی ہی صورت اوسکی بھی اصلی ہو گئی اور سب کے برابر دے ہوا یہ بھی لٹک گئی افسر کے گرفتار ہونے سے رہی سہی فوج جو تھی بھاگی اور افراسیاب نے برق چشمک وغیرہ جو برقین کہ باقی ہین اونکو حکم کیا کہ لشکر فراری پر چمک چمک کر گرو اور اون کا تعاقب کرو بجلیان کڑکڑا کر گرنے لگین اور خرمن حیات ہر ایک کا جلاتی تھین تشکیل فوج کو لیکر بھاگا اور بجلیان سر پر چمکتی ہوئین چلین یہان تک کہ بارگاہ و خرگاہ وغیرہ چھوٹا کوئی کسی طرف کوئی کسی

سمت بھاگ نکلا کوہ و دشت مین جاکر غار و جبال و سحاب مین ہر ایک نے اپنے تئین مخفی کیا
شاہ طلسم نے کھڑے کھڑے بارگاہ اور بازارین لشکر لٹوالین اور بارگاہ اسی تار باد مین آگ
لگا دی عیاران اسلام چھپے ہوے یہ سانحہ دیکھکر اشک حسرت گراتے تھے اور لاکھ لاکھ
تدبیر کرتے تھے کچھ بن نہ آتا تھا کہ ابیات

ہر اک سو نالۂ ماتم بپا تھا
فلک دود دل آہ رسا تھا

پڑے کشتے تھے ہر سو رو بہ قبلہ
تڑپتا تھا کہین بسمل کا لاشہ

ستون بارگاہ دین گرا تھا
ہر اک بازار کا جھنڈا کٹا تھا

کسی مین دم تھا عاجز تھی تلوار
بہادر ہٹ گئے تھے چار ناچار

عیار یچیان بھی لوٹ پر گری تھین مال و اسباب سے جھولیان بھری تھین یہ ہنگامہ دن بھر
گرم رہا جب دم ساحر روزگار نے دام رشتۂ کہکشان میدان فلک پر بچھایا اور ظلمت شب نے
نور مہر روز پہ حملہ کیا نظم

ایسا کچھ ہوا جہان مین اندھیر
تاریکی نے مہر کو لیا گھیر

خورشید ہوا فلک سے یون گم
جس طرح نظر سے نور مردم

شاہ طلسم نے حکم دیا کہ ایک سرا جال کا گنبد نور سے اور دوسرا سرا امیری بارگاہ کے کلس سے باندھ دو
اور جو لوگ کہ زمین مین آدھے سما گئے ہین انھین بھی جال مین لٹکا دو اس حکم کو سنکر غربال نے سبکو
زمین سے نکالکر جال مین لٹکایا اور سرے دام کے گنبد نور اور بارگاہ کے کلس سے باندھ دیے ایک الگنی
سی تمام طلسم مین تنی تھی اور ہزارون ساحرونکی گردن پھنسی تھی بہت تو سسکنے لگے تھے اور بہت سے تڑپ تڑپ کے
مر گئے تھے الحاصل افراسیاب جنگاہ سے پھر کر بارگاہ مین آیا اور مستفسر ہوا کہ لشکر عدو سے کون گرفتار ہونے سے
رہگیا ساحرون نے عرض کیا کہ چار عیار اور شکیل نہین قید ہوے باقی سب گرفتار ہین یہ دریافت کرکے
حیرت سی کہا کہ تم تو گھبراتی تھین دیکھا دم بھر مین سب کو قید کر لیا اب عیار وغیرہ کو بھی کل گرفتار
کرونگا اور جلاد حاضر رہین سب کو راہ عدم دکھاؤن اے غربال تم سامنے جو پہاڑ ہے وہان خیمہ
استادہ کرا کے آج کی شب رہو اور جال کو پہرا دو عیار تمہاری فکر مین ضرور آئینگے اون سے
ہوشیار رہنا اور جسکو گرفتار کرنا جال مین لٹکا دینا غربال نے ارشاد کے بموجب خیمہ پہاڑ پر استادہ
کرایا اور مع اپنے باقی ماندہ سردارون کے وہان آکر بیٹھا اور شراب پینے لگا ناچ سامنے
ہونے لگا ادھر شہنشاہ ساحران نے جشن کیا سراپچے بارگاہ کے اٹھوا دیے فرش قائم

دسنجاب دور تک بچھ گیا ہزار ہا جھاڑ فرشی بازارون سے تا بارگاہ روشن ہوگیا طلسم کے نقارخانے مین نوبت خوشی کی بجنے لگی حیرت قلم کار جواہر دوز جوڑا پہنکر زیور سے سراپا آراستہ ہوکر پہلوے شہنشاہ مین بیٹھی توشک خانہ کھل گیا خلعت اور لباس اہل دربار کو ملنے لگے ساقیان زرین لباس کشتیان بادۂ احمر کی لیکر حاضر ہوئے دَور سے گلفام چلنے لگا اکابران طلسم ضبح فتح کی سُنکر مبارکباد کو آئے نذرین گذرنے لگین پریزادان زہرہ تمکین ماہ جبین بصد حُسن و ادا ناچتی اور گاتی تھین یہ تو داد عیش و خرمی دیتا ہی خوشی کر رہا ہی ادھر غربال مصروف مسرت و انبساط ہی مگر عیاران لشکر عمرو بیتاب و بیقرار ہین آخر برق فرنگی نے قران سے کہا خلیفہ مین تو جاکر عیاری کرتا ہون یا تو اپنی جان دونگا یا اس غربال کو مارونگا قران نے جواب دیا کہ اچھا تم سب اپنی اپنی تدبیر کرو مین بھی اسی فکر مین جاتا ہون یہ کہکر چار عیار چار سمت راہی ہوئے اور ضرغام نے ایک جگہ ٹھہر کر صورت اپنی مثل شکل دار بازان یعنی نٹ کے بنائی لنگوٹ کسکر بازو پر مٹی چڑھائی کان مین کنڈل پہنا بانس کندھے پر رکھا کالا گنڈہ گرہ دار گردن مین باندھا اور خم ٹھونکتا قلابازیان کھاتا کھیل تماشے کی صدا دیتا روانہ ہوا ایک طرف سے برق فرنگی سامنے اُس پہاڑ کے آیا جہان پر غربال ساکن ہی دیکھا ساحرون کا دامن کوہ مین مجمع ہی اُسنے اُسی جگہ گوشہ مین ٹھہر کر صورت اپنی گلوارن کی ایسی بنائی بڑی بڑی آنکھین کھنچی بھوین چہرہ حسین و نمکین ناک مین نتھ پہنے لٹکن قریب دہن جھوم لینا سرخ چُنری گنگام کا لہنگا ہر ٹھوکر سے چلنے مین پھڑکتا تو تلین شراب کی لیکر چلا الحق اُسکے حُسن دلاویز کی نسبت یہ کہنا بجا تھا کہ مثنوی

ہید اچھوتون سے سحر و اعجاز — غمزہ عشوہ چمک ادا ناز
نظرون مین مے حیا بھری تھی — پُتلی ہے کہ شیشے مین پری تھی
حسن و خوبی کی ناک ہے ناک — اک شعلۂ تابناک ہے ناک
کانِ گہر لطیف ہین کان — مینائے گلو کے قیف ہین کان
بالا مہتاب کا ہے جو بالا — بجلی سے چمک دمک مین بالا
سو دل سے ہو زر خرید بندہ — بندے سے کا ہو زر خرید بندہ
پتون سے بھری جو بالیان ہین — پھولونکی ہری وہ ڈالیان ہین
ہین گال کہ دو گلاب کے پھول — نخلِ چمن شباب کے پھول

| | |
|---|---|
| برج مہر شرف دہن سے ہے<br>دیکھے جو گلا گلے صراحی | ہوئی دندان صدف دہن ہے<br>خجلت سے پگھل چلے صراحی |

غرضکہ اس خوبی سے آراستہ ہوکر زیر کوہ بھٹی شراب کی بنائی اور اوسنچے پر بوتلین شراب سرخ کی رکھکر دکان جمائی جو کوئی اُس طرف آیا کلوارن کے حُسن کو دیکھکر فریفتہ ہوا اور بچھہ دام دیکر جو کھی دینا کہہ بیٹھ گیا گھڑی بھر مین بادہ خوارون کے ٹھٹھ لگ گئے اور کلوارن مسکرا مسکرا کر سینہ کھول کے اپنی آن و ادا پر ہر ایک کو لبھانے لگی ہر شخص مست ہوکر جھومتا تھا اور بلب تمنا یہ کہتا تھا کہ شعر

| | |
|---|---|
| ساقن ہو نگاہ مہربانی<br>بھولے سے کبھی ہمین بھی کر یاد | دے جام شراب ارغوانی<br>بھٹی ہو تری مدام آباد |
| اسسال ہے میکشون کا ایکا<br>مستون کے ہمیشہ جمگھٹے ہون | قاضی کو شراب کا ہے ٹھیکا<br>میخانے مین بادہ کش ڈٹے ہون |

یہ جماؤ جو ہوا اور ہائے ہوے مستان بلند جو ہوئی ملازمین غربال بہر خبر گیری پہاڑ سے اترکر آئے اور ساقن کو دیکھکر اُسکی چشم میگون کے متوالے ہوئے دو ایک جام پیکر گئے اور غربال سے تعریف کرنے لگے وہ بھی مشتاق ہوا اور چوبدار سے کہا ساقن کو جاکر بلا لا اُسنے آکر ساقن سے کہا کہ مالک ہمارے آپ کے خواہشمند ہین گلابیان شراب تحفہ کی لیکر چلیے اور ساغر بادہ مراد اپنے جام آرزو کو لبریز سمجھیے کلوارن نے پہلے تو کچھ اغماض کیا پھر کہا حکم حاکم ہے کچھ بس نہین اچھا چلو مین چلتی ہون یہ کہکر دکان بڑھائی اور گلابیان شراب کی لیکر ہمراہ چوبدار کے پہاڑ پر آئی جب سامنے غربال کے گئی شراب سامنے رکھی اور گھونگھٹ ہٹا کر اپنا جلوہ حسن تابناک دکھا کر ساغر چشم کو گردش مین لائی غربال نے ہاتھ پکڑ کر پہلو مین بٹھالیا اور ملازمون سے اشارہ کیا کہ یہان سے ہٹ جاؤ وہ سب اک ایک کرکے باہر گئے اور یہ دونون تنہا رہے ساقن بھی غمزے کرنے لگی اور اکیلا دیکھ کر اُٹھی کہ مین جاتی ہون وہ اٹھکر لپٹ گیا اور شین کر رہا تھا اسی اثنا مین جھم جھم گھنگرو کی آواز آئی اور نٹ نے صدا دی کہ اقبال بالا رہے دولت کی ترقی ہو بڑے بڑے کھیل تماشے یہ سنتے ہی ساقن نے کہا اسکو بلاؤ مین تماشا کراؤن کی اُسنے خاطر سے اسکی نٹ کو طلب کیا کہ کسی طرح ساقی راضی تو ہو جائے غرض ملازم گئے اور نٹ کو پہاڑ پر لائے تماشا ہونے لگا لیکن شاہ جادوان کو سحر کے بیر نے خبر دی کیونکہ اُسکو کھٹکا عیار دن کا تھا اسلیے بیر مقرر کیا تھا کہ جو کوئی آئے مجکو اطلاع ہو جائے اُسوقت حیرت سے شاہ نے

کہا کہ عیار بڑے غضب کے ہین ساقین اور رنٹ بنکر غربال کے پاس گئے چلو ہین تمکو تماشا دکھاوین
یہ کہکر حیرت کا ہاتھ پکڑ کر چلا یہان ساقین نے تماشا دیکھتے دیکھتے ملازمین غربال کو شراب پلائی
تھی اور اُسے بھی جام شراب آغشتہ بیہوشی دیا تھا وہ پیا چاہتا تھا کہ افراسیاب آکر پہونچا اور نعرہ
زن ہوا کہ ای خیرہ سران کہان بچکر جاؤ گے مین آ پہونچا یہ صدا سُنتے ہی ساقین اور رنٹ جست کر کے
بھاگے شہنشاہ نے کہا ای غربال گرفتار کر انھین اُسنے زمین پر دوہتڑ مارا کہ دو زنگی نکلے
اور عیارون کے لپٹ گئے پکڑ کر انھین بھی سب مقیدون کے برابر جال مین لٹکا دیا اُس
وقت شہنشاہ ساحران نے کچھ کان مین غربال کے کہا اُسنے وہان تخلیہ کرا کر ایک ساحر کو بلا کر
کہا حکم شاہ یہ ہی کہ تم میری صورت بزور سحر بنکر یہان بیٹھو جو کوئی پوچھے کہنا مین غربال ہون اُس
ساحر نے کہا ایسا ہی ہوگا اور شکل اپنی بعینہ شکل غربال بنائی اُسوقت غربال اصلی جہان
افراسیاب نے جای سکونت بنائی ہی وہان چلا گیا اور شاہ جادوان بھی حیرت کو لیکر
باغ سیب مین آیا کہ چل کر ہمراہ زوجہ کے آرام کرون صبح کو اکر سب کو قتل کرونگا غربال کے
مخفی ہو جانیکا حال اُسکے ملازمون کو بھی معلوم نہوا اُسی طرح وہ سرگرم کار و خدمت غربال
نقلی کے رہے لیکن بعد چلے جانے شاہ طلسم کے جانسوز و قران بھی زیر کوہ آئے اتفاق سے
دو ساحر کسی کام کو پہاڑ کے نیچے آئے تھے پھر کر جو اوپر جانے لگے عیارون نے پکارا کہ بھائیو
ایک بات سُنتے جاؤ وہ دونون ٹھہر گئے اِنھون نے قریب جا کر بیضۂ بیہوشی اِنکے منھ پر مارے
کہ وہ دونون بیہوش ہوئے یہ اُنکا پیرہن لیکر اور اُنھون کی ایسی صورت بنکر پہاڑ پر گئے دیکھا
ایک سمت مینخانہ آراستہ ہی وہان جب پہونچے ایک ساحر نے کہا حضور بڑی دیر سے شراب
مانگ رہے ہین تم کہان گئے تھے قران بولا انھین کے کام کو گئے تھے اور سمجھے کہ جنکو ہم
بیہوش کر آئے ہین معلوم ہوتا ہی کہ وہ ساقی ہین یہ سمجھ کر گلابیان شراب کی لیکر خیمۂ غربال نقلی
مین گئے قران تو جا کر پہلو مین اُسکے کھڑا ہو گیا اور جانسوز شراب لیکر سامنے ٹھہرا اُسنے
کچھ دیر مین شراب طلب کی اِسنے جام بھر کر پیش کیا اُسنے چاہا تھا کہ پیون اُسوقت ایک سمت
سے صدا آئی خبردار نہ پینا اور زمین سے ایک زنگی نکلا جانسوز کے لپٹ گیا اور اُٹھا کر
جال مین جا کر لٹکا یا وہان سے ہنوز نہ پھرا تھا کہ قران جو پہلو مین کھڑا تھا اُسنے غربال کے
سر پر بغدہ مارا کہ وہ ہلاک ہوا شور عظیم برپا ہوا کہ مارا فطرت جادو کو آگ برسنے لگی اُسی طرح
مین قران جست و خیز کر کے نکل گیا اور سمجھا کہ یہ غربال اصلی تھا کیونکہ اسکے مرنیسے جال

مین قیدی اُسی طرح لٹکے رہے کوئی رہا نہوا اگر یہ اصلی غربال ہوتا تو سحر اُسکا باطل ہوجاتا اور
مرنے سے اُسکے قیدی چھوٹ جاتے قصہ مختصر قران بھاگ گیا اور وہ زنگی کہ شاہ طلسم اُسکو
مخفی بہر حفاظت مقرر کر گیا تھا جانسوز کو جال مین لٹکا کر پاس افراسیاب کے گیا اور قتل کی
فطرت سے اُسے خبردار کیا حیرت نے کہا قران عیار بہت زبردست ہی اُسکا قید ہونا مشکل ہی
افراسیاب بولا کہ غربال ایسی جگہ جا کر رہا ہی کہ کوئی اُسکو نپائیگا اور جال سحر کا کوئی توڑ نہ سکیگا
پس پہرے چوکی کی کچھ حاجت نہین جو ساحر وہان اُترے ہین وہی کافی ہین اور لشکر بھی حیرت
کا موجود ہی اب رات تھوڑی ہی مین چل کر سب کو قتل کرتا ہون ہان اتنے عرصہ مین قران
کو گرفتار کرنا چاہیے یہ کہکر عیار بچیون کو بُلا کر بتاکید اکید حکم دیا کہ تم پانچ عیارہ ہو اور وہ
ایک عیار تنہا ہی گھیر کر اُسکو پکڑ لاؤ اور اُس زنگی ساحر سے جو خبر لیکر آیا تھا حکم دیا کہ تم مخفی
طور پر عیار بچیون کے ساتھ رہو جہان یہ اُس عیار کو پہچانکر لڑنے لگین تم سحر سے اُسکو قید
کر لینا وہ زنگی اور عیار بچیان حسب الحکم روانہ ہوئین اُدھر قران اس فکر مین پھر رہا ہی کہ
اصلی غربال کو ڈھونڈھ کر قتل کرون اور ہر سمت تجسس کر تا رہا لیکن اُسکو نپایا اُدھر
عیار بچیون نے بھی قران کو تلاش کیا مگر پتا نہ ملا آخر کار وہ زمانہ آیا کہ زال دنیا نے بھی
لباس سیاہ اُتار کر خوشی مین قید ہونے لشکریان اسلام کے خلعت زعفرانی تنویر آفتاب
کا زیب قامت فرمایا کہ نظم

| | | |
|---|---|---|
| دگر روز چون چشمۂ آفتاب | | فرو شست از دیدہ ہا گرد خواب |
| بر افراخت رایت سپہدار شرق | | شہ غرب در بحر خون گشتہ غرق |

صبح کو افراسیاب شادان و فرحان بستر سے خواب نوشین کے اُٹھا اور حمام کر کے خلعت
فاخرہ زیب بر فرمایا اکابران طلسم حاضر ہوے سبکو ہمراہ لیکر سوار ہو کر بحشم و خدم روانہ ہوا
اور بارگاہ حیرت مین آیا دیکھا کہ سب قیدی جال مین اُسیطرح لٹکے ہین یہ دیکھ کر اپنی ملازمون
سے بکمال بشاشت حکم دیا کہ میدان مین سُولیان استادہ کرو اور آرہ کش تسمہ کش جلاد حاضر
ہون کارپرداز تعمیل حکم مین مصروف ہوئے دارین کھڑی ہونے لگین لشکر کمر باندھ کر
گرد میدان کے جا کھڑا ہوا جلاد تیغہاے برہنہ لیے ہر سمت پھرنے لگے خلقت کا اژدہام
ہوا یہ تو اس فکر مین مصروف ہی لیکن کارسازی حافظ حقیقی دیکھیے کہ بمصداق بیت

| | | |
|---|---|---|
| مسبب کے اسباب دیکھو ذرا | | کہ قدرت مین اُسکی ہی کیا کیا دھرا |

ہو جب مثل مصرع دشمن چہ کند چو مہربان باشد دوست - جس بادشاہ کا ذکر پیشتر کیا گیا ہے
یعنے کوکب روشن ضمیر صبح گو سیر طلسم نور افشان پر جب جلوہ گر ہوا تمام سرداران و شاہان ممالک
طلسم گوہر افشان بلند پرواز جادو و ملکہ زیور زرین پوش و سبک دوش جادو و ملکہ زمرد
پوش جادو و ملکہ یاقوت پوش جادو و ملکہ فیروزہ پوش جادو و ملکہ طولان سبز پوش
جادو و ملکہ الماس پوش جادو و ملکہ ستارہ چشم جادو و ملکہ خورچہرہ جادو و ملکہ
گوہر دندان جادو و ملکہ زرنگار جادو و ملکہ محبوب جادو و ملکہ خورشید تاجدار جادو و
ملکہ ماہ تاجدار جادو و ملکہ فیروزہ تاجدار جادو و ملکہ گلنار جادو و ملک خرسان جادو
و ملک زبیان جادو و لرزان شاہ جادو و خونخوار جادو و اژدر جادو و
محکم جادو و مقیم جادو و طغیان جادو و گوہر شاہ جادو و سہراب شاہ جادو و فخر شاہ
جادو و مفخر شاہ جادو و قرطاس شاہ جادو و مبہوت کاکل کشا فیل دندان جادو
وغیرہ ہزارون ساحر حاضر دربار ہوکر پایہ بپایہ بیٹھے اور بیٹی کوکب کی ملکہ بہاران شمشیر زن
برابر تخت شاہی کے کرسی پر جلوہ فرما تھی مرزان وزیر سریر شاہ کے مروجہ جنبانی
کر رہا تھا چتر شاہی پھر رہا تھا اوسوقت اہل دربار پوشاکین سرخ زیب قامت فرمائے
تھے یہ معلوم ہوتا تھا کہ بادشاہ مثل ماہ کے سریر سپہر سلطنت پر تابان ہے اور اہل دربار مثل
ثابت و سیارگان کے گرد اوسکے جمع ہین یا آفتاب تابان چرخ چہارم پر بصد جلال درخشان
ہے اور سردار مانند تنویر شعاع کے اوسکو گھیرے ہین کہ **ابیات**

فریدون خستہ جمشید جاہ ہے
زعدلش چون رخ خوبان مہوش
سکندر تھو کہتے دارا نیا ہے
بیک جا جمع گشتہ آب و آتش

ہیبت و دولت و کامگاری اور ذکر عظمت و شہریاری کا اوسکے مثل خورشید نصف النہار ظاہر
و باہر ہیبت سے سلاطین نامدار حلقہ اطاعت گوش جان مین ڈالے تھے اور بادشاہان
ربع متعدد از غاشیہ حلم کو اوسکے دوش ہوش پر رکھکر مانند غلامون کے اوسکے سامنے حاضر **مثنوی**

داغ تہ ناصیہ سرکشان
سعد لتش قاہر خونخوارگان
تیغ زن نارک لشکرشان
مرحمتش چارۂ بیچارگان

سامنے اوس شاہ عالی جاہ کے زہرہ وشان قمر صورت ناچ رہی تھین اور دورہ جام بادہ
ارغوانی چلتا تھا ہنگامۂ عشرت و نشاط برپا تھا کہ یکایک شاہ نے فرمایا کہ اس وقت کچھ

طبع عالی مکدر ہے سیر باغ کو جی چاہتا ہے یہ کہکر تخت سے اوٹھکر سمت صحرا چلا اکابران طلسم کا مجمع ساتھ ہوا اوسوقت وہ ماہ سپہر خوبی اور گل شاداب گلشن محبوبی کہ ماہ وآفتاب دستکی غلامی کا داغ اپنی پیشانی مین رکھتے تھے اور گوہر شب چراغ سامنے اوسکے حسن مصفا کے بے آبرو تھے وہ کون رونق انجمن یعنی بران شمشیر زن کہ حسینان دہر کی افسر اوسکو کہنا زیبا ہے بلکہ یہ سراپا اوس کا ہے

## سراپا

قامت بد آہ عاشقان ہے ⁖ یا آمد حشر کا نشان ہے ⁖
زلف الجد لوح حسن کا لام جوڑا ہمین فوج کا بندھا لام
دل مانگنے مین وہ مانگ ہے فرد دیکھے تو ہوے رنگ کہکشان زرد
محشر سے بھی کرتی ہے وہ بھونچال پیدا جنبش سے جسکے بھونچال
نوک خنجر ہے نوک مژگان ⁖ کھینچے ادسے نشتر رگ جان
آنکھون مین بھرا ہے شربت زہر شوخی غصہ حیا غضب قہر ⁖
تو کان کی گوشۂ سحر تو ⁖ لو جس سے لگائے شمع کی لو
کیا ناک مین خوش نمای وہ کیل مشاطہ نے حسن کو دیا کیل
زلف ابر سیاہ ہے تو رخ بدر یہ عید کا دن وہ لیلۃ القدر
باب صفت دہن جو کھولون ⁖ پہلے کوثر سے منہ کو دھولون
لب داخل چشمۂ دہن ہین ⁖ غنچے ایر دن مین غوطہ زن ہین
دندانے ہین سین کے وہ دندان منہہ کھولین صفت مین کیا سخندان
ہے چاہ ذقن مین باؤلی عقل منہ کی کھائے جہان چلے عقل
فوارۂ نور ہے وہ گردن ⁖ برق سر طور ہے وہ گردن
سانون کو خدا کی شان کہیے نور حق کا ان نشان کہیے
بازو نازک کلائیان نرم ⁖ شاخ مرجان کو جس سے ہو شرم
اوس پہونچے کو نسترن نہ پہونچے نسرین و گل و سمن نہ پہونچے
کف مہر ہے اونگلیان کرن ہین برگ نخل ریاض تن ہین ⁖
ابھری ابھری وہ چھاتیان ہین ہین سیب کہ ناسپاتیان ہین ⁖
بھٹنی پستان یہ جلوہ گر ہے زنبور کنول کے پھول پر ہے

لیجا کر اُنکو بھی قید کیا جب یہ ماجرا عمرو نے دیکھا دل سے کہا کہ اس حرامزادے کو واصل جہنم کرنا چاہیے
یہ سوچکر اول صحرا مین آکر زنبیل عیاری بجائی اور عیار جو دوڑے چلے آتے تھے زنبیل کی صدا پر
دوڑ آئے دیکھا تو اُستاد کھڑے ہین سامنے با دب آکر ٹھہرے عمرو نے کہا جاو اور بہار سے کہو
کہ لشکر کچھ تیار کرا کر اسی جنگل مین آکر ٹھہرے مگر سب سردارون کو ساتھ لائے بارگاہ مین لوگ
اُسی طرح بیٹھے رہین تاکہ سانپ خالی نہ پھرے کس لیے کہ یہ سحر عنقا کا ہو اگر بار خالی آئے گا تو وہ
ہوشیار ہو جائے گا میری عیاری مین فرق پڑے گا بلکہ بہار اپنی صورت کی ایک ساحرہ
بناکر وہان ٹھہرا کر یہان آئے تو اچھا ہو یہ حکم سنکر برق لشکر مین گیا اور بہار سے سب
کیفیت کہی بہار نے ایک کنیز کو اپنی صورت کا بزور سحر بناکر اسی جگہ چھوڑا اور کہا میری
طرح سے حکم احکام دینا جو کوئی پوچھے اپنے تئین بہار بتانا یہ کہکر اپنے لشکر ذاتی کو حکم تیاری
کا بطور مخفی دیا جب سب کمر باندھکر مستعد ہوئے یہ بھی طاؤس پر بیٹھکر بموجب نشان
دہی برق کے اُسی صحرا کی طرف چلی کسی کو یہ معلوم ہوا کہ بہار لشکر مین نہین ہے بلکہ
سب جانتے ہین بہار موجود ہے اور وہ سانپ دمبدم آکر ساحرون کو لیجاتا ہے ایک
ہنگامہ برپا ہے ساحر واسطہ نور جناب حیدر کرار کا دلارہے کہ خدا یا بحق نور وصی مصطفےٰ علیؑ

## اژدر در شیر کبریا کا کہ ابیات

علی مشکل کشاے جن والنسان ۔ علی فرمان رواے ملک ایمان
علی شیر خدا شاہ دو عالم ۔ علی ہین رونق دنیا و آدم
جو کہتے ہین نصیری مین کہون کیا ۔ وہ عین ذات ہو یہ بھی ہے زیبا
بچایا قہر سے خالق کے سبکو ۔ بجھایا آتش غیظ و غضب کو *
بکے راہ خدا مین آپ مولا ۔ روا کین حاجتین سائل کی کی کیا
فدا ہے نام اقدس کیون ہو جان ۔ مرے مولا کے ہین عالم پہ احسان
طفیل پنجتن اے رب عالم ۔ مٹا دے اس بلا کا ہمسے تو غم
مرے دشمن الٰہی خاک ہوجائین ۔ جگر دل اُسکے تن مین چاک ہوجائین

انکو مصروف دعا رکھیے اور حال مہر آسمان عیاری کا سنیے کہ انھون نے کئی بار باغ سیب
کو دیکھا ہو اور وہان جو کنیزین خدمتی شاہ طلسم کی ہین انکی صورتین صفحہ خیال اور لوح
دل پر اپنے مرتسم براے ضرورت کر رکھی ہین چنانچہ سامنے رکھ کر ان کنیزون مین

ایک کنیز کی تصویر خیالی مین نظر فرما کر اپنی صورت ویسی ہی بنائی اُسوقت کی دستکاری پر مشاطہ حسن یقین تھا کہ ہاتھ چوم لے گی اگر ایسی تصویر مانی و بہزاد کھینچنے بیٹھتے تو ہر اعضا پر اپنا عجز لکھتے کہ ہمسے جیسی اصل شبیہ تھی ویسی نقل ہو سکی الحق روے مصفا کے روبرو آئینہ سکندر حیران ساری حقیقت اُسکی آئینہ بلکہ اگر مقابل ہوتا تو قلعی کھل جاتی شمس و قمر نے وہ رخ نہین دیکھا شوق دید مین بیتاب شب و روز سرگردان ہین ہر حلقہ گیسوے پرپیچ و مشک بیز کا صدہا نافہ ختن پنہان رکھتا ہی دہن تنگ کو چشمہ آب حیوان اگر کہون تو گیسو کو سکندر کہون کہ مصداق لمولفہ

| | چشمۂ خضر دہن ہے تو سکندر گیسو | | لب شیرین کے قرین آئے مین اُڑ کر گیسو | |
|---|---|---|---|---|

دندان کو گوہر سے تشبیہ دینا بے آبروئی کی بات ہے اختر فلک حسن کہنے مین تفاوت دن درات ہر پھر کیا کہون لازم ہی کہ چپ ہو رہون اللہ اللہ کس اعضا کی صفت کرون دست و پا سینہ پشت و کمر ساق و پا ہر ایک لاجواب نور کے سانچے مین صانع عالم نے ڈھالے تھے خوبان دہر سے نرالے تھے کہ **نظم**

زبان مصروف ہی شرح و بیان مین — تجلی ہے جمال داستان مین
ضیا افروز عالم ایسی تھی واہ — خجل جسکے کف پاسے ہوا ماہ
شعاع حسن کا پھیلا جو دامن — ہوا شب پر گمان روز روشن
فروغ چہرہ ایسا جلوہ گر تھا — کہ تاریکی کا عالم سے سفر تھا
کہان یہ حسن یوسف کو میسر — کہ تھی قربان جسپر جان مضطر
وہ گیسو جس سے برہم تھا زمانہ — وہ ابرو دل جگر جسکے نشانہ
وہ مژگان اور وہ شوخ شوخ و سرشار — تصدق روح ہو جسپر سے ہر بار
وہ دندان وہ دہن اور وہ زنخدان — رہے پریون کے دل مین خار ہر آن
وہ گردن اور سینہ اور وہ بازو — کہ جنکا تھا جہان مین شور ہر سو
کمر سے تا باق اک صورت نور — فدا اونکی تصویر پہ ہے حور

پیشواز زرتار جواہر کار سے مزین و تجلی جسم نازنین کو گیا زیور مرصع لعل و گوہر کا از سرتا پا پہنکر اپنی صورت کو آئینہ مین دیکھکر غش غش کر گیا اور تخت زبرجد شاہ کا جو کہ حکیم نے اس حکمت کے ساتھ بنایا ہی کہ بردے ہوا اُٹھتا ہی واضح ہو کہ زبرجد شاہ ایک بادشاہ

ملک زبرجد نگار مین تھا کہ بعد سحر و ماہمہ جادو خدائی کا دعوی کرتا تھا اُسکے پاس تخت ایسا تھا
کہ اُسپر بیٹھکر اپنے مقصر پر کہ وہ بزور سحر معلق تین سو ساٹھ ۳۶۰ گز زمین سے بلند تعمیر تھا جایا کرتا
تھا اور وہ تخت وابستہ ایک لوح کا تھا کہ جب لوح کو سر پر رکھو تو نہایت بلند ہوتا تھا
اور جب برابر کمر کے لوح رکھو تو نیچے نیچے بروے ہوا روان ہوتا تھا اور جب پانون کے
نیچے لوح کو رکھو تو زمین پر اُتر آتا تھا فی الجملہ جب امیر سے اور اوس بادشاہ سے مقابلہ پڑا
اور وہ مارا گیا تو وہ تخت مع لوح کے عمرو کے ہاتھ لگا اور ازبسکہ ساختہ حکیم تھا اس سبب سے
اب تک وہی تاثیر اُڑنے کی تخت مین باقی رہی اگر سحر کے زور سے بنا ہوتا تو بعد مرگ
اُس بادشاہ کے اثر اُسکا باطل ہو جاتا لہذا اُس تخت کو زنبیل سے نکال کر کنارے کنارے
گلدستے اُسکے چنے اور گلدستون پر عطر بیہوشی خوب سا چھڑکا اور ایک طرف گلابی شراب
کی مع جام زرین رکھکر عمرو بشکل محبوبۂ دلنواز سوار ہوا اور تخت کو اُڑا کر اُسی جگہ آیا
کہ جہان عنقا چوکے مین بیٹھا تھا اور ایکبار سانپ مشکین مو کو پکڑ کے لایا تھا وہ
اُس اسیر و سے عتاب و خطاب کر رہا تھا کہ عمرو نے پازیب اپنی بجائی عنقا نے جو
خلخال کا چھنا کا سنکر اوپر کو دیکھا ایک تخت جواہر نگین نظر آیا کہ مثل ستارہ ٹوٹنے کے زمین
کی طرف اُترتا ہے عنقا یہ دیکھتے ہی سمجھا کہ شاہ طلسم آتا ہے فی الفور کھڑا ہو گیا کہ
یکایک وہ تخت زمین پر اُترا اُسوقت تو اُسنے اُس صورت دلفریب حور وش برق کردار
کو دیکھا کہ کبھی چشم خیال اور دیدۂ وہم و گمان نے بھی اُسکے نہ دیکھا تھا رعب حسن
سے ہچک ہو کر رہ گیا کہ بیت

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ستارہ بدرخشید و ماہ مجلس شد | | دل رمیدۂ ما را انیس و مونس شد | | |

بعد لمحے کے قریب تخت گیا اور گرد اُسکے پھرنے لگا وہ راحت جان چھم چھم کرتی تخت
سے اُتری اور مسکرا کر ہاتھ اُسکا پکڑ لیا اسنے کہا کہ فرد

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قدحی درکش و سرخوش بتماشا بخرام | | تا ببینی کہ نگارت بچہ آئین آمد | | |

اے مایۂ زندگی و آرام تو کس قاف کی پری ہو کہ سایہ وجود دلبری تیرا جسپر پڑے وہ ہمطالع
ہما ہو جائے اُس حور کردار نے لب لعلین سے یون گہرریزی فرمائی کہ مین کنیز شہنشاہ
ہون تمھاری خیریت دریافت کرنے کو بھیجا ہے اور کتاب سامری دیکھکر گرفتار کرنا
کرنا حریفون کا معلوم کر کے بہت تعریف فرمائی ہے اور ارشاد کیا ہے کہ قیدیون کو اچھی طرح

رکھنا اور میوہ اور گلدستے اور شراب بھیجی ہے یہ تحفہ لے لو اور اپنی خیریت لکھ دو کہ مین جاؤن جانے کا نام سنکر اُسکے ہوش پران ہوئے ایک آہ سرد بھرکر پکارا کہ بیت

ہاے وہ نزع مین بالین سے ترا اُٹھ جانا ‖ دیکھنا یاس سے وہ تیرے تمنائی کا

اے نازک بدن دل بیتاب کو تڑپا کر اب کہان جاؤگی میرے صدر سینے پر لمحہ بھر آرام کرو اُس سراپا ناز نے ہنسکر جواب دیا کہ میان حواس مین آؤ مین بادشاہ طلسم کی منظور نظر ہون اگر کسی سے وہ ہنستے دیکھ لین تو نہین معلوم کس بلا مین مجھے پھنسا دین ناک چوٹی میری کٹوا کے لو ہو مجھے جانے دو اس رُکھائی کو دیکھکر عنقا نے سر قدم پر رکھدیا اور کہا کہ مین حیرت کا بھائی ہون تجکو شاہ طلسم سے مانگ لون گا اور مجھ سے ہنسنے بولنے مین شہنشاہ ناراض ہونگے غرضکہ اُسکے منت کرنے سے اُس صنم یکتا نے کہا اچھا کہو مطلب کیا ہے اس وقت تو اسنے گود مین اُٹھالیا اور اندر خیمے کے لایا مسند ناز پر بٹھایا وہی شراب جو یہ نازنین لائی تھی سامنے رکھی اُس ساقی مست ناز نے جام بھرکر اپنے دست نگارین پر رکھکر کہا کہ مطلع

آن کس کہ بدست جام دارد ‖ سلطانی جم مدام دارد

عنقا نے بیتاب ہوکر جام ہاتھ سے لیا اور شعر پڑھا کہ بیت

بر سینۂ ریش دردمندان ‖ لعلت نمکے تمام دارد *

اور وہ جام بے اندیشہ انجام پی گیا پیتے ہی سر دنیا کی کچھ خبر نہ رہی بیہوش ہوگیا پھر تو وہ پنجہ نگارین دست جلاد بنگئے اُس بے حیا کو اُٹھا کر یک ضرب خنجر سر کو جُدا کیا شور و غوغا بلند ہوا کہ مارا عنقا کو عمرو نے دوڑکر سامنے جو صندوق رکھے تھے اُنکو وا کیا اُس مین مہرخ وغیرہ بند تھین اور اسکے مرنے سے وہ سانپ بھی باطل ہوگیا اور ان قیدیون کو بھی ہوش آگیا تھا صندوق سے نکلے ادھر ہنگامہ سنکر لشکری عنقا کے دوڑے تھے کہ مہرخ اور سرخ مو نے گولے سحر کے اور ہار فلفل مارنا شروع کیے کہ آگ تیر برسنے لگے اور گولے ساحرون کے سینے توڑتے تھے شعلے تھے عمرو نے تخت زبرجد شاہ تو زنبیل مین رکھا اور زر و زیور اپنا اُتارکر باندھا پھر جال الیاسی لیکر لوٹنا شروع کیا لیکن لشکر حریف بہت تھا ساحرون نے گھیرا اور جلد جلد پلٹنون رسالون مین کمر بندی ہونے لگی اُسوقت شور و غوغا سنکر بہار جو لشکر لیے کمینگاہ مین تھی آکر گری تیغ و ترنج چلنے لگا

لاش پر لاش اور مردے پر مردہ گرنے لگا شمشیر صاعقہ خصال بہادران نے جادۂ ملک عدم کا بتا دیا بلکہ ناکا شہر سنا کا دکھایا آب تیغ کی طغیانی ہوئی زورق حیات نابکاران طوفان ہوئی کہ
کہ بمقتضائے نظم

کیا اُس فوج کو اس طرح تاراج ۔۔۔ کہ اہل فوج تھے راحت کی محتاج
کیا برباد ایسا اوس مکان کو ۔۔۔ جلائے برق جیسے خانمان کو ٭
قضا بھی دیکھنے آئی تماشا ۔۔۔ گرا اس طرح سے مردے پہ مردا
یہ شیرانہ گئے جبر تڑپ کر ۔۔۔ پراگندہ نظر آیا وہ لشکر
ہوئی تھی ہمد گریہ جنگ و پیکار ۔۔۔ صفون کے بدلے تھے لاشون کے انبار
رہی تا صبح خونریزی نہایت ۔۔۔ ہوئی حاصل عدو کو پھر ہزیمت
سحرگہ بادشاہ ملک خاور ۔۔۔ بصد شوکت چڑھا خنگِ فلک پر
گریبان چاک تھے ساحر سحرگاہ ۔۔۔ نہ ملتی بھاگنے کی تھی اُنھین راہ

جسدم ترک مشرق نیزہ خط شعاع لیکر عرصہ گاہ فلک مین آیا اور ساحر شب شکست کھا کر رو بفرار لایا لشکریان حریف نالان و گریان لاش عنقا اُٹھا کر بھاگے اور مہرخ مظفر و منصور مع سردارون کے داخل بارگاہ ہوئی بہت سا زر و جواہر عمرو کو دیا اور ویسا ہی ناچ اور راگ وغیرہ ہونے لگا اُسوقت بہار اور عمرو اپنی جگہ سے اُٹھ کر سامنے تخت شاہی کے آئے اور باادب تمام دعا و ثنا بادشاہ کی بزبان فصاحت اتما بجا لاکر عرض پیرا ہوئے کہ قطعہ

آیا شہے کہ کفِ کامگار زر بخشت ۔۔۔ کمند در بر گردون کامران انداخت
شد از نزول حوادث چو آسمان ایمن ۔۔۔ بران دیار کہ چترِ تو سایبان انداخت

اگر مزاج عدالت امتزاج صاحب تخت و تاج کے خلاف نہو تو براہ ترحم خواہی و ننگ سگالی بندگان درگاہ کچھ کلمات بے اوبانہ زبان پر لائین مہرخ یہ تقریر سنکر تخت پر کھڑی ہو گئی اور عمرو سے کہا خواجہ برائے خدا مجھے ذلیل نفرمائیے آپ کو بادشاہ لشکر کے معزول کرنیکا اختیار ہے یہ عجز کس لیے فرماتے ہین جو ارشاد کیجیے کنیز بجا لائے کہ مثنوی

اے مقصدِ ہمتِ بلندان ۔۔۔ مقصود دل نیاز مندان
او قسمتِ بندگی و شاہی ٭ ۔۔۔ دولت تو دہی بہر کہ خواہی
توفیق تو گر نہ رہ نماید ٭ ۔۔۔ این راہ بہ عقل کے کشاید

عمرو نے یہ کلمات سنکر کہا کہ وہ بادشاہی کے کب سزاوار ہی جو ہر کس و ناکس بادشاہ کو گرفتار
کرلے جائے اور سلطان لشکر کے دم سے فوج وابستہ ہوتی ہے جب شاہ ہر بار قید و بند ہوجائے
تو شکست اس لشکر کو رکھی ہوئی ہے پس شاہی کے یہ شایستہ اور بابستہ ہی کہ شہنشاہ الیاذ بردست ہو
ہو کہ سوائے اپنے ہمسر کے کے اور کسی سے مغلوب نہو اور نہیب شمشیر خسرو عالی جاہ سے ترک
فلک سپر پشت حمل کی رو پر آڑ کرے اور جسم اسد چرخ مین رعشہ پڑے بخلاف اسکے تم
ادسنے ادنے ساحرون کے ہاتھ سے ذلیل ہوتی ہو اور قید کر لیتے ہین مہرخ یہ سخنان نصیحت
سنکر گویا ہوئی کہ ارشاد ہدایت بنیاد حضور نہایت بجا و درست ہے ای بہار مین نے چندے کے
واسطے تمکو اپنا قایم مقام کیا یہ لشکر وغیرہ تمھارے حوالے ہے اور تمکو خداے کریم کے سپرد
کیا مین مشیہ سامری مین جاکر چلہ کشی کرکے سحر کو اپنے جگاؤن گی انشاء اللہ پھر جو وہان سے
مراجعت کرون گی تو سوائے ساحر زبردست مثل بادشاہ طلسم اور اوس کی زوجہ اور
مصور وغیرہ کے کسی سے زیر ہون گی عمرو نے پوچھا کہ اپنے ساتھ کسے لیجاؤ گی اوسنے
جواب دیا کہ وہ مقام ایسا نہین جہان کسی کا گذر ہوسکے یہ کہکر کچھ سحر پڑھا یکایک آندھی آئی
اور بعد لمحے کے ایک عورت تخت پر سوار آگے سونے کا پاندان رکھے اوس آندھی کی تاریکی
سے پیدا ہوئی اور پاندان سامنے مہرخ کے اوسنے رکھدیا اوسنے کھولا اوس مین سے طاؤس
سبز برابر بالشت کے نکلا اور دم بھر مین بڑھکر مثل قامت مرکب پرند کے عظیم الجثہ ہوگیا
مہرخ اسپر سوار ہوئی وہ عورت پاندان لیکر تخت پر بیٹھکر ہمراہ چلی اور دونون اوس آندھی
کی سیاہی مین غائب ہوگئین بعد انکے جانے کے بہار نے تخت پر غاشیہ ڈال کر
تاج شاہی رکھکر حکم احکام مین اپنے تئین مصروف کیا ادھر تو یہ معرکہ گذرا اور اوس طرف
ساحر ہزیمت خوردہ لاش عنقا کی لیے سامنے شاہ جادوان کے گئے اور سب کیفیت
بیان کی حیرت نے بھائی کی نعش دیکھکر حال اپنا تباہ کیا زار زار روئی اور سر پیٹا اور
بادشاہ طلسم بھی آزردہ ہوا ہوا آخر بطریق جمشیدی لاش کو اوٹھایا جب فراغت ہوئی شاہ نے
ارادہ کیا کہ کسی زبردست کو بہر جنگ حریف بھیجون یہ عزم دیکھکر مصور اوٹھا اور کہا مین تصویرین
سب کی بنا چکا ہون اب جاکر ہر ایک باغی کو غارت کیے دیتا ہون شاہ نے کہا آپ
میری زیارت گاہ ہین ایسا نہو کہ عیار کچھ بے ادبی کرین اوس نے جواب دیا کہ کیا
مجال جس صورت سے کہ عیار میرے پاس آئیگا اوسکی تصویر مین نے بنائی ہے ویسی ہی صورت

تصویر بن جائیگی یہ کہکر مع اپنی بی بی کے سوار ہو کر لشکر مین آیا اور بارگاہ مین بیٹھا اُسکے آنے سے سردار وغیرہ مثل اژدر خان جادو و شکوہ زرین قبا ے جادو قریب چار سو ساحر نامی کے بارگاہ مین آکر شمکن ہوئے اُنسے کہا کہ کل مین سب فوج عدو کا خاتمہ با لکل کر دون گا سرداران نے عرض کیا کہ کل کے دن اور جنگ موقوف رکھیے کیونکہ ایک سوداگر راہ دور و دراز طے کرکے آپ کے لیے اقمشہ واجنسہ گرانمایہ لایا ہے اور ساٹھ ہزار ملک اُس طلسم مین آباد ہین وہ سوداگر جو آخر سرحد طلسم پر ملک واقع ہوا ہے وہان کا رہنے والا ہی اتنی مسافت قطع کرکے یہان پہونچا ہے ایسا نہو کہ ہنگامۂ جدال مین مال اُسکا لٹ جائے کل اُسکو رخصت کر دیجیے تو بہتر ہی کہ بیت

| | |
|---|---|
| بزرگان مسافر بجان پرورند | اگر نام نکو شان بعالم برند |

مصور نے کہا تاجر کی آج کل کیا ضرورت تھی مگر خیر اب جو میرا نام سنکر وہ آیا ہے تو آج ہی بلا لو کہ جنگ مین درنگ نہو یہ حکم سنتے ہی چوبدار سوداگر کو بلانے لگے تاجر کو جب خبر ہوئی تحفہ ہر دیار و امصار لیکر جانب بارگاہ روانہ ہوا لیکن صورت نگار نے مصور سے کہا کہ ایسا نہو عمرو بشکل تاجر یہان آئے اور رنج دے تم ذرا تصویر کو دیکھ لو مصور نے تصویر دیکھی اُس شبیہ نے یہ صورت پیدا کی تھی کہ بارگاہ مین بہار وغیرہ سردار بیٹھے ہین اور عمرو بشکل اصل کرسی پر بیٹھا ہے یہ دیکھکر گویا ہوا کہ تصویر مین جہان عمرو ہے وہان کی بارگاہ تک کا نقشہ بنگیا ہے کچھ شبہ نہین ہے سوداگر کو بلا لو غرضکہ تاجر نے آکر تسلیم کی اور نذر دی زمرہ مین تاجرون کے کرسی بیٹھنے کو اُسے عنایت ہوئی پھر حکم ہوا کہ اشیاے نادرہ ملاحظہ کراؤ وہ اسباب عمدہ و بہتر دکھانے لگا مگر جو اسپس خبر کو لگے تھے سب کیفیت اوس جگہ کی دریافت کرکے سامنے بہار کے گئے اور جو کچھ یہان دیکھا سنا تھا وہ مشروحاً او رمفصلاً معرض بیان مین لائے عمرو نے جب سنا کہ تاجر مال بہت لیکر آیا ہے منھ مین پانی بھر آیا دل سے کہا کہ تصویر سے اگر ڈر گئے تو عیاری کیا خاک کروگے یہ مال مفت جاتا ہے اگر اسکو نہ لیا تو قرضدار رہو گے چلو خدا مالک ہی یہ سوچکر اُٹھا بہار نے کہا خواجہ کہان کا عزم ہی جواب دیا کہ ذرا ہم بھی سیر کر آئین بہار بولی کہ مصور کی بارگاہ مین بطمع مال براے خدا نجایئے گا اسکو غافل نجانیے عمرو نے کہا سمجھ لین گے یہ کہکر روانہ ہوا اور باہر بارگاہ کے اکر صورت ساحر کی ایسی بنکر لشکر مصور مین ہونچکر ٹھہرا دیکھا کہ ملازم سوداگر کے اسباب

دوڑ دوڑ کر لاتے ہین اور بارگاہ کے در پر کچھ لوگ کھڑے ہین کہ وہ لے کر دست بدست اندر
پہونچاتے ہین تاکہ ملاحظہ کرانے مین عرصہ نہو یہ کیفیت دیکھکر عمرو علحدہ گیا اور صورت خدمتگار
کی ایسی بنا سر پر دستار سرکہ دار رکھکر انگرکھا پہنکر پٹی باک کمر سے لگا کر سامنے اوس خیمے کے آیا
کہ جہان سے مال لے لے کر ملازم جاتے ہین دیکھا کہ ایک زنگی صندوقچہ لے کر خیمے سے نکلا اور
سمت بارگاہ دوڑا عمرو اُسکے قریب گیا اور کہا کہ حضور نے فرمایا ہی کہ میرے پلنگ کے پاس
جو صندوقچہ رکھا ہی وہ بھی لیتے آنا زنگی نے جواب دیا کہ پلنگ کے پاس تو قلمدان رکھا ہی
صندوقچہ تو نہین ہی عمرو نے کہا ہان ہان وہی زنگی نے کہا تم صندوقچہ لے چلو مین وہ بھی
لاتا ہون یہ کہکر صندوقچہ دیا اُسنے لے کر دو قدم چل کر زنبیل مین رکھ لیا ادھر وہ زنگی قلمدان
لے کر بارگاہ مین گیا اور تاجر کے سامنے رکھا اُسنے کہا دیر کیون لگائی زنگی بولا کہ دوبار
آنا جانا پڑا سوداگر نے کہا پھر قلمدان کیون لایا اُسنے عرض کیا کہ حضور کا خدمتگار صندوقچہ
لے آیا اور قلمدان لانے کو کہہ آیا تھا یہ سنتے ہی سوداگر نے دست بستہ عرض کیا کہ حضور
دریافت فرمائین کونسا خدمتگار صندوقچہ لایا ہی مصور نے کہا جلد تحقیق کیا جائے کہ کون
خدمتگار لایا ہی سب خدمتگار بلائے گئے اور تحقیق کیا کسی نے اقرار نہ کیا اب تو سوداگر کی جان
نکل گئی کہ کئی لاکھ روپے کا جواہر اُس مین تھا رونے لگا صورت نگار نے کہا صاحب
تم تصویر تو دیکھو مصور نے عمرو کی تصویر دیکھی وہان عمرو جب صندوقچہ لے گیا تو جلد
دھوتی باندھ مرزائی پہن مٹھائی کا تھال ہاتھ پر رکھکر خوانچہ والا بنکر پھرنے لگا مصور
نے تصویر دیکھکر کہا کہ عمرو میرے لشکر مین حلوائی بنا ہوا پھر رہا ہے خدمتگار کی صورت
تو نہین ہے یہ کہکر زنگی سے کہا سچ بتا صندوقچہ کیا کیا اُسنے گواہ پیش کیے لوگون نے کہا
ہمارے سامنے اُسنے صندوقچہ خدمتگار کو دیا غرضکہ جب پتا نہ لگا چاہا عمرو کو گرفتار
کرون سردارون نے عرض کیا کہ عمرو کے گرفتار کرنے مین عیار چھٹ اُنکے آنیکے
زیادہ بلوا ہوگا سوداگر اور بھی لٹ جائیگا تامل فرمائیے یہ سنکر حکم دیا کہ یہ روپیہ جو تلف
ہوا ہی ہماری سرکار سے دیا جائے سوداگر دعائین دینے لگا اور پھر اسباب دکھانے مین
مصروف ہوا وہان عمرو نے پھر صورت اپنی شکل ساحر کے بنائی اور وہی صندوقچہ جواہر
سے خالی کر کے کنکر پتھر بھر کر دربارگاہ پر آیا اور کہا صندوقچہ جو کھو گیا تھا یہ تو نہین ہے لوگ
یہ سنتے ہی ہاتھون ہاتھ اندر لے گئے سوداگر نے دیکھتے ہی کہا کہ ہان یہی صندوقچہ ہی مصور

نے کہا یہ تیرے ہاتھ کیونکر آیا عمرو نے کہا مین ہمیشہ سے کوہستان مین رہتا ہون اس وقت ایک
شخص کو دیکھا کہ صندوق لیے جاتا ہی اُسکو گرفتار کیا اور پوچھا یہ کہان سے لایا ہے اُس نے
یہان کا پتا بتا دیا اور منتین کرنے لگا اسکو تو مین نے چھوڑ دیا صندوقچہ لیکر یہان حاضر ہوا
اب مجھے نہین معلوم کہ مال آپ کا اس مین ہی یا نہین مصور نے کہا تو بڑا ایماندار ہی اچھا
بیٹھ جا کرسی دی عمرو بیٹھا لیکن جب عمرو بارگاہ سے چلا تھا تو بہار اندیشہ مند تھی اتفاق سے
اسوقت قران بارگاہ مین آیا بہار نے اُس سے کہا کہ بھائی استاد تمھارے لشکر حریف مین
گئے ہین ایسا نہو مصور کچھ گزند پہونچائے قران سب حقیقت سنکر مدد کرنے کو چلا
اور لشکر عدو مین بشکل مبدل آیا اسوقت سوداگر یعنی منیب صندوقچہ گم ہونے سے لوگون
پر تاکید کرتا تھا اور ادہر اُدہر دوا دوش کر رہا تھا کہ قران اوس کے قریب گیا اور
ہاتھ پکڑ لیا کہ چلو چور کو ہم بتا دین وہ یہ سنکر چپکا چلا آیا جب لشکر سے نکل کر تنہائی مین
آئے ایک حباب بیہوشی قران نے مار کر اُسکو بیہوش کر کے پیرہن اُسکا لے کر اُسی کی
اُسی کی ایسی صورت بنا اور اوسکو ایک گڑھے مین ڈال کر آپ بارگاہ مین اُس
وقت آیا کہ عمرو صندوقچہ لے کر آیا تھا غرضکہ یہ بھی پاس تاجر کے ٹھہرا اور تاجر نے صندوقچہ
جو عمرو سے پایا تھا خوشی خوشی کھولا دیکھا تو کنکر پتھر بھرے ہین دیکھتے ہی سر پیٹنے لگا مصور
نے کہا بھلا عقل کے خلاف ہے کہ چور مال لے جائے اور پھر دے دے اس ساحر نے اپنی
بیوقوفی کی جو اُسکو گرفتار کر کے چھوڑ دیا اچھا ہی تاجر اپنے کسی معتبر شخص کو بلا کہ مین رقعہ بنام
خزانچی کو لکھدون کہ روپیہ میرے خزانے سے دے لے تاجر نے کہ منیب پاس کھڑا تھا اوسکو
دیکھکر عرض کی کہ اس سے بڑھکر کوئی معتبر نہین ہی مصور نے یہ سنکر شقہ لکھا کہ سعادت آثار
ہیرالال بعافیت باشند تین لاکھ روپیہ کا جواہر و اشرفیان وغیرہ حامل شقہ کو بغیر دستوری
اور بٹے وغیرہ کے اسی وقت دیکر دستخطی لے لو تاکید مزید اس باب مین تصور کرو المرقوم
تاریخ فلان سنہ فلان سامری شقہ حوالے منیب کے کیا عمرو کا رنگ زرد ہو گیا کہ یہ روپیہ
مفت گیا لیکن عمرو نے منیب کی صورت بغور دیکھی پہچانا کہ قران ہے فرط خوشی سے رنگ
سرخ ہو گیا اور اشارے سے کہا خبردار اس روپیے مین ایک کوڑی کا فرق نہ پڑے مین
اگر حساب لون گا غرضکہ قران شقہ لیکر خزانچی پاس گیا دیکھا کہ روپیہ دھاینہ کا تقسیم ہو رہا ہے
دس پانچ متصدی بہی کھاتہ کھولے بیٹھے ہین لیکھا ڈیوڑھا لگا رہے ہین اسنے بھی شقہ دیکر

جواہر وصول کیا رسید لکھکر راہی ہوا درۂ کوہ مین جاکر جواہر دفن کر دیا اور پھر سمت لشکر
چلا اودھر خزانچی نے روپیہ بہی پر خرچ کی لکھکر دستخط کرانے سامنے مصور کے لایا اوسنے دستخط
کرکے پوچھا ای تاجر روپیہ پایا تاجر نے منیب کو تلاش کیا کہین پتا نہ لگا ایک غوغا بلند ہوا قضاءً
کچھ لوگ لشکر سے باہر جو گئے ایک غار مین منیب کو پایا اٹھا کر سامنے تاجر نے پانی چھڑک کر
ہوشیار کیا پوچھا ارے تو روپیہ لایا ہے اوسنے کہا خوب نشہ ہے پھر پوچھا ارے شقہ لے گیا تھا اوسنے
کہا کھانا پیٹ بھر کے کھایا ہے یہ تقریر سنکر لوگون نے کہا اسکو ابھی بہت نشہ ہے ایک نے
کہا اپنے تئین بناتا ہے تاجر نے لیجاؤ قید کرو مار پیٹ کر قبول کراؤ لوگ اسکو تو لے کر چلے
اور عمرو سمجھا کہ اب زیادہ تحقیقات ہوگی اور مصور تصویر دیکھے گا تو حال کھلجائے گا
یہ سوچکر انگڑائی لی مصور بولا کہ شاید آپ کا جی گھبرایا عمرو نے کہا جی نہین برفع احتیاج
کی ضرورت ہے مصور نے حکم دیا کہ میرے بیت الخلا مین لیجاو خدمتگار آفتابہ لیکر ساتھ
ہوئے عمرو پائخانے مین جاکر اوس طرف کا سراچہ چاک کرکے نکل گیا لشکریون نے خیال
کیا کہ وہی ساحر جو صندوقچہ لیکر آیا تھا اب جاتا ہوگا اور عمرو وہان سے درۂ کوہ مین آیا
کچھ لکڑیان جمع کرکے آگ سلگائی اور بھبوت منھ پر ملا جٹائین بالون کو بٹ کر سر پر جوڑا
باندھا لنگوٹ کسکر دست پناہ سامنے رکھا ایک ٹھیک آگ کی سامنے رکھ لی کان مین کنڈل
پہنے گلے مین کنٹھی ڈالی مہنت بنکر بیٹھا یہان تک خوب پرسش ہوئی صورت نگار
گویا ہوئی کہ تصویر دیکھی ایسا ہو عیار روپیہ خزانے سے لے گئے ہون یہ باتین تھین کہ پھر
خدمتگار آئے اور کہا وہ صاحب جو پائخانے گئے تھے آفتابہ لے کر سراچہ چاک کرکر چلے
گئے مصور یہ سنکر دنگ ہوگیا اور سمجھا کہ وہ عمرو تھا جو خالی صندوقچہ لایا تھا افسوس
کہ نکل گیا آخر تصویر دیکھی معلوم ہوا کہ درۂ کوہ مین صورت مہنت کی بنا بیٹھا ہے اودھر سوداگر
نے عرض کیا کہ روپیہ سیر اگیا مین برباد ہوگیا مصور برہم ہوا کہ مین کیا کرون ایک بار
مین دے چکا رسید تیرے منیب کی موجود ہے تاجر نے پھر منیب کو بلایا اب اسکے ہوش
درست ہوچکے تھے اوسنے آکر کہا کہ اس طرح ایک شخص چور سے تبلانے کو مجھے تنہائی مین
لے گیا اور ایسا کچھ میرے منھ پر مارا کہ مین بیہوش ہوگیا مجھے معلوم نہین معلوم کہ شقہ کب
لکھا گیا اور روپیہ کب ملا یہ رسید میرے ہاتھ کی لکھی نہین ہے یہ حال سنکر مصور نے کہا
اسے رہا کردو یہ بے خطا ہے اور سوداگر سے کہا اب جا مین تیرے روپے ملنے کا بندوبست

مین کچھ نہین سکتا تاجر رونے لگا اسنے حکم دیا کہ نکال دو حرامزادے کو فیل کرتا ہی لوگون نے تاجر
سے کہا اس وقت چلے جاؤ حضور کا مزاج برہم ہی موقع و محل دیکھکر پھر عرض کرنا تو مل جائیگا تاجر
ناچار اُٹھا ملازمون سے کہا یہان سے اسباب باحتیاط جو پھیلا ہوا ہی اُٹھا لو لیکن عمرو جب مہنت بنا
اور اُسنے دیکھا کہ کوئی ادھر نہ آیا اور کچھ مطلب برآری نہوئی وہ سب اجناب زنبیل مین رکھکر
پھر ساحر بنکر بارگاہ مین آیا جب تاجر نے کہا اسباب یہان کا اٹھا لو عمرو نے بڑھکر ایک دُرج
جواہر اٹھالیا تاجر مال اُٹھوا کر آگے چلا یہ بھی ساتھ ہوا راہ مین اور کچھ دست برد کرون لیکن
دُرج اٹھاتے وقت مصور کو کچھ شبہہ گذرا القصویر کو دیکھا ظاہر ہوا کہ عمرو سوداگر کے
ساتھ ہے ہنوز بارگاہ سے نکل کر تاجر کچھ دور گیا تھا کہ مصور ننگے پانون اٹھکر دوڑا اور
دربارگاہ پر پہونچکر ایک نارنج مجوے سے نکال کر سحر پڑھنے لگا قران جو جواہر دفن
کرکے لشکر مین آیا تھا اُسنے دیکھا کہ اُستاد تاجر کے ساتھ ہین اور مصور نارنج مارا چاہتا ہی
دیکھکر پتھر فلاخن مین رکھکر مارا کہ ہاتھ پر آکر پڑا نارنج ٹکڑے ٹکڑے ہوکر گرا اور
ہاتھ پر بہت ضرب مصور کے آئی مگر قران نے پکار کر کہا کہ استاد خبردار یہ کہکر بھاگا عمرو
نے بھی گلیم اوڑھ لی مصور لینا لینا کہتا ہوا ہاتھ سہلاتا رہ گیا ساحر چار طرف دوڑتے پھرے
کسی کو بھی نہ پایا مصور بارگاہ مین گیا بی بی کو اپنا ہاتھ دکھایا اور کہا اب بغیر مارے عمرو
کو نہ چھوڑونگا اسنے مجھے بہت ذلیل کیا یہ کہہ رہا تھا کہ سوداگر دربارگاہ پر آکر دوہائی دینے
لگا کہ ارے میرا دُرج جواہر بے بہا بھی روز دلے گیا مین برباد ہوگیا فریاد ہی مجھ کو جیتے جی
مار ڈالا مصور نے دُرج لیجاتے اپنی آنکھ سے دیکھا تھا سردارون سے کہا سچ تو یہ ہے کہ
تاجر لٹ گیا اُس سے کہدو کہ ابھی روپیہ تجھے اگر دونگا تو عیار ے جائینگے صبر کرو
نقصان جو کچھ ہوا ہی وہ عنایت ہوگا سردارون نے یہ حکم سنکر تاجر کو آکر تسلی دیکر رخصت
کیا اور مصور نے چاہا کہ طبل رزم بجنے کا حکم دون لیکن عمرو کا حال سنیے کہ گلیم اوڑھ کر
جو گیا صحرا مین پہونچکر ایک فرشتہ نورانی صورت کا اپنے تئین بنایا یعنے ایسا حسین و مہ جبین
اپنے تئین کیا کہ رخسار پر نگاہ کسی کی نہ ٹھہر سکتی چار ہاتھ مقوے کے بنائے اور پانچ
آنکھین چہرے مین درست کین دیو جامہ نکال کر پہنا کہ وہ دمبدم رنگ بدلتا ہی کبھی سرخ
کبھی سبز ہوتا ہی گاہے اور رنگ تبدیل کرتا ہے سر پر تاج زنبیل سے نکال کر پہنا کہ ہر کنگرہ
پر جسکے لعل رمانی نصب تھے اور بیچ مین ایک گوہر شب چراغ لگا تھا رشک ضیاے

شمس سپہر تھا مالا ہیرے اور موتی کے گلے مین ڈالے اُسوقت اُسکے چہرۂ نورانی و مصفا کے
نسبت یہ کہنا زیبا تھا کہ **مثنوی**

| | |
|---|---|
| بر سر از شین شرع ساختہ تاج | دل او عرش و سجدہ اش معراج |
| شرف کارخانۂ ملکوت | کارفرمائے عرصۂ جبروت |
| بودہ شیطان کش و فرشتہ شیم | در روشش بر ہوا نہادہ قدم |

پر زمرد کے جواہر کار شانون پر لگائے صد ہا نافہ ہائے مشک پرون مین چھپائے اور تخت زرجد شاہ پر بیٹھ کر پران پران قریب بارگاہ مصور پہنچکر ایک حقہ پر از مشک و عنبر برد ہوا اُچھالا کہ وہ شق ہوا اور شمیم مشک و عنبر کوسون تک پھیلی بارگاہ سامری بس گئی سب ساحر گویا ہوئے کہ کیا خوشبو پھیلی ہے یہ ذکر تھا کہ صدا آئی منم فرشتہ قدرت سامری جملہ ساحر کھڑے ہوکر دیکھنے لگے عجیب صورت نورانی نظر آئی کہ اگر زلیخا یہ صورت دیکھے تو آیۂ حسن یوسف تلاوت کرے و عندہ لزلفی وحسن آب ہر ایک کا فر بصدق ارادت پڑھے دلائل سعادت و شواہد عزت و عظمت صفات رخسار سے پیدا اور آثار جلال و جبروت ناصیۂ نور آگین سے ہویدا کہ **بیت**

| | |
|---|---|
| رائے تیزش حق سر قضا را محرم | دل پاکش بنظر لطف خدا را منظور |

پرون کو جب جنبش ہوتی ہے نافہ ہائے مشک اور عنبر سارا برستے ہین مشام جان معنبر و معطر ہوتے ہین چہرۂ تابناک یکہ نور ہے کہ نگاہ کو خیرگی ہوتی ہے یہ دیکھتے ہی مصور نے ہاتھ باندھکر التماس کیا کہ **بیت**

| | |
|---|---|
| کلبۂ ما روضۂ شد چون مقدم رضوان رسید | دیدہ روشن شد چو بوی یوسف کنعان رسید |

آپ تشریف لائیے اس عرض کرنے سے وہ تخت زمین پر اُترا جملہ ساحرون نے سجدہ کیا فرشتے نے کہا کہ حکم سامری مجھکو یہ ہے کہ اُسکے پوتے کی مع اُسکے متعلقین کی عمر بڑھا دون کیونکہ عمرو عیار بلائے بے درمان ہے جب تم لوگون کی موت ہوگی تو آکر قتل کسی کو نکرسکے گا اب تمھین چاہیے کہ وہ ایک مٹکے قند کا شربت گلاب و کیوڑہ ڈالکر تیار کرو کہ مین سامری کے لگائے کا بھبوت اُس مین ڈالکر تمھین پلاؤن پھر عمرو کا پنجہ مکر کسی طرح قابو نہوگا یہ کلام سنتے ہی مصور نے قند منگا کر کوری مٹکیون مین شربت نہایت طہارت کے ساتھ گھلوایا اور قرابے گلاب و کیوڑے کے اُس مین اُنڈلوائے لشکریون نے فرشتے کی زیارت

کرنے کے لیے ہجوم کیا غرضکہ ہزارہا دونا مٹھائی کا اور ہزارہا روپیہ گرد تخت کے لوگون نے چڑھایا اس عرصہ مین شربت تیار ہوا فرشتے نے اُٹھکر نذر سامری کی دیکر بیہوشی سب کے سامنے اُس مین ملائی ہر ایک سے کہا دیکھو یہ بھبوت سامری کا ہے لہذا بیہوشی ملاکر دو جام اپنے ہاتھ سے مصور کو اور صورت نگار کو پلائے اور حکم دیا کہ ایک ایک جام سب نوش کرین پھر تو ایک پر دوسرا لوٹ پڑا اور شور لاؤ لاؤ اور ہمین بھی ہمین بھی کا بلند ہوا اور یہ کہ

لمؤلفہ

ایک کہتا تھا کہ ہم محروم ہی ساقی رہے — دوسرا کہتا تھا خم کی خیر ہمکو بھی ذرا

غرضکہ وہ گھڑے دھو دھو کر لوگون نے پیے جب بیہوشی نے نشہ کیا مصور اپنی بی بی صورت نگار سے گویا ہوا کہ تو سامنے فرشتہ قدرت کے رقص کر وہ دوپٹا پھینک کر ناچنے لگی اور مصور بھی بکر کود کرنے لگا کل حاضرین جلسہ اہاہا واہ مار الینا لینا کا شور مچانے لگے اور کلمات بیہودہ زبان پر لانے لگے رنگ صحبت دگرگون تھا یہ عالم نظر آتا تھا کہ لمؤلفہ

بنکار رہے تھے رند ہر سو — برپا ہوا شور ہاے اور ہو
وہ دورۂ مل وہ شور قلقل — تھا سب کی زبان پہ بے تامل
ترمے سے ہو شیخ جی کا جامہ — اُچھلے میخانے مین عمامہ
دختِ قاضی ہو ایسی بدنام — کوچون مین کبھی کبھی پھرے عام
بیٹھا کوئی سر ہلا رہا تھا — برہا کھڑا کوئی گا رہا تھا
جوتی کوئی سر پہ باندھتا تھا — ٹوپی کوئی پانون مین پہنتا
چت ہوگیا کوئی کوئی اوندھا — تھا ہوش نہ سر و پا کا اصلا
اک دوسرے کے لگاتا تھا دھول — پڑھیے اے جاہ اُٹھ لاحول

اس کیفیت مین کچھ ہی دیر ہوئی تھی کہ سب بیہوش ہوگئے عمرو نے اُٹھ کر بارگاہ کے سراچے چھوڑ دیے اور سب کے پیرہن اُتار کر زنبیل مین رکھے داڑھی مونچھ ابرو بال سر کے مع زن و مرد سب کے مونڈے چہرون کو سیاہ کیا ہار جوتیون کے گلے مین پہنائے مال اور اسباب بارگاہ کا لوٹ کر داخل زنبیل کیا پھر چاہا کہ مصور کے گلے سے تصویر اپنی اُتار لون جیسے ہی تصویر پر ہاتھ ڈالا ایک پنجہ زمین سے نکلا اور چاہا کہ ہاتھ مین لپٹ جائے عمرو تصویر اوتارنے سے باز رہا پنجہ غائب ہوگیا اسنے پھر ارادہ کیا کہ تصویر اُتارون لیکن پھر وہی

صورت پھر پیش آئی اسنے چاہا کہ مصور کو مار ڈالون خنجر لے کر چلا تھا کہ ایکبار ایک تپلا زمین
سے نکلا عمرو اوسکو دیکھکر خائف ہوا اور پھر اتپلے نے ظاہر ہوتے ہی غل مچایا کہ دوڑو مصور
کو عمرو مارے ڈالتا ہے وہ غل مچا یا کیا عمرو نے جلد جلد دو ایک ساحرون کے سر جدا کیے مگر
مصور تک نہ پہونچ سکا شور ساحرون کے مرنے کا بلند ہوا لشکر کے ساحر گھبرا کر دوڑے عمرو
تخت زبرجد شاہ پہلے ہی زنبیل مین رکھ چکا تھا اوسوقت نعرہ مارکر بھاگا کہ لمؤلفہ

عمرو ہون مین وہ اژدرہای دمان ✻ کہ ساحر کا باقی نرکھون نشان ✻

یہ تو سرا کجہ فرار کر بھاگا اور ساحر بدحواس اس غم مین کہ شاید مصور وغیرہ مارے گئے اندر باغ
کے آئے سب کو بیہوش دیکھا باران سحر برسایا کہ ہر ایک ہوش مین آیا اور ایک دوسرے کی
صورت کو دیکھکر ہنسنے لگا تعجب یہ کہ وہ اسکو ہنستا ہے یہ اوسکو اور صورت نگار اپنے شوہر کو
روسیاہ دیکھکر خندہ زن ہوئی مصور نے کہا تو بڑی بے غیرت ہے کہ مردون کے سامنے ننگی بیٹھی
ہے یہ کہکر اوسنے اپنے تئین دیکھا اوہی کہکر رانون مین بن چرائی بھاگی آخر ہر ایک نے غسل کیا
کالک منھ سے چھڑائی کپڑے عمدہ پہنے دربار مین آکر مقیم ہوئے مصور نے کہا عمرو آفت
روزگار ہے ذلت پر ذلت دیتا ہے ابھی سوداگر کو لوٹ چکا تھا کہ پھر آکر ہنسا صاف کیا کیا تدبیر
کرون جو ہاتھ آئے یہ تقریر سنکر صورت نگار از راہ طنز گویا ہوئی کہ اگر خیریت اپنی چاہتے
تو عمرو سے مل جاؤ اسنے بغصہ جواب دیا کہ مین پوتا سامری کا ہون ابھی اوسکو گرفتار
کرون اوس وقت ایک ساحر ظالم جادو نام اسکے ملازم نے عرض کیا کہ آپ ٹھہرین غلام
تھی اور صحرا مین پھر اتھا تصویر مین کیفیت نظر آئی اسنے قصد کیا کہ جاکر گرفتار کرون کہ پھر
اوس وقت ایک ساحر ظالم جادو نام اسکے ملازم نے عرض کیا کہ آپ ٹھہرین غلام جاکر
اوس ذرند و مکار کو لاتا ہے یہ عرض کرکے اوڑ کر چلا اور اسی جگہ آیا کہ جہان عمرو بشکل ساحر
کھڑا تھا لیکن ساحر کو اوڑتا ہوا آتے دیکھکر عمرو کسی گوشے مین چلا گیا یہ جاکر ہر طرف ڈھونڈھنے
لگا عمرو دوسرے ساحر کی صورت بنکر اول مرتبے سے کچھ شکل مین فرق کرکے اسکے پاس
آیا اسنے پوچھا کہ کیون بھائی تمنے عمرو کو تو نہین دیکھا عمرو نے کہا تمہین اوس سے کیا کام ہے
اسنے سب حقیقت دینے ذلت مصور وغیرہ کی بیان کرکے کہا مین اسکو گرفتار کرنے آیا ہون
عمرو نے کہا مصور نادان ہے جو عمرو ایسے فطیر سے مقابلہ کرتا اور لڑتا ہے انسان کو چاہیے کہ
اپنے ہمسر سے مقابلہ کرے نہ کہ جو اپنے سے بہتر ہو عمرو وہ شخص ہے جو لقا کی ڈاڑھی مونڈتا ہے اور

اور جب سے یہان آیا ہے شاہ جادوان کو اُسنے پریشان کر رکھا ہے تم دیکھنا کہ ایکدن مصور
کتے کی طرح مارا جائیگا یہ گفتگو ظالم سنکر اول تو خوفناک ہوگیا پھر سوچا کہ یہ مجھکو ڈراتا ہے شاید
یہی عمرو ہے یہ سوچکر افسون پڑھکر پھونکا کہ عمرو کا رنگ درد عن عیاری کا اڑ گیا اسنے گرفتار
کر کے کہا کہ اے دزد مکار تو تو مجھکو دھمکاتا ہے دیکھ تو کس طرح مین تجھکو ہلاک کرتا ہون یہ کہہ کر
کھینچتا ہوا لے چلا اور چاہا کہ پنجے مین داب کر اڑ جاؤن لیکن موت پانون پکڑے تھی اسکے
دل مین خیال آیا کہ اور عیار عمرو کے چھڑانے کو آئینگے انکو بھی گرفتار کرنا اوڑ کر چلنے مین
بے فائدہ جاتا رہیگا ایسا کچھ سوچکر زمین پر چلا اسکو جاتے برق فرنگی نے دیکھا آگے جاکر
کمند زمین مین بچھائی اور آپ جھاڑی مین چھپ کر بیٹھا جب ظالم کمند کی جگہ پر پہونچا اسنے
جھٹکا دیا کہ پانون کمند مین پھنسا اور اوچھ کر گرا برق دوڑ کر پاس آیا کہ اسکو ہلاک کرون مگر
اُسنے سحر پڑھا کہ برق زمین مین ران تک سما گیا اور آپ سحر سے حلقہ ہائے کمند کاٹنے لگا
مگر رشتہ حیات قطع ہوچکا تھا موت کے پھندے مین پھنس چکا تھا ہنوز کمند کھول ہی رہا تھا
کہ قران ساحر نما اس جگہ پھرتا تھا اس کیفیت کو دیکھکر دوڑتا ہوا آیا اور کہا ٹھہر ٹھہر مین
کچھ کھونگا یہ کہکر نزدیک ہونچکر اس روز سے بغدا مارا کہ سر کے ٹکڑے اُڑ گئے شور اوس کے
مرنے کا بلند ہوا عمرو اور برق چھوٹ گئے قران نے عرض کی حضور کا جواہر میرے
پاس رکھا ہی چل کر لے لیجیے اور جا کے دفن جواہر پر لاکر کھود کر حوالے کیا عمرو نے شاباش و
مرحبا کہکر نذر زنبیل کیا اور کچھ چھوٹے نگینے نکال کر دینے لگا قران نے عرض کی حضور کا
دیا میرے پاس سب کچھ ہے آپ کی مہربانی چاہیے عمرو نے نگینے بھی رکھ لیے اور فکر عیاری مین
الگ الگ چلے وہان افراسیاب نے جب مصور کو آتے ہوئے عرصہ گذرا کتاب سامری
دیکھکر حال دریافت کیا اور حیرت سے کہا کہ نبیرہ سامری صرف لائق زیارت ہین کچھ ہو
نہین ہوسکتا دیکھو عیارون نے بہت دق کیا ہے چلو اُن کی تسلی دین یہ کہکر بجاہ و حشم تمام سوار
ہوکر مع حیرت کے داخل بارگاہ مصور ہوا ہر ایک نے تعظیم دی تخت پر جلوہ آرا ہوا اور سارا
حال عیارون کی مکاری کا سنکر گویا ہوا کہ مرشد زادے آپ مقابلہ نفرمائیے مین انگشتری جمشید
کی حیرت کو بھیجکر منگاتا ہون اور چاہ زمرد پر کہ پرستش گاہ ساحران جہان ہے میلا
کرتا ہون سب ساحر اور عیار خود بخود آکر حاضر ہونگے ہر ایک کو قتل کرونگا مصور نے کہا
ایک مرتبہ تو مین باغیون سے دل کھول کر لڑ لون پھر جو چاہیے گا کیجیے گا یہ ذکر ہو رہا تھا کہ

صدا نالہ و زاری کی سنائی دی اور ہرکارون نے سامنے آکر بعد دعا و ثنا کے عرض کیا کہ ظالم مارا گیا اور منظلم بن ظالم جادو لاش اٹھا کر لاتا ہے شہنشاہ یہ خبر سنکر گویا ہوا کہ لاش بنا بر آئین جمشید اٹھائے اور بعد فراغت یہان آئے یہی جا کر حکم منظلم کو سنایا اُسنے ایسا ہی کیا اور بعد انفراغ حاصل کر کے حاضر دربار ہوا مجرا کیا نذر دی اپنے باپ کی جگہ پر بیٹھکر عرض پیرا ہوا کہ مین انتقام خون پدر نمک حرامون سے لینے آیا ہون شاہ جادوان نے فرمایا کیا مضائقہ ہے منصور خواہش جنگ تو رکھتا ہی تھا ادھر اسنے درخواست کی شہنشاہ نے فرمایا کہ آج شام کو طبل جنگ بجے صبح کو مقابلہ کیا جائے یہ کہکر مصروف بادہ خواری ہوئے جسوقت کہ منشی قدرت نے وصلی کو دن کی سواد شب سے سیاہ کیا اور نقاط انجم لوح آسمان زبرجدی سے حاضر ہو کر بقاعدہ مستمرہ عرض پیرا ہوئے کہ رباعی

ای شاہ زمین بر آسمان داری تخت
شست ست عدو تا تو کمان داری سخت
حملہ سبک آری وگران داری سخت
تو خورشید و زہرہ کو نظری کیا

بحکم منصور طبل رزم پر چوب پڑی طائران سحر خدمت والا ہمت بندگان ملکہ بہار مین حاضر ہو کر بقاعدہ مستمرہ عرض پیرا ہوئے کہ رباعی

ای شاہ زمین تر آسمان داری تخت
شست ست عدو تا تو کمان داری سخت
حملہ سبک آری وگران داری تخت
پیری تو بدانش و جوان داری بخت

لشکر حریف مین بنام منظلم طبل جنگ بجا ہے باقی خیر صلاح ہے بہار نے یہ خبر سنکر تکیہ بعنایت کردگار فرما کر حکم دیا کہ ہمارے لشکر مین بھی نقارۂ رزمی پر چوب پڑے ہر شخص کل کے دن تیغ و سر سے بازی کرے کہ ع کانکہ جنگ آرد بخون خویش بازی میکند + غرض حسب فرمان قضا جویان کوس حربی کی صدا ادھر بھی بلند ہوئی ساحرون مین ڈمرو بجنے لگا کڑھاؤ چڑھ گیے موہن بھوگ کا بھوگ بیرون کو لگایا گیا منتر جنتر موہنی جوہنی سوہنی کی جاپ اور پڑھنت شروع ہوئی کوئی پڑھتا تھا کہ کتھا ساری بنگلہ پان ران ران میرے دشمن کو ران شہپال جوگی نے لگائی باڑی ایک پھول ہنسے ایک مین بیر بسے جو سونگھے میرا پھول اپنا گلا آپ کاٹ مرے تجکو قسم لونا چاری کی دُھائی سامری کی پڑھو منتر دوالی مین جگایا ایشر باچا چھو چھو چھو خلاصہ کلام ساحر جانبین کے تو اپنے حربے درست کرتے تھے اور مبارزان معرکۂ جلادت و پرچم کشایان لوائے نصرت انتمائے شجاعت تیغین جوہردار صیقل فرماتے تھے

مرکبون کی رکابین اور تسمے ٹوٹے ہوئے تھے تیاری جدال مین مشغول تھے باتین بانکپن کی کرتے تھے **نظم**

لگا تا تھا تیغ کوئی سان پر　　چڑھاتا تھا چوٹین کوئی دھیان پر
کوئی کہہ رہا تھا عدو کا لہو　　پیے تیغ میری تو ہون سرخرو
ہوئے مستعد نیزہ باز آکے سب　　کہ شیر نیستان تھے وقت غضب
پیادون کے اک جا نظر آئے غول　　کہ جوہر تیغ لیتے تھے مول
ہر اک کا یہی قول تھا برملا　　کہ ہے تیغ تیز اور عدو کا گلا

اسی تیاری مین رات گذری اور جنین شب کے بطن سے طفل خونی نیستان شعاع مین پیدا ہوا دایۂ صبا نے مشیمۂ شب کو شگافتہ فرمایا کہ **ابیات**

اطفال غنچہ دایۂ باد نسیم نے　　پروان پھر چڑھائے کہ سب کھل کے گل ہوئے
صبح ظفر برنگ گل گلشن سرور　　تھی خندہ زن کہ روز طرب نے کیا ظہور

صبح کو ملکہ بہار عیش گاہ سے برآمد ہو کر سوار ہوئی طرم بجا رہی تھی نقارون پر چوب پڑی صدا نصر من اللہ فتح قریب بلند ہوئی شہنا نواز و ساز للت بھیرو مین بھاس بجانے لگے سردار مجرا اور سلام کرکے گرد تخت کے سواریان سحر کی اُڑا کر روانہ ہوئے اللہ اللہ وہ نور کا تڑکا سفیدا سحر کا نمایان ٹھنڈی ٹھنڈی ہوا اور پاسے اخضر فلک مین چراغون کا ستارون کے جھلملانا صحرا مین طائرون کا شور مچانا اُسوقت ملکہ بہار کا دھانی دوپٹہ اوڑھکر سوار ہونا عجب لطف دکھاتا تھا جوانان گلشن وہر کو فتیل تیغ ادا بناتا تھا سحر سے ابر کے ٹکڑے سرخ و سبز ہر رنگ کے سر پر سایہ فگن تھے بہار افزائے جوبن تھے سحر کے چمن سامنے تخت کے ظاہر ہوتے تھے اور اُس مین غنچہ و گل کھلتے تھے نسیم صبا اٹھلا کر چلتی تھی ہوا خواہی کا بہار کی دم بھرتی تھی اور بہار نے جو چلی تھی تو اس طرح آراستہ تھی کہ **بیت**

بناخن زرہ بافت از مشکناب　　در آویخت از گوشۂ آفتاب

بلکہ اوس کی شان مین یہ کہنا زیبا تھا کہ **فرد**

مہش مشک سا و شکر مے فروش　　دو نرگس کمان کش دو گل درع پوش

اور ترک روزگار اس بیت سے اسکا ثناخوان تھا کہ **بیت**

دہن مملکت نہ خندہ و خوش　　تا سر تیغ تو نگردد زار ✦

سرداران ذوی رتبہ اور کنیزان عالی مرتبہ کے طاؤس و عقاب و عنیرہ مثل ستارہ ہاے سحری کے ابر کے لکون مین چمکتے نظر آتے تھے اور سامنے دمبدم گلہاے رنگارنگ و شگوفہ ہای بوقلمون کھلجاتے تھے کہ

مثنوی

ساز عیش و طرب تھا ہر سو — شہنائی بجا رہا تھا شبو
شاخ گل کا ستار لیکر — گت چھیڑ رہی تھی باد صرصر
باجون کی صدا سے شور و غل تھا — ہر شاخ طرم تھی گل بگل تھا
گلشن کو بھی راگ و رنگ کی دھن — دریا کو بھی جلترنگ کی دھن
ٹھنتے تھے حباب چشمۂ تر — چینی کی پیالیان تھین یکسر
تھی ایسی بہار حسن آرا — چمکا ہوا حسن کا ستارا
گیسو آب گہر سے دھوئے — موتی ہر بال مین پروئے
آراستہ خوب جو وہ تھی مانگ — گج موتیون سے بھری ہوئی مانگ
زیور سے لباس سے کیا لیس — کنگھی چوٹی سے مہ لقا لیس
نکھری تھی غضب نکھار کرکے — بے مثل بنی سنگار کرکے
تھی ناخن پا سے لے کے تا فرق — دریاے جواہرات مین غرق

خلاصہ کلام وہ ماہ تمام لشکر لیے میدان قتال مین پہونچی اس طرف افراسیاب اپنی زوجہ کو لے کر گنبد نور کے اُس کمرے مین جا بیٹھا کہ جہان سے لشکر مہرخ کا دکھائی دیتا ہے اور مصور و منظلم شیر آتشین اور اژدرمان پر سوار با فوج بے شمار وارد عرصۂ نبرد ہوئے غبار کے آنے سے دونون لشکرون کے یہ کیفیت ہوئی کہ بیت پشت زمین چو روے فلک از سلاح گشت ✤ روے فلک چو پشت زمین گشت از غبار ✤ جب میدان کو بلیدار ہموار کر چکے ابر سحر برسا کر گرد و غبار فرو ہوا صف کارزار جانبین مین کھنچ گئین جلاجل و دف اور قرنا بجے علمون کے پھریرے کھل گئے علمدار آگے بڑھے کڑکا ہوا نقیبون کی صدا سے دلیرون کے نعرے سے دشت گونجنے لگا دلیر بشاش ہوئے نامرد بدحواس ہوئے منظلم اژدرا دوڑا کر میدان مین آیا اور للکارا کہ ای نمک حرامو آؤ میرے مقابلے کو بہار کا ایک ملازم گلزار جادو نام جا کر مقابل ہوا منظلم نے ایک ناریل مارا اسنے ہر چند رد کیا مگر ناریل ران پر آکے توڑ کر پار نکل گیا گلزار زخمی ہوا بہار نے ایک پنجہ بھیجا کہ وہ اوسکو میدان سے

اٹھا لایا اور گلنار جادو جا کر ہمبر دہوا منظلم نے ایک نارنج مارا کہ گلنار کے سینے پر پڑا توڑ گیا
شور اسکے مرنے کا بلند ہوا طول کلام تا کجا چالیس سردار بہار کے یکے بعد دیگرے جا کر لڑے
اور کام آئے اوسوقت منظلم نے ڈانٹا کہ ای بہار تو خود آ کہ تجھے مزا لڑائی کا ملے کیا لاشی
پاشی کو بھیجکر اپنی جان چھپاتی ہے بہار تو ہکا نعرہ سُنکر تخت سے کودی اور ڈوپٹے کی گاتی باندھکر
چلی اسکو جاتے افراسیاب نے گنبد نور پر سے دیکھا حیرت پاس بیٹھی تھی اس سبب سے
بیتابی نکر سکا کلیجہ پکڑ کر رہ گیا اور وہ سفاکہ عالم سامنے منظلم کے پہونچی اسنے ایک ناریل مارا
بہار نے اُنگلی سے اشارہ کیا کہ ناریل اُلٹا پھر گیا اور ترنج منظلم پر کھینچ مارا وہ ترنج قریب
اُسکے جا کر شق ہوا خوشبو اُس مین سے ایسی پیدا ہوئی کہ میدان جنگ رشک تاتار بن گیا اور
مشام عدو سے تہی مغز خوشبو سے بھر گیا ساحر اُس شمیم عطر بیز کو سونگھ کر بیہوش ہو گئے اور
منظلم دیوانہ وار تالیان بجانے لگا اور روئے پُر بہار اُس رشک گلزار کا دیکھ کر قہقہہ قہقہہ
ہنستا تھا اور کہتا تھا بیت

| | |
|---|---|
| از شورش آہ من ہمہ شب | مادام تو دوش تا غنودہ |

ای نازک بدن اگر مجھے قتل کرنا منظور ہے تو نثار قدم ہے کہ شعر

| | |
|---|---|
| خیالات تیغت کر برندہ باد | منازل از ارواح اعدا گرفتہ |

یہ کہتے کہتے بیہوش ہو کر گرا بہار نے چاہا کہ سر کاٹ لون اُسوقت تو مصور کو تاب نہ رہی
ڈانٹتا ہوا دوڑا سامنے بہار کے آکر جھولے سے سحر کے ایک صندوقچہ نکال کر کھولا سب نے دیکھا
کہ صندوقچے سے ایک پتلی نکلی اور بڑھکر مثل صورت بہار شبیہ پیدا کی وہی لباس وہی زیور
گلدستے ہاتھ مین لیے سامنے بہار کے آکر بانداز و تبختر گویا ہوئی کہ کیون بہن بہار ہمسے خفا ہو
بہار اُسکو دیکھکر زرد اور رخزان ہو گئی مگر جی داری کر کے ایک گلدستہ اُسپر مارا پتلی نے قہقہہ
قہقہہ مارا کہ منھ سے شعلہ پیدا ہوا اور گلدستے کو جلا یا پھر پتلی آگے بڑھی اور ہاتھ سے
آرسی اُتار کر بہار کو دکھائی بہار آرسی دیکھکر مثل برگ بید کے تھرتھر کانپی آخر سنبھلا
نہ گیا بیہوش ہو گئی پتلی نے کمر پیچے سے تھام کر پرواز کی اُسوقت تو لشکر مین بہار کے غل پیدا ہوا
اور نافرمان و سُرخ مو وغیرہ نے ناریل و ترنج صدہا اُس شبیہ بہار پر مارے لیکن
جب اُسنے قہقہہ مارا نارنج وغیرہ شعلۂ دہن سے جل گئے مصور نے جب سارے لشکر کو عدو
کے حملہ کرتے دیکھا صندوقچے سے سب کی تصویرین نکال کر زمین پر پھینکین کہ وہ صورت

رعد و برق و شکیل و طاؤس و ہلال و مخمور وغیرہ کی شبکر لڑنے لگین اب جو سحر کہ مخمور کرتی ہے وہی ہمشبیہ مخمور کرتی ہے کہ لشکری بہار کے قتل ہوتے ہین پھر تو مصور نے منظلم کو ہوشیار کر دیا اور بہار کو پتلی سے بے کر قید کر کے ترسول پکڑ کر حملہ کیا لشکریان بہار پر عجب مصیبت پڑی کہ مرنے لگے دم محبت کا بھرنے لگے شور نشور قیامت برپا ہوا کوئی مر کر گرا کوئی نیم جان ہو کر تڑپتا تھا مصور قتل کرتا ہوا صف لشکر پر آگرا اور مردے پر مردا گراتا ہوا سا تون صفون کو توڑ کر پشت لشکر پر نکلا اور پھر وہان سے دوسری صف پر جو گرا ہلاک و غارت کرتا ہوا زو پر لشکر کے نکلا سکین بہادرون نے بھی مرنا گوارا کیا میدان سے نہ کنارا کیا بارگاہ کی حد نہ چھوڑی دونون لشکر مل گئے گویے فولادی ہزارون مصور پر یہ مارے مگر یہ خیرہ سامری ہے کوئی چوٹ اسنے نہ کھائی اور ہمشبیہون کو للکارا کہ ہان اپنی اپنی صورت کے سردارون کو گرفتار کرو پتلیان یہ نعرہ سنکر سحر کی نیرنگیان دکھانے لگین اب تکلف یہ ہوا کہ رعد جس طرح چیخ مارتا ہے اُسی طرح ہمشبیہ بھی اُسکا چیختا ہے کہ ساحر لشکر مہرخ کے بیہوش ہوتے ہین گویا وہ پتلیان ان سردارون کا عکس ہین کہ جو فعل یہ کرتے ہین وہی وہ بھی کرتی ہین اُنکا فعل اثر کرتا ہے اور انکا جادو اثر نہین کرتا کیونکہ یہ انسان ہین وہ جادو کی پتلیان ہین لشکر کی حالت ابتر ہے منظلم فوج پر گرا ہے کشتون کے ڈھیر لگے ہین وہ رن پڑا ہے کہ ترک فلک نے با این ہمہ پیرانہ سالی کبھی نہ دیکھا تھا کہ بمقتضاے **ابیات**

وہ سینے تھے جو آئینون سے بھی صاف
مشبک ہو گئے تیرون سے تا ناف
وہان سر کاٹنے بیٹھنے تھے ہر خود
گل تر بار جس چھاتی پہ تھا آہ
بچانا جان کا سمجھے غنیمت
ہزیمت کی بھر آئی اُنکو غیرت
کہ ہووے ننگ یہ کیونکر گوارا
نہین اپنے لیے جز مرگ چارا
غرض سمجھے ہر اک جینے کو زحمت
بھری دل مین ہوا سے سر جنت

یہ کیفیت عیاران اسلامیان نے پہاڑون پر چڑھکر مشاہدہ کی اور اپنے لشکر کے حال پر نہایت افسوس کیا عمرو نے کہا اب ہمارے لشکر کو شکست فاش ہوا چاہتی ہے غنیمت ہے جو بے سردار کا لشکر اس قدر رُکا کیون ہے تم مین سے کوئی ایسا ہے جو اس لڑائی کو رد کرے اور فوج عدو کو بھگا دے عیارون نے گردن جھکالی اور عمرو کی بات کا جواب نہ دیا قران نے عرض کی جاے اُستاد خالی نیست الامر فوق الادب اگر ارشاد ہو تو مین جاؤن عمرو نے

اسکی پشت پر ہاتھ پھیرا تو نظر کرده شاه مردان شیر یزدان ہے او وہ میری زیارت گاہ ہے ہم لڑائی سخت ہے اگر تو کام آیا تو میری زیارت مٹ جائیگی دوسرے یہ کہ تو میرا جان بخش ہے جب مین گرفتار ہو جاؤن تو مجھے چھڑانے جانا یہ کہکر فی الفور صورت ایک ساحر کی ایسی بنکر تیار رہا اور برق بموجب حکم دوڑ گیا اتفاق سے مطیعون مین سے ایک جادوگر کو بلا لا برق بموجب حکم دوڑ گیا اتفاق سے سرخمو لڑتی ہوئی کنارے لشکر کے آگئی تھی اُس سے کہا چلو تمکو خواجہ بلاتے ہین سُرخمو سہرا امتحان کہ اصلی برق ہے یا نہین انگوٹھی اپنی اوتار کر پھینکی کہ اسکو اُٹھالے تو مین آؤن برق نے اُٹھالی اُٹھالی سُرخمو طاؤس اوڑا کر اس کے ساتھ پہاڑ پر آئی عمرو نے کہا تم تخت اپنا سحر سے مجکو دو اور جب مین سوار ہو کر چلون تو تخت کو روان رواں کرو کہ جہان مین جاؤن تخت روانہ ہو سرخمو نے جھولے سے ماش کا آٹا نکال کر چار تیلیان بنائین اور تخت خواجہ کو دیا کچھ افسوس پڑھا کہ تیلیون نے جسم انسان پیدا کر کے پرشانون پر لگالے اور تخت کو اُٹھا لیا عمرو بشکل ساحر تخت پر بیٹھا منقل آتشین سامنے کھولی تصویرین سامری جمشید کی گلے مین ڈالین یہ معلوم ہوتا تھا کہ ایک بلائے سیاہ ہے جو تخت دانت نکالے بیٹھی ہے

نظم

بنگ پی کر کوئی ہو جیسے مست — بہت آسا تھی تاب و طاقت پست
آنکھین پر قہر بھونڈی صورت ہے — ساری انداز پُر کدورت ہے
اِک قیامت تھی اُسکی چتون مین — مار کی طرح زہر گردن مین
سر تھا یا راس چرخ مکاری — تھا سیہ فام اور جٹا دھاری
جسم تھا زار کج ادا قد تھا — بد بنا تھا تو طرز بھی بد تھا
مار گردن مین اُس کی پیچیدہ — جو کوئی دیکھے ہو وہ رنجیدہ

حاصل مطلب باین ہیئت بد تخت کو تیلیون سے روانہ کرا کے بیچ لشکر مین جا کر نعرہ زن ہوا کہ منم ملک الموت جادو اے مصور خیرہ سر اپنی سب تیلیون کو اکٹھا کر کے بھیج میرے مقابلے کو مین تو کر عمرو نابکار کا ہون مصور تو ہر سمت زد و کشت کرتا پھرتا تھا اسکا نعرہ سنکر اپنی تیلیون کے قریب آکر للکارا کہ لینا اسکو جتنے ہمشبیہ کہ لشکر مہرخ کے لیے اپنے بنائے تھے سب عمرو پر حملہ آور ہوئے عمرو نے جھولے سے شیشہ آب سحر نکالا ناظرین کو یاد ہوگا کہ سابق مین افراسیاب نے ایک ساحر ہوشیار جادو نام کو دو شیشے آب سحر کے دے کر

لڑنے کو بھیجا تھا اُس ساحر کو قتل کر کے عمرو نے شیشہ ہاے آب حاصل کیے تھے اور اُسی پانی کا ایک چھینٹا مخمور کے مُنھ پر مکان برق محشر جادو مین بھی لگا یا تھا فی الجملہ وہ پانی ساحر زبردست کو بیہوش کر دیتا ہی اور سحر کو باطل کر دیتا ہی پس جیسے ہی تصویرین اُسپر حملہ زن ہوئین اسنے وہی آب سحر کے جو قریب آئی چھینٹا مارا کہ بھق سے ایک شعلہ پیدا ہوا اور تصویر جلگئی لشکریان منظلم و مصور نے پھر تو عمرو پر ہجوم کیا اُسوقت سرداران شریک لشکر اسلام نے دیکھا کہ ایک ساحر جو ہمارا طرفدار ہی ساری فوج اسپر گرا چاہتی ہی یہ دیکھتے ہی جانین اپنی لڑادین اور چار طرف سے سینے اپنے سپر کیے کہ کوئی پشت و پہلو پر سے آکر حملہ نہ کرے اور تصویرون نے ہر سمت سے آکر آرسیان ہاتھ سے اوتار کر عمرو کو دکھائین عمرو نے اُسوقت سنڈھی نکالکر چھتری کی طرح سایہ فگن کر لی اور اپنے سردارون سے کہا کہ تم سب میری حفاظت نکرو مین ایسا ویسا ساحر نہین ہون جو لاکھ دو لاکھ سے اکیلا نہ لڑون اور کسی کا حربہ مجھ تک پہونچ جائے سردار حیرتناک ہوئے اور لڑنے لگے ادھر پتلیان جب آرسی دکھا چکین ترشول پکڑ کر حملہ آور ہوئین جو قریب جو قریب آئی سی کے آئی از بسکہ سب سحر کی شبیہین ہین اس وجہ سے برکت اعجاز جناب دانیال علیہ السلام جل کر راکھ ہوئین اگر تصویرین جل گئین سردار یعنی انسان ہوتین تو سنڈھی مین اُلٹی لٹک جاتین معہذا جب تصویرین جل گئین سردار بوجہ ان تصویرون کے پریشان و بدحواس تھے اور انکا سحر حریف پر کارگر ہوتا تھا اب سب کے حواس درست ہوئے اور رعد چیخین مارنے لگا اور برق محشر چمک چمک کر گرنے لگی مخمور نے جام زرین پھینکا کہ ساحر مست ولایعقل ہونے لگے اور اسی طرح سب سردار آگے بڑھکر حربے کرنے لگے بگڑی لڑائی لڑائی فضل خدا سے بنگئی کہ ع بگڑی بنجاتی ہی جب فضل خدا ہوتا ہی عمرو نے مصور کو ڈانٹا کہ اے بے حیا تو کیسا نبیرہ سامری ہے کہ میرے مقابلے سے ڈرتا ہی مصور شیر آتشین اوڑا کر سامنے آیا اور کہا ارے تو نے بڑا غضب کیا کہ میری تصویرین جو ایک مدت مین تیار ہوئی تھین جلادین یہ کہکر سحر کا ناریل مارا کہ وہ شق ہوا اور چار پتلے تلوارین لیے نکل کر عمرو پر چلے عمرو نے ایک چھینٹا پانی کا مارا کہ پتلے سب جل کر غائب ہوئے عمرو نے تخت آگے بڑھایا اور کہا اے اسکو یہ کہکر غائب چھینٹا پانی کا مارا کہ مُنھ پر اُسکے پڑا اور بیہوش ہو کر شیر پر سے گرا قلابازیان کھاتا ہوا سمت زمین چلا یہ ماجرا دیکھکر اسکی زوجہ صورت نگار مانند برق بسرعت تمام چمک کر گری اور نیچے

مین داب کر مصور کو لے گئی اور بیہوش دیکھکر سوچی کہ یہان مین اگر اسکو لیکر ٹھہرون گی تو حریف فرصت نہ دیگا مارا جائیگا یہ سوچکر سمت صحرا لے گئی اسکے چلے جانے سے پانون اہل لشکر کے اُٹھ گئے اور شیران بیشۂ شجاعت نے شمشیر سحر لے کر قتل و غارت آغاز کیا فوج عدو مین بھگدڑ پڑ گئی یہ سب ماجرا برج گنبد نور پر سے شاہ طلسم نے دیکھا اور بیتاب ہو کر اُٹھا کہ جا کر اس ساحر کو کہ جسنے مصور کا یہ حال کیا قتل کرون مگر حیرت نے کہا کہ آپ بزور سحر دیکھیے تو یہ ساحر کون ہے اور کیسا سحر کرتا ہے جو مصور ایسے ساحر کو اسنے بیہوش کر دیا شاہ نے سحر پڑھکر دستک دی کچھ پتلے پیدا ہوئے اُسنے حکم کیا کہ کتاب سامری لاؤ پتلے جا کر کتاب لائے اسنے اُس مین دیکھا لکھا تھا کہ یہ ساحر نہین عمرو عیار ہے اور شیشہ ہائے آب سحر جو تونے اول اپنے ملازم ہوشیار کو دیے تھے وہ اسکے پاس ہین یہ دیکھکر کتاب بند کی اور سر پیٹ لیا کہ خود کردہ را درمان چیست اور حیرت سے سب حال کہا اور کہا اسکا توڑ ہر چند کہ مین جانتا ہون مگر کتاب سے لڑنے کو جانے کے لیے ممانعت نکلتی ہے اور دوسرے فوج بھی بھاگ کھڑی ہوئی ہے اور شام بھی ہو گئی ہے تم جا کر طبل امان بجوا کر یہ کہکر فرط ندامت سے آپ بیٹھے بیٹھے غائب ہو گیا اور حیرت طاؤس پر سوار ہو کر سمت لشکر چلی اس عرصہ مین یہان لاشہ کے ڈھیر تھے ساحر ہزارون مارے گئے تھے پسپا ہو کر پڑاؤ پر تلوار چل رہی تھی عمرو جال مار کر لوٹ رہا ہنگامۂ رستخیز برپا تھا یقین تھا کہ بارگاہ وغیرہ حیرت و مصور کی لٹ جائے اور بہار کو سب سردار چھڑا لین اُسوقت حیرت آ کر پہونچی اور حکم دیا کہ جلد طبل بازگشت بجے اُسکے لشکر کے بہادر ساحر پائے ہمت گاڑے لڑ رہے تھے اُنھون نے فوراً طبل بجایا صدا اُسکی ہر ایک بہادر کے کان مین پہونچی معلوم ہوا کہ حریف پناہ مانگتا ہے انہ بسکہ یہ بھی خستہ و شکستہ تھے اور سراپردۂ چرخ زنگاری سے لیلائے لیل کی آمد بھی تھی یعنی سیاہی مغرب سے نکلکر چاردانگ عالم اور عرصۂ غبرا پر محیط ہو چکی تھی ستارے دیدۂ حیران کیطرح اس فتح کو دیکھ رہے تھے **نظم**

سوادِ شب مین مہ تھا جلوہ گستر — کہ نکلا چاہ سے یوسف تھا باہر
فلک کو انقلاب اور رون گریزان — عدو تھے وہان زخم خندان

آخر لشکر جانبین کے خیمہ گاہ کی جانب پھرے اور ملک الموت جادو کا سب نے شکریہ کمال درجہ ادا کیا لشکر پڑاؤ پر پہونچکر آرام گیر ہوا سردار داخل بارگاہ ہوئے اُسوقت مہر خمو جو بہار و رجہ اوا کیا لشکر تھی بارگاہ مین آئی اور عمرو کے ہاتھون کو بوسہ دیا کہ اے مہر فلک عیاری خواجہ

کارے کردے کہ گسے درعمر خود نکردہ باشد عمرو ہنس پڑا اُسوقت سبکو ظاہر ہوا کہ یہ عمرو ہی
سب نے نذر دی اور تعریف کی ادھر حیرت جب بارگاہ مین آئی صورت نگار بھی مصور
کو لیے داخل بارگاہ ہوئی لیکن افراسیاب یہان سے اوڑکر چاہ سامری پر گیا انشاء اللہ بروقت
فتح طلسم اِن مقامون کا حال گذارش ہوگا غرض اُس کنوئین سے پانی بھر کر باغ سیب
مین لایا اور ایک پتلا طلسم کا طلب کرکے ایک کوزہ آب اُسکو دیا کہ بارگاہ حیرت مین لیجائے
تاکہ مصور پر چھڑک کر ہوشیار کرین پتلا وہ پانی لیکر حیرت کے پاس آیا پیام شاہ عرض کیا
مصور بیہوش پڑا تھا وہ پانی لیکر حیرت کے پاس آیا پیام شاہ عر غسل کیا لباس تبدیل
کرکے بارگاہ مین آیا اتفاق سے صرصر عیارہ سامنے حاضر تھی اپنی شکست کی خجالت سے اسیر
عفت کرکے سنائی کہ عمرو کیسی کیسی عیاریان کرتا ہے مگر تجھ سے کچھ ہو نہین سکتا صرصر نے عرض
کیا کہ آپ خفا ہون مین عیاری کرنے جاتی ہون یہ کہکر روانہ مین اُسنے ضرغام کو دیکھا
کہ اپنے لشکر سے نکل کر کسی طرف جاتا ہے بس فی الفور صورت ضرغام کی اپنی بنکر
بارگاہ اسلامیان مین آئی دیکھا کہ عمرو کرسی پر متمکن ہے سردار جمع ہین اُسنے دل سے تصور
کیا کہ عمرو کو یہان سے اُٹھا کر باہر لے چل اور بن پڑے تو پکڑ لے جا یہ سوچکر قریب گئی اور
کہا خواجہ آپ غافل کیا بیٹھے ہین بہار کو مصور مارے ڈالتا ہے عمرو یہ سنتے ہی بیتاب
ہوکر اُٹھا اور بولا کہ افسوس اور چلا کہ جاکر عیاری کرون صرصر ساتھ ہوئی عمرو نے انداز
رفتار اور طرز تکلم سے پہچانا کہ صرصر ہے پکارا کہ اے یار دلنواز مین تیرے تنہائی مین بلاکر لیجانے
کے نثار وہان لیچل کر اپنے وصل سے شادکام فرما صرصر ان باتون سے جست کرکے سمت
صحرا بھاگی لیکن اُسنے تعاقب اُسکا نچھوڑا اور صرصر بھی صحرا مین پہونچکر تیغچہ لے کر مستعد
جنگ ہوئی آخر دونون گتھ گئے تیغچہ چلنے لگا عین گرمی جنگ مین صرصر نے کہا کہ
کیون اے ناعیار بہار کے قید ہونے سے دل کو تو چوٹ لگی ہوگی عمرو بولا کہ اب تجھے پکڑکر
اپنا مطلب نکال لون تو بہار کو جاکر چھڑاؤن صرصر کوسنے لگی کہ تجھ مطلب نکالنے والیکو
گھری گور مین تو یون موسے آئینہ اگر میسر نہو تو چینی مین پیشاب کرکے ذرا اپنی صورت دیکھ
عمرو نے کہا تجھے وہی چینی درکار ہے جس مین پیشاب کرون صرصر بولی کہ منھ بنوا حواس مین آ
بیہودہ گوئی نہ کر مین تیرے منھ لگنے کے قابل نہین ہون عمرو نے جواب دیا کہ مین تو قابل ہون
صرصر جھینپ گئی اور شرم و حیا سے آنکھین نیچی کرکے بولی کہ گیا گھوڑا منھ بہت بیحیا ہے مین تجھ سے

بات نہین کرتی اب مین جاکر بہار کا پہرا دیتی ہون جب جانون کہ تو آکر چھڑا لیجائے اور اِس سے
مراد صرصر کی یہ تھی کہ عمرو کو لگا کر وہان لیجاؤن تاکہ مصور ربزدر سحر گرفتار کرے غرض کہ عمرو
نے جب یہ گفتگو اُس کی سُنی کہا اے صرصر خواہ تو اِس امر مین مبالغہ کرے یا نہ کرے مین ہر
رہائی بہار ضرور جاؤن گا اُسنے جواب دیا کہ شرط یاری اور وفاداری بھی یہی ہے کہ اپنے رفیق
اور دوست کو اسیر نہ دیکھ سکے کہ مثنوی

| گر شمری یار کسے را شمار | کہ بو داند رغم و شادیت یار |
|---|---|
| دوست کہ در شادی و غم نیست دو | رو چہ شوی شاد کہ غم خود ہم اوست |

حاصل مرام بعد عہد و پیمان کے صرصر جست کرکے روانہ ہوئی اور عمرو بھی حسب وعدہ کے
روانہ ہوا راہ مین برق و قران کہ عقب عمرو بارگاہ سے یہ بھی چلے تھے ملاقات ہوئی
اُسنے سارا ماجرا شرط رہائی بہار کا بیان کیا یہ دونون بھی لشکر حریف کی سمت چلے لیکن عمرو جب
قریب لشکر عدو پہونچا پگڑی چکوے دار سر پہ رکھی چپکن پہنکر عصا ہاتھ مین لیکر بصورت چوبدار
دربارگاہ مصور پر آیا وہان مصور نے بہار کو بُلاکر عتاب و خطاب آغاز کیا تھا کہہ رہا تھا
کہ دیکھ تو کس عذاب الیم سے تجکو قتل کرتا ہون اور بہار گویا تھی کہ اپنی خیریت مناؤ عمرو تو
یہان تشریف لایا چاہتے ہین صورت نگار نے کہا ہم تصویر دیکھا کرینگے اور اوس ناعیار
کو بھی گرفتار کرین گے اِس گفت و شنید مین تھے کہ صرصر آئی لیکن عمرو کو بشکل چوبدار دیکھتی
آئی اور چپکے سے مصور کو آگاہ کیا کہ دروازے پر عمرو کھڑا ہے چل کر گرفتار کر لیجیے مصور
اُٹھ کر چلا اور دربارگاہ پر لیکن عمرو نے بھی صرصر کو اپنے تئین دیکھ جاتے دیکھا تھا جب وہ
اندر گئی یہ عصا اور چپکن وغیرہ زنبیل مین رکھ بت کہنی سے تا بشانہ باندھکر دھوتی باندھے
بشکل ساحر ٹھہر رہا مصور نے باہر آکر ایک آدھ سے پوچھا کہ کوئی چوبدار یہان کھڑا تھا کسی نے
اقرار نہ کیا صرصر سے کہا ارے کسکو عمرو بتاتی ہے وہ کہان گیا صرصر بھی ہر سمت نگران
ہوئی اُسوقت عمرو نے آگے بڑھ کر مصور سے کہا حضور اسقدر حیران کیون ہین تصویر کو دیکھیے
آپ ہی معلوم ہو جائے گا کہ عمرو وہان ہے مصور نے اِسکے کہنے سے تصویر دیکھی اُس مین
معلوم ہوا کہ یہی عمرو ہے تصویر دیکھ کر تو سر اونچا کیا اُدھر عمرو نے ایک دھول صرصر کے
لگائی اور گلیم اوڑھ لی نعرہ کیا منم عمرو حاضرین ساحرون کے ہوش اوڑ گئے مصور خفیف
ہوکر بارگاہ مین آیا صرصر نے سب ماجرا بیان کیا کہ اِس طرح عہد کرکے مین عمرو کو لائی ہون

ساتھیون پاس آکر سب حال بیان کیا عیارون نے کہا نقب لگا کر اندر بارگاہ کے چلو شمعون
کو اوپر جلنے دو یہ کہکر چالاک ایک گوشے مین گیا اور نقب کھودنے لگا جب شمع کی روشنی جس
پر تھی وہان پہونچا خنجر نے زمین کو نہ کھودا اور فولاد کی طرح زمین سخت تھی مجبور ہو کر نقب سے
باہر نکلکر منہ اوسکا بند کر کے باہم صلاح کی کہ ایک پہاڑ پر چڑھکر شمعون کو پتھر مار کر گرد برد کرین اور
ایسا ہی کیا مگر جو پتھر مارا وہ اولٹا پھر آیا شمعون تک نہ پہونچا خلاصہ یہ کہ کوئی تدبیر پیش نہ گئی
آخر وہ رات تمام ہو گئی اور کماندار مشرق چرخ مقوس پر باپیکان شعاع آیا اور خیل انجم ہندوے
شب آیا جگاہ خدنگ فنا ہوا کہ بہ مقتضاے قطعہ

دگر روز کین ترک سلطان شکوہ ٭ ز دریاے کین کوہ بر زد چو کوہ
گرایندہ شد ہر دو لشکر بخون ٭ علم بر کشیدند چون بے ستون
در آمد ز دریا بہ غریدن ابر ٭ ز ہر بیشہ سر برون زد ہزبر

سپاہ ہر دو سو کینہ خواہ دشت مصاف مین آئی بادشاہ جمجاہ کو تمام سردار مع امیر نامدار کے
عیش محل سے لیکر جنگاہ مین آئے ایک طرف سے لقا مع پیکان روسیاہ کے با فوج بیشمار وارد
ہوا اتنی گرد ایسا بلند ہوا کہ خاطر پیر گردون مین غبار ستم آیا نوجوانون کو خاک مین ملانے کا موقع
ملا فوج مین صف کشی ہوئی دشت نبرد صاف ہوا مگر دلون مین کدورت آئی نقیبون نے مدت
دنیاے فانی سنائی کہ بیت نہ اسفندیار جہانگیر کرد ٭ کہ از چشم زخم جہان جان نبرد ٭ ہان
دلیرو نہ اسفندیار ہے نہ رستم دستان ہے فقط ناموری کی باقی داستان ہے تم بھی گوے
شجاعت میدان سے لیجاؤ رستم کی روح کو شرماؤ خلاصہ بعد ترتیب لشکر پیکان پھولون کی
چھڑیان بجاے تیغ و تبر و سنان کے لیے میدان مین آکر مبارز خواہ ہوا لشکر اسلام سے فرامرز
عاد مغربی پسر خواندۂ امیر شاہ ملک مغرب بادشاہ سے اجازت لیکر سامنے اوسکے گیا اور
طالب ضرب ہوا اوسنے پکار کر کہا کہ اے لئیم یہ شہزادہ گرمی مین آیا ہے اسکو ٹھنڈا کردے
یہ کہتے ہی ایک جھونکا ہواے سرد کا آیا کہ فرامرز گھوڑے سے بیہوش ہو کر گرا بعد لمحے کے
جب ہوشیار ہوا اوسنے پھول کی چھڑی کندھے پر رکھکر کہا اے شہزادے خداوند سامنے
کھڑے ہین جاؤ اور سجدہ کرو اپنے معبود کو پہچانو فرامرز اوسی وقت گھوڑے پر چڑھکر سامنے
لقا کے گیا اور سجدہ کر کے صف لشکر مین اوسکی جا کھڑا ہوا اوس گبر نے کہا آخر میرے بندے
ہین کہان تک مجکو نہ پہچانینگے غرضکہ بعد جانے فرامرز کے پیکان نے پھر مبارز طلبی کی سرداران

فراہم نہ ایک کے بعد ایک بار ادہ رزم گئے مگر اوسکے سحر سے لقا پرست ہوئے چار سو سردار
شہزادہ مذکور کا جب جا چکا اوس وقت علمشاہ بن حمزہ اجازت لیکر سامنے گئے مگر اونکو
بھی زمانے نے سرد مہری دکھائی یعنی جھونکا ہوا سے سرد کا کھا کر اول تو بیہوش ہوئے او
دوبارہ پھول کی چھڑی کھا کر لقا پرستی اختیار کی خلاصۂ کلام دن بھر یہی ہنگامہ گرم رہا
کئی ہزار مرد جرار آزدہ کار جا کر دشمن کا شریک ہوا جس وقت کہ ہندوے شب تھالی ماہ
کی لیکر پوجا کرنے آیا اور ترک خاور مثل شہزادۂ مغرب کے سر بسجود ہوا کہ ابیات

| | |
|---|---|
| بدینگونہ تا شب در آمد بسر | نشد زخم کس درمیان کارگر |
| بہ مہلت ز شب عذر خواہ آمدند | ز میدان سوے خوابگاہ آمدند |

لشکر و میں طبل آسایش بجا امیر عمناک بقیہ فوج لیکر مراجعت فرما ہوئے لشکر آسودہ ہوا عیار فکر
عیاری میں راہی ہوئے اوس طرف لقا نے سرداران اسلام کے لیے بارگاہائے گوہر نگار رہنے
کو اور کنیزان فاخرہ لباس و ماہ رخسار خدمت کو عنایت فرمائیں اور بارگاہ میں روبرو اپنے
کرسیان مرصع کار بیٹھنے کو دیں اور استفسار کیا کہ لشکر اسلام سے مقابلہ کروگے ہر ایک نے اقرار کیا
کہ جو خداوند کی اطاعت نکریگا ہم اوسکے دشمن ہیں لقا ان باتوں سے بہت خوشنود ہوا اور
حکم کیا کہ یہاں جو دریا کہ واقع ہوا ہے کنارے اوسکے بساط شاہانہ اور اسباب ملوکانہ ساز و سامان
خسروانہ مہیا ہو کہ میں ان شہزادوں کی دعوت کرونگا اس حکم کے سنتے ہی سلیمان اور ملازم
اوسکے روانہ ہوئے ایک بیشہ سبز و خرم برلب بجو تجویز کر کے تعمیل کرنے لگے روشنی بہ از فروغ مہر و ماہ
کردی فرش قاقم لب ساحل بچھایا کہ جسکی صفائی کے روبرو چہرۂ ماہ داغی نظر آیا کہ نظم

| | |
|---|---|
| چو مینو چپراگاہے آمد پدید | کہ از خرمی سر بمینو کشید |
| پے آہو از چشم انگیختہ | چو بر نیفشا نافہا ریختہ |
| سوادے کہ دروے سیاہی نبود | دگر بود جز پشت ماہی نبود |
| بر آراست بزمے چو روشن بہشت | کہ دندان شیران بران شیر هشت |
| نشاطے قرمزی ساختند | بساطے ہم از قرمز انداختند |
| نشستہ بر امش ز ہر کشورے | غریب او نشادے و رامشگرے |
| نوا ساز خنیاگران شگرف | بقانون نوازان برآوردہ حرف |

جملہ ساز عشرت مہیا ہو چکا لقا سرداران اسلام کو لیکر انجمن انبساط میں آکر بیٹھا اسوقت

صحرا کی سرسبزی اور نازنینان شام زلف و صبح رخسار کا مثل سحر خرمی کے خندہ زن ہونا
ایک لطف تازہ اور مسرت بے اندازہ دیتا تھا ساقیان مہر دیدار زیور جواہر کا رپہنے حاضر
تھے شراب یاقوت رنگ سے دل و دماغ مالامال کامرانی کرتے تھے فی الجملہ بختیارک نے کان
مین خداوندکے کہا کہ سرداران اسلام مسحور بسحر ہین اسوقت شراب ہمارے یہان کی کہ
اونکے نزدیک کافر ہین پی لینگے مگر جب اونکو ہوش آئیگا اور مبادا اشتل اور ساحرون
کے یکان بھی مارا گیا پھر یہ لوگ اسطرح برے طور سے پیش آئینگے کہ جان نہ بچیگی کیونکہ
کہینگے کہ ہمکو شراب کافر وغیرہ مذہب نے پلاکر خراب کیا لازم ہے کہ ان مین سے ایک شخص
سے حکم دیجیے کہ ہمنے سنا ہے اہل اسلام مین شراب عمدہ ہوتی ہے تم جاکر خرید کر لاؤ اور اپنے ہی
ہاتھ سے سب اپنے بھائی بندون کو پلاؤ لقا نے اس رائے کو پسند کیا اور فرامرز سے یہی
باتین آموختہ شیطان کہین فرامرز اوٹھکر لشکر اسلام مین گیا طلایہ دار نے اپنے شہزادی کو
دیکھکر منع نہ کیا کیونکہ اگر مانع ہونگا یہ مجکو مارینگے اور مین اونپر ہاتھ نہ اوٹھا سکونگا فی الجملہ شہزادہ
مذکور میخانے سے پکڑکر تنگہاے شراب لایا اور سب کو پلانے لگا جلسۂ نا و نوش شروع ہوا
عیاران اسلام بھی اس دشت مین پھر رہے تھے اون مین سے ابوالفتح قریب انجمن آیا
اتفاق سے ایک ساقی بچہ کسی کام کو اوس طرف آیا اوسنے دوڑکر اوسکے حباب بیہوشی مارا
کہ وہ چکر کھاکر گرا از بسکہ ہجوم خلق تھا کسی نے اوسکو نہ دیکھا ساقی کو یہ اوٹھا کر الگ لایا
اور پیرہن اوسکا لیکر صورت اوسی کی اپنی بن کر محفل مین آیا اور جام شراب غشتہ بیہوشی
سامنے یکان کے لایا اوسنے اوسکی صورت دیکھکر ایک قہقہہ لگایا اور سحر کیا کہ روغن منھ پر
سے عیاری کا اوڑگیا اسنے گرفتار کر لیا اوسکے گرفتار ہونے سے پھر اور کوئی عیار جسارت پذیر
نہوا اور یہ جلسہ ایک رات اور دن بھر جمع رہا جس وقت کہ فراش روزگار نے بساط زعفرانی
زر داوٹھایا اور پرندمشکفام حریر سیاہ شب کو عالم مین بچھایا ــ نظم

| | |
|---|---|
| چو شب قفل فیروزہ بر زد بہ گنج | تر ازوے کافور شد مشک سنج |
| ز لشکر گہ شاہ فیروزمند | غریوی بر آمد بہ چرخ بلند |

طبل جنگی بجے شاہ اسلام سے ہرکارون نے جاکر بہزاران احترام خبر دی اسطرف بھی
دہل و نقارے نواخت مین آئے اہل اسلام کے دلونمین خوف و بیم پیدا ہوا کہ کل بڑا سخت معرکہ
پڑیگا ہمارے سردار جو مسحور ہین اونسے سامنا ہوگا اس طرف خضوع و خشوع و زاری تھی اس

طرف نازو نوش و کامگاری تھی بیکان اور بختیارک فرط عشرت سے ایک جگہ بیٹھکر چوسر
کھیلنے لگے آج بھی عیار صورت فراش وخدمتگار کی بنکر بارگاہ مین بیکان کی گئے اوسوقت
ایک پرچھائین پیدا ہوئی اور کان مین اوسنے کہدیا کہ عیار آئے ہین بیکان نے یہ سنکر کہا
ملک جی عیار آئے وہ یہ سنتے ہی ایسا گھبرایا کہ اپنے خیمے مین چلا گیا اور بیکان سحر پڑھکر پلنگ
پر لیٹ رہا حکم کردیا کہ جو کوئی یہان آئے اوسکو منع نکرنا ملازم سب بغیر پہرا اور چوکی کے جاکر
سو رہے عیار بھی پہلے تو چلے آئے تھے دوبارہ ساحر بنکر بارگاہ مین گئے ایک جھونکا ہوا ہی سرد کا
انکے جسم پر لگا کہ بیہوش ہوکے وہین پڑ رہے اسی سحر و ساحری اور ترتیب لشکر مین وہ رات
تمام ہوئی اور جھونکون نے نسیم عنبر شمیم کے سبزہ گلشن دہر کو سلایا خسرو مشرق خواب
نوشین سے بیدار ہوکر سر پر سپہر پر آیا کہ بہ فحوائے ابیات

| | |
|---|---|
| سحر گہ کہ مشکین پرند طراز | بدیبای عودی بدل گشت راز |
| یکایک یلان جملہ برخاستند | برفتاری شاہ برخاستند |

امیر عدو گیر در دولت شاہ گردون پناہ پر مع سرداران خیرخواہ کے آئے اور شاہ کو ہمراہ لیکے چلے
ادھر بیکان جب اوٹھا عیار جو بیہوش پڑے تھے اونکو ہوشیار کرکے کہا کہ جاؤ یہ احسان یاد رکھنا
پھر کبھی نہ آنا یہ کہکر آپ فوج لیکر چلا ساحر تب گلون مین ڈالے مرکب اڑائے شان و شوکت
دکھلاتے میدان مین آکے ٹھہرے بیلچہ کارون نے پستی و بلندی کو ہموار کیا سقون نے
گرد و غبار بٹھایا کڑکیت کڑکا کہنے لگے صف آرا میمنہ اور میسرہ درست کرتے تھے نظم

| | |
|---|---|
| سوے میمنہ رومی و بربرے | چو یاجوج در سد اسکندرے |
| سوے میسرہ تنگ چشمان چین | شدہ تنگ زانبوہ ایشان زمین |

بعد ترتیب لشکر لقانے چاہا کہ فرزندان امیر کو بہر حرب بھیجے بختیارک مانع ہوا کہ ابہی اسم اعظم
پڑھکر سحر دفع کردینگے یہ لوگ قابو سے نکل جائینگے اس راے کو اس گبر نے پسند کرکے بیکان
کو حکم دیا کہ جنگ آغاز کرے اوس بیحیا نے شوم جادو نام ایک ہزار مطیع کو میدان مین بھیجا
اوسنے سحر سازی اپنی دکھاکر مبارز طلبی کی شہزادہ جمہور بادشاہ سے اجازت لیکر مقابلے مین
گیا شوم نے سحر پڑھکر دستک دی کہ ایک برق چمکی اور چادر سیاہ ظلمت کی چھاگئی شہزادہ
نے اوسوقت دل قوی کرکے تلوار اوس سیاہ پر لگائی اوسنے دوبارہ افسون ایسا پڑھا
کہ شہزادہ مع مرکب پتھر کا ہوگیا پھر نعرہ ہل من مبارز بلند کیا مطیعان جمہور جاکر مقابل ہوے

لگے مگر سب پتھر کے ہوے اوسوقت شاہزادہ لتورج بن بدیع الزمان مرکب اوڑاکر سامنے گیا
پیکان نے شوہم کو بلالیا اور خود نکل کر سامنا کیا اور پکارا کہ اے نسیم اس شہزاد کو ٹھنڈھا کر
فی الفور ہوا سحر کا جھونکا لگا کہ شہزادہ بیہوش ہوگیا بعد لمحے کے ہوشیار ہوا تھا کہ اوسنے پھول
کی چھڑی کندھے پر رکھ کر کہا جاؤ اور خداوند کو سجدہ کرو شہزادہ بھی شل اوروں کے جاکر لقا
پرست ہوا بعد انکے خورشید بن ہاشم بن حمزہ آیا اوسکا بھی یہی حال ہوا طول تقریر کہان تک
آج قریب سو سردار نامی کے پتھر کا ہوگیا اور سو ڈیڑھ سو مطیع لشکر عدو ہوا دن بھر یہی ہنگامہ
رستخیز برپا رہا جس وقت کہ بہار گلچین بطرز نو چمن نیلوفری فلک مین گلہاے انجم کی
ظاہر ہوئی اور سقف خانہ گیتی چمنی نگار ہی کہ ابیات

| | |
|---|---|
| چو شب جلوہ گر داز پرند سیاہ | رخ و زلف آراست از مشک و ماہ |
| صدف بود گفتے مگر ماہ و چرخ | در و غالیہ سود عطار کرخ |

لشکروں مین طبل آسایش بجا جنگاہ سے مراجعت کر کے آسودہ ہوے امیر نے قصد کیا
کہ جو سردار یہاں نہین ہین اونکے بارے مین تو ناچاری ہے اور جو پتھر کے ہوگئے ہین اونپر
جاکر اسم اعظم دم کرین اور رہا کرلائین غرض اوسطرف چلے تھے کہ ہرکاروں نے خبر دی کہ اے
شہریار لشکر حریف نے اون لوگوں کا محاصرہ کرلیا ہے جو پتھر کے ہوگئے ہین اس خیال سے کہ امیر
سحر باطل کر کے چھڑا لیجائینگے اس خبر کو سنکر امیر ٹھہر گئے کہ اب جاتے ہین لڑائی ہوگی پھر لڑائی تو ہوتی
ہے رات کو جنگ و جدال سے کیا فائدہ جب ساحر قتل ہونگے وہ لوگ آپ ہی رہا ہوجائینگے
فی الجملہ یہ تو بنظر بفضل کریم کارساز کر کے ٹھہرے اور اوسطرف لقا پھر لب دریا آکر عیش
مین مصروف ہوا ویسا ہی جلسۂ دوشینہ جمایا جام بادۂ ساقی رخسار سادہ کو بلایا قطعہ

| | |
|---|---|
| یکے مجلس آراست از دود مے | کہ مینو ز شہر مستش برآورد دمے |
| بہ می لہو میکرد با مہتران | سرو ساغرش ہر دو از می گران |

عیاران اسلام بھی تدبیرین پھرنے لگے اتفاق سے پیکان محفل سے اٹھکر چوکی پر بہر رفع
احتیاج گیا چالاک نے اسکو جاتے دیکھا فوراً صورت اسی کی ایسی بنکر کنارے محفل کے آیا اور
اشارے سے شفوہم جادو کو بلایا وہ اپنا مالک سکو سمجھکر اوٹھا بختیارک نے پوچھا کہ کہان
چلے اوسنے کہا حاضر ہوتا ہون میرے مالک بلاتے ہین یہ کہکر قریب چالاک آیا اوسنے ہاتھ
پکڑ لیا کہ علحدہ آؤ کچھ مشورہ کرنا ہے یہ کہکر صحرا کی طرف بڑھا اوس طرف سے چوکی پر سے پیکان

محفل مین جب آیا بختیارک گویا ہوا کہ آپ شوم کو بلالے گئے تھے وہ کہان ہین اوسنے کہا
مین نہین بلالیگیا بختیارک بولا کہ ہاے مار ڈالا ارے جلدی خبر لو ورنہ اونکا کام تمام ہی پیکان
اور چند ساحر روشنی لیکر صحرا کی طرف دوڑے یہان چالاک نے بیضۂ بیہوشی مارکر اوسکو بیہوش
کیا تھا اور قتل کیا چاہتا تھا غلغلہ بگیر بگیر سنکر اور ساحر وغیرہ کو آتے دیکھکر اوسے کندھے پر
لادکر بھاگا ساحرون نے کہا دیکھیے وہ جاتا ہے پیکان نے پوچھا کدھر ایک نے کہا ابھی ابھی
اوس طرف کوئی گیا ہے یہ سنکر سب اوسی طرف دوڑے چالاک بھاگ کر جنگل سے سرحد لشکر
لقا تک پہونچا تھا کہ پیچھے اپنے لینا لینا کا شور سنکر سمجھا کہ اس طرف سے طلایہ دار اور لشکری
دوڑینگے اودھر سے ساحر آتے ہین تم اپنے لشکر تک پہونچ نہ سکوگے یہ سوچکر ادھر اودھر گھبرا کر
دیکھا ازبسکہ لقا نے حکم عیش و مسرت جو دیا ہے تو شب کو بھی دکانین کھلی ہین سودا بک رہا ہے
ایک حلوائی کے کڑھاؤ مین روغن کڑکڑاتا اور کھولتا ہوا تھا اوسنے شوم کو اوس کڑھاؤ
مین ڈالدیا اور خنجر کھینچ کر حلوائی پر دوڑا وہ بیچارہ دکان چھوڑکر بھاگا اور شوم مثل
بیضہ کے تل گیا اور صدا اوسکے مرنے کی بلند ہوئی اور آگ پتھر برسنے لگے بختیارک
نے کہا فی النار و السقر وہ مارا دیکھیے ہمارے مرشدزادے کیا صاف عیاری کرتے ہین ادھر
پیکان سر پکڑکر بیٹھ گیا کہ ارے ظالم غضب کیا مگر لشکری چالاک پر آگرے اس نے بھی
خنجر زنی شروع کی اور گھر گیا اوس وقت بقدرت خداے تعالے سردار جو سحر سے شوم
کے پتھر ہوگئے تھے انسان ہوے اور دیکھا مرکب ہمارے زیر ران ہین مسلح و مکمل لشکر حریف
مین ہم کھڑے ہین یہ دیکھتے ہی تیغہاے آبدار نیام سے لیکر فوج مخالف پر گرے چالاک
کو لوگ چھوڑکر انکی سمت متوجہ ہوے یہ تو جست و خیز کرکے نکل گیا اور فوج مین کھچاکھچ تلوار
کا بلند ہوا لشکر ازبسکہ فرسنگہا فرسنگ تک اوترا ہوا ہے آج بھی وہی ہنگامہ ہوا کہ پلٹن سے
اپنے یہان کی رسالہ بھڑ گیا اور رسالے سے پلٹن شور دار و گیر برپا تھا لقا کا جلسۂ عشرت
مبدل بغم ہوا وہان سے بہت جلد سوار ہوکر کنارے لشکر کے آیا سردار امیر کی جو لقا پرست
ہین اونھون نے کہا ہم ابھی جاکر لشکر عدو کا خاتمہ کیے دیتے ہین بختیارک نے اونکو
روکا کہ تم نہ جاؤ دریافت کیا جاے کہ یہ کیا معاملہ ہے فی الجملہ جب تک دریافت کیا جاے
انتظام کرین کرین جب تک ہزارہا سر کٹ گیا لاشون سے میدان پٹ گیا گھوڑون
کی ہمہمون سے دشت گونجنے لگا تلوارون کی شپاشپ اور سائین سائین صداے تیر و تفنگ

سے زن بولنے لگا ہتھیارون کے چلنے سے ہوا تند ہوگئی گویا صرصر اجل باغ دہر مین چلنے لگی کہ گلشن ہستی پر خزان آئی کہ بمقتضاے **نظم**

لکد کوبۂ گرزۂ ہفت جوش ۔ برآورد از گاو گردون خروش
یلارک بکا درسۂ نقرہ گون ۔ زمہرہ برآوردہ کاورس خون
خدنگ سہ پر کردہ زاہن گذار ۔ چو مرغ دو پر بر سر مرغزار
زنیزہ نیستان شدہ روے خاک ۔ زگوپال گوہ گشتہ مغاک
سنان بر سر سوے بازی کنان ۔ بخون روے دشمن نمازی کنان
زغنبہ بدن شیر در چرم گرگ ۔ شدہ کشتۂ خرد را سر بزرگ
سنان چشمۂ خون کشادہ زسنگ ۔ برو رستہ صد بیشہ تیر و خدنگ

سرداران اسلام تلوارین مارتے لشکر سے نکل کر اپنے خیمے و خرگاہ کی جانب چلے طلایہ دارنے پہچان کر داخل خیام کیا اودھر ساحرون نے بڑی جلد و کد سے باہمی جنگ کو موقوف کرایا رات بھر اسی دوا دوش مین بسر ہوئی یہان تک کہ ترک خاور بصد کرو فر تیغۂ مہر لیکر ہندوے شب کے مقابلے کو نکلا اور آمد کا شور سنکر سیارگان رو بفرار لایا کہ **نظم**

برآورد مرغ سحرگہ غریو ۔ چو سرسامے از نور و صرعی ز دیو
پرستش کنان خلق برخاستند ۔ پرستنگرے را بیار استند

صبح کو شاہ اسلام دربار مین تشریف لائے سردار جو رہا ہو کر آئے تھے اونھین خلعت عنایت کیے اوس طرف لاشین ساحرزن سپاہیون کی اوٹھوالی گئین بختیارک نے کہا اے پیکان تم بچے رہنا اور آج کا دن مجکو تمپر بھاری معلوم ہوتا ہے پیکان اوسکے کہنے سے خائف ہوکر بولا کہ مین جاکر خیمے مین تنہا بیٹھتا ہون اور اسم اعظم حمزہ بند کرنے کا سحر کردونگا آج اسم اعظم بند کرکے کل فرزندان امیر کو لشکر اسلام سے لڑوا کر اسکا عوض لونگا جیسا کہ میری فوج آپس مین لڑی ہے یہ کہکر حکم دیا کہ ایک خیمہ کنارے لشکر کے میرے لیے استادہ ہو فرش مسند پلنگ میخانہ وغیرہ جملہ اسباب راحت اس جگہ مہیا ہو کہ مجھے باہر آنے کی ضرورت نہ پڑے کوئی شخص اوس جگہ نہ ٹھہرے جملہ درستی کرکے خادم و ملازم چلے آئین اس حکم کو سنکر ملازمان لقا بہر ترتیب سامان راحت چلے لیکن عیارونکے دل سے لگی ہوئی تھی بصورت مبدلان لشکر حریف مین کھڑے یہ گفتگو سن رہے تھے جب ملازم خیمہ استادہ کرنے چلے یہ بھی بارگاہ سے

نکل کر علیحدہ گئے اور لنگیا باندھکر انڈویان سر پر رکھکر مزدور بنکر اوس جگہ آئے کہ خیمہ جہان لدرہا تھا عرض کیا اگر مزدور درکار ہو تو ہم حاضر ہین داروغہ فراش خانہ نے ایک کے سر پر سائر کی قنات دوسرے کو میخانے کی کشتیان کچھ بوتلین حوالے کین اسی چند عیار اسباب لیکر گئے جب خیمہ پہونچگیا مزدورون کو اجرت دیکر رخصت کرنا چاہا چالاک نے داروغہ کو ہاتھ باندھکر یہ سنایا کہ مالک میرے جہان سے مین اسباب لایا ہون اُس چشمے مین بڑا میرا رہگیا ہی اور اوس مین تمام عمر کی کمائی ہے آپ میرے ساتھ چلین تو جاکر ڈھونڈھ لون ورنہ مین غریب مرجاؤنگا یہ کہکر چپکے سے کہا کہ ایک اشرفی آپ کو بھی دونگا داروغہ مصداق مصرع طمع را سہ حرفست ہر سہ تہی :: لالچ مین آکر سوچا کہ چلکر بڑا اسکا حاصل کرو آدھا اسکو دینا باقی آپ لینا مزدور تو ہے یہ کیا کریگا خلاصہ یہ کہ ہمراہ چلا جب کسی گوشے مین پہونچا عیار نے بیضہ بیہوشی مار کر بیہوش کیا اور پیرہن اوسکا لیکر مثل اوسکی صورت کے شکل اپنی بناکے اسکو اور زیادہ بیہوش کرکے کسی گڑہے مین ڈالدیا اور آپ خیمہ استادہ کرنے لگا لیکن ملازمون سے حکم دیا کہ تم سب چلے جاؤ صرف مزدور رہجائین مین تنہا انتظام کرلونگا کیونکہ پیکان کو خوف عیارونکا بہت ہے بدین لحاظ کسیکا ٹھہرنا اچھا نہین ازبسکہ یہ داروغہ ہی بنا بر ارشاد اسکے سب ملازم چلے گئے صرف مزدور کہ اصل مین عیار ہین رہگئے اونسے کہا کہ جلد خیمہ کے چار طرف دس دس گز زمین کھود کر بارود بچھا دو ہر سمت نقب لگا دو عیارون نے سراپا جانب سرنگ لگا کر دس گز کے فاصلے پر خیمے سے رکھا اور چادرین پھاڑکر بارود مین بھر کر سر نقب پر فلیتے لگا کر چھپا دیے اور ہر ایک عیار نے جتنی کہ بارود کسوت عیاری مین بھر ضرورت رکھتے تھے نکال کر سرنگ مین بچھا دی تکیے لگا دیے کشتیان شراب ناب کی چنگیر گلدستے پھولونکے رکھے حاصل یہ کہ جملہ طرح کا سامان درست کیا اور اس طرف پیکان سوچا کہ کل لشکر اسلام کو غارت کرنا ضرور ہے آج حجت ختم کرنا چاہیے یہ تجویز کرکے ایک نامہ لکھکر خدمت امیر مین بھیجا ہلکارون نے شاہ اسلام سے عرض کیا کہ نامہ دار عدو کا آتا ہی بادشاہ نے بارگاہ سلیمانی مین باستقبال تمام نامہ دار کو بلاکر کرسی زرین پر بٹھایا اسلیے کہ نامہ دار لقا پرست ہی ساحر ہوتا تو اس بارگاہ مین نہ آسکتا غرضکہ جب تمام پڑھا لکھا تھا کہ یا امیر آپ بھی خداوندکو آکر سجدہ کیجیے ورنہ آج اسم اعظم بند کرکے اسلامیون سے ایک تن کو بھی زندہ نہ رکھونگا امیر نے نامہ پڑھکر نامہ جواب مین لکھا کہ بعد حمد خدائے متعال

و درود بہ محبوب ذو الجلال خلیل اللہ ہیتال کے اے بدسگال جو کچھ تجھ سے بن پڑے وہ کر ہم کبھی تیرے خداوند سگ زر دہ بادرشغال کو سواے لعنت کرنے کے کلمۂ خیر سے یاد نکرینگے راہ صلالت پر قدم نہ دھرینگے اسم اعظم پر ہمین بھروسہ نہین تکیہ بفضل کردگار ہے ہر حال مین شریک پروردگار رہے یہ لکھکر نامہ دار کو دیا کہ وہ ہیکان پاس لایا وہ پڑھکر آگ ہوگیا اور کہا قضا ہی فرقۂ عدو کی دامنگیر ہے یہ کہکر اوٹھا کہ خیمے مین جاکر اسم اعظم بند کرون سنجتیار ک نے کہا میری خاطر سے اتنا دن جو باقی ہے یہان تشریف رکھیے آج کا دن خاتمہ کا ہے ہم آپ کو دیکھین آپ ہمین دیکھیے پھر ہم کہان آپ کہان ہیکان ان باتون سے ہنسکر بیٹھ گیا اور کہا ملک جی تم میری برائی ہمیشہ چاہتے ہو بدکلمہ منہ سے نکالتے ہو شیطان نے کہا اہل اسلام سے ایسی ہیکڑی جتا کر کوئی بچا نہین تم شاید بچ جاؤ اور یہ باتین مین اسلیے کہتا ہون کہ داسطہ سامری کا بہت ہوشیار رہنا آج کسی طرح تم نہ بچوگے فی الجملہ انھین باتون مین وہ دن تمام ہوا اور معمار روزگار نے قصر فلک سے قبۂ تابان مہر کو منہدم کیا اور خیمۂ ربع مسکون مین سواد شب کی بارود کو بچھا کر فلیتہ سلک ثریا لگایا **نظم**

| | |
|---|---|
| چو شب عقد خورشید برہم شکست | عقیقی در آمد شفق را بدست |
| ز اندیشہاے چنین ہولناک | دو لشکر غنودند با ترس و باک |

شام ہوتے ہی ہیکان اوٹھکر جانب خیمہ سحر کرنے چلا مگر کہتا گیا کہ طبل جنگ پر چوب پڑے کل مین ہون اور یہ خدا پرست ہین بنا بر حکم اوسکے طبل جنگ پر دوال دیا گیا نامیان خیبری اور تومیان وغیرہ نے دربار شاہ اسلام مین آکر بعد دعا و ثنا کے خبر عرض کی یہان بھی کوس حربی بجا صدا اوسکی جسنے سنی کانپنے لگا اہل اسلام سمجھے کہ کل ساحرون کے ہاتھ سے لشکر سارا برباد ہوگا یہ سمجھ کر دلون کو ہراس تھا بہادرون کا چہرہ اوداس تھا نامرد ہر ایک بدحواس تھا دلاور آلات حرب درست کرتے تھے بے غیرت روتے پھرتے لشکر عدو مین چہل پہل ہو رہی تھی کہین ہنسی دلگی تھی کسی جا خندہ زنی تھی دندان طمع مال اسلامیان لوٹنے پر شمشیر آسا تیز تھے براہ افتخار تیغ زبان سے جوہر ریز تھے کہ کل ہم ہین اور یہ یلارک آبدار ہے ہمارے روبرو کیگی اسفندیار ہے **بیت** چو دست از عنان سوی خنجر کشیم :: بد اندیش را دام در سر کشیم :: غرضکہ لشکر ہی تو طیاری لڑائی کی کرنے لگے اور ہیکان گرد اپنے حصار سحر کا کرتا ہوا جیب و راست دیکھتا بھالتا خیمے مین آیا فرد ور تو چلے گئے تھے صرف داروغہ ٹھہرا ہوا تھا اوسنے مجرا کیا

اوسنے خیمے مین جملہ سامان راحت موجود دیکھکر حکم دیا کہ اب تم بھی چلے جاؤ چالاک وہان سے چلا گیا جب تنہائی ہوئی اسنے چند دانے ماش اور سرسون کے گرد خیمے کے چھڑکا کر سحر پڑھکر دستک دیدی اور آپ بے کھٹکے ہوکر بیٹھا اسم اعظم بند کرنے کی فکر کرنے لگا لیکن عیار لشکر اسلام مین بہت ہین چنانچہ جو عیار کہ سرنگ لگانے کے راز سے آگاہ نہ تھے وہ صورت بدلکر بہر قتل پیکان اون خیمے کے قریب آئے جیسے ہی نزدیک پہونچے دل گھبرانے لگا اور حالت دیوانگی مزاج پر طاری ہوئی جب آپ سے باہر ہونے لگے وہان سے ہٹ آئے پھر ہوشیار ہوگئے سمجھے کہ یہ باعث سحر کا ہے کہ وہان جانے سے اہم یجو دہوتے افسوس ہے کہ اس ساحر بیحیا سے کچھ بس نہین چلتا صبح کو یہ لشکر اسلام کو تباہ و برباد کریگا یہ خیال کرکے رو کے رونے لگے اور صحرا مین ہاتھ اٹھا کر دست بدعا ہوے کہ خداوندا ہمین اور ہمارے لشکر کو شر سے اس بے ایمان کے بچا لے کہ فرد تو دادی مرا پایگاہ بلند ؛ توام دستگیر اندرین پایہ بند ؛ یہ سب دعا مین مصروف ہوے اور وہان عیار خیمے سے کچھ فاصلے پر گھات مین لگے رہے جب پیکان آگ دھتورے کے پھل برنجی تھالی مین رکھکر جو کا دیگر سحر پڑھنے مین مصروف ہوا اور اگیارہ پر شراب ڈالکر بیرون کو بلانے لگا اوسوقت چالاک اور سمک وغیرہ نے بسم اللہ کہکر قدم بڑھایا وہان کچھ بیراجو کی تو مقرر نہ تھا کیونکہ پیکان نے ایک شب شمعین روشن کردین تھین دونی رات کو ہوا کے جھونکے سے عیار بیہوش ہوے تھے آج دانے ماش اور سرسون کے چھڑکا دیے ہین کہ جو جاتا ہے دیوانہ ہوتا ہے فی الجملہ عیار تو دس گز کے فاصلے پر مہرہ کا بنا چکے ہین انھون نے چار طرف سے فلیتون مین آگ لگا دی اور فوراً وہان سے ہٹ گئے العیاذ باللہ آگ لگا دیتے ہی ایک صدائے ہولناک سرنگ اوڑنے کی آئی اور مع خیمہ و مسند و پلنگ اور اگیار اور پیکان سمت عالم بالا تشریف لے گئے ایسا دھماکا ہوا کہ لقا بارگاہ مین تخت سے اوچھل کر گر پڑا اور بختیارک آپسے آپ گلیم پکڑ کر لوٹنے لگا کہ ہاے بڑی چوٹ دل ہین لگی جملہ حاضرین دربار اور لشکریون کے کان دیر تک گنگ رہے سائیں سائیں کے سوا اور کچھ سنائی نہین دیتا تھا اور فلک سے خیمے کے پارچے اور ستون کے ٹکڑے ہٹی وغیرہ برس رہی تھی سب کہتے تھے کہ خداوند لقا کو غصہ آیا ہے اسی وجہ سے یہ آفت برپا ہے یہ ہنگامہ تو تھا ہی مگر اور دل لگی سنیے پیکان کے مرتے ہی تاریکی ہوگئی اور شور و غل از خود پیدا ہوا آندھی بڑے زور سے آئی اور سرداران امیر کہ سحر سے اوسکے لقا پرست ہوگئے تھے وہ سب ہوش

مین آگئے اپنے تیئن بت بنے دیکھکر تلوارین کھینچ کر بارگاہ مین لقا پہ ستون کو قتل کرنے لگے
وہ سب خائف تو تھے ہی گھبرا کر بھاگے اور لقا بھی سراچہ پھاڑ کر بدقت تمام جان سلامت لیگیا
سردار بارگاہ سے باہر آکر لشکر پر گرے اوس اندھیر مین یہ اور اندھیر ہوا خیمونکی طنابین کٹین
مرکب نقب اوڑنیکا وہما کا سنکر رسیان توڑکر صحرا کیطرف بھاگے فوج مین بھگدڑ پڑی لقا اور
بختیارک اور سلیمان کملیان اوڑھکر ایک غار مین اوتر گئے اور اوندھے پڑرہے کہ دیکھے اب
کیا ہوتا ہے وہان پڑے ہوے حالت ابتر اپنے لشکر کی دیکھتے تھے اور سن رہے تھے کہ لوگ
رو رہے ہین کوئی کہتا ہے ہاے بھائی کدھر جائین کوئی کہتا ہے اے میرے داتا یہ کیا کیا اے
میرا بیٹا خیمے مین رہگیا کوئی گویا ہے یارو واسطہ خداوند کا بتاؤ تو کہ بچین یا نہین کسیکے لب
پر نالہ جانکاہ ہے کہ ہاے میری ایک رات کی بیاہی دلھن نہین معلوم کدھر گئی خدا کو معلوم
کہ اوسپر کیا گذر گئی کوئی کہتا تھا کہ امان جان کی بڑھاپے مین مٹی خراب ہوئی گھوڑون کی ٹاپون
مین کچل گئی ہونگی کوئی اپنی بہن کو یاد کرتا تھا لڑکے باپ کے سینے سے لپٹے تھے اور ہاے
امان ہاے امان رو رو کر پکارتے تھے جنگل سے گھوڑون کی ہنہنانے کی صدا آتی تھی یہ ظاہر
ہوتا تھا کہ فوج آتی ہے لوگ اس طرف سے اوس طرف بھاگ کر جاتے تھے پھر اودھر سے
ادھر بھاگ آتے تھے عیاران اسلام لوٹتے پھرتے تھے اور پکارتے تھے کہ ارے بھاگو فوج آگئی
اسی ہنگامے مین بہادرون نے تلوار پکڑ کر گروہ گروہ ہوکر صید عدو کرنا شروع کیا مار تلوار
تہلکہ ڈالدیا بغرے شیرون کی طرح مارتے جدھر جا پڑے کھیت کے کھیت رن کے صاف کردیے
ازبسکہ لشکر لقا و فرامرز بن نوشیروان اور کوہیون کا ملاکر کئی کرور کا ہے اور اتنے بڑے
لشکر مین ممکن نہین کہ سب بودے ہون پس جو لوگ کہ بہادر تھے وہ پاے ثبات
اس آفت مین بھی گاڑے رہے اور مرکبون پہ بیٹھکر داد شجاعت دینے لگے مگر سرداران اسلام
قلیل تھے اور لشکر کثیر تھا غوغاے رستخیز ہر دو سارے لشکر مین برپا تھا اس باعث سے
جو پلٹن کہ جلادت اور تھوری کرکے بڑھی حریف اپنا اپنی ہی فوج کو سمجھی اور لڑنے لگی
سرداران اسلام کہ جنگ دیدہ اور کار آزمودہ تھے جب تلوار کسی پر لگاتے تھے تو اللہ
اکبر کہتے تھے یہ اسلیے کہ اگر مرد مسلمان ہمنبرد ہوگا تو نام اللہ کا سنکر کہدیگا کہ ہم کوئی
غیر نہین ہین اور کافر ہوگا تو واصل جہنم کرینگے اس شناخت سے باہم لڑنے سے بچے
اور چونکہ قلیل بھی تھے اس سبب سے فوج دشمن کے شر سے امین رہے اور شمشیر نے انکی

خونریزی کرکے رنگ گلہاے باغ عالم دکہا دیا نخلہاے قد کی سرتراشی کرکے گلستان شجاعت کو آراستہ بنایا جوہر تیغ نے اوس شب تاریک مین سیہ بہار سوسن کا رنگ جمایا کہ بمقتضاے ابیات

| | |
|---|---|
| سپاہ از دو سو جنبش انگیختند | شب و روز باہم در آمیختند |
| ز بیم چقاچق کہ آمد ز تیر | کفن گشت در زیر جوشن حریر |
| ترنگا ترنگ درخشندہ تیغ | زماہی ورفتا بر آوردہ میغ |
| درآمد بغریدن ابر سیاہ | زماہی لقت تیغ بر شد بماہ |
| چنان آمد از ہر دو لشکر غریو | کزان ہول دیوانہ شد مغز دیو |
| ز گرز گران سنگ چالشگران | زمین را ہمین سودہ شد آسمان |

جب لشکر عدو باہم لڑنے لگا اہل اسلام نکلکر اپنے لشکر مین آئے یہان جملہ سپاہ تیار تھے عیارونکی پہلے جاکر آمد عیاران بیان کی پھر سردار داخل ہوے ادہر جو بہادر تھے وہ تو کٹ مرے اور باقی سمت صحرا و کوہ بھاگے لشکر کے فرار ہونیسے ایک خیمہ مین ابو الفتح عیار قید تھا اسنے جب کوئی روکنے والا نہ دیکھا اور ساحرونکے مرنیسے قید سحر کی دفع ہوچکی تھی وہانسے نکلکر اپنے لشکر کا رستہ لیا لشکرون مین رات بھر باہم کشت و خون رہا آخر صباغ روزگار نے کسوت نیلگون سپہر سے سیاہی شب کو مٹایا اور لباس عالم کو سرخی گل آفتاب سے گلناری رنگا کہ بمصداق نظم

| | |
|---|---|
| سیہ کار شب چون شود در نہفت | برون آتش آید ز گردندہ روز |
| سحرگہ کہ آمد بہ نیک اختری | گل سرخ بر طاق نیلوفری |

صبح ہوتے وہ ہنگامہ برطرف ہوا اتفاقا بختیارک غار سے نکلے فوج نے خداوند کو سجدہ کیا اور خداوند نے خیمۂ بیکان کو جاکر دیکھا اوس جگہ ایک غار عظیم الشان نظر آیا بختیارک دکہانیسے اس گبرکی بہی تہی بہت لاف و گزاف کیا کرتا تہا مین کہتا تھا کہ مرشدزادے کی شان مین بے ادبی کرنہ مانا آخر سیدہا جہنم کو روانہ ہوگیا یہ کہکر خداوند کو لیکر بارگاہ مین آیا تخت نکہت پر بٹھایا لشکر مین آکر انتظام کیا فراری لشکر کو منادی کرکے بلاکر آباد کرایا یہان تو یہ انتظام رہا اوس طرف سردار صبح کو دربار مین بادشاہ سے ملے انکے آنے سے امیر نے جشن کیا ہر ایک کو خلعت و زر دیا چالاک اور عیاران دیگر کا رتبہ بڑھا کہ بمقتضاے نظم

| | |
|---|---|
| نہ بودی ز نشہ دور تا وقت خواب | مغنی و ساقی و رود و شراب |
| بہ پیرامنش فیلسوفان دہر | جہان را ز داد و دہش فر و بہر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مغنی سرائندہ بر بانگ و رود | کہ دولت پناہا جوان بخت باد | بہ نوروزی شہ نو آیین سرود | ہمہ سال با افسر و تخت باد |

شہنشاہ اسلام تو بعشرت تمام جلوہ گستر ہین لیکن لقا نے نامہ افراسیاب کو یہ تحریر کیا
کہ اے بندۂ قدرت پیکان کو غرور ہوگیا تھا اور استکبار کسی کا ہمارے پسند نہین بدین وجہ
ہمنے اوسکو اپنی بہشت مین بھیجدیا لازم کہ کسی اور کو ہماری کے لیے روانہ کر یہ لکھکر حسب دستور
قدیم بہار پر رکھدیا غنچہ خدمت شاہ جادوان مین لایا شاہ ہمراہ حیرت کے بارگاہ لشکر مین آیا
تھا اسلیے کہ حیرت انگشتر جمشید لینے جانیوالی ہی لشکر کسی ساحر زبردست کو سپرد کرے فی الجملہ
جب غنچے نے نامہ لاکر دیا شاہ جادوان نے پڑھکر مرگ ساحران پر افسوس کرکے فرمایا
کہ خداوند کے تشریف لانیسے چاہیے تھا کہ برکت ہوتی امن و امان رہتی بخلاف اسکے
سرا پا طلسم برباد ہوا جاتا ہے اب مین کسکو بھیجون کیا کرون اگر خاموش ہو رہون تو ایمان
مین فرق آتا ہے یہ کہہ رہا تھا کہ یکایک طایران سحر سامنے آکر ساحر بنکر دعا و ثناے شاہی بجا
لائی اور عرض پیرا ہوے کہ ہوشیار بن اژدر سوار جادو اور سوفار جادو بھائی پیکان کا
دونون حاضر ہوے ہین شاہ نے چند ساحر بہر استقبال بھیجکر اونکو سامنے بلوایا اونھون نے
آکر شاہ کو نذر دی اور اپنی عزت کے موافق بیٹھے سوفار کو شاہ نے نامہ خداوند دکھایا کہ بھائی
تیرا خداوند لکھتے ہین مارا گیا سوفار مرگ برادر سنکر زار زار رویا اور اوٹھا کہ مین جاکر انتقام خون
اوسکا لشکر اسلام سے لیتا ہون شاہ طلسم کو تو بھیجنا بہر بد خداوند کسیکو ضرور تھا اسکی عازم
ہونیسے خوش ہوکر خلعت رخصت عنایت فرمایا وہ بارگاہ سے نکلکر اپنی جاے سکونت پر
بہر ترتیب لشکر روانہ ہوا حال اسکا بسبب طول اوراق فسانہ ترک کیا جاتا ہے انشاء اللہ جلد
ثانی مین لشکر اسیرے جاکر مقابلہ کرنا اسکا بیان ہوگا حاصل مرام جب یہ جاچکا ہوشیار کو شاہ
جادوان نے لشکر سپرد کرکے حیرت سے کہا تم انگشتر لینے جاؤ ہوشیار نے کہا مین تامل
کا آدمی نہین ہون آج ہی سب نمکحراموں کا کام تمام کرونگا افراسیاب نے یہ سخن سنکے
بہت سمجھایا کہ اب مقابلہ کرنا مناسب نہین جس حال مین کہ مصور شہزادے حیران ہو چکے
تو تمھاری کیا چلے گی تم صرف لشکر مین بادشاہ بنے رہو مجھے میلا کرنے دو ہوشیار نے اس
سمجھانے سے بہت کچھ شکریہ شاہ کا ادا کیا لیکن براہ جسارت و ارتکاب عرض کی کہ جب غلام
مارا جاوے یا عاجز آئے اوسوقت حضور میلا کریں درحالیکہ تابعدار زندہ ہے میلا کرنا ضرور نہین بیت

صواب آنچنان شد کہ آرم شتاب — کہ آزرم دشمن بود نا صواب

شہنشاہ ساحران نے ارشاد کیا کہ تمہین اختیار ہی یہ کہکر پوچھا کہ مصور کہان ہین لوگون نے
عرض کیا کہ صحرا مین کسی جگہ مخفی ہو کر تصویرین باغیونکی کہینچتے ہین اور زوجہ اونکی اپنے لشکر
کی اور اونکی خبرگیری کیا کرتی ہین یہ سنکر حیرت سے کہا کہ اچھا تم باغ سیب مین جاکر تیاری
جانبکی کرو مین ظلمات سے جاکر کسی ساحر کو بہر نگہبانی لشکر بھیجو نگا اور اسے ہوشیار
تم بھی مقابلہ کرکے اپنا حوصلہ نکال لو یہ کہکر سوار ہو کر سمت ظلمات روانہ ہوا اور حیرت
جانب باغ سیب گئی بعد انکے ہوشیار کسل سفر سے آسودہ ہوا اپنے لشکر کو ترے فکر و
اندیشے سے آراستہ کیا پھر ایکدن قریب شام کہ آفتاب تابان شل افراسیاب کے سمت
ظلمات گیا اور طلسم عالم مین برنگ نگین خاتم جمشید اختر حلقہ ہاے افلاک پر تابان ہوے نظم

نگہبان این مار پیکر درفش — زرد اغرود بر پریشانی ہفش
رقیبان لشکر بآئین پاس — نگہبان تراز مرد انجم شناس

اس ہنگام مین نفیر سحر کو دم دیا ساحرون نے گھنٹے اور ناقوس بجائے یہ خبر لیکر طایران سحر
خدمت مہرخ مین آئے گزارش پذیر ہوے کہ فرد ہمہ روز و خورشید با تاج زد بپا ئین تخت
تو بند دکمر شہ ہوشیار نام ساحر نے آکر طبل جنگ بجوایا ہے ارادہ فاسد اوس شریر کے ذہن مین
آیا ہے اس خبر کو سنکر ادھر بھی طبل و نقارے بجے ساحران نامی آمادۂ حرب و پیکار ہوے لیکن
عیاران لشکر مع عمرو کے بارگاہ سے نکل گئے اور اون مین سے عمرو ایکنے جوان چاردہ سالہ
کی صورت بنا یعنے گلنار چہرا پہنا ہاتھونکو حنا سے رنگین کیا کلاہ گوہر آلود سر پر رکھی
اور لشکر حریف میخانہ تلاش کرکے قریب خیمۂ ساقی ملازم ہوشیار آیا کہ وہی بجھائے در خیمہ پر
بیٹھا تھا اس سے بمنت تمام کہا کہ مین اشراف کا لڑکا ہون لیکن خواہش روزگار رکھتا ہون آج
اگر آپ عنایت فرماکر شراب پلانیکے لیے مجھکو نوکر رکھا دیجیے تو بڑا احسان کیجیے ساقی نے
اسکو ماہ رخسار و مہر تمثال دیکھکر فورًا اپنے پاس بلالیا اور کہا یہ شیشے شراب کے لیکر بارگاہ
مین جاؤ آج شراب حضور کو پلاؤ کل موقع پاکر حضور سے تمہارے مقرر کرلینے کو عرض کرونگا
کیونکہ کم سنون اور خوبصورتون کی تو ہنگام میکشی ساقی بنانیکی ضرورت ہوتی ہی وہ تمکو
فی الفور ملازم کرلینگے عمرو نے یہ سنکر شیشہ ہاے شراب لیے اور بارگاہ مین گیا دیکھا کہ سنہرا
گرد ہوشیار کے بیٹھے ہین دربار لگا ہے وہ بڑے تزک سے دنگل پر بیٹھا ہے یہ دیکھکر عمرو نے

ادسکو مجرا کیا اوسنے بنظر غور اسکی جانب دیکھا اور پہچانا کہ عیار ہے خیال کیا کہ اسکو پاس
بلاکر ہاتھ پکڑلون اور حال دریافت کرون بس اشارہ کیا کہ جام مے حاضر کر عمرو بھی کچھہ
اسکے عزم پر مطلع ہوگیا مگر بیلا عیاری کا کہ وہ ایک گیند ہوتا ہے اور عیار ہی اسکو چکنا کرکے
آستین میں یا ہاتھہ مین پوشیدہ کرکے رکھتے ہین جو کوئی ہاتھہ پکڑنا چاہتا ہے وہی گیند بیلا کی
ہاتھہ مین دیتے ہین کہ گرفتار کرنیوالا جانتا ہی مینے ہاتھہ پکڑا اور عیار چلے جاتے ہین اور وہی گیند
کے وقت اسطرح تاک کر مارتے ہین کہ مُنہ کھلتے ہی خلق مین آکر پھنس جاتا ہی پھر انسان بول نہین سکتا
فی الجملہ عمرو نے وہی بیلا آستین مین مخفی کرکے جام بھر کر پیش کیا اوسنے جام تو نہ لیا لیکن ہاتھہ
پکڑنا چاہا اسنے ہاتھہ کو اس طرح گردش دی کہ بیلا اوسکے ہاتھہ مین رہا اور عمرو نے دونون ہاتھہ
مو چھیکلی کھاکر زمین پر جماکر دونون لاتین اوسکی چھاتی پر مارین کہ دنگل کے پیچھے چت گرا ساحر
وغیرہ سب بھچک تھے کہ یہ کیا ماجرا ہے اور وہ جب تک اوٹھے اوٹھے یہ سراپچہ فراکر اور نعرہ
کرکے بھاگا جبتک وہ اوٹھا پکار الینا اسکو ساحر دوڑے مگر اب ملنا کجا یہ جادہ جا کچھہ دور جاکر
کسی گوشے مین غائب ہوگیا ہوشیار نے کہا یہ عیار بلا ہے بد ہے سب صاحب اپنے اپنے خیمون
مین جاکر طیاری جنگ کی کرین مین اکیلا اس شب کو بسر کرونگا یہ کہکر دربار برخاست کرکے
گرد بارگاہ کے حصار سحر کا کردیا کہ بارگاہ نظر مردم سے پوشیدہ ہوگئی پھر عیار ہر چند جویا ہوے
اور ہزارہا تدبیرین کرتے رہے مگر جانا ممکن نہوا اور رات بھر جانبین کے ساحر سحر وافسون خوانی
مین مصروف رہے ڈفلے اور ڈمرو اور نفیرین اور ناقوس بجایے اس شب کو ہندوے فلک بھی
رشتہ خط استوا مین دانہ کواکب پروکر مصروف افسون خوانی تھا کہ صبحکو نیرنگ تازہ اور نئی
بازی بروے کار لائیگا کسیکا سینہ چاک کرکے دل وجگر بھینٹ مین لگائیگا اور کسی کو بصورت
ناقوس فریادی بنائیگا کوئی بیر بصد تدبیر قبضہ کریگا اور کوئی صورت مار پیچتاب کھائیگا
آفت وبلا مین پھنسیگا کوئی بصد خرمی تخت روان پر بیٹھکر عروج گیر ہوگا اور کوئی نشیب عدم مین
گرکر عزلت پذیر ہوگا خلاصہ سخن ایک جانب شب بھر سحر سازی رہی اور دوسری جانب دونون
لشکرون مین اسلحے سے بازی رہی بہادرون نے جوہر تیغ آبدار دکھاکر خنجر بہرام فلک کی
کرکری کردی ترک فلک کی ترکی تمام کرنا چاہی تیغ کہکشان مین انجم کے دندانے پڑگئے
قوس جرخ کے کمانداروں کے سہم کرچی چھوٹے نیزون نے شیران نیستان شجاعت
کے خطوط ابیض واسود فلک پر طعن کی بلکہ اپنی سفاکی کے روبرو بیدادگری ستمگر برکین

کی اسی ساز و سامان جنگ مین فلک دوار نے انقلاب کھایا سیاہ سحر دست تطاول دراز کیے آئی اور گنجینہ گوہر آگین اختر لٹ گیا نظم

سپیدہ چو سر بر زد از باختر — سیاہی بخاور فرو بردہ سر
دگر بارہ میدان شد آراستہ — ز بیغولہ لعبت نغمہ برخاستہ

لشکری جیل خیل داخل دشت مصاف ہوئے مہرخ اور بہار بڑی شوکت و شان سے تخت سحر پر با فوج بیشمار سمت جنگگاہ چلین نقارے بجنے لگے ہر سحر کی نیرنگی دکھاتے ساتھ ہوے کہ نظم

ز خاریدن کوہ خارا شگاف — پر افگندہ سیمرغ در کوہ قاف
ز فنہ یا دشنہ مہرہ گاؤ دم — علی اللہ بر آمد ز رویینہ خم
سپاہ از دو سو ماند در داوری — کہ دولت کرا میکند یاوری

جب میدان مین پہونچکر صف آرا ہوئی ایک جانب سے ابر سیہ فلک کیطرف آکر چھایا اور ہزارہا شعلے بجلی کیطرح ابر مین چمکنے لگے بعد اس زور و شور کے ابر شق ہوا اور ہوشیار اژدر پر سوار ظاہر ہوا پھر تو ہزارہا بجلیاں گرنے لگین کہ میدان کے سب درخت و رجھاڑیان جل گئین ابر سے پانی موسلا دھار برسا گرد کا نام نہ رہا زمانہ پر کدورت تھا گرد دشت مصفا ہو نفیر و جھانجھ کی صدا نے رعد کا دم بند کیا تمام عالم پر از شور و غوغا ہو گیا شیر نیستان چھوڑکر فرط ہول و ہراس سے بھاگے بیابان درندون سے خالی ہو گئے زمین مثل گوگرد کے بے آب تھی ہوا دوزخ سے بڑھکر جگر تاب تھی خلاصہ یہ کہ ایک جانب نازنینان سیم ساق و سمن اندام یعنے مہرخ و بہار گلفام نے پرا جمایا دوسری طرف دیو سار و اہرمن اور بلاہاے سیار نے صفوف لشکر کو آراستہ کیا ہوشیار بعد ترتیب لشکر سید ہمین آکر آگ پتھر برسانے لگا اور مبارز اپنا چاہنے لگا کہ ابیات

کہن پوستینے در آمد بہ جنگ — چو از ژرف دریا بر آید نہنگ
پیادہ بگردار یک پارہ کوہ — ز پا تا بسر سارش فزون تر شکوہ
چو عفریتے از بہر خون آمدہ — ز دہلیز دوزخ برون آمدہ
در آمد چنان اژدہا پارہ — فرشتہ کشے آدمی خوارہ
سیہ مارے افسون گرگے درو — سر اماے از سر بزرگے درو
دہانے فراخ و سیہ چون لوید — کز و چشم بینندہ گشتی سفید

بسی خویشتن را بمردی ستود — که سوزان ترا ز آتشم زیر دود
چو در معرکہ بر کشم تیغ تیز — بکوہ ار کشم کوہ را سنگ ریز
گرم شیر پیش آید و گر ہزبر — برو سیل بارم چو بارندہ ابر
سلاح از تنم رستہ چون شیر نر — ز پولاد دارم سلاخ دگر
چو گردن بر آرم بہ گردن کشی — نہ زانی ہراسم نہ از آتشی
بمردم کشی اژدہا پیکرم — نہ مردم کشم بلکہ مردم خورم
نگنجد این و برزد برابرو شکنج — چو مارے کہ پیچد ز سودای گنج

لشکر مہرخ سے ایک ساحر ناوک جادو نام اوس بد انجام کے مقابلے کو گیا اوسنے کچھ پڑھکر دستک دی کہ ایک تیر غیب سے آکر لگا نازک نشانہ تیر قضا ہوا پھر اوسنے نعرہ مارا دوسرا ساحر سامنے اسکے گیا لیکن خدنگ اجل سے نہ بچ سکا اسیطرح چند ساحر اس نابکار نے جانب عدم بھیجے اوسوقت بہار عازم دغا ہوئی اور دو پٹا گاتی کیطرح باندھکر جوڑی کو سنبھالکر تخت سے کود پڑی اور میدان میں آکر سحر خوان ہوئی ناگاہ اہل لشکر ہوشیار کی آنکھیں بند ہو گئیں پھر جو آنکھ کھلی صفحہ خاک کو گلہائے رنگارنگ سے ہم طبق سپہر پر از کواکب پایا سطحہ ارض از رنگ چین نظر آیا جبین سبزہ سے سحاب چمن نے گرد و غبار دھویا تھا دل لالہ کے خون نے جوش کھاکر شاہد صندلین جسار ارض کو سرخ کیا تھا نسترن کہ سفید تھا مشک بید نے سایہ کرکے عنبر آگین بنایا تھا لالہ نارون می آلود تھا کہ نظم

بگل چیدن آمد عروسے بباغ — فروزندہ روے چو روشن چراغ
ز بوے گل و سایہ سرو بن — بہ بلبل در آمد نشاط سخن

بہار سرتاپا بہار ہزار ہزار سنگھار کیے زیر شمشاد پا تیجے کلائی پر ڈالے گھڑی ہاتھہ میں لیے پھول کی چھڑی کتنی قدر رشک سہی بالا تھا حسن کا عالم دنیا سے نرالا تھا کہ بمجوای ابیات

بہاروی از زہرہ دل بردہ بود — چو ہاروت صد پیش او مردہ بود
زن کار دانست و لبیار ہوش — فلک راز نیرنگ پیچید گوش
زحل را لشوید سیاہی زروے — شود بر حصارے بیک تار موے
بجز بی چہ گویم پری پیکرے — پری را نباشد چنین پیکرے

جھونکے ہوا باغ سحر کے کہا کہ لشکری اور ہوشیار بیخبر اور دیوانے ہوئے شعر عاشقانہ پڑھتے

پڑھتے تالیان سجاتے سمت اوس عربدہ ساز کے چلے بیت

| بیک شعبدہ بست بازیش را | شتہ کرد نیرنگ سازیش را |
|---|---|

جب لشکری مع ہوشیار کے قریب چمنستان سحر پہونچے فلک نے نیرنگی دکھائی کہ چند بلبلین خوش الحان صحرا سے اوڑکر آئین اور سرو ہوش ہوشیار پر بیٹھکر نغمہ سنج ہوئین کہ ای یادگار سامری پرستان ملکہ بہار کے سحر مین آپ مبتلا ہوتے ہین یہ ننگ گوارا کرتے ہین بلبلون کا یہ کہنا تھا کہ ہوشیار ہوشیار ہوگیا اور سحر پڑھنے لگا کہ ابر گھر آیا اوس مین انگارے آتش کے برسنے لگے بہار نے دیکھا کہ چمنستان جلنے لگا اسنے بھی افسون پڑھا کہ ایکبار ایک برابر اس باغ سحر پر آکر مثل سرپوش کے ڈھک گیا آگ جو برستی تھی اوس ابر پر گرتی تھی باغ مین کوئی چنگاری نہ آئی تھی لشکر ہوشیار کہ شیدائے روے بہار تھا وہ اسی طرح بیتاب و دیوانہ رہا ہوشیار سمجھا کہ تا زمانیکہ یہ باغ سحر کا نہ مٹے گا لشکر کو ہوش نہ آئیگا یہ سمجھ کر اوسی جگہ زمین صاف کرکے بیٹھا چاہا سحر پڑھکر بیرون کو بلاکر باغ کو برباد کرون زمین صاف کرتے اسکو دوسے عیارون نے دیکھا عمرو نے کہا لشکر اسکا باغ بہار کو گھیرے ہے اور طالب بہار ہے ڈر آتشبازی کی وجہ سے اندر باغ کے ہے اوسوقت بہار حکم دیتی کہ جاؤ اپنے مالک کو پکڑ لاؤ تو لشکری ہوشیار پر جا پڑے یا وہ اہل لشکر کو مارتا یا فوج اوسکی اوسکو قتل کرتی مین جاتا ہون اور مرہ خ سے حملہ کراکر اوسکو ہلاک کراتا ہون یہ کہکر چلا مگر راہ مین ایک عیاری خیال مین آئی یعنی فوراً صورت اپنی شکل شبیہ ملکہ بہار بنائی اور گلیم اوڑھے میدان مین آیا وہان کھڑے ہوکر اس طرح گلیم اتار کر جست کی کہ آواز چھم چھم کی بلند ہوئی سب اوس طرف دیکھنے لگے یہ جست کرکے زمین پر اوترا ہر ایک کو یہ معلوم ہوا کہ بہار باغ سحر سے اوڑکر آئی ہے عاشقان ردہی بہار بسبب پوشیدہ ہوجانے اپنی مطلوبہ کے بے قرار تھے اوسوقت پیچھے بہار نقلی کے دوڑے اور پکارے کہ اے بہار افزاے باغ خاطر عشاق منظر نرگس نیم باز ذرا ہماری جانب دیکھ لے بہار نے انھین تو کچھ جواب نہ دیا مگر ہوشیار سے پکار کر کہا کہ حضور میری خطا معاف فرمائیے اور اگر انگارے مجھپر نہ برسین تو مین آپ پاس حاضر ہون اور ہمراہ جناب خدمت شاہ طلسم مین چلون اور اگر اس عرض کو پذیرانہ کیجیے گا تو مین آپ ہی کے لشکر کو آپ کی گرفتاری کا حکم دیتی ہون ہوشیار مصروف روے بہار تھا اوسوقت اسکا عجز کرنا سنکر خوش ہوا کہ ایسی ساحرہ جسکا عاشق شاہ طلسم ہے میری مطیع ہوئی

اور دوسرے فوج بھی ہیری اسکے قبضے مین ہی اگر حملہ کریگے تو بڑی مشکل پڑجائیگی یہ سوچکر پکارا کہ مین
خود آتا ہون اور قریب ملکہ آیا بہار نقلی نے کہا اپنے ساتھ کیا ہر سحر کے بھی لائے ہو اُسنے کہا
نہین اسنے کہا وہ کیا پیچھے پیچھے آتے ہین یہ سنتے ہی اوسنے پیچھے پھر کر دیکھا بہار یعنے عمرو
نے بیاعن گردن پر اوس زور سے خنجر مارا کہ سر کٹ گیا پھر تو آگ برسنا موقوف ہوئی مگر شور
و غوغا و تاریکی ہوگئی عمرو کا حال دیکھکر مہرخ رو رہی تھی کہ افسوس بہار اوس طرف
لی جاتی ہی اوسدم عمرو نے نعرہ جب کیا مہرخ کی جان مین جان آئی ادھر بہار ابر سحر ہٹا کر باہر
نکلی فوج ہوشیار کی اب تک مسحور ہے محبوبہ کو دیکھتے ہی منت کرتے قریب آئے بہار ابر سحر
ہٹا کر باہر نکلی فوج ہوشیار کی اب تک مسحور ہے محبوبہ کو دیکھتے ہی منت کرتے قریب آئے بہار
نے حکم دیا کہ لے عاشقان مین حیرت کے لشکر سے جاکر مقابلہ کرو جب فتح پاؤگے میرے پاس
آنا اول ذکر کیا گیا کہ شاہ طلسم لڑنے کو منع کرتا تھا مگر ہوشیار نے مصر ہوکر اجازت لی اور
آمادہ کارزار ہوا ملازم اسکے بارہ ہزار ساحر تھے اونھین کو ہمراہ لیکر دشت نبرد مین آیا تھا
فوج حیرت کو ساتھ نہ لایا تھا اس لحاظ سے لشکر حیرت بھی مسلح و مکمل تھا کہ اگر ہماری جانب
کی شکست ہوگی تو حملہ فوج حریف کا ہنگام غفلت مین رکنا محال ہوگا خلاصہ یہ کہ جب بارہ
ہزار ساحر اوس فوج پر گرے باہم تاریخ و تریخ چلنے لگے ناریل ہر سمت برستے تھے مار و عقرب
پیدا ہوتے تھے تلوار تبر کی اور ترسول و پنسول چلتے تھے ساحرونکے مرنے سے بیر عل مچا ہے
تھے از بسکہ لشکر حیرت کثرت سے تھے یہ بارہ ہزار ساحر گھر گئے اور ایک ایک کو دس دس
نے ملکر ہلاک کیا ہر پھر تھوڑے عرصے مین سب مارے گئے لشکر مہرخ مین کوس فتح پر چوب پڑی
بہار نے باغ سحر برطرف کیا لشکر پھر کر بستر پر آیا سردارون کو لیکر مہرخ داخل بارگاہ ہوئی
عیار بھی آئے سب بیٹھکر جام ی عشرت نوش کرتے تھے مگر حال سنیے کہ طایران سحر
حیرت پاس باغ سیب مین گئے اور مارے جانا ہوشیار او اُسکی فوج کا بیان کیا
حیرت نے سب کیفیت سنکر نامہ شاہ طلسم کو لکھا اور سمت ظلمات روانہ کیا پنجہ
نے سحر کے افراسیاب کو جاکر نامہ دیا اوسنے پڑھکر افسوس کیا اور وہان سے جانب
باغ سیب آیا سبنے استقبال کیا یہ آکر تخت پر بیٹھا اور تمام ساحران نامی مثل شکوہ بن
فیلان فیل سوار زرین قباے جادو و مبہوت فیل خوار جادو وغیرہ اپنی
اپنی جگہ پر متمکن تھے اوسنے حکم دیا کہ آج نقارہ خانہ طلسمی مین حکم دو کہ چونسٹھ ہزار نقارہ بجے

اور طائران سحر تمام طلسم مین پکار دین کہ آج کے ساتوین دن چاہ زمرد پہ میلا ہے اور خداوند
جمشید و سامری کے دربار کا دن ہے یہ حکم سنتے ہی ساحرون نے پرواز کی کیونکہ نقارخانہ طلسمی برپا ہوا ہے
ساٹھ ہزار نقارہ معلق رکھا ہے ساحر او بیتالے طلسمی چوبیں لیے اوس جگہ حاضر ہین غلاف نقارون پر
سرخ بانات کے چڑھے ہین ساحرون نے جاکر حکم شاہ تیلون کو سنایا انھون نے قرنا اور نقارون
کو بجایا کاخ روزگار اور گنبد خضرا مین صدا گونجنے لگی تمام ساکنان طلسم نے آواز سنی مہرخ نے اپنی
جگہ پہ عمرو سے کہا کہ نقارہ طلسمی بجتے ہین میلہ آغاز ہے اب بچاو کی صورت کوئی نہین عمرو نے
کہا مین ایک کنوئین مین اوتر کر بیٹھ رہونگا تم سب کو زنبیل مین رکھ لونگا مہرخ بولی کہ شاہ
طلسم تمھارا حال کتاب سامری مین دیکھیگا اگر اوسکو ثابت ہوا کہ تم کنوئین مین ہو وہ کنوان
ٹہوا دیگا پھر نکلنا دشوار ہوگا عمرو نے پوچھا کہ اس بحر زخار آفت سے ساحل مراد پر
پہونچنے کی کیا تدبیر سوچی ہے مہرخ جوابدہ ہوئی کہ راے عالی اس باب مین قرین صواب
ہے اور کلید زبان سے باب مصلحت کا افتتاح بہر مقاصد مشکل فتح الباب کنیز بحکم المامور معذور
براہ استطاعت کلام خیر ختام کہ لائق بندگان صداقت التیام ہے عرض کردیتی ہے ورنہ
بموجب بیت ای نطق تو کلید نہانخانہ کمال ؛ تقریر تو نتیجہ تائید ذوالجلال ؛ مین کیا اس
بارے مین سخن سرائی کرون اور حکمت لقمان را آموختن کے مثل چراغ پیش آفتاب جلاؤن عمرو
نے کہا اس مشورت کے لیے تخلیہ چاہیے مہرخ مع چند مشیرون کے علیحدہ خیمے مین آئی صلاح ہونے لگی سب نے
متفق الکلمہ ہی کہا کہ عمرو جو کچھ تجویز کرین وہی اولے اور انسب ہے عمرو گویا ہوا
کہ ایک دن سر شام تین سردار با فوج بے شمار تین خیمے میرے ساتھ لیکر چلین اور جہان
مین اون سردارون کو مامور کرون وہان سے جنبش نکرین پھر آگے مین سمجھ لونگا یہ ہین
سنکر مہرخ مع اور نافرمان اور افتخار جادو کہ شریک انجمن مشاورت تھے عرض سا
ہوے کہ خواجہ ہم آپکے ساتھ ہین عمرو نے کہا اس راز کو کسی سے بیان نکرنا جاؤ اور
لشکر چار لاکھ ساحر کا بطور مخفی تیار کرا جب شام ہوگی مین تمھین لیجاؤنگا یہ کہکر
خلوت سے باہر آکر ٹھہرے اور مہرخ ہود وغیرہ نے لشکر چپکے چپکے مسلح و مکمل
کرایا جس وقت کہ مہانخانہ مغرب مین مہر منور فلک جاکر نہان ہوا اور گروہ
انجم مشورہ کرنے خیمہ زنگاری سپہر مین آیا کہ بمقتضائے ابیات

چو سیارۂ چرخ شمشیر زن اند ۔۔۔ بہر برج کاید ستارہ بلند

چو زلف شب از حلقۂ عنبری ۔ سمن رنگ بر طاق نیلوفری

شام کو عمرو بارگاہ سے صحرا مین گیا سرخمو اور نافرمان اور افتخار ایک کے بعد ایک جنگل مین آئے اور اسی طرح فوج بھی ہزار در ہزار دو دو ہزار ہو کر پھیر کھا کر مقام عمدہ پر آئی کسیکو مطلق ظاہر نہوا کہ چار لاکھ آدمی کدھر گیا کس لیے کہ لشکر قریب پچاس لاکھ کے ہی پھر پچاس آدمی سے چار آدمی اگر گم ہو جائین تو کیا معلوم ہو خلاصہ جب عمرو پاس سب جمع ہوے وہ بھی تخت سحر پر بیٹھکر ایک جانب سردار اور لشکر کو لیچلا اور دس کوس لشکر مہرخ سے نکل گیا ایک کوہ سیاہ کے قریب پہونچا دیے اوس کوہ کے مثل گور جہودان کے تنگ و تاریک تھے اور اوسنے اوسکی گھاٹیون کے مانند جادۂ صراط دوزخ کے باریک تھی گرد اوسکے ایک دریاے محیط موج زن تھا لیکن سیاہی کوہ کے عکس سے دریا بھی سیاہ تھا کہ نظم

چنین تا گذرگہ بجاے رسید ۔ کہ یکبارہ شد روشنی ناپدید
ز رنگ سو سیاہی بر آورده حرف ۔ دگر سو گذر بستہ دریاے ژرف
شد آن راه از موے باریک تر ۔ ز تار سیہ شام تاریک تر

پھر و وے ایک خیمہ سیاہ رنگ کا اوس جگہ نصب کرایا اور ملکہ نافرمان کو مع ایک لاکھ ساحر کے یہان فروکش کیا کہدیا کہ بغیر میری اجازت کے یہان سے نہ ہلنا یہ کہکر آگے وہان سے روانہ ہوا اور اس کوہ سیاہ سے اور دس کوس آگے جا کر قریب کوہستان پہونچا شناخت کے لیے ایک کوہ سبز رنگ تجویز کرکے خیمۂ سبز رنگ استادہ کرایا وہ پہاڑ مثل سبز پوش جنان کے رخت خضر زیب بر کیے تھا خضر راہ گم گشتگان بادیۂ ضلالت تھا اور خضر و الیاس کی طرح مردم روزگار سے روپوش درخت ہاے گنجان مریدون کے طور اوس پیر سبز پوش کے گرد تھے کہ نظم

بہ پیرامنش بیشہ ہاے خدنگ ۔ بہم در شده شاخ در شاخ تنگ
فزون تر درختش ز پیچہ ارش ۔ ز آب و ہوا یافتہ پرورش
چو زنگو نہ جاے بدست آمدش ۔ دران جاے فرخ نشست آمدش

خیمہ سبز مین ملکہ سرخمو کو مقیم کرکے لاکھ آدمی گھاٹیون مین پہاڑ کی فروکش کیے اور اونسے بھی تاکید ہی کردی کہ بغیر میرے یہانسے نہ ٹلنا اور پھر عمرو وہان نے دس کوس اور آگے بڑھگیا اتفاق سے ایک بیابان قلب و تاریک کوہستان مین ملا کہ ایسا قلعہ مستحکم ضحاک کا بھی نہ ہوگا پہاڑونکے درے ایسی راہین پیچ رکھتے تھے کہ حلقہ ہاے زلف گلرخان دہر کو شرماتے تھے

تھے فرہاد کو کاکل عنبرین شیرین یاد دلاتے تھے بیابان ہر چند کہ سرسبزی مین رشک گلستان تھا مگر چشمۂ حیوان کیطرح ظلمت مین نہان تھا چشمہای صاف ہر سمت رواں رواں گرد درختہای گنجان نظم

پدید آمد آن چشمۂ سیم رنگ — چو سیمی کہ بالاید از ناف سنگ
بفرمود تا زیر کان سیاہ — تنے چند را سر برآید ز راہ
پس کوہ خارا شود ناپدید — کس آن بند رامی نداند کلید

افتخار جادو کو دو لاکھ ساحر سے یہان مقرر کرکے سمجھا دیا کہ بغیر میرے حکم یہان سے نہ ہٹنا اور بعد اس فہمایش کے تخت سحر پر بیٹھکر ایک ساحر ہمراہ لیکر مراجعت کی اور سرخ مو سے دوبارہ ملتا ہوا پاس نافرمان کے آیا اور بیٹھکر نشیب و فراز سمجھانے لگا نافرمان نے کہا خواجہ آچکے ساتوین دن وہ جلسہ ہوگا کہ دیدۂ روزگار اوسکے دیکھنے کا ندیدہ ہی بلکہ یہ میلہ دیدہ ہی نہ شنیدہ ہے ایک سوا کیس بارگاہین بادشاہ طلسم کی استادہ ہونگی حیرت کی سواری کیساتھ ہزار غول ساحرون کے لباس رنگ برنگ کا پہنے چلینگے ساٹھ ہزار شاہ اور شہزادیان طلسم کی آئینگی حیرت پر سے زر نثار ہوگا اور ایک کنوان کہ شل تالاب کے ہی اور اوسی کو چاہ زمرد کہتے ہین زر و جواہر سے پٹ جائیگا عمرو نے سب ماجرا سنکر جوابدیا کہ جو کچھ سامنے آنیوالا ہی اوسکا بیان کیا ضرور ہی ہمارا خدا مالک ہی کچھ نہ کچھ ہمین بھی مل رہیگا اب تم یہان ٹھہرو مین اور تدبیر کو جاتا ہون یہ کہکر وہانسے مہرخ پاس آیا اس تردد کرنیکا کچھ مطلق ذکر نہ کیا اور حسب دستور قدیم حکم دیا کہ جلسۂ عشرت کا سامان مہیا ہو بمجرد ارشاد ساقیان زرین لباس بربادکن سامان توبہ کا سامان لیکر حاضر ہوے ناچ ہونے لگا جام مے گردش پذیر ہوا نظم

تماشای رامشگران باز کرد — در خرمی بر جہان باز کرد
نیوشندہ شد نالۂ چنگ را — بہ کف برنہاد آب گلرنگ را

ازبسکہ ان تردداتـ مین رات زیادہ آچکی تھی دربار برخاست کیا ہر ایک آرام پذیر ہوا یہ سب تو بآرام تمام حالت امید و بیم مین مقیم ہین لیکن حال میلے کا سنیے لمولفہ

ہان ساقیا وقت یاوری ہی — دے بادہ کہ دور آخری ہے
ستر چھکا دے خوب سا آج — پھر رند نہوگیکا محتاج
دے ہوش ربا وہ جام ساقی — دنیا مین ہو جس سے نام ساقی
ساقی اک اور جام رنگین — درپیش ہے جلسۂ نگارین

ساقی مرے جوش کی قسم ہے ... کھوئے ہوئے ہوش کی قسم ہے
ساقی پیر مغان کا صدقہ ... ساقی تجھے اپنی جان کا صدقہ
وہ سر کہ بھرا ہے جس مین سودا ... وہ جان کہ جس مین ہے تمنا
وہ دل جو ہے آرزوے لبریز ... وہ آتش شوق جو کہ ہے تیز
وہ رنج کہ جسکا دل ہے مسکن ... وہ لب کہ ہمیشہ جسپہ شیون
ان سب کی قسم ہے میرے ساقی ... دے جام شراب باقی ساقی
کانٹا جو لگا ہے دل ہی بیتاب ... دے گل کے کٹورے مین مجھے آب
لکھون مین وہ داستان رنگین ... فردوس بھی جسکا ہوے گل چین
ہر حرف سے دلبری ہو پیدا ... گل کی طرح نازکی ہو پیدا
ٹپکے لفظون سے پھر لطافت ... آب مضمون کی ہو ترادت
دامان نگاہ ناظرین کو ... پھولون سے بھرون بطرز نیکو
اے خامہ جادہ ساحری فن ... پھر آج طرارے مثل توسن

طالبان نگین الفاظ انگشتری داستان وفتاحان الابواب حجلہ بیان نقش روشن افسانہ کو لوح قرطاس پر یون منقوش فرماتے ہین اور نازپروردگان حجلہ ضمیر عشاق کو منظر فصاحت مین جلوہ گر فرما کر اس طرح میلادکھاتے ہین کہ جب حجلہ مشرق سے عروس زرین لباس مہر حجرۂ ہفت منظر افلاک مین روشنی بخش ہوئی اور حلقہ ماہ و نگین کواکب جوہری روزگار نے صندوق نہانخانہ غرب مین بند کیے کہ بمضمون نور بیز ابیات

فروزندہ روزے چو فردوس پاک ... برآورد سر گنج قارون زخاک
بعزلت کمر بستہ باد خزان ... نسیم بہاری زہر سو وزان

باغ سیب مین افراسیاب اورنگ شہی پر جلوہ گر ہوا اور حیرت نے حکم دیا کہ انگشتری یعنی جادو وہ اوّل ہی سے سامان جانے کا کر چکی تھی اپنی کنیزون کو طلب کیا سترہ نازنین پری جمال زیور جواہر بے مثال پہنے رخت پر زر سے آراستہ حاضر ہوئین تھال سونے کے ہاتھ مین لیے تھین اون مین جواہر اور اشرفیان بھری تھین پھر کچھ ساحر سور اور بھیڑیان اور بکریان لیے آئے کہ ان جانورون کے گلے مین ہار پڑے تھے اور ٹیکے سیندور کے ماتھے پر دیے تھے انکے بعد بہت سے تھال لیے کنیزین آئین کہ اون مین موہن بھوگ بھرا تھا

ہو گئیں گھی کی روشن تھیں جب یہ سامان آچکا حیرت تخت طاؤسی پر سوار ہوئی چار طاؤس جواہر کے چاروں کونے پر تخت کے کھڑے تھے دم اونکی سر پہ ملکہ کے چتر ہو گئیں نقار خانہ طلسمی میں نوبت بجنے لگی جادوان نے پاندان سے ایک گلوری بنا کر اپنے ہاتھ سے ملکہ کو کھلائی اکابرین دربار نے نذریں شاہ نے بازو پکڑ کر کچھ منتر سامری و جمشید کے پڑھے اور ملکہ پر دم کیے پھر تو اوس مہ چاردہ سالہ کا حسن حسینان دہر سے دوبالا ہو گیا کہ یہ ایک اشارہ گوشۂ چشم نیرنگ سامری اور بازی روزگار کو خاک میں ملاتی تھی اور ہزار مردے جلا کر مسیحا کو لب جان بخش کا شرمندۂ احسان بناتی کہ خمسہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ترانے معجزے رفتار روح افزا دکھاتی ہے | | صدا خلخال پا کی مژدۂ صحت سناتی ہے | |
| تمنائے حیات پنجروزہ آزماتی ہے | | جدھر جاتے ہو ہر گھر سے یہی آواز آتی ہے | |

مسیحا ہو تو بیماروں کو دم بھر دیکھتے جاؤ

خلاصہ یہ کہ اس سامان نمایاں اور تجمل بیکران سے ملکہ روانہ ہوئی اور بعد کچھ عرصے کے ایک دشت پر فضا میں پہونچی کہ ہوا وہاں کی ہوائے روضۂ رضوان دل سے مٹاتی تھی مسیحا نفسی کر کے دکھاتی مردہ کو جلاتی تھی سبزہ برنگ سبز بختان دہر چین سے پاؤں پھیلائے سوتا تھا گلہائے خودرو سے دشت نگارخانہ چین معلوم ہوتا تھا برگ گل ہمشکل زبان تھے یہ ظاہر تھا کہ گلرخان دہر اس بہار کے شوق دید میں خواب میں ملکر زبان بتو صیف بوستان کھولے ہیں نرگستان تھا یا خفتگان خاک آنکھیں کھولے سیر دیکھتے ہیں طایران خوش نوا مثل خضر کے لباس زمردین پہنے ہر سمت پران قربان سرو لب جوئبار پر مثل واعظ کے بر سر منبر شان کدیور حقیقی میں خطبہ خوان کسی جا شمشاد لالے پر اکڑتا کہیں غنچہ درازی قامت شمشاد پر ہنستا تھا کسی جگہ لالہ پیالہ دکھا کر نرگس مست کو للچاتا تھا کہیں برگ سوسن بزبان حال و مقال سے باتیں سناتا تھا دشت پر روح قیس نثار تھی غرض طرفہ بہار تھی کہ قصیدہ

| | |
|---|---|
| فیض ترتیب ہوا نے یہ دکھائی تاثیر | زر محلول ہے اخگر تو کھرل ہے منقل |
| تخت طاؤسی گلشن پہ ہے سایہ کیے ابر | چتر کھولے ہوے فرق شہ گل پر سنبل |
| آہ قمری میں مزا اور مزے میں تاثیر | سرو میں دیکھیے پھول آنے لگے پھول میں پھل |
| دیکھتے دیکھتے بڑھ جاتی ہے گلشن کی بہار | دیدۂ نرگس شہلا کو نہ سمجھو احول |
| خضر فرماتے ہیں سنبل سے تری عمر دراز | پھول سے کہتے ہیں پھلتا رہے گلزار امل |

شاخ پر پھول ہین جنبش مین زمین پر سنبل | سب ہوا کھاتی ہین گلشن مین سوار و پیدل

اس دشت فرحناک مین یہ سرو خرامان ہوئی اور قریب ایک کوہ پر شکوہ کے پہونچی دَر
سے کوہ کے ایک خط سرخ اس طرح ظاہر تھا کہ جیسے بند مکان مین روزن کی راہ سے دھوپ کی
لکیر از زمین تا فلک معلوم ہوتی ہے کہ بموجب ع مٹی کا پل بندھا تھا محیط سپہر پہ ۔ اور سنہری
لکیر مشرق سے مغرب تک اور جنوب سے شمال تک ظاہر تھی گویا اوراق جریدۂ دہر پر طلائی
جدول کھینچی تھی اصل مین اوس خط کو قطب جنوبی اور شمالی جو طلسم کے حکما نے بنائے ہین
اونکے درمیان سے خط معدل النہار بنایا تھا واضح ہو کہ کتب علم ہیئت مین مسطور ہے کہ معدل النہار
وسط حقیقی قطب شمالی اور جنوبی مین واقع ہوا ہے اور بنسبت محاذات اوسی خط کے خط
استوا زمین پر متخیل ہوتا ہے اور جس وقت کوئی شخص قطب شمالی کے نیچے کھڑا ہو تو
معدل النہار افق جنوبی پر ہوگا فی الجملہ یہ بحث باعث طوالت فسانہ ہے یہان صرف مراد
یہ ہے کہ حیرت انگشتر لینے اوس جگہ جاتی ہے کہ جہان حجرۂ ہفت بلا ہے اور یہ مقام علم نیرنج
و ہیئت سے حکماے طلسم نے خاص طلسمی بنائی ہین اور طلسم مین رات و دن ادا ہوتے
ہین اور خط استوا اور قطب بخلاف ان قطبون افلاک دنیاوی کے اور بنائے جاتے
ہین جیسے کہ طلسم دنیا مین چار پہر کے رات و دن ہوتے ہین اور خداے دو جہان کہ مطلق
ہے اوسکے دن پچاس ہزار برس کے ہین دنیا بھی مثل طلسم کے ہے اور باطل ہونا اس طلسم کا
روز قیامت ہے کہ جو لوگ اس طلسم مین پھنس گئے ہین وہ اسکے ٹوٹنے سے اپنے مسکن
اصلی پر پہونچینگے اگر ناری ہین جہنم مین اور ناجی ہین تو فردوس مین اور بمصداق
وہم فیہا خالدون ہمیشہ اون مقامون مین رہینگے اور رستہ اس طلسم دنیا مین آنیکا
عالم ارواح سے یہ ہے کہ اول ملایکہ بحکم حکیم علی الاطلاق مادہ جنین کو زیر عرش جگہ
دیتے ہین کہ صاحب قلب وہان سے ہوتا ہے پھر وہان سے کرسی کیطرف لاتے ہین
کہ وہان سے مالک صدر ہوتا ہے پھر وہان سے فلک شمس پر پہونچاتے ہین کہ صاحب
حرارت غریزیہ ہوتا ہے پھر فلک ہفتم پر کہ مقام زحل ہے کہ بالغ ملتا ہے کہ محل عقل ہے
پھر فلک قمر پر لاتے ہین کہ صاحب حرکت اور حیات ہوتا ہے پھر فلک مشتری لیجاتے ہین
کہ علم پاتا ہے پھر فلک عطارد پر جاتا ہے کہ فکر پیدا ہوتی ہے وہان سے فلک مریخ پر آتا ہے
کہ وہم حاصل ہوتا ہے پھر فلک زہرہ پر آ کر خیال پاتا ہے پھر کرۂ نار منتقل ہوتا ہے کہ اخذ صفرا کرتا

